فہرستِ مضامین

# جلد اول ..... 15

# جلد دوم ........................................ 149

8

## مولف کتاب پر ایک اجمالی نظر

مولف کتاب علامہ سید مرتضی عسکری جمادی الثانی 1333ھ (مطابق 1914 ئ) میں شہر سامر اعراق میں پیدا ہوئے، اپ کے والد سید محمد اسماعیل جو عالم دین اور ایۃ اللہ مرزا محمد شریف تہرانی عسکری کے داماد تھے ایران کے شہر ساوہ سے ہجرت کر کے سامرا میں مقیم ہو گئے تھے_

بچپن ہی میں علامہ سید مرتضی عسکری کے سر سے باپ کا سایہ اٹھ گیا تھا_ اپ نے دس سال کی عمر میں دروس حوزہی کا اغاز کیا، 1350ھ میں قم تشریف لائے اور یہاں درس کا سلسلہ شروع کیا اور اپنے کچھ ساتھیوں سے صلاح و مشورہ کے بعد تفسیر و علوم قران احادیث غیر فقہی اور کلامی کتابوں کے تدریس کی تحریک چلائی مگر اس میں ناکامی کی وجہ سے دل برداشتہ ہو کر 1353ھ میں دوبارہ سامرا واپس چلے گئے_

جب ایۃ اللہ بروجردی کی مرجعیت کا اغاز ہوا تو اپنی دیرینہ خواہش کو عملی جامہ پہنانے کے لئے دوبارہ قم تشریف لائے_ مگر اس وقت کے سیاسی حالات نے پھر عراق جانے پر مجبور کیا مگر اس بار اپ نے شہر بغداد کا انتخاب کیا اور چونکہ ایۃ اللہ حکیم کی پوری پشت پناہی حاصل تھی لہذا عراق کے مختلف شہروں میں شیعوں کے لئے ہاسپٹل، لون دینے کے ادارے اور کتب خانے بنوائے، بغداد میں بہت بڑا ہاسپٹل اور اصول دین کالج قائم کئے_

علمی اور رفاہی فعالتیوں کے ساتھ ساتھ اپ کی سیاسی فعالیت بھی بہت زیادہ تھی چنانچہ حکومت وقت کا مقابلہ کرنے کی خاطر علماء کی کمیٹی بنام " جماعۃ علماء بغداد الکاظمیہ " کی راہنمائی کرتے تھے_

9

اسی وجہ سے 1968ھ میں بعثی حکومت نے گرفتار کرنا چاہا مگر اپ مخفی طور سے بیروت چلے گئے، اپ کے اساتیذ میں ایۃ اللہ اقا میرزا حبیب اللہ اشتہاردی اور امام خمینی قابل ذکر ہیں_ اپ کے علمی فیوض کا سلسلہ اب بھی جاری ہے خدا اپ کو طول عمر عنایت فرمائے_ امین

### تالیفات

1_ احادیث ام المومنین عائشہ 4ج

2_ خمسون ومئۃ صحابی مختلق 3ج

3_ عبد اللہ بن سبار اساطیر اخری 2ج

4_ معالم المستدر ستین 3ج

5_ القران الکریم وروایات المدر ستین 3ج

6_ عقائد الاسلام من القران الکریم 3ج

7_ قیام الائمۃ باحیاء الدین 14ج

8_ دور الائمہ فی احیاء السنۃ

9_ مقدمہ " مراۃ العقول فی شرح اخبار ال الرسول 2ج

10_ مع ابی الفتوح التلیدی فی کتابہ " الانوار الباھرۃ"

11_ مع الدکتور الوردی فی کتابہ " وعاظ السلاطین "

12_ اراء واصداء حول عبد اللہ بن سباوروایات یسف بن عمر

13_ طب الرضاوطب الصادق

14_ مصطلحات اسلامیہ

15_ علی مائدۃ الکتاب والسنۃ_ یہ کتاب درج ذیل 19 رسالوں کا مجموعہ ہے_ السجدۃ علی التربتہ، البکاء علی المیت ( اس کا اردو ترجمہ مولانا سید علی اختر صاحب طاب ثراہ نے کیا تھا جو شائع ہو چکا ہے ) زیارۃ قبور الانبیاء والائمہ والصلحاء، التوسل بالنبی والتبرک باثارہ، الصلاۃ علی محمد والہ،یکون لھذہ الامۃ اثنا عشر قیماً، عدالۃ

الصحابۃ، عصمۃ الانبیاء، البناء علی قبور الانبیاء والاولیاء، الشفاعۃ، البداء، الجبر والتفویض والقضاء والقدر، صلاۃ ابی بکر، المتعۃ او الزواج الموقت، حدیث الکساء من طرق الفریقین، تعلیم الصلاۃ، المصحف فی روایات الفریقین، صفات اللہ جل جلالہ فی روایات الفریقین، ایۃ التطہیر فی مصادر الفریقین، ان میں کے اکثر رسالوں کے مولف نے فارسی کا بھی ملبوس دیا ہے_ فارسی میں ادیان اسمانی ومسئلہ تحریف اور نقش ائمہ در احیاء دین تحریر کی ہیں_

## کتاب حاضر

زیر نظر کتاب " احادیث ام المومنین عائشہ " کا ترجمہ ہے_ یہ کتاب چار جلدوں پر مشتمل ہے شروع کی تین جلدیں حضرت عائشہ کے حیات وکارنامے سے متعلق ہیں اور چوتھی جلد ان سے مروی احادیث سے متعلق ہے جس کا اردو ترجمہ مولانا سید محمد باقر صاحب مرحوم سابق مدیر اصلاح کھجوا بہار نے کیا تھا اور وہ اسی ادارے سے شائع ہوئی تھی_

علامی مرتضی عسکری نے اس کتاب میں اس بات کی وضاحت کی ہے کہ بہت ساری احادیث پیغمبر (ص) میں تناقض ہے اور ان میں کی بعض حدیثیں قرانی مفاہیم سے مطابقت نہیں رکھتی ہیں بلکہ ایسی بھی حدیثیں ہیں جو عقل و منطق سے بہت دور ہیں کہ انہی سے دشمنان اسلام سوء استفادہ کرتے ہیں_

مولف نے اس بات کی نشاندہی کی ہے کہ دور یزید تک کی صحیح تاریخ اسلام کو سمجھنے کے لئے ضروری ہے کہ حضرت عائشہ کی روایتوں اور حدیثوں کی پوری چھان بین کی جائے کیونکہ صدر اسلام میں رونما ہونے والے حوادث میں انہوں نے کلیدی رول ادا کیا ہے، اسی وجہ سے ان کی حدیثوں پر تحقیق کرنے سے پہلے مولف نے ان کے حالات تحریر کئے ہیں تاکہ اس روشنی میں ان کی حدیثوں پر ایک نظر کی جائے کیونکہ ان کی سیرت عام ازواج سے مختلف نہیں ہے_

نیز مولف نے بڑے ٹھوس دلائل سے ثابت کیا ہے کہ حضرت عثمان کے قاتل حضرت عائشہ ہیں کیونکہ خلیفہ اول ودوم کی طرح حضرت عثمان کی بھی انہوں نے تائید کی مگر بعض وجوہات کی بناء پر ان سے روٹھ گئیں اور لوگوں کو ان کے خلاف ورغلانے لگیں یہاں تک کہ ان کے قتل کا حکم دے دیا_



حضرت عثمان کے قتل کے بعد وہ حضرت علی (ع) کی مخالفت پر اترائیں اور اس سلسلے میں کسی چیز سے دریغ نہیں کیا یہاں تک کہ نوبت جنگ جمل تک پہونچی اور اپ بہ نفس نفیس اس میں شریک ہوئیں، حضرت علی (ع) سے ان کا بغض اس حد تک پہونچ گیا تھا کہ جب شہادت حضرت علی (ع) کی خبر ان تک پہونچی تو وہ بولیں " اج عائشہ کی دیرینہ خواہش پوری ہوگئی"

حقیقت یہ ہے کہ حضرت عائشہ کی حیات اور کارناموں سے متعلق اس سے جامع کتاب دیکھنے میں نہیں ائی، اسی وجہ سے مولانا سید علی اختر صاحب قبلہ گوپالپوری مترجم " الغدیر " نے اس کا ترجمہ شروع کیا مگر ابھی تیسری جلد کے ابتدائی چند صفحوں سے اگے ان کا ترجمہ نہیں پہونچا تھا کہ اجل نے مہلت نہیں دی اور چند دنوں کی علالت کے بعد اس دار فانی سے کوچ کر گئے خدا مرحوم کو جوار معصومین (ع) میں جگہ عنایت فرمائے_ مرحوم کے بعد اس کتاب کا ترجمے کی تکمیل کی ذمہ داری پھر میرے سر ائی میں نے اس ارادے سے کہ ترجمہ ناقص نہ رہ جائے ٹوٹے پھوٹے الفاظ میں کتاب کو اردو کا ملبوس دے دیا ہے خدا اس کو قبول فرمائے_

والسلام

سيد کرار حسين رضوی گوپالپوري

12

پيشگفتار

# درد اور درمان

## مرض

مسلمانوں کی لاچاری، اپس کا تفرقہ واختلاف اور اسلامی معاشرے کی الٹے پاوں واپسی کا سب سے بڑا سبب تعصب شدید اور اندھی تقلید ہے اصطلاحی حیثیت سے جن لوگوں کو صلحائے قوم کہا جاتا ہے ان کا حد سے زیادہ احترام کیا جاتا ہے ان کی اخلاقی زندگی اور نفسیاتی حالت کو تاریخ کے اوراق سے تلاش کرنے کی جرات نہیں جنکا مظاہرہ تمام جہات عصر ہی میں ہوا _

تاریخ اسلام کی چودہ صدیاں بیت گیئں لیکن مختلف سیاسی عوامل کی وجہ سے حساس واقعات اور اہم حادثے جو اسلام کے اس تاریخی رفتار کے اصل محرک ہیں; تمام مسلمانوں کے کانوں تک نہیں پہونچے جبکہ انکا ربط انھیں سے ہے _

اج کسی سے پوشیدہ نہیں کہ ہر معاشرے میں اور ہر قوم کے درمیان دین کے راستے سے غرضمندانہ کاروائي ونفوذ; شخصی مفادات کی پیش رفت بہت اسان اور قطعی نتیجے سے قریب ہے _ اسی بنیاد پر مطالب اور مفاہیم میں تحریف کی جاتی رہی جھوٹی داستانیں گڑھ کے نشر کی گیئں _ حقیقت سے عاری مسائل بناسنوار کر پھیلایا جاتا رہا حقائق فہمی میں الٹی چکی چلائي گئي _ خلاف واقع، واقعات گڑھے گئے _ ایسے ہی اور بہت سے طریقے تھے جو شخصی مفادات کی ترقی اور سیاسی اھداف کی پیش رفت کے لئے ہر عہد اور ہر مملکت میں برتے گئے _

ان وسیلوں سے مسلمانوں کے درمیان جہاں تک ممکن ہوا اختلاف و تفرقہ کے ستون زیادہ سے زیادہ مستحکم کئے گئے اور ارباب اقتدار نے اپنے سیاسی مقاصد کو چمکانے کیلئے پھوٹ ڈالنے کا ہر جتن کر ڈالا اور اختلاف کو مزید جاندار بنانے میں کوئی کسر نہیں اٹھا رکھي _

گذرتی صدیوں کے ساتھ وہ مضامین اور داستانیں; گڑھے ہوئے تحریف شدہ مسائل کو ذہنوں میں راسخ کیا گیا ان کو نظریات وعقائد کی شکل ذہنوں میں اتارا گیا سینہ بہ سینہ، نسل در نسل منتقل کیا گیا_ اخر کار اوضاع

واحوال ایسے سامنے ائے کہ صدیوں سے قومیں جسکی شاہد اور ناظر ہیں_

ایسی تاریخ وجود میں ائي کہ صحت مند فکریں سر بہ گریباں ہیں اور حقائق کی بازیابی کیلئے حیران وپریشان ہیں_

## علاج

یہ انحراف حقیقت محض تاریخ اسلام ہی سے مخصوص نہیں ہر مذہب وملت میں تاریخ کایہی حال ہے_ لیکن یہ بات طئے شدہ ہے کہ حقائق کو یکسر ختم نہیں کیا جاسکتا، انحرافی وسائل جسقدر بھی قومی ہوں انھیں پورے طور سے ملیا میٹ نہیں کیا جاسکتا لیکن اس درمیان جو چیز عام حالات سے زیادہ اھمیت رکھتی ہے وہ یہ ہے کہ ان حقائق کو واپس لانے کی ہمت کی جائے ہزاروں باطل میں سے حق کو پالیا جائے_ قطعی دلیلوں کے ساتھ جسے دنیا پسند کرے اسکا اعلان کیا جاے اور اسی کا پرچار کیا جائے_

عظیم دانشور جناب سید مرتضی عسکری نے اپنی مشہور کتاب احادیث ام المومنین عائشہ کی تالیف کے ذریعے عظیم کام انجام دیا ہے_ اپ نے وادی حق وحقیقت کے پیاسوں کو نئي راہ سجھائي ہے_ مولف نے تاریخ وحدیث کی ڈھیر ساری ایسی کتابوں سے جنکی صحت پر تمام دنیا کے مسلمانوں کو اتفاق ہے ایسی قطعی دلیلوں سے جسمیں ذرا بھی شک اور تردید کی گنجائشے نہیں صدر اسلام کے تاریخی حقائق پر مشتمل موجودہ کتاب تالیف کی ہے تاکہ عام لوگ اسکو پڑھکر خود ہی فیصلہ کریں_

میں نے زیر نظر کتاب کو (نقش عائشہ در تاریخ اسلام) کے نام سے اس وقت جب بغداد میں اپنی ذمہ داریوں پر مامور تھا_ مولف کے اشارے پر لکھا لیکن کئي سال تک اسکی اشاعت ملتوی رہی جیسے اس التواہی میں بھلائي تھی کیونکہ اس عرصے میں موجودہ کتاب کئي حیثیتوں سے اصل عربی سے ممتاز ہوگئي_

میری خواہش سے اتفاق کرتے ہوئے مندرجہ ذیل باتیں شامل کردیں_

1_ استاد حفنی دائود نے تقریظ کے عنوان سے جو تشریح کی اس کا ترجمہ کرکے گفتار مترجم کے بعد شامل کیا گیا_

2_ تعدد ازواج رسول کی حکمت پر مولف کے قلم نے اضافہ کیا

3_ زیادہ تر اشخاص پر اختصار کے ساتھ حواشی لکھے گئے تھے انکی بھرپور تفصیل و تشریح کی گئي_ 4_ بعض نمایاں افراد کا تعارف چونکہ تاریخ اسلام کی روش میں نمایاں کردار نبھاتا ہے اس لئے ان کو شرح کے ساتھ حاشیے کے بجائے متن میں جگہ دی گئي ہے_ 5_ سورئہ تحریم کامل طریقے سے شامل کیا گیا ہے اسکی شان نزول اور ماریہ کا واقعہ اختصار سے بڑھایا گیا ہے_

اس کتاب کا ترجمہ بھی مولف محترم کی پسندیدہ روش کی پیروی میں ہر قسم کے تعصب اور جذبات کی مداخلت سے عاری ہو کر انجام دیا گیا ہے اور تاریخی حقائق کو دخل و تصرف یا محبت و نفرت سے بھری رائے ظاہر کئے بغیر پیش کیا گیا ہے_ ہو سکتا ہے کہ یہ ناچیز خدمت جو بڑی حد تک حقائق اور علل تاریخ اسلام کی رفتار سے اشنا کرانے والی ہے بار گاہ حضرت احدیت اور ارباب علم و تحقیق کی نظر میں شرف قبولیت حاصل کر لے_

اب جبکہ اس کتاب کی پہلی جلد عام قارئین کے فیصلے کیلئے ان کے ہاتھوں میں پہونچ رہی ہے_ امید قوی ہے کہ صاحبان بصیرت و کمال اور ارباب نظر فرقہ بندی کی متعصبانہ اور جانبدارانہ رائے سے الگ ہو کر صحیح علمی بنیاد سے سر شار اپنی استدلاتی تنقید سے ناشر کو ضرور مطلع فرمائیں گے جو انشاء اللہ بعض جلدوں میں شائع کی جائیگي_

**عطا محمد سردار نیا**

**تہران 1366ھ ش**

## ابن مسعود کا طریقہ نصیحت

صحیح ترین قول کتاب خدا ہے اور نجات کی راہ وہی ہے جسکی نشاندھی ہمارے سردار محمد مصطفے (ص) نے کی ہے اور بدترین عمل بدعت اپنانا ہے اور ہر بدعت گمراہی ہے گمراہی کا نتیجہ اتش جہنم ہے_

عبداللہ بن مسعود اپنے عہد کے صحابہ اور شاگرد و تابعین کے سامنے انھیں باتوں سے اپنی گفتگو شروع کرتے اور دین کی علامتی باتیں سمجھاتے جس وقت وہ عالمانہ بات کرتے تو انکی نیت کا ہدف بہت بلند ہوتا تھا_

کیونکہ علماء دین طالبان حقیقت صرف حقائق سے سروکار رکھتے اور گمراہی اور غلط باتوں سے علحدگی اختیار کرتے ہیں--- وہ فرماتے، حق پانے اور مقدس اسلام کا راستہ معلوم کرنے کا بنیادی طریقہ دو ہی طرح سے ممکن ہے_

کتاب خدا اور احادیث رسول اس میں پہلی چیز بلند اور مقدس ترین حقیقت ہے جس سے بہتر تو ماضی میں حاصل کیا جا سکا نہ حال میں، نہ ایندہ ممکن ہے اسکا اعتبار نہ تو کچلا جا سکتا ہے نہ پامال کیا جا سکتا_ اور نہ ایندہ پامال کیا جا سکے گا_

اور ایسا کیوں نہ ہو؟ جبکہ خدائے تعالے کی طرف سے نازل ہوئی ہے اسکی فصاحت و بلاغت اور تابناک حقائق کا جواب پیش کرنے سے تمام انسانوں نے عاجزی کا اقرار کیا_ یہ قران حضرت محمد مصطفے (ص) کی رسالت کی نا قابل تردید دلیل بھی ہے_

دوسری بنیادی چیز رسول خدا کی حدیث ہے جنھوں نے کسی کے سامنے زانوءے تلمذ تہ نہیں کیا انھیں کی زبان مبارک سے دنیا والوں نے اسمانی کتاب سنی اپ نے اپنی طرف سے کوئی بات نہیں کہی، نہ کوئی حکم دیا، اپ نے جو کچھ فرمایا، جو بھی حکم دیا وہ وحی الہی کے سرچشمے سے شاداب تھا_

اپ کا ارشاد گرامی دلوں میں اتر جاتا، اور یہ صرف اسلئے تھا کہ خدائے پاک اپ کے قلب میں سروش اسمانی القا کرتا تھا، خداوند عالم نے اپکی ستائشے کرتے ہوئے سیرت پر مہر کی ہے_

انک لعلی خلق عظیم، ________ اپ بلند ترین اخلاق کے مرتبے پر فائز ہیں_

اس بناء پر جو کچھ ان دو معتبر سرچشموں سے حاصل کیا جائے وہ حقیقی اور واقعی ہے، بہت واضح ہے اسمیں کسی قسم کے شک و شبہ کی گنجائشے نہیں، اور جو کچھ ان دو سرچشموں کے علاوہ کہیں سے حاصل کیا جاے وہ غیر معتبر ہے اسے تنقیدی معیار

پرپرکھنا ضروری ہے، اسے جرح وتعدیل کے مرحلے سے گذار کر اچھا برا الگ کرنا چاہیے_

شاید صاحب نظر قارئین نے اس جلیل القدر صحابی کے حکیمانہ ارشاد کو نقل کرنے سے ہمارا مقصد سمجھ لیا ہو گا، وہ مقدس اسلام کے معالم دین اور تشریح قوانین کے ذریعے سننے والوں کی توجہ کو براہ راست قران اور سنت رسول کی طرف مرکوز کر کے انھیں دونوں چیزوں کی پیروی پر ابھارتے تھے کتاب خدا، جسکے الفاظ، عبارات وترتیب اور اسکی ظاہری صورت پر سبھی متفق ہیں کسی قسم کا اختلاف نہیں، اور سنت وسیرت جو پاک نفس اور صالح افراد کے توسط سے متواتر طریقے پر رسول خدا سے حاصل کی گئی ہو، ایسے معتبر لوگوں سے جن کے بارے میں رسول اکرم (ص) پر دروغ بافی اور غلط بیانی کا شبہ نہ کیا جاسکے_

## ہم حق اور اس کے طرفداروں کو پہچانیں

دوسرا مطلب جو اس حکیمانہ وصادقانہ گفتار سے ہمیں ہاتھ لگتا ہے وہ یہ ہے کہ دونوں سرچشمے اسی کیفیت کے ساتھ ہر چون وچرا سے محفوظ قرار دئے گئے ہیں_ ان دونوں پر تنقید اور جرح وتعدیل کی راہیں بند کر دی گئی ہیں حالانکہ بغیر اسکے قدر وقیمت متعین کرنا، عقل وفرد کی مدد اور رہنمائی کے بغیر اس کے بارے میں کوئی فیصلہ صادر کرنا خوش فہمی کے سوا کچھ نہیں، ہمیں بحث وانتقاد اور چھان پٹک کرنا چاہیئے تاکہ غلط سے صحیح اور ٹھکرے سے موتی کو الگ کیا جاسکے اور جھوٹ کی تہوں سے حقیقت کی شناخت کی جاسکے، اسکے مصادر اور راویوں کے بارے میں کسی قسم کا خوف ظاہر کئے بغیر رائے دینی چاہیے، چاہے وہ اسلامی معاشرے میں کیسے میں مرتبہ ومقام پر فائز ہو لوگوں کی نظر ہی کتنی ہی شان وشوکت والا ہو_

چاہے وہ صحابی رسول ہی ہو، کیونکہ ہمارا مقصد اور ہدف صرف اور صرف حق اور حقیقت کا پتہ لگانا ہے_

بات یہ ہے کہ اصحاب رسول عدالت اور یادداشت کے لحاظ سے یا رسول خدا کے الفاظ وعبارات کی حفاظت ونگہداری کے سلسلے میں سب کے سب ایک ہی سطح کے نہیں تھے چونکہ تمام انسان بھول چوک یا غلطی ولغزش سے دوچار ہو جاتے ہیں اسلئے اکثر صحابہ سنت وقول وبیان کرنے میں غلطی ولغزش کا شکار ہوئے ہیں بعض کا حافظہ قوی تھا لیکن ان سے چوک ہو گئی اکثر باایمان اور مستحکم عقیدے والے تھے اور ایک گروہ سست عقیدہ اور پراکندہ خیال تھا کچھ



رسول خدا کے مخلص اور خدائی تھے اور دوسرے کچھ ان کے مقابل منافق اور دوسرے کردار والے تھے_

قران بھی اس نکتے کی تائید کرتا ہے اسکا فرمان ہے

بعض دیہاتی بدو جو تمہارے ارد گرد ہیں، یہ منافق ہیں اور بعض اہل مدینہ بھی نفاق میں ڈوبے ہوئے ہیں، تم ان کو نہیں پہچانتے، ہم انھیں پہچانتے ہیں، انھیں ہم دوہرا عذاب دیں گے پھر وہ دردناک عذاب میں کھینچے جائیں

گے(سورہ توبہ 101)

جب صدر اسلام کی یہ صورتحال ہے تو ہم تمام اصحاب رسول(ص) کوایک نظر سے نہیں دیکھ سکتے اور صدر اسلام کے علمبرداروں کے بارے میں پاک صاف ہونے کا عقیدہ نہیں رکھ سکتے_

کیونکہ انسان نے جب سے روئے زمین پر نمودار ہو کر معاشرہ تشکیل دیا، اس نے اعلی درجے کی پاک دامنی اور عدل گستری کا مظاہرہ کیااور اس کے ساتھ ادنی درجے کے نفاق اور دوغلاپن سے بھی خالی نہیں رہا، تاریخی قرائن اور مختلف معاشرتی تجزیے جو ہاتھ لگے ہیں ان سے معلوم ہوتا کہ پیدائشے ادم سے اجتک اسی نظریئے کی تائید ہوتی ہے، لیکن اتنا ضرور ہے کہ راہ حق کے لئے انداز تبلیغ کی گوناگون نیک نامی حضرت محمد مصطفي(ص) اور ان کے اصحاب میں درجہ کمال تک پہونچی ہوئي تھی کیونکہ رسول اکرم(ص) سے زیادہ وسیع اور استوار قانون کسی نے پیش نہیں کیا، اور اپ سے زیادہ کسی پیغمبر کو دین کے سلسلے میں پھر ارشاد ہوا اپ یاددہانی فرمایئے ان لوگوں کو، کیونکہ اپ کا دم ہی لوگوں کو یاددہانی کراتا ہے(اعلی 9)

اس قسم کی دسیوں ایات ہیں جن سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ بشریت کا عظیم مصلح تمام لوگوں کی ہدایت ورہنمائي کے سلسلے میں شدید ارزومند تھا، انحضرت اپنی شفقت ورحمت سے گمراہی میں سرگرداں تمام لوگوں کی عمومی ہدایت کے خواہاں تھے لیکن سبھی کوراہ حق نہ مل سکی اور کچھ لوگ رہروان طریق حق سے الگ رہ گئے_

## تکیہ گاہ اسلام

اس تقسیم کے تمام مراتب ہماری نظر میں واضح نقشہ پیش کرتے ہیں کہ اسلام کی عظمت وجلالت اسکی تعلیمات وقوانین پر استوار ہے اپنے ماننے والوں پر نہیں، اور یہ شان وعظمت لوگوں کی پیروی وتائید سے نہیں پیدا ہوئي ہے کہ جب



موقع پائیں اسلام کو نقصان پہونچادیں اور معاشرے سے اسلام کو اکھاڑ پھینکنے کا اقدام کریں_

خود میرا عقیدہ ہے کہ اگر تمام دنیاوالے اسلام سے جنگ وجدال پر امادہ ہوجائیں اور اسے ملیامیٹ کرنے کیلئے اپنی کمر چست کرلیں اور ایک اواز ہوجائیں تب بھی اسلام کو ذرہ برابر نقصان نہیں پہونچاسکتے اور نہ اسلام کی معنوی عظمت وجلالت کو ذرا بھی کم کرسکتے ہیں ثبات قدم دکھانے والے اتنی بڑی تعدادمیں اصحاب حاصل نہیں ہوئے_

لیکن یہ افتخار کہ انحضرت کے ساتھ تنہامصاحبت اور ہمدمی بہرحال اپکے اصحاب کے شامل حال ہے اور اسی وسیلے سے انہوں نے باعظمت مقام حاصل کیایہ اس بات میں رکاوٹ نہیں بنتا کہ انھیں اصحاب میں ایسے لوگ بھی موجود ہوں جو انحضرت کے قوانین میں خلل ڈالیں، اور اپ کی شریعت کی پابندی نہ کریں اسی بناء پر اسکی کوئي دلیل نہیں کہ بزرگان اسلام یا جو لوگ پہلے گذر چکے انھیں صرف اسلئے نقد وتحقیق کے قانون کلی سے مستثنی قرار دیدیا جائے کہ

وہ رسول کے صحابی تھے، کیونکہ تمام صحابی عدالت کے اعتبار سے مساوی درجہ نہیں رکھتے تھے، اسی طرح رسول(ص) کی ارزوں کے برخلاف اور انکی سخت کوششوں کے باوجود کہ تمام لوگ شاہراہ ہدایت وکمال پر گامزن ہو جائیں_

ان میں ایسے لوگ بھی پائے جاتے تھے جن کے دلوں میں اسلام کی ہوا بھی پہونچنے نہیں پائی تھي، خاص طور سے ایسے افراد بھی تھے جنھوں نے کفر ونفاق کو اسلام کی اڑ میں چھپار کھا تھا_

رسول(ص) خدا کی اس بلند فکر اور سچی شدید وابستگی کا رد عمل قران نے مختلف مواقع پر بیان کیا ہے_ ایک جگہ ارشاد ہوا اپ نصیحت کئے جایئے کیونکہ اپ کا کام صرف نصیحت کرنا ہے اپ لوگوں پر مسلط نہیں ہیں (غاشیہ 21)

دوسری جگہ ارشاد ہوا، اپ جسے پسند کریں اسے ہدایت نہیں کرسکتے بلکہ خدا ہی جسے چاہتا ہے ہدایت فرماتا ہے (قصص 156) اسی طرح اگر تمام دنیا والے اسلام کی عظمت بڑھانے پر ایک رائے ہو جائےں، تو بھی ذرہ برابر عظمت میں اضافہ نہ ہو گا کیونکہ رمز اسلام خود اسلام کے بلند اصولوں میں، اور اصولوں کا راز خود اسلام میں پوشیدہ ہے اسلام ماننے والوں کی صورت وشکل میں نہیں ہے اور یہ ایسا نکتہ ہے جسے صرف حقیقی علماء اور دانشور ہی سمجھ سکتے ہیں اسلئے، اگر سلف کے بزرگوں اور اصحاب رسول کے بارے میں بحث وتنقید کی جائے، محققین انکی زندگی اور رفتار وگفتار کا تجزیہ کریں تاکہ اچھے برے کو عالم اسلام سے متعارف کرائیں تو کسی حیثیت سے بھی اسلام اور اسکی حقیقت معنوی کو نقصان نہیں پہونچے گا، بلکہ اسلام تو اسکو جائز سمجھتا ہے کیونکہ وہ خود احکام میں عدالت کا نقیب، اور تمام افراد بشر کو قانونی اعتبار سے یکساں سمجھتا ہے خاص طور سے حقیقت کی تلاش اور لوگوں کی رہبری کے سلسلے میں اس



قسم کی بحث وتحقیق اور تنقید کا اصرار کے ساتھ حکم دیتا ہے_

ہم دور کیوں جائیں، عالم انسانیت کے عظیم مصلح حضرت محمد مصطفی(ص) اپنی حکیمانہ ہدایت کے ضمن میں براہ راست اور بالواسطہ ہمیں تشویق فرماتے ہیں کہ ہم نفس حقیقت کے درپے رہیں، صرف اس حیثیت سے کہ حق ہے اسے مانیں اور اسکی حمایت کریں اس بارے میں افراد کو نظر انداز کردیں چاہے وہ کم مایہ اور پست ہو_

اور باطل کے خلاف ہوں، اسکو ملیامیٹ کرنے کیلئے قیام کریں چاہے وہ شریف اور معزز شخص کی زبان سے جاری ہو حدود الہی کے نفاذ میں شریف اور رذیل کے درمیان فرق نہ کریں_

## محمد مصطفی اور نفاذ عدالت

احادیث صحیحہ میں ایا ہے کہ اسامہ بن زید یہ دونوں ہی باپ بیٹے رسول خدا کی نظر میں بلند مرتبہ تھے انھوں نے انحضرت سے قریش کے ایک شریف، عورت کے بارے میں رسول اکرم سے سفارش کی جس نے چوری کی تھی اسامہ نے انحضرت(ص) کی بارگاہ میں عرض کی کہ حد شرعی نافذ نہ کیا جائے لیکن مصلح بزرگ رسول اکرم(ص) نے اس عورت پر حد شرعی جاری نہ ہونے کی سفارش مسترد کردی اپ نے اس سلسلے میں مشہور فقرہ فرمایا:

اے لوگو تمہارے گذرے لوگوں نے اپنی تمام باتوں کو نظر انداز کیا ان لوگوں کا اگر شریف اور عزت دار چوری کرتا تھا تو چھوڑ دیئے اور کمزور، گمنام شخص کو سخت سزا دیتے تھے خدا کی قسم اگر محمد کی بیٹی نے بھی چوری کی تو میں اسکے ہاتھ کاٹوں گا_

ان لاجواب بیانات کے ساتھ عدالت ومساوات کے بانی رسول خدا نے اس شریف مخزومی خاتون کے بارے قوانین الہی کے حدود معطل کرنے سے انکار کر دیا باوجود اسکے کہ وہ اپنی قوم وقبیلے میں بلند نسب اور معزز تھی_

اس طرح سے رسول خدا نے اشتراکی فلسفیوں کے طبقاتی اختلافات ختم کرنے کی جدوجہد کے سیکڑوں سال پہلے اسے ختم کردیا_ انحضرت نے جس وقت عدل ومساوات کے قانون کا اعلان فرمایا، سب کو قانون کی نظر میں یکساں بتایا، خود اپ نے توانا اور مقتدر ظالموں کے خلاف دبے کچلے بے پناہ تقوی شعاروں کی مدد کی_

یہ قانون بہت واضح طریقے سے قران واحادیث میں بیان کیا گیا ہے_ قران فرماتا ہے_

اے لوگو ہم نے تمھیں ایک مرد اور ایک عورت سے پیدا کیا ہے اور پھر تمہاری قومیں اور برادریاں بنادیں



تاکہ تم ایک دوسرے کو پہچان سکو در حقیقت اللہ کے نزدیک تم میں سب سے زیادہ عزت والا وہ ہے جو تمہارے اندر سب سے زیادہ پرہیز گار ہے (حجرات 49ایت 13)

اور حدیث قدسی میں ہے

جو شخص بھی میرے احکام پر عمل کرے اسکا ٹھکانا بہشت ہے چاہے وہ حبشی غلام ہی ہو، اور جو شخص نافرمانی کرے اسکا ٹھکانا اتش دوزخ ہے، چاہے وہ قریش کا باعزت ہی ہو_

رسول خدا کی زیادہ تر احادیث میں اس کمال انسانیت وعدالت کے شاندار نمونے موجود ہیں_

## محمد مصطفی کے قریب وبعید ساتھی

رسول خدا(ص) نے جہاں ایندہ کے بارے میں پیش گوئی فرمائی ہے اور مستقبل کے چہرے سے پردہ اٹھایا ہے تو اپنے بعد کے اصحاب کی اسطرح توصیف فرمائی ہے_

بہت سے لوگ پسندیدہ طریقے سے راہ حق پر گامزن رہیں گے اور اکثر منحرف ہو جائیں گے، کچھ حق کے خلاف قیام کریں گے اور ایک گروہ ظلم وسرکشی کا طریقہ اپنائے گا_

عمار یاسر کو مخاطب کرکے فرمایا، اے عمار تمہیں ظالم اور باغی گروہ قتل کرے گا_

حضرت علی(ع) سے فرمایااے علي(ع) کیاتم اولین واخرین کے سب سے بدبخت انسان کو پہچانتے ہو؟

حضرت علی(ع) نے جواب دیاخدااور سول بہتر جانتے ہیں

رسول خدا(ص) نے فرمایااولین میں شقی ترین وہ شخص تھاجس نے قوم ثمود کاناقہ پئے کیااور اخرین شقی ترین وہ ہوگاجو تمہیں قتل کرے گا(1)

ان تمام باتوں سے واضح ہوتاہے کہ بغیر شک اور تردید کے انحضرت کے اصحاب مرتبہ ومقام کے اعتبار سے عام لوگوں کی طرح فرق مراتب رکھتے ہیں کچھ انسانیت کے اعلی مرتبہ ءکمال وتقوی پر فائز ہوئے اور کچھ پستی اور تباہی کے گڑھے میں رہ گئے، تمام اصحاب رسول کوانحضرت کی صحبت کاشرف پانے سے یکساں افتخار حاصل نہ ہوسکاوہ



حقیقت وکمال کی راہ پانے میں ایک دوسرے کے برابر نہیں ہیں_

جب یہ صورتحال ہے توکیایہ قانون کہ اصحاب اور تمام لوگ دین اسلام کی نظر میں برابر ہیں، اور فضیلت وبزرگی انہیںلوگوں کو حاصل ہے جوپرہیزگار ہیں اور قوانین اسلام پر عمل کرتے ہیں، کیایہ ان لوگوں کیلئے بھرپور ترین دلیل نہیں ہے جن سے ابھی احتیاط کاطریقہ نہیں چھوٹاہے کہ اصحاب رسول کی شخصیات کے بارے میں بحث وتنقید کی جائے؟

صحابی نے جب تک راہ حق نہیں چھوڑااور مقدس قانون اسلام سے انحراف نہیں کیاہے صرف اسلئے کہ وہ صحابی رسول ہے، اسے کسی طرح بھی مفید نہیں، جسطرح اج کے لوگ جورسول خدا(ص) سے کافی زمانی فاصلہ رکھتے ہیں ، اگروہ اسلام کے مقدس قانون پر عمل کریں اوراسلام ان کے رگ وپے میں رچ وبس گیاہے توان کاصحابی رسول نہ ہوناکسی طرح بھی نقصان رساں نہیں، واقعیت یہ ہے کہ بہت سے ایسے افراد ہیں جوبظاہر نزدیک ہیں لیکن معنوی حیثیت سے دورہیں،اور بہت سے افراد ہیں جوبظاہر دور ہیں لیکن بباطن نزدیک ہیں، میراتوعقیدہ یہ ہے کہ ہم اور اصحاب رسول خدا(ص) (ص) دعوت حق اور تبلیغ دین وشریعت کے معاملے میں یکساں اور برابر ہیں، ہاں اصحاب رسول نے سب سے بڑاامتیاز جوانحضرت کی صحبت سے حاصل کیاوہ ہے رسول خداکے دیدار کافایدہ، اور مستقیم قانون کوصاحب شریعت سے حاصل کرنا_

یہ بات پیش نظر رہنی چاہیے کہ یہ امتیاز دوصورتوں سے خالی نہیں، ایک توعظیم نعمت یہ کہ انہوں نے صحبت کافیض اٹھایا، اور مستقیم قانون بے واسطہ طریقے سے رسول اکرم(ص) سے حاصل کیااور دوسرے یہ کہ اس صحابی کے لئے یہ چیزلاجواب دلیل وحجت ہے_

چنانچہ اگر صرف رسول اکرم کی صحبت بروز قیامت سرمایہ حصول شفاعت، یاصحابی کوبحث وتنقید سے بچاکر مسلمانوں کوان کے موافق یامخالف فیصلہ کرنے سے روکنے والی ہوتی رسول خدا(ص) ہرگز اپنی پارئہ جگر کے بارے میں وہ تاریخی اور ابداثار خطاب نہ فرماتے کہ اے فاطمہ اے دختر رسول، توجوکچھ چاہتی ہے مجھ سے سوال نہ کرکیونکہ عدل الہی کی بارگاہ میں رسول کی بیٹی ہوناکچھ بھی مفید نہیں(1)_

انحضرت (ص) نے یہ تاریخی بیان اپنی بیٹی سے اس دن فرمایا، جب ایہ وانذر عشیر تک الا قربین (اے رسول، اپنے قریبی رشتہ داروں کوڈرایئے) نازل ہوئی تھی

جی ہاں، رسول خدا نے عدل ومساوات کا جو بلند اصول لوگوں کیلئے پیش کیا تھا وہ احکام و حدود کے نفاذ میں سب کو ایک نظر سے دیکھتا ہے_



## حفنی دائود کی نظر میں مولف کتاب

کچھ دن پہلے مرد فاضل و محقق جناب مرتضی عسکری نے اپنی کتاب ( احادیث ام المومنینین عائشہ کو علماء وحق اگاہ محققین کے سامنے پیش کیا تھا، انھوں نے خاص طور سے اپنی کتاب کو دو جلدوں میں ایسے قارئین کے سامنے پیش کیا جن کا سراپا وجود حقیقت کا متلاشی اور سچے دل سے فلسفہ ء تاریخ اسلام اور اس کے علل اور تاریخ تشریع کے ساتھ اس کے اصول سمجھنے کے خواہشمند ہیں

بات اجاگر کے درمیان ایسا مشاہدہ کیا کہ جناب ام المومنین عائشہ کے گرد اگرد نا قابل تردید مدارک وماخذ ہیں، کہ اگر صرف انھیں مدارک پر توجہ کی جائے تو حق و حقیقت کے بارے میں اپنے افکار وعقائد کے سلسلے میں ازادانہ رائے قائم کی جاسکتی ہے_

اگر چہ یہی حق گوئی حقیقت طلبی بجائے خود کوتاہ فکروں کی نظر میں نا قابل معافی جرم ہے اگر اصحاب میں سے کسی کے خلاف جو انھوں نے ان کا مقام متعین کر دیا ہے اس کا تحلیل وتجزیہ کیا جاے تو کبھی معاف نہیں کرسکتے_

اقائے عسکری نے اس کتاب میں بھرپور طریقے سے محققین اور تجزیہ نگاروں کی روش اپناتے ہوئے تنظیم وترتیب میں عرق ریزی کی ہے اور اس کے مقدمہ میںان تمام مشکلات اور رکاوٹوں کی تشریح کی ہے جو حقائق واشگاف کرنے میں حق کے متلاشی کی راہ میں پیش اتی ہیں_

منجملہ یہ کہ ممکن ہے کوئی محقق اپنے احساسات وجذبات کا پابند ہو، اور ایک گروہ کو دوسرے گروہ پر ایک شخصیت کو دوسری شخصیت پر متعصبانہ طریقے سے برتری دیدے، حالانکہ حقیقت اس کے برخلاف ہو، اس کے ساتھ وہ خاص مقصد کو پیش نظر رکھتا ہو، اور حق کو یہ طریقہ بعض اہل قلم نے اپنایا ہے جو چاہتے ہیں کہ دو مخالف راویوں کے درمیان مطابقت پیدا کریں، ممکن ہے یہ مطابقت بظاہر خوش ایند ہو، لیکن یہ بات طئے شدہ ہے کہ حق دو متخالف اور متناقض ارا کے درمیان جمع نہیں ہو سکتا ہے،،

اقای عسکری نے ہر ممکن کوشش کی ہے کہ اپنے سلسلئہ مباحث میں اس قسم کے عیوب سے جو ہر محقق کی تحقیق میں سامنے اتی ہے دور رہیں ان کا مقصد متعین ہے، اور وہ اسی کے تعاقب مین موضوع سے باہر نہیں نکلتے ہیں انھوں نے اپنے دائرئہ کار کو اشخاص اور مقامات کا پابند نہیں بنایا ہے بلکہ ان کا مقصد اصلی صرف حق اور حقیقت معلوم کرنا ہے اور اسی کے ارد گرد رہے ہیں_

اس کے علاوہ انھوں نے اپنے ذاتی احساسات وجذبات سے الگ رہنے کی ہر ممکن کوشش کی ہے انھوں



نے صرف عقل کو جج بنایاہے،،

انھوں نے ایک گروہ کو دوسرے گروہ پر فضیلت دینے کاذرا بھی پتہ نشان نہیں، ذرا بھی مبالغہ نہیں،، اگر کہاجائے کہ اقای عسکری بحث وتحقیق کی ڈگر میں، اس کتاب جوچیز محققین کو اپنی طرف مائل اور تعریف وتحسین پر امادہ کرنے والی ہے وہ یہ کہ انھوں نے کوشش کی ہے کہ اس علمی بحث میں قانون کلی کی رعایت کریں، اور احادیث ام المومنین مکمل حزم واحتیاط کے ساتھ تحلیل وتجزیہ کر کے حقیقت کو اشکار کیاہے_

## قتل علی اور شکر عائشہ،،

تاریخی قرائن ہمیں مجبور کرتے ہیں کہ ام المومنین کی احادیث پر شک اور تردید کریں جسے وہ احادیث جن میں خلافت شیخین کا تذکرہ ہے اور حضرت علي(ع) کانام نہیں لیاگیاہے اسی طرح وہ احادیث جن میں فضائل شیخین و عثمان اور حضرت علي(ع) روشن مذکور ہے ان میں بلاشک وشبہ جذبات اور جانبداری برتی گئی ہے،، کیونکہ ابو بکر اور ان کی نسبت باپ اور بیٹی کی ہے اسی طرح انھوں نے عمر کی باتیں کہی ہیں اور علي(ع) کاتذکرہ کیاہے جوابو بکر وعمر کے رقیب تھے، ان میں بدترین فرق ہے_

پھر عثمان کے خلاف ان کی جدجہد لوگوں کو قتل عثمان پر ابھارنا اور پھر انھیں کے قتل کا انتقام لینے کے لئے قیام کرنا بھی مضبوط دلیل ہے جو ہمیں اس بات پر مجبور کرتی ہے کہ ان کی تمام احادیث کو شک اور تردید کی نگاہ سے دیکھیں، اسی طرح وہ اقدامات جو انھوں نے حضرت علی کے خلاف کیں علی(ع) کے دشمنوں کی کمک، طلحہ وزبیر کہ جنھوں نے علي(ع) کی بیعت توڑدی تھی، ایک پلیٹ فارم پر لانا، جنگ جمل کی اگ بھڑکانا_ ............... یہ تمام باتیں بجائے خود اس بات کاواضح ثبوت ہیں کہ انھیں علی جیسے پرہیز گار سے دیرینہ عداوت تھی اور اسی وجہ سے مسلمانوں کے گروہ میں تفرقہ واختلاف پیداہوا ان کے دل میں علی کی ایسی نفرت تھی جو کبھی چین سے بیٹھنے نہیں دیتی تھی، یہاں تک کہ قتل علی کی خبر سن کر سجدۂ شکر ادا کیا اور یہ شعر بطور تمثیل پڑھا،،

فالقت عصاھاواستقر نھاالنوي... کما قرعینا بالاایاب المسافر

اس نے دوڑ دھوپ ختم کردی اور چین پالیا...... جسطرح مسافر کی اپنے ٹھکانے پر پہونچکر انکھیں ٹھنڈی ہوتی ہیں_

انکی تمام احادیث اسی قسم کے اہم ترین تاریخی وقائع سے وابستہ ہیں جن پر بڑی حزم واحتیاط برتنی چاہیئے انکی شخصیت اور ان کے میلانات سے قطع نظر کر کے حقائق دریافت کرنے کی کوشش کرنی چاہیئے_

حجابیت کے رخ سے بھی دوسروں کی طرح صحیح یہ ہے کہ وہ فتوی واجتہاد میں لغزش وخطا سے دوچار ہوئی ہوں کیونکہ ادمی چاہے وہ کوئی بھی ہو جب تک اپنی رائے اور سلیقے پر عمل کر رہا ہے ممکن ہے کہ خطاو صواب کا نشانہ بنے لیکن محقق یہ حق نہیں رکھتا کہ عقل ودرایت کو کنارے رکھ کر بزرگوں کی شخصیت کے مقابلے میں اپنے کو چھوٹا بنالے اور حقائق چھپائے_

اس بات کی اجازت نہیں ہے کہ نظریات واجتہاد کے خطاو صواب کو اہمیت دیکر سب کو یکساں شمار کرے بلکہ ضروری ہے کہ تمام مفہوم حقیقت کو بیان کرے

اسی طرح جب تک ہم حق دیں ہر مجتہد میں امکان ہے کہ وہ لغزش وخطا سے دوچار ہو جائے اور عدل الہی کی بارگاہ میں باز پرس کی جائے، ام المومنین بھی اس قاعدے سے مستثنی نہیں ہیں ان پر ظلم نہیں ہے، بلکہ علمی و تحقیقی نقطۂ نظر سے ستم یہ ہوگا کہ علي(ص) اور عائشہ کے بارے میں ہم جانبدارانہ فیصلہ کریں اور دونوں کو عدالت میں یکساں سمجھ لیں، اور حضرت علي(ص) نے جو اجتہاد میں صحیح وصواب راستہ اختیار کیا(1) ان دوسرے لوگوں کے مقابل جنھوں نے اجتہاد میں غلطی کی جیسے عائشہ ومعاویہ اور دوسرے اصحاب جنھوں نے حضرت علي(ص) سے جنگ کی اور مخالف کا راستہ اپنایا یکساں سمجھ لیا جائے_

## حضرت علی(ع) خدا کو حاضر وناظر جانتے تھے

حضرت علی اس جہت سے کہ اپ باب مدینتہ العلم اور وصی محمد(ص) ہیں اسی طرح سے نہ اس حیثیت سے کہ بھرپور قدرت بیان اور واضح لہجے میں حق بات کہتے تھے اور اس پر وہ جم بھی جاتے تھے اور یہ دین انھیں سے توانا ہوا اور حیثیت تشکیل پائی،_ نہیں_ ان تمام باتوں سے قطع نظر وہ ہر حیثیت سے تمام صفات کمال کے جامع تھے_

جس چیز نے علی کو ان تمام امور سے بالاتر قرار دیا یہ تھا کہ وہ برابر اپنے کردار وگفتار میں خدا کو حاضر وناظر جانتے تھے،



اور مسلمانوں کی مصلحتوں کے مقابل اپنی ذات میں شدت پسند تھے، وہ مسلمان معاشرے کے عام دنیاوی فائدوں کو اپنے دنیاوی فائدے پر ترجیح دیتے تھے_

اپ کے دوران خلافت میں بلند ترین مراتب انسانیت ایک ذات میں سمٹے ہوئے نظر اتے ہیں_

وہ اپنے اس دور میں خاص طور سے لباس اور خوراک، احکام میں عدالت، فریبی دنیا کے مظاہرات سے کنارہ کشی کا کامل نمونہ تھے_

دوسروں نے عہدۂ خلافت حاصل کرنے کی کوششیں کرڈالیں، جبکہ خلافت خود حضرت علی(ص) کی طرف دوڑی ائی، دوسروں نے اپنے اور رشتہ داروں کے فائدوں کو مصالح عامہ پر ترجیح دی، جبکہ اپ نے عام لوگوں کے

فائدوں کو اپنے اور رشتہ داروں پر ترجیح دی_

علي(ص) جس وقت کوفے میں تھے، عقیل بن ابی طالب (ص) اپنے بھائي کی خدمت میں ائے حضرت علی (ص) نے ان سے کہا:

اے بھائي بڑے اچھے ائے، کس لئے کوفہ ائے ہو؟

جو مشاہرہ مجھے ملتاہے وہ میری معیشت کے لئے ناکافی ہے، زیادہ خرچ کا بوجھ ہے جسکی وجہ سے بہت زیادہ قرض لد گیاہے میں اس لئے ایاہوں کہ میری مدد کیجئے_

خدا کی قسم اپنے مشاہرہ کے علاوہ میرے پاس کچھ نہیں، صبر کیجئے مال غنیمت تقسیم کرنے کا وقت ایگا تو میں اپ کو دوں گا_

میں حجاز سے یہاں تک صرف اسی امید پر ایاہوں کہ کچھ نقد حاصل کرلوں گا اپ کا مشاہرہ میرے درد کی دوا کیا کرسکے گا، اور میرا کون سا بوجھ ہلکا کرے گا، امام نے بھائي کو جواب دیا،

کیا اپ اس کے علاوہ بھی میرے گھر میں مال دنیا سے کوئي چیز دیکھ رہے ہیں،؟ یا اپ اس امید پر بیٹھے ہیں کہ میں مسلمانوں کا مال اپ کو دے دوں گا اور میرا خدا اس صلئہ رحم کے بدلے اتش جہنم میں جلائے گا_

کسی تردید کے بغیر، علی (ص) جیسے پرہیز گار کے عدل وانصاف کو برداشت کرنے کی عقیل میں طاقت نہیں تھی، وہ معاویہ کی خدمت میں پہونچ گئے جس کے یہاں حلال وحرام کا فرق نہیں تھا، وہ مسلمانوں کے بیت المال کو ذاتی ملکیت سمجھتا تھا_

یہ واقعہ خود ہی ہماری رہنمائي کرتاہے کہ حضرت علي(ص) کی شخصیت کیا تھی وہ کس قدر پرہیز گار تھے، اور عمومی منافع کو خود اور اپنے سے وابستہ افراد کے مصالح پر ترجیح دینے میں ان کا پایہ کس قدر بلند تھا، بے باکانہ قسم کھائي جا سکتی

ہے کہ حضرت علی(ص) کے علاوہ اصحاب میں سے کوئی بھی اس بلند مرتبہ انسانیت وکمال تک نہیں پہونچا تھا،

کیونکہ خود انھوں نے دل کی گہرائیوں سے، اور جاوداں فقرہ ارشاد فرمایا تھا، یادنیاغرّی غيري

اے دنیا میرے سوادوسرے کو دھوکہ دینا

## علی اور مسند خلافت

میں نہیں سمجھتا کہ کوئی صحابي ایسا ہو گا جس کے فتوی واجتہاد میں جائے تامل اور اعتراض کی گنجائشے نہ ہو، سوائے علی(ص) کے، کیونکہ ان کے اجتہاد میں ذرا بھی شک وشبہ اور اعتراض نہیں کیا جاسکتا، اس بات کو میں پوری بے باکی سے کہہ رہا ہوں، اور تمام دقیق سیاسی معاملات جو پیش ائے وہ اس دعوی کا ثبوت ہیں _

عمر نے معاملہ خلافت میں مداخلت کیا نتیجے میں ابو بکر مسند خلافت پر بیٹھ گئے، انہوں نے اپنے فتوی میں اس دلیل پر زور دیا کہ فتنہ واشوب دیکھ کر اس پر لگام چڑھائی گئی ہے، ابو بکر کے بعد انھوں نے خود اس ذمہ داری کا سنگین بوجھ اٹھالیا اور بارہا اس بات کا اعتراف کیا کہ ابو بکر کے زمانے میں غلطیاں ہوئیں، جس وقت بعض اصحاب نے ان کے فرزند عبد اللہ کی بیعت کے بارے میں ان سے بات کی تو انھوں نے جواب دیا، خاندان عمر کے لئے یہی کافی ہے کہ ان کا ایک فرد اس کا ذمہ دار ہو، اور عدل الہی کی بارگاہ میں امت محمد کے بارے اس سے جواب طلب کیا جائے _

لیکن حضرت علي(ص) نے شیخین کے مقابلے میں معاملہ ء خلافت کے سلسلے میں یہ دلیل دی کہ اس اھم کام کی مشغولیت تھی وہ جسد رسول(ص) کے دفن وکفن میں مشغول تھے (1)

یہ سب سے بڑا اعتراض ابو بکر وعمر پر تھا، اور حضرت علي(ص) ان دونوں کے مقابل حقدار نظر ائے ہیں _

عمر کے بعد علی وعثمان کے درمیان خلیفہ کے انتخاب میں عبد الرحمن بن عوف بھی جو ان چھ افراد میں تھے جنھیں عمر نے خلیفہ منتخب کرنے کیلئے مجلس شوری بنائی تھی، انھوں نے اپنی رائے دی اور خلیفہ کی ذمہ داری کو اپنے فتوی سے متعین کیا، اپنے اسی متعین فتوی کو ان دونوں کے سامنے پیش کیا حالانکہ وہ جانتے تھے کہ حضرت علی ان کے اجتہاد

---

1_ اس وجہ سے حضرت علي(ص) سقیفہ بنی ساعدہ میں موجود نہیں تھے، اور ابو بکر وعمر نے انکی غیر موجودگی میں جلدی سے خلیفہ چن لیا اگر انھوں نے اتنا صبر کیا ہوتا کہ رسول کو سپرد لحد کر دیا جائے اور علی(ص) بھی وہاں سب کے ساتھ اجاتے تو شاید یہ واقعات پیش نہ ائے اور تاریخ اسلام کا دوسرا ہی نقشہ ہوتا _

کے پابند نہیں ہوسکتے، خلافت قبول کرنے کیلئے پہلے حضرت علی کے سامنے شرط پیش کی۔

حضرت علی(ع) کے سامنے فرزند عوف نے جو شرطیں پیش کی تھیں ان میں رضائے خدا اور سول اور مسلمانوں کے مفادات کی حد تک تو حریص تھے منصب خلافت حاصل ہوتا اور حکمرانی کرنا انکی نظر میں ہیچ تھا، جبکہ عثمان کی زیادہ توجہ منصب خلافت حاصل کرنے کی تھی وہ دل سے یہی چاہتے تھے، دوسرے امور کی ان کی نظر میں اہمیت نہیں تھی، اور خدا اس بات کو بہتر جانتا ہے کہ شروع ہی سے وہ جس بات پر، ہوئے تھے اسمیں انھیں پوری سوجھ بوجھ کہاں تک تھی، یا خلافت حاصل کرنے کے بعد ان میں پیدا ہوئی، کیونکہ یہ باتیں نفسانیت کے امور سے تعلق رکھتی ہیں، اور ہم اس بارے میں کوئی فیصلہ بھی نہیں کرسکتے، کیونکہ ہمارا استدلال صرف ظاہری حالات کی روشنی میں ہے۔

## "عائشہ کا تاریخی فتوی"

عائشہ نے حضرت عثمان کی خلافت کے ابتدائی ایام میں تو موافقت اور انکی تائید کی، پھر ان سے منحرف ہوکر ان کے خلاف فتوی دے دیا، اس وجہ سے ان کا اجتہاد قابل اطمینان نہیں ہے۔

خلافت کے سلسلے مین انکے رقیب ہوتے ہوئے بھی دلیل وبرہان کے باوجود حضرت عائشہ کی طرف عثمان سے جنگ اور مخالفت نہیں کی، جب عثمان قتل ہوگئے تو حضرت علی(ص) نے طلحہ وزبیر اور دیگر تمام لوگوں کی بیعت قبول نہیں کی جس وقت تمام لوگوں نے اپ کو خلافت قبول کرنے پر مجبور کیا تو اپ نے مسجد میں کھڑے ہوکر یہ فرمایا، میں تمہاری خلافت سے بیزار تھا، لیکن تم ہو کہ میرے سوا کسی کی حکومت پر راضی نہیں ہو، اس بات کو سمجھ لو کہ میں کوئی بھی کام بغیر تمہاری صوابدیدہ اور صلاح کے انجام نہیں دوں گا، تمہارے بیت المال کی کنجی میرے پاس ہے لیکن ایک درھم بھی بغیر تمہاری مرضی کے نہیں چھوئوں گا۔

پھر پوچھا، کیا تم اس بات پر راضی ہو؟

تمام لوگوں نے چلّا کر کہا ہاں

اسوقت اپ نے فرمایا:

بار الہا ان لوگوں پر تو گواہ رہنا

اس کے بعد اپ نے خلافت قبول فرمائی

حضرت علی (ص) کی رائے صائب تھی اپ نے اس طرح لوگوں کیلئے کسی بہانے کی گنجائشے نہیں چھوڑی کیونکہ ان لوگوں نے اپ کو خلافت قبول کرنے پر مجبور کیا تھا نہ یہ کہ اپ نے خود خلافت کی خواہش کی، لہذا جس نے بھی اس ذمہ داری سے ہاتھ کھینچا اور علی (ص) کی مخالفت کی وہ خود دغا باز اور مجرم ہے، اور جو شخص اپ کا وفادار رہا وہ مومن اور سچا ہے_

عائشہ نے دوسری بار اجتہاد کا پرچم لہرایا یہ اس وقت کی بات ہے جب قاتلان عثمان سے انتقام لینے کیلئے انھیں اور طلحہ و زبیر جنھوں نے علی (ص) سے پیمان توڑا اور اپنی بیعت کچل ڈالی با قاعدہ ساتھ دینے پر امادہ ہوئے یہ مفاد پرستانہ اقدام بتاتا ہے کہ حضرت عائشہ کی نیت اندیشہ مفاد سے خالی نہیں تھی، تمام لوگ کہنے لگے کہ یہ عثمان کا بدلہ لینے کیلئے نہیں اٹھی ہیں بلکہ مقصد صرف یہ ہے کہ مسلمانوں کے درمیان تفرقہ و اختلاف پیدا کیا جائے اور جو لوگ حضرت علی (ع) سے وابستہ ہیں ان میں انتشار پیدا کیا جائے یہاں تک کہ اگر حضرت علی (ص) کے سوا کوئی اور ہوتا تو کبھی ایسا اقدام نہ کرتیں_

## ام سلمہ کا تاریخی خط عائشہ کے نام

حضرت علی (ص) کے خلاف معاملہ خلافت کے سلسلے مین عمر کے اقدام کے بعد عائشہ کا اقدام دوسرا رخنہ تھا جو بنیاد اسلام میں پڑا، میں یہ بات اپنی طرف سے نہیں کہہ رہا ہوں اور اس سے میری کوئی خاص غرض بھی نہیں ہے بلکہ یہ حقائق نا قابل انکار ہیں جن پر بزرگان قوم اور مشہور مورخین متفق ہیں_

عائشہ کی کاروائی صحابہ کے زمانے سے اج تک تمام لوگ ان لوگون کے لئے نفرت کا سبب بنی جو حق اور حقیقت کے طرفدار ہیں، اس دعوی کی گواہی حضرت ام سلمہ ہین جو دوسری زوجہء رسول ہیں، انھوں نے پند و نصیحت بھرا خط عائشہ کو لکھا اور اس اقدام سے باز رہنے کی خواہش ظاہر کی، خاص طور سے انھیں مسلمانوں کے درمیان تفرقہ و اختلاف سے روکا_ خط

زوجہء رسول ام سلمہ کی طرف سے ام المومنین کو

میں خدا کی حمد و ثناء کرتی ہوں اور اس کی وحدانیت کا اقرار کرتی ہوں

امابعد تم نے اس اقدام سے اپنے احترام کا پردہ چاک کیا جو رسول خدا اور ان کی امت کے درمیان تھا، اور ان کے



حرم کا حجاب پارہ پارہ کیا قران نے تمہارا دامن جمع کیا ہے، اسے خود سرا خاک میں نہ ملاو، تمھارا مقام مرتبہ محفوظ ہے، اسے بلاوجہ ضائع نہ کرو، اس خدائے واحد سے ڈرو جو اس امت کا نگہبان ہے_

رسول خدا(ص) نے عورتوں کی جہاد کا طریقہ متعین کیا ہے، بلاشبہ اس سلسلے مین حکم صادر کیا ہے کیا تم نہیں جانتی ہو کہ انہوں نے تمہیں جنگ سے منع کیا ہے ؟کیونکہ اگر دین کے ستون میں ٹیڑھا ہو جائے تو عورتوں کی طاقت سے کبھی سیدھا نہیں ہو سکتا، اور اسکی خرابی عورتوں سے اصلاح پزیر ہر گز نہیں ہو سکتی، عورتوں کا جہاد اپنے کو لئے دیئے رکھنا، پاک دامنی اور قناعت ہے _

اگر تم اس طرح بیابانوں مین اپنے اونٹ کو اس گھاٹ اور اس گھاٹ ہا کتی رہو اور رسول خدا تمھین دیکھ لیں تو تو انھیں کیا جواب دو گی حالانکہ تمہیں جلد یا دیر ان کے سامنے حاضر ہونا ہے _

میں بے باکانہ قسم کھاتی ہون کہ اگر میں اس حال میں رسول سے ملاقات کروں کہ ان کی حرمت ضائع کی ہو اور مجھ سے کہا جائے کہ اے ام سلمہ جنت میں اجاو تو میں شرم سے پانی پانی ہو جاوں گی _

اس لئے اپنے پروردگار کی حفاظت کرو اور گھر میں بیٹھی رہو اگر تم اس امت سے سروکار نہ رکھو تو یہ بجائے خود ان کے حق میں بہترین خدمت ہے، اور میں جانتی ہوں کہ رسول خدا سے جو باتیں میں نے سنی ہیں اگر اس سے تمہیں خبر دار کروں تو تم سانپ کاٹے شخص کی طرح تڑپنے لگو گی، والسلام

خود یہ خط دوسری دلیل ہے کہ عائشه کا اجتہاد غلط تھا

اس خط میں اس بات کی تائید ہوتی ہے کہ انھیں مسلمانوں کی جماعت میں ھم اھنگی کی فکر نہیں تھی، نیز یہ بات بھی معلوم ہوتی ہے کہ ازواج رسول میں سے دوسری کوئی بھی عائشه کے اس اقدام کے ساتھ نہیں تھیں اور نہ انھوں نے عائشه کی مدد کی،

## اس کتاب کے مولف کا مقصد

اقائے عسکری، خداوند عالم انہیں حقیقت بیانی کی جزادے میں نے اپنے دقیق علمی بحث میں ھر گز اس بات کا قصد نہیں کیا ہے کہ لوگوں کو عائشه نے اپنے اجتہاد و فتوی میں جو اشتباہات کئے ہیں ان کے خلاف لوگوں کو بھڑ کائیں ،اور مسلمانوں کے احساسات ابھاریں بلکہ انھوں نے اپنے بیان کے درمیان صرف خشنودی خدا کیلئے اس بات کی فکر کی ہے کہ تاریخی حالات کے مفاہیم جو زیادہ تر لوگوں کے ذہن اصحاب رسول ہونے کی وجہ سے پہچان نہیں پائے ہیں اور



تاریخ صحیح کی تفہیم نہ ہونے کی وجہ سے عظمت شریعت اسلام کی تفہیم سے محروم ہیں ان کی اصلاح و تصحیح کریں، کہ اوضاع تاریخی کے مفہوم سے عام لوگ جو محروم ہیں اور اصحاب رسول کو پہچان نہیں سکتے ہیں اور ان کی باتوں میں تمیز نہیں کر سکے ہیں، اور نتیجے میں صحیح تاریخ سمجھنے اور ان کی شریعت اسلام میں حیثیت کو پہچان نہیں سکے ہیں ان کی اصلاح و تصحیح کریں، انھوں نے اس راہ میں جو سعی کی ہے اس کا مقصد صرف یہ ہے کہ لوگ احادیث رسول خدا کو بغیر اپنے احساسات و جذبات کی مداخلت جزوی فوائد و تعصب کے راویان حدیث کے بارے میں علم و دانش کی روشنی میں ادراک کر سکیں _

کیونکہ اگر لوگ تمام یا کچھ حصۂ حدیث رسول کو سمجھ لیں تو بڑی اسانی سے اسلامی فرقوں اور مذاہب کے درمیان کا اختلاف کا سرا سمجھ میں اجائے گا، اور انہیں معلوم ہو جائے گا کہ کس حد تک یہ اختلاف مصنوعی اور حکمرانوں کا خاص غرض سے پیدا کیا ہوا ہے انھوں ہی نے ایک گروہ کو دوسرے گروہ پر ترجیح دی ہے حکومت چلانے اور اپنی پارٹی مضبوط کرنے کیلئے جن حدیث کو ضروری سمجھا بنالیا یا اکثر صحابہ کی بیان کردہ حدیث کو من کے مطابق بدل لیا، صحیح بات یہ ہے کہ انھوں نے حکومت کے استحکام کیلئے صحابہ پر دروغ بافی کی اور اپنی غرض کے لئے من پسند باتیں گڑھ لیں۔

اس سے پہلے کہ اپنی علمی بحث کو ختم کروں جسے صرف خشنودی خدا کیلئے معرض تحریر میں لائی گئی ہے، مناسب سمجھتا ہوں کہ دانشور محقق اقائے عسکری کے کان میں اہستہ سے ڈال دوں کہ وہ اپنے ان علمی مطالب کو جس کا بلند مقصد مذاہب اسلامی کو ایک دوسرے کے قریب لانا ہے اسے جاری رکھیں، اپنے متین اور محکم اساس پر استوار اسلوب کو اس طرح قرار دیں کہ ارباب علم ودانش اور اسکالروں کیلئے پسندیدہ ہو تاکہ اس طرح مسلمانوں میں باہمی اتحاد وہم اہنگی پیدا ہو، اور کیا ہی اچھا ہو تاکہ تمام وجود جو بحث و تحقیق میں مستغرق ہے میری اس پیش کش کو عملی شکل دیدے۔

کیونکہ بنیادی طور سے اختلاف اور ذاتی دھڑابندی ایک شیعہ اور سنی کے درمیان سمجھ میں انے والی بات نہیں ہے اور اسمیں شک نہیں کہ یہ دونوں فرقے جب تک مقاصد اور وجوہات دونوں کے خالص ہیں تو ایک دوسرے کے نقائص دور کرنے اور درستگی لانے میں دل وجان سے کوشش کریں۔

**ڈاکٹر حامد حفنی دائود**

17 **شوال** 1381

23 **مارچ** 1992



## کتاب کا مقصد تالیف

زیادہ تر ارباب تحقیق رسول خد (ص) اکی احادیث کی طرف دیر سے متوجہ ہوئے ہیں کہ احادیث کا ایک دوسرے سے ربط یا ان احادیث اور ایات قران کے درمیان گھناونا اختلاف موجود ہے، یہ امر اس بات کا سبب بنا کہ سلف کے دانشوروں نے رسول خدا پر اعتراضات اپ کی احادیث کی توجیہ وتاویل پر مشتمل کتابیں لکھیں، ان میں تاویل مختلف الاحادیث اور بیان مشکل الحدیث اور بیان مشکل الاثار وغیرہ کتابیں لکھیں۔

اس طرح نقادوں اور عیب جوئی کرنے والے ملحدوں اور عیسائی مبلغوں کے ساتھ کچھ مستشرقین کو بھی اس بات پر ابھارا کہ دشمنی وعناد کی راہ سے اس قسم کی احادیث کے استناد میں اختلاف وتضاد دکھا کر پیغمبر اسلام اور ان کے دین پر اعتراض کیا اور مذاق اڑایا، حالانکہ یہ دونوں گروہ اس بات سے غافل تھے کہ ان احادیث کے مجموعے کا بہت بڑا سرمایہ، خاص طور سے جن میں باہم اختلاف ہے یہ سبھی ایک ہی روش اور ایک ہی سیاق سے مربوط نہیں ہیں کہ انھیں

اطمینان کے ساتھ سبھی کو رسول خدا کی واقعی حدیث سمجھ کر یکجا بحث و تحلیل کی جائے بلکہ یہ تمام احادیث خود ہی چند مختلف احادیث کا مجموعہ ہیں جنھیں مختلف راویوں اور بیان کرنے والوں کے طریقے سے ھم تک پہونچا ہے_

ارباب تحقیق کو سب سے پہلے یہ چاہیئے کہ راویان حدیث کی دستہ بندی کریں مثلاوہ احادیث جو ام المومنین عائشہ سے منسوب ہیں یا انس سے ابو ھریرہ یا عبد اللہ بن عمر سے ان تمام کو الگ الگ جمع کر کے دوسرے ایسے راویان حدیث جنھوں نے رسول خدا (ص) سے بہت زیادہ احادیث روایت کی ہیں ( ان کے حالات زندگی ، انکا انداز فکر اوران کا عقیدہ ) ان پر الگ الگ بحث و تحقیق کی جائے تاکہ حقیقت امر واضح ہو سکے_

مجھے یہ بات اس وقت معلوم ہوئي ، جب میں صدر اسلام کے تاریخی حوادث کے ذیل میں احادیث کے بحث و تحقیق میں مشغول تھا ، خاص طور سے ان احادیث پر جو ام المومنین عائشہ سے نقل کی گئی ہیں ، اس موقعہ پر میری نگاہ جذب ہو کر رہ گئي اور مجھے یقین حاصل ہو گیا کہ تاریخ اسلام ابتدائے بعثت سے بعثت یزید کے زمانے تک کو اچھی طرح نہیں سمجھا گیا ہے_

یہ اسی وقت ممکن ہے کہ پہلے احادیث ام المومنین کو جو بجائے خود اکیلا تاریخ صدر اسلام کا اھم ترین سرچشمہ ہے حقیقت فہمی کیلئے اس کا غیر جانبدارانہ مطالعہ کیا جائے



اس طرح مجھے یقین ہے کہ بعض ایات قرانی کو سمجھنا نیز وہ اسلامی فقہ جو اکیلی احادیث ام المومنین کی سند سے مروی ہیں ان کو بھی اسی اساس پر مطالعہ کرنا چاہیے_

جب میں اسلام کے پہلے دور کی تاریخی تنظیم کا تجزیہ کر رہا تھا ، میرے لئے ناگزیر ہو گیا کہ اسی تقسیم یعنی حدیث کی قدر و قیمت کے بارے میں بحث کو تمام مباحث کو مقدم قرار دیکر اسی کا تحلیل و تجزیہ کروں_

اس قسم کے واردات کی اس حیثیت سے کہ صدر اسلام کے سرکردہ افراد میں بڑی مشکل بات ہے اس وادی میں قدم رکھنا کسی مسلمان محقق کیلئے کوئی اسان بات نہیں ہے ( غیر جانبدارانہ تحقیق کریں )

پہلی زحمت دشواری جو مشرق کے مسلمان ادیبوں کو پیش اتی ہے وہ خود ان کے عقائد ہیں جنکی انھوں نے عادت ڈال لی ہے اور ان کی زندگی میں نشو و نما پاتا رہا اور ان کی نفسیات اور رگوں میں رچ بس گیا ہے اور یہی عقائد اسلامی معاشرے میں بھی رائج ہیں_

یہ لوگ صدر اسلام کے مسلمانوں کو عام ادمیوں سے برتر خیال کرتے ہیں اس عہد کو اور اس زمانے کے افراد کو مقدس سمجھتے ہیں اور جو کچھ ان کے اور اس زمانے کے بارے میں سمجھ بیٹھے ہیں ، وہ دوسرے عہد کے مسلمانوں کے بارے میں باور نہیں کرتے_

چنانچہ اس طرح کے ادیب ، قلمکار متذکرہ الجھن کو بحث و تحقیق میں نظر انداز نہیں کرتے ، تلاش حق و حقیقت کے بجائے ان کی باتیں اپنے معتقدات کے دفاع میں لگ جاتی ہیں_

جب میں نے یہ حقیقت سمجھ لی تو پکا ارادہ کر لیا کہ اس موضوع پر اپنے جذبات کو جو ام المومنین عائشہ کی زوجہء رسول کی حیثیت سے قائل ہوں ، انھیں اڑے نہ انے دوں ، اور اسلام کی محترم شخصیات کو جو نظر انداز کر دیا جاتا ہے

انھیں دوسرے عام لوگوں کے مقابل فرق نہ قرار دوں اور انہیں اس نقطہء نظر سے پہچانوں کہ وہ بھی عام لوگوں کی طرح گونا گوں احساسات وجذبات رکھتے تھے، اس طرح میں حیات ام المومنین کے ادوار میں جو حوادث پیش ائے حقیقت معلوم کرنے کیلئے صرف اسی کو موضوع بحث و تنقید قرار دوں_

اگرچہ دعوی نہیں کرتا کہ میں اپنے اس ارادے میں پوری طرح کامیاب ہوگیاہوں، لیکن اس سلسلے میں اپنی بھرپور تلاش و کوشش کرڈالی ہے اس کا جو کچھ فیصلہ ہے وہ دوسروں کو کرنا ہے، لیکن خدا کو گواہ کرکے کہتاہوں کہ صرف صدر اسلام کی تاریخ، قران اور اس کے احکام کی تحقیق کرنے والوں کو فائدہ پہونچانے کیلئے میں‌نے یہ سارے پاپڑبیلے ہیں،_



## اسلام یاایمان وعقیدہ

دوسری بات یہ کہ جیسے ہی کوئی قلمکارپکاارادہ کرکے اس مشکل کواپنی بحث وتحقیق سے اٹھالیتاہے تودوسری مشکل گلے پڑجاتی ہے کہ اس قسم کے مطالب کی نشرواشاعت مسلمانوں کی ھم اہنگی کو متاثر کرتی ہے یہ سوال کھڑاہو جاتا کہ اج جبکہ بہت سے مجاہدین اور مصلحین کی مسلسل مساعی سے خداوند عالم نے مختلف گروہ میں بٹے ہوئے مسلمانوں کی ارزوں اور میلانات کو ایک دوسرے سے قریب کردیاہے، ان میں برادری کے اسباب فراہم کردئے ہیں کیاایسی حالت میں مناسب ہے کہ اسقدر طویل زمانے کے بیتے دور کے بارے میں لکھاجائے کہ صرف یہی نہیں کہ باہمی تردید واعتراض کی ہوابن جائے بلکہ سوئے ہوئے جذبات بھڑک اٹھیں اور اپس میں نفرت وعناد پیداہوجائے؟

لیکن اسی سوال کے مقابل میں مسئلہ بھی سامنے اجاتاہے کہ جسے اسانی سے نظر انداز نہیں کیاجاسکتا_

اگر خیر اندیش اصلاح پسندوں کی کوشش بیکار کرنے کانام دیکر ایسی بحث وتحقیق پسندیدہ نہ سمجھی جائے تواس صورت میں تمام لوگوں پر علمی تحقیقات کے دروازے بند ہوجائیں گے اور یہ دانش ومعرفت پر ایساظلم ہوگا جو معاف کرنے کے قابل نہیں، کیونکہ اس نتیجے مین اسلامی حقائق پر گذرتے عہدوں اور زمانوں پر جمود فکری اور تعصب کی جمی دھول سے مختلف فرقوں میں اختلاف وتفرقہ زیادہ پیداہوگا، اور یہ مسلم ہے کہ کوئی بھی اصلاح پسند اور ہم اہنگی کارسیااس کی تائید وتصدیق نہ کرے گا_

اس سبب سے ہم پورے دلی خلوص کے ساتھ مسلمان بھائیوں کے درمیان سے اصلاح پسندوں کی اواز کاجواب دیتے ہوئے خدا سے دعاکرتے ہیں کہ تفرقہ واختلاف جڑ سے ختم کرنے کی توفیق عطاہو_

ہم دانش ومعرفت کے مرتبہ کی نسبت سے احترام خاص کے قائل ہیں اس کامعاملہ دوسرے معاملوں سے الگ سمجھتے ہیں_

کیونکہ جن لوگوں نے مسلمانوں میں اتحاد ویکجہتی کی مسلسل کوشش کی بنیاد رکھی ہے مقدس اسلام کے پرچم تلے یکجہتی کی اواز بلند کررہے ہیں حالانکہ خود اسلام بین الاقوامی سیاست کاانگیزہ نہیں ہے بلکہ وہ ایمان وعقیدہ سے عبارت ہے بلکہ وہ واقعات کاایسا تسلسل ہے جوبحث وتحقیق اور بھرپور علمی تنقید سے پیداہونے والی چیز ہے، ان حقائق کو مختلف بہانوں اور عنوانوں سے چھپانے سے ایمان وعقیدہ پر استوار وحدت وجود پزیر نہیں ہوسکتی، اور اسلام کی صحیح و

مستقیم راہ گمراھی وضلالت کے کنویں سے برامد نہیں ہو سکتی_



خداوند عالم سے دعا کرتاہوں کہ متوازن اور سیدھی راہ پر گامزن ہونے کی توفیق کرامت فرمائے کہ وہی سب کو سیدھی راہ دکھانے والا ہے_

## عمیق اسلامی یکجہتی،

تیسری مشکل دل کی گہرائیوں سے نکلی ہوئي اوازہے جسکا اصلی محرک ایمان ہے،اس بات کا ایمان کہ اسلامی معاشرے میں صرف اسلام کی حکومت ہونی چاہئے اور اسی بنیاد پر ہماری یکجہتی واستوار ہونا چاہیے اس بناپر ہم سب لوگوں کی تمام تر کوششیں اس بات کیلئے ہونی چاہئے کہ اسلام زندہ ہو اور اسی ذھن میں رہنا چایئے،اسی راہ سے اپنے کو مصروف رکھنا چاہیئے،

اے راہ حق کے مجاہدو خدا اپ حضرات کو توفیق عطا کرے کیا اپ مسلمانوں کو اسلام کی طرف واپسی وخود سپردگی اور اسلامی قوانین کے نفاذ کی دعوت نہیں دے رہے ہیں؟ کیا اس کی تاریخ کا تجزیہ وتحلیل اور حقیقی احادیث رسول اور حدیث بیان کرنے والوں کے حال ومال کے تجزیے ومطالع کے سوا بھی کوئي راستہ ہے؟ تاکہ اسی کے واسطے سے اایات قران کی شان نزول معلوم کریں اور اسی روشنی میں احکام اسلام حاصل کرکے اسکی پیروی کریں اور دوسروں کو بھی عمل کرنے کی دعوت دیں اور چونکہ اسلامی احکام پر عمل ناگزیر ہے اس لئے لامحالہ اس کا علم حاصل کرنا ھمارے لئے لازم ہے اور یہ بات مسلّم ہے کہ بغیر علم حاصل کئے عمل انجام پذیر نہیں ہوسکتا_ پورے وثوق کے ساتھ کہاجا سکتاہے کہ اسلامی یک جہتی اور معاشرے کو اسلام کی طرف واپس لانے کیلئے مستقل سعی میں اور تاریخ کی بحث وتحقیق نیز احادیث رسول کی چھان پٹک کے درمیان کوئي تضاد نہیں ہے بلکہ یہ اسلامی یک جہتی کیلئے اسکی حیثیت بنیاد کی ہے ایک دوسرے کی متمم ہے کونکہ مسلمانوں کو اسلام کی طرف واپس لانا اسی وقت ممکن ہے جب باھم فکری یک جہتی پیدا ہو ایات قرانی اور احادیث رسول وتاریخ اسلام کو اچھی طرح سمجھا جائے_

اسی طرح جب تک اسلامی معاشرے میں ایمان واپس نہیں لایا جائیگا اس وقت تک مسلمانوں کے درمیان دوستی وبرادری قائم نہیں ہوگی،کیونکہ اگر اس کے سوا کچھ ہے تو مسلمان کی ھم اہنگی کی بنیاد کا پرچم ہے؟

اور کون سی چیز ہے جو انہیں ایک دل اور ایک جہت عطا کرے گی،اس طرح بھائي چارگی اسی وقت قائم ہوسکتی ہے

جبکہ مسلمانوں کو ایک دوسرے کی حقیقت حاصل کرنے اور حقیقت کی پیروی کرنے کیلئے مسلمانوں کو ایک دوسرے کی رائیں سمجھنے اور صحیح تنقید عطا کی جائے،تاکہ خدا کے ارشاد قرانی (میرے بندے وہ ہیں جو میری بات سنتے ہیں اور سب سے بہتر کی پیروی

کرتے ہیں(1)) صادق اسکے_ یہی ہماری اواز ہے_

خداوند عالم کی بارگاہ میں دعاہے کہ ھمیں اور تمام مسلمان بھائیوں کواسی عظیم ارشاد کی پیروی کی توفیق عنایت کرے_

یہاں تک جتنے اعتراضات گنائے گئے یہ مسلمانوں سے مخصوص تھے_

## بزرگوں کی پرستش

تمام قوموں اور ملتوں کی تاریخ کی طرح ان متذکرہ باتوں کے انداز پر تاریخ اسلام میں بھی تین بڑی رکاوٹ اور مشکل برابر موجود رہی، جو اکثر حقائق کے متلاشی اور تاریخ نگارشوں کے سد راہ رہی اور لوگوں کو علم وحقیقت کی پیروی سے روکتی رہي،

انکی اولین اور اھم ترین رکاوٹ پاک بزرگوں کے احترام کی عادت اس حد تک کہ جسے پرستش کہاجاسکتاہے، کسی بھی بشر کی ابتدائے تاریخ سے عادت رہی کہ اپنے اسلاف کی حد سے زیادہ تعظیم کرتے، بت پرستی یہیں سے پیدا ہوئي ہے، چنانچہ_ نسر، یغوث، یعوق، ود، سواع(1) ماضی میں نیک اور صالح تھے_

ان کے زمانے کے لوگ ان کا احترام کرتے تھے، مرنے کے بعد ان کا احترام اتنا بڑھا کہ ان کی پوجا کی جانے لگي_

مزہ یہ ہے کہ ھم اپنے صالح اسلاف کو ان کی زندگی کے زمانے میں دیکھتے ہیں کہ ان پر اس قدر تنقید وتردید کی جاتی ہے کہ ایک دوسرے کو قتل کا فتوی تک دیدیتے ہیں، ان کو ان کے عزیزوں اور ماننے والوں کا خون بہانا بھی جائز جانتے ہیں، لیکن ان کے مرنے کے چند سال بعد اج کی نسل میںان کی تعظیم وتکریم اتنی بڑھ گئي ہے کہ اب ان کی رفتار وگفتار پر تنقید وتجزیہ بھی جائز نہیں سمجھتے نہ اجازت دیتے اور اس رہگذر پر دانش و نظر میں اپنے اور دوسروں کو سناٹا کردیاہے_

## اندھا تعصب

دوسری تعصب کی رکاوٹ ہے یہ ایسی رکاوٹ ہے کہ اس پر برتی ہے اور خود یہ رکاوٹ ایسی ہے کہ ادمی کو جہالت وبے خبری ونادانی کے اندھیرے میں ڈال دیتی ہے، یہ ایسی قربانگاہ ہے کہ طول تاریخ بشریت

میں ہر ملک اور ہر عہد میں جہاں دیکھئے بے شمار قربانیاں بکھری پڑی ہیں_

رے کا شھر ساتویں صدی ھجری کے اوائل میں تعصب مذ ہبی کی وجہ سے دوبارویرانے میں بدلا،(1) پہلے تو حنفیوں اور شافعیوں نے شیعوں کے خلاف ھنگامہ ارائي کی، ان کا بے رحمانہ قتل عام کیا، پھر شافعیوں نے حنفیوں پر دھاوابولا اور انہیں تلوار کی باڑھ پر رکھ لیا، نتیجے میں گھر ویران ہوئے، شھر ویرانے میں بدل گیا، یہ قربانگاہ بے جاتعصب کے اثر کی معمولی سی جھلکی ہے، حالانکہ ایسی ھزاروں قربانیاں تاریخ میں بھری پڑی ہیں جو مذموم تعصب کی وجہ سے واقع ہوئیں، ان مضحکہ خیز قربانیوں کی نشاندہی کی جاسکتی ہے_

## عوام فریب لوگ

تیسری رکاوٹ توسب سے زیادہ نفرت انگیز ہے، وہ راسخ اعمال ہیں جو ارباب اقتدار وطاقت نے مختلف عہد تاریخ میں اس کی نمائشے کی ہے

یہ لوگ تھے جو بندوق کی نوک اور اپنے اثر سے جو چاہتے کرڈالتے تھے، جیسا کہ مقتدر شخصیات نے عوام فریبی کا جال بچھاتے ہوئے بحث و تحقیق کی باگ روک لی اور سن 655ھ میں باقاعدہ طریقے سے اجتہاد کادروازہ قوم کے فقہاپر بند کردیا(2)

نہ معلوم اب جبکہ اٹھ صدی بعد باب اجتہاد کھلنے کے مقدمات فراہم ہوئے ہیں اس راہ میں کس حد تک انہوں نے ترقی کی ہے، کیااب بھی وقت نہیں ایاہے کہ مسلمانوں کو بحث و تحقیق کی اجازت دی جائے؟اب تو پھانسی کی سزا صرف تقلید سلف میں منحصر ہو کررہ گئي، کسی دوسرے معاملے میں گردن نہیں ماری جاتي_

---

1_یہ پانچ بت قریش کے تھے جن کاذکر قران میں ہے تفسیر درمنثور سورئہ نوح ایۃ24 اور تمام تفاسیر دیکھی جاسکتی ہے_

2_یاقوت، لغت(ري) 4_55 3

نہیں____ ایساھر گزنہیں ہو گا،کیونکہ اصلاح پسندوں کی مسلسل کوششوں سے عکس دانش سے چہرئہ حقیقت اسقدر صاف نظر انے لگاہے کہ جس کاانکارنہیں کیاجاسکتا،بہت جلد ایساوقت ارہاہے کہ اس وقت کے لوگ بحث و تحقیق کی اجازت نہ ہونے سے جوزحمت اٹھانی پڑرہی ہے اس پرہنسیں گے ، جس طرح اج ھم تعصب بے جاکے مظاھرے کی وجہ سے شہررے پر ہنس رہے ہیں_

ان متذکرہ رکاوٹوں کو جانے دیجئے ہم نے اصولی طورسے عادت بنالی ہے کہ جب بھی کسی کی تعریف وستائشے سنتے ہیں اس کے عیوب سننے کے رواداد نہیں ہوئے نہ تنقید برداشت کرتے ہیں،اور اگر اس کی عیب گیری پر امادہ ہوتے ہیں تو پھر تعریف نہیں سنتے_

لیکن میں نے ام المومنین عائشہ کے بارے میں جوکچھ احادیث وتاریخ سے حاصل کیاہے،انھیں پیش کررہاہوں چاہے یہ تعارف ان کے حق میں عیب جوئی تعارف کے بطور یا تنقید ہو یا تعریف وستائشے ہو_

اگر کوئی شخص اس پر مطمئن نہ ہو اور متذکرہ مشکلات پر قابونہ پاسکتاہو،کیونکہ یہ رکاوٹیں قلمکار اور قاری کے درمیان مشترک ہیں،توکتاب کو اس کے حوالے کردے جو ان رکاوٹوں پر قابو پاسکتاہو جی ہاں_ جو شخص ام المومنین عائشہ کو تاریخ وحدیث کے درمیان سے پہچاننے کاخواہشمند ہے اسے احادیث مین تحقیق کا میدان ممکن بن گیاہے وہ تحلیل وتجزیہ کرسکتاہے،صدر اسلام کی خاتون کے ادوار اس کے سامنے ہیں اور حقیقت کی پیروی کرناناشائستہ ترہے،اور سیدھی راہ چلنے والوں پر صلوات_

سید مرتضی عسکری،بغداد،دانشکدئہ اصول الدین

---

1_بیپرس بند قدادی نے 665ھ میں باقاعدہ مصر کے اندر باب اجتہاد بند کیاخطط مقریزی ص 161 دیکھی جاسکتی ہے کسقدر رہے کہ خود مصر میں صدیوں بند رکھنے کے بعد خود ہی کھولا ہے_

# (فصل اول)

## ازواج رسول (ص)

### زینب بنت جحش

رسول اکرم (ص) کے ازدواج کے یہاں تک جتنے واقعات بیان کئے گئے ان میں زیادہ تر کی حکمت واضح ہے لیکن زینب سے ازدواج کی حکمت دوسری ہی ہے اس حکمت کو بیان کرنے کے لئے ایک مقدمے کی ضرورت ہے، وہ یہ کہ جہاں تک میری واقفیت ہے دنیا کے اصلاح پسند اپنے معاشرتی اصلاح کے منصوبے نافذ کرنے کے لئے دوسروں سے پہلے خود ہی اس پر عمل کرتے ہیں_

اپنا اصلاحی اقدام خود اور اپنے خاندان والوں سے شروع کرتے ہیں اس سلسلے میں ہر طرح کی فداکاری جو مقصد کیلئے ضروری ہے، اٹھائیں رکھتے، اس کے بعد وہ اپنے قریبی لوگوں، رشتہ داروں اور بعد میں دوسرے افراد بشر کو اس پر عمل کرنے کی دعوت دیتے ہیں_

پیغمبر خدا (ص) یکتا مصلح عالم بشریت تھے، وہ بھی اس قانون سے مستثنی نہیں تھے، انھوں نے معاشرے کی اصلاح اور جاہلیت کے ناپسندیدہ عادات و رسوم کو ختم کرنے کیلئے، بحکم خدا پہلے اپنوں ہی سے تبلیغ شروع کی، اسی بنیاد پر انہوں نے حجۃ الوداع کے موقع پر فرمایا تھا، سب سے پہلا سود جسے میں کالعدم قرار دیتا ہوں، وہ میرے چچا عباس کا سود ہے_ (1)

ہر خون جو جاہلیت کے زمانے میں بہایا گیا وہ باطل ہے اور سب سے پہلا خون جسے میں باطل کر رہا ہوں وہ ربیعہ کے فرزند کا ہے اور یہ خاندان عبد المطلب کی فرد ہے_ (2)

رسول خدا (ص) کی سیرت میں اس مفہوم کے تاریخی شواہد بہت زیادہ ہیں زینب بنت جحش کے ازدواج کا واقعہ اسی قسم کا ایک نمونہ ہے، جسے رسول خدا نے جہالت و نادانی کی بنیاد پر استوار اس رسم جاہلیت کو ختم کرنے کیلئے انجام دیا، اس ازدواج سے رسول خدا کے دو بنیادی مقاصد تھے_

---

1_ رسول خدا کے چچا عباس زمانہء جاہلیت میں مشہور سود خوار تھے

2_ خاندان عبد المطلب کی فرد ربیعہ کا شیر خوار فرزند قبیلہ بنی لیث میں تھا جسے قبیلہ ھذیل کے افراد نے غلطی سے قتل کر دیا تھا، بنی ہاشم اس تاریخ تک جبکہ رسول نے یہ اعلان فرمایا اس شیر خوار کے اس قبیلے کے لوگوں سے قصاص کے خواہاں تھے

1_ طبقاتی نابرابری ختم کرنا

2_ منھ بولے بیٹے کے بارے میں احکام توڑنا(1)

زید بن حارثہ رسول خدا کے منھ بولے بیٹے تھے، بچپن میں کچھ عربوں کے ہجوم میں پھنس کر اغوا کر لئے گئے، پھر وہ مکہ میں بیچنے کیلئے لائے گئے جس وقت زید بیچے جارہے تھے وہاں رسول خدا موجود تھے، اپ نے انھیں پسند کر کے اپنی زوجہ خدیجہ کے لئے خرید لیا، زید کو خدیجہ نے رسول خدا ہی کو بخش دیا_

زید کے ماں باپ اپنے جگر گوشے کے غائب ہونے سے سخت غم واندوہ میں مبتلا ہوئے، ان لوگوں کو زید کی کچھ خبر نہیں تھی، ایک دن اچانک ٹکرائو ہوگیا اور زید کے افراد قبیلہ کی نظر زید پر پڑ گئی، دونوں نے ایک دوسرے کو پہچان لیا، زید نے ان لوگوں کے ذریعہ کچھ اشعار لکھ کر اپنے ماں باپ کے پاس یہ پیغام بھیجا_

اپ لوگ میرے بارے میں رنجیدہ نہ ہوں میں عرب کے سب سے شریف قبیلے میں زندگی بسر کر رہا ہوں، یہاں مجھے تمام قسم کی اسائشے میّسر ہے_

زید کے باپ اور چچا کو جب زید کے حال ومقام کی اطلاع ہوئي تو بھاری رقم لیکر مکے کی طرف چلے، اس امید پر کہ زید کو خرید لیں گے، جب یہ لوگ رسول خدا کی خدمت میں ائے تو اپنے انے کا مقصد بیان کیا_

انحضرت(ص) نے فرمایا: اگر زید مجھ سے جدا ہونا چاہیں تو مجھے کوئي اعتراض نہیں پھر اپ نے زید کو بلایا، جب زید ائے تو اپنے باپ اور چچا کو پہچان لیا اور تصدیق کی کہ یہی میرے باپ اور چچا ہیں، اس وقت رسول خدا نے زید سے ان کے باپ اور چچا کے انے کا مقصد بیان کیا اور فرمایا کہ تم ازاد ہو چاہے میرے ساتھ رہو یا اپنے باپ کے ساتھ جائو، زید نے جواب دیا میں ہرگز کسی شخص کو بھی اپ کے اوپر ترجیح نہیں دوں گا_

زید کے باپ نے زید کا جواب سن کر کہا:

بیٹا تم باپ کے سامنے غلامی کو ازادی پر ترجیح دے رہے ہو_

زید نے جواب دیا، جی ہاں، اس عظیم شخصیت کے مقابلے میں اور رسول خدا کی طرف اشارہ کیا، اس وقت رسول خدا نے زید کا ہاتھ تھاما اور حجر اسماعیل کے پاس اکر بلند اواز سے فرمایا:

---

1_ رسم جاہلیت تھی کہ کوئي شخص اگر کسی کو اپنا بیٹا کہہ دیتا اور وہ لڑکا بھی اس پر راضی ہوتا تو اسے تمام لوگ اسی کا بیٹا کہتے اور صلبی فرزند کے تمام احکام اسکے لئے ثابت رہتے

اے موجو دلو گو گواہ رہو، زید میرا بیٹا ہے، وہ میرا وارث ہو گا میں اسکا وارث ہوں گا (یا من حضرا شھدوا ان زیدا ابنی یر ثنی وارثہ)

یہ دیکھ کر زید کے باپ اور چچا خوشی سے پھولے نہیں سمائے، اور وہ واپس ہو گئے، اس تاریخ سے زید جو ازاد کر دیٔہ رسول خدا تھے تمام لوگ انھیں زید بن محمد کہنے لگے_

زینب بنت جحش رسول خدا کی پھوپھی زاد بہن تھی انحضرت ہی انکی کفالت فرماتے تھے، ان سے شادی کے بہت سے لوگوں نے پیغامات دئے تھے انھوں نے یہ معاملہ رسول خدا کے حوالے کر دیا تھا، انحضرت نے ان سے فرمایا کہ تم زید سے شادی کرو_

زینب نے یہ سنا تو بھڑک اٹھیں، کہنے لگیں، میں اپ کی پھوپھی زاد بہن ہوں، اور اپ مجھے اپنے ازاد کر دہ شخص کے حوالے کر رہے ہیں؟ زینب کے بھائی بہن بھی طبقاتی اختلاف کی وجہ سے اس بات پر راضی نہیں تھے، اسی وقت خدا کی طرف سے یہ حکم نازل ہوا_

کسی مومن مرد یا عورت کو یہ اختیار نہیں کہ جب خدا اور سول کسی امر کے بارے میں فیصلہ کر دیں تو وہ بھی اپنے امر کے بارے میں صاحب اختیار ہو جائے اور جو بھی خدا اور سول کی نافرمانی کرے گا وہ بڑی کھلی ہوئی گمراہی میں مبتلا ہو گا

اس ایت نے تینوں کے بارے میں اعلان کر دیا کہ وہ خاموشی سے رسول کے فیصلے کو مان لیں، زینب نے زید سے اپنی شادی کی امادگی ظاہر کر دی، رسول خدا نے اپنے اسی مقصد کے ماتحت جسمیں طبقاتی نابرابری اور اشراف گیری کا زعم ختم کرنا تھا زینب کی زید سے شادی کر دی

زید کے گھر زینب چلی گئیں، وہیں ایک دوسری عورت ام ایمن جو ازاد کر دیٔہ رسول خدا تھیں اور ان کے فرزند کے ساتھ رہنے لگیں، مانی بات ہے کہ یہ طرز زندگی زینب کو رنجیدہ کرنے والی تھی، اسی وجہ سے زید کے ساتھ بدسلوکی ہونے لگی_

بات یہاں تک بڑھی کہ زید نے رسول خدا سے شکایت کی اور اجازت مانگی کہ زینب کو طلاق دیدیں، لیکن رسول خدا نے فرمایا:

امسک علیک زوجک واتق اللہ، خدا سے ڈرو، اور اپنی زوجہ کو طلاق مت دو، لیکن زینب کی بدسلوکی نے زید کو اسقدر پریشان کیا کہ انکے اصرار کی وجہ سے رسول خدا بھی زینب کو طلاق دینے پر رضامند ہو گئے اور زید نے

زینب کو طلاق دیدی_

جب زینب کے عدہء طلاق کی مدت ختم ہوئی تو رسول خدا کو حکم خداوندی ہوا کہ ایک دوسری رسم جاہلیت ختم کرنے کیلئے ،زینب سے شادی کرلیں تاکہ لوگ عملی حیثیت سے دیکھ لیں کہ منھ بولے بیٹے کیلئے وصلبی فرزند کے احکام ثابت نہیں ہیں، اگر کسی کا منھ بولا بیٹا طلاق دیدے تو وہ اس سے شادی کرلے، اس معاملے کو نافذ کرنا رسول خدا کیلئے بڑا مشکل تھا، وہ لوگوں کی یاوہ گوئیوں کو دیکھ رہے تھے، یہاں تک یہ ایت نازل ہوئی جس سے انحضرت کی روحانی حالت اور شدید بے چینی ظاہر ہوتی ہے_

تم لوگوں سے ڈرتے ہو؟ حالانکہ خدا اسکا زیادہ سزاوار ہے کہ اس سے ڈرا جائے؟ جب زید نے اپنی حاجت پوری کرلی تو ہم نے اس عورت کا عقد تم سے کردیا تاکہ مومنین کے لئے منھ بولے بیٹوں کی بیویوں سے عقد کرنے میں کوئی ہرج نہ رہے(1)

اس واضح ایت کے بعد رسول خدا نے زینب سے شادی کرلی

ان تمام باتوں سے معلوم ہوگیا کہ رسول خدا کی زیادہ تر شادیوں کی حکمت و مصلحت یہ تھی کہ معاشرے میں احکام الہی کا نفاذ ہو اور جاہلیت کے زمانے سے چلی رہی ناپسندیدہ رسموں کو ختم کیا جائے اسمیں اپ کی خواہش نفس اور جنسی شھوت ذرا بھی دخل نہ تھا_

## وہ خواتین جنھوں نے بے مھر اپنے کو رسول(ص) خدا کیلئے پیش کیا

کچھ دوسری عورتیں بھی تھیں جنھوں نے بغیر مھر اپنے کو رسول خدا کی خدمت میں پیش کیا، اس پیشکش کو قران نے لفظ (وھبت) سے تعبیر کیا ہے اسکی غرض یہ تھی کچھ عورتوں نے خود ہی اپنے کو بغیر مہر کے پیش کیا تھا کہ اپ انھیں اپنے حبالہء عقد میں لے لیں، سیرت و تاریخ کی کتابوں میں ان چند عورتوں کا نام ملتا ہے، ان میں ایک خولہ بنت حکیم بھی تھیں_

---

1_ حیلہ ابو نعیم جلد 2/53 حالات زینب وتفسیر ایہ کیلئے مجمع البیان ملاحظہ ہو

## خولہ بنت حکیم ہلالیہ

خولہ ان خواتین میں تھیں جنھوں نے اپنے کوپیغمبر کے لئے ہبہ کیا، رسول خدانے جواب میں ٹال مٹول دکھائی، وہ پیغمبر کے گھر میں خدمت کرتی تھیں ،یہاں تک اپ نے ان کا نکاح عثمان بن مظعون سے کر دیا وہ عثمان کی وفات تک انھیں کے گھر رہیں(1)_

## دوسری خواتین

سہل ساعدی کی روایت ہے کہ ایک عورت خدمت رسول میں ائی اور اپنے کو اپ کے حوالے کرتے ہوئے پیش کیا، رسول نے جواب میں سکوت فرمایا، وہاں ایک مسلمان موجود تھا، اس نے عرض کی، یارسول اللہ، اگر اپ کو اس عورت کی حاجت نہیں ہے تو اسکی شادی میرے ساتھ کر دیجئے، انحضرت نے فرمایا اس عورت کو کیا مہر دوگے ؟

اس نے عرض کی، یہی لباس جو میرے بدن پر ہے

انحضرت نے فرمایا: اگر یہ لباس جو پہنے ہوئے ہو اسے دیدوگے تو تم خود برہنہ ہو جائوگے، کوئی دوسری چیز دو اس نے عرض کی، اسکے سوا تو میرے پاس کچھ بھی نہیں

انحضرت(ص) نے فرمایا: چاہے ایک لوہے کی انگوٹھی ہی ہو

اس نے عرض کی، میرے پاس وہ بھی نہیں

انحضرت نے فرمایا: کیا تمھیں کچھ قران کے سورے یاد ہیں_

اس نے کہا: جی ہاں، مجھے فلاں فلاں سورے یاد ہیں اس نے کئی سوروں کا نام لیا_

انحضرت(ص) نے فرمایا: میں اس عورت کی شادی تم سے انھیں قرانی سوروں کے بدلے کرتا ہوں جو تمھیں یاد ہیں_

سیرت کی کتابوں میں دوسری چند خواتین کے نام بھی ملتے ہیں جنھوں نے اپنے کو رسول کیلئے ہبہ کیا ان میں ام شریک اور ام لیلی کا نام ہے یہ خواتین خدمت رسول میں جسطرح پہونچیں ان کی دل خراش داستان کتابوں میں ملتی ہے لیکن رسول خدانے ان میں کسی سے بھی شادی نہیں کی_

## رسول کے لئے حکم خصوصي

گذشتہ صفحات میں ان باایمان خواتین کے کچھ حالات بیان کئے گئے جو اس وقت مدینے میں تھیں ، ہم نے یہ بھی دیکھا کہ کسطرح اسلام کی بلند مصلحتوں کے پیش نظر رسول خدا نے مختلف سرکش قبایل سے اپنائیت اور ازدواج کا سلوک اپنایا، اسی کے ساتھ یہ بھی قابل توجہ ہے کہ ہر مسلمان کو چار شادیاں کرنے کی اجازت ہے، لیکن ہم دیکھتے ہیں کہ رسول خدا(ص) اس حکم سے مستثنی ہیں، یہ استثناء سورہء احزاب کی ایت 50_52 میں اسطرح ہے_

اے پیغمبر ہم نے اپ کے لئے اپ کی بیویوں کو جن کا مہر دیدیا ہے اور کنیزوں کو جنھیں خدا نے جنگ کے بغیر عطا کر دیا ہے اور اپ کے چچا کی بیٹیوں کو اور اپ کی پھوپھی کی بیٹیوں کو اور اپ کے ماموں کی بیٹیوں کو اور اپ کے خالہ کی بیٹیوں کو جنھوں نے اپ کے ساتھ ہجرت کی ہے اور اس مومنہ کو جو اپنا نفس نبی کو بخش دے، اگر نبی اس سے نکاح کرنا چاہے تو حلال کر دیا ہے، یہ صرف اپ کے لئے ہے باقی دوسرے مومنین کے لئے نہیں ہے، ہمیں معلوم ہے کہ ہم نے ان لوگوں پر ان کی بیویوں اور کنیزوں کے بارے میں کیا فریضہ قرار دیا ہے تا کہ اپ کے لئے کوئی زحمت اور مشقت نہ ہو_

ان میں سے جسکو اپ چاہیں کرلیں اور جس کو چاہیں اپنی پناہ میں رکھیں اور جن کو الگ کر دیا ہے ان میں سے بھی کسی کو چاہیں تو کوئی ہرج نہیں ہے، یہ سب اسلئے ہے تا کہ ان کی انکھیں ٹھنڈی رہیں اور یہ رنجیدہ نہ ہوں، اور جو کچھ اپ نے دیدیا ہے اس سے خوش رہیں اور اللہ تمھارے دلوں کا حال خوب جانتا ہے، اور وہ ہر شئے کا جاننے والا اور صاحب حکمت ہے، اس کے بعد اپ کے لئے دوسری عورتیں حلال نہیں ہیں اور نہ یہ جائز ہے کہ ان بیویوں کو بدل لیں چاہے دوسری عورتوں کا حسن کتنا ہی اچھا کیوں نہ لگے، علاوہ ان عورتوں کے جو اپ کے ہاتھوں کی ملکیت ہیں اور خدا ہر شئے کی نگرانی کرنے والا ہے_

خود یہی حکم خدا تھا جسکی ایات میں وضاحت کی گئی، اور نتیجے میں رسول خدا(ص) کے لئے راہیں کھول دی گئیں کہ وہ خود ہی جس بات کی صلاح دیکھیں اقدام فرمائیں پیغمبر(ص) نے بھی جیسی مصلحت دیکھی، اقدام فرمایا یہاں تک اپ کی وفات کے وقت اپ کی ازدواج کی تعداد نو تک پہنچ گئی، لیکن یہ اس وجہ سے نہیں ہے کہ رسول خدا کے لئے نو عورتوں کی اجازت ہے اور دوسرے تمام مسلمانوں کو چار کی اجازت ہے_



گذشتہ ایات میں پیغمبر کی حدود ازادی بیان کی گئی اسمیں حسن وزیبائي کو الگ کرکے خواتین معین کرنے کا حکم دیا گیا، یہ مصلحت اندیشی کے سوا کوئی دوسرا پہلو نہیں ہے، شاید اسی دلیل سے موجود خواتین کو چھوڑ کر دوسری اختیار کرنے کی اجازت نہیں دی گئی، جبکہ مرد مسلمان کیلئے یہ بات جائز ہے کہ چار عورتوں کو چھوڑ کر دوسری چار عورتوں سے عقد کرنے کیلئے طلاق کی اجازت ہے_

رسول خدا(ص) نے اپنے اس اختیار سے انسانی ضرورتوں کے انتظام کے لئے اسلام کے بلند مصالح اور معنوی سیاسی ہدایت کے لئے عزت دار عورتوں سے استفادہ فرمایا، لیکن جب فتح مکہ کے بعد اسائشے فراہم ہو گئی تو اسکے بعد رسول خدا نے کسی بھی خاتون سے ازدواج نہیں فرمایا، کیونکہ اس حکم خاص سے استفادہ کی کوئی ضرورت باقی نہیں تھی_

# نتیجہ تحقیق

رسول اکرم (ص) کے حالات ازدواج سے یہ بات روشن ہو جاتی ہے کہ انحضرت نے اپنی پچاس سال کی عمر تک جو انسان کی طبیعی توانائی کا حد کمال ہے صرف ایک خاتون سے شادی کی جو اپ سے پندرہ سال بڑی تھیں اور انھوں نے پینسٹھ سال کی عمر، پائی تھی، اپ اسی طرح مکہ میں رہے یہاں تک کہ مدینے میں ہجرت فرمائی اور بے سہارا مسلمان معاشرے کے انتظامی امور کی سنگین ذمہ داری اپڑی_

جس زمانے میں اوارہ وطن مومنوں کا گروہ اپ کی خدمت میں اتا تھا کبھی انکی تعداد اسّی ہوتی جو مسجد کے صفّہ پر رہتے تھے، بعض ان میں شرمگاہ چھپانے بھر کے لباس سے بھی ٹھیک سے نہیں رکھتے تھے، اسی زمانے میں ایسی بے سہارا عورتیں بھی ہو گئیں جنکے شوہر جنگوں میں مارے گئے، وہ اپنے باپ کے گھروں میں بھی واپس نہیں جا سکتی تھیں، کیونکہ وہ ان کو خدا اور رسول کا دشمن اور نجس سمجھتی تھیں، خود وہاں ایسے حادثے معاشرے میں گذر رہے تھے کہ اساس حیثیت سے عورتوں کا وجود بھاری بوجھ سمجھا جاتا تھا کیونکہ باپ اپنی بچیوں کو فاقے کے ڈر سے زندہ دفن کر دیتے تھے، رسول خدا سے جنگ کے زمانے میں بھی اپ کو شکست دینے کیلئے انکی بیٹیوں کو طلاق کی پیشکش کرتے تھے، اخر کار نوبت یہاں تک پہونچی تھی کہ اگر بیوہ عورتوں کے باپ ہوتے تو اپنے ساتھیوں سے اصرار کرتے تھے کہ شادی کر لیں جیسے عمر کی بیٹی حفصہ کے ساتھ ایسا ہی ہوا_



کیا اس صورتحال میں حفصہ سے رسول خدا کی شادی ایک بیوہ کی نفسیاتی شکست اور عثمان وابوبکر سے ازردگی ختم کرنے کیلئے نہیں تھی؟

اسی زمانے میں دوسری خواتین جیسے ام سلمہ جو بڑی عمر کی اور صاحب اولاد تھیں اور ان کے شوہر جنگ احد میں مارے گئے تھے، شہر غربت میں کیا کر سکتی تھیں کیا ان کے لئے ایسا ممکن تھا کہ اسی خانوادے میں واپس جائیں جنکے تشدد سے تنگ اکر انھوں نے حبشہ کی طرف فرار کیا تھا_

یا وہ دوسری خاتون زینب بنت خزیمہ جنکی رسول خدا سے پہلے دو مردوں سے شادیاں ہوئی تھیں اور دوسرے شوہر جنگ احد میں شہید ہوئے تھے، وہ اپنی زندگی کے دن کیسے کاٹ سکتی تھیں؟

اسی طرح ابوسفیان کی بیٹی ام حبیبہ جو اپنے خاندان کی سختیوں سے تنگ اکر اپنے شوہر کے ساتھ حبشہ بھاگ گئی تھیں، وہاں ان کے شوہر کا انتقال ہو گیا انکی بیچارگی کا درمان سوائے اس کے اور کیا تھا کہ رسول کے زیر سایہ اجائیں ام حبیبہ اسی ابوسفیان کی بیٹی ہیں جس نے اسلام کا نام ونشان مٹانے اور رسول خدا کو ذلیل کرنے کیلئے کوئی پاپ نہیں چھوڑا_

رسول خدا (ص) کے خلاف جو بھی سرکشی کا پرچم بلند ہوا اسکا بانی مبانی ابوسفیان، اپ نے اسی ابوسفیان کی ابرو کا اسطرح تحفظ فرمایا کہ جسکا گمان بھی نہیں کیا جا سکتا تھا، ہاں، اگر قریش نے ابوسفیان کی سرکشی میں یہ کوشش کی تھی کہ اپ کی بیٹیوں کو طلاق دلا کر انکے گھر واپس کر دیا جائے اج وہی پیغمبر ہیں، اسی ابوسفیان کی بیٹی کو حبشہ سے نکاح نامے کے ساتھ اپنی زوجہ بنا لیا، انھیں اعزاز واکرام کے ساتھ مدینہ بلوایا، یعنی انھیں عرب کے شریف ترین شخص کی خاتون بنا لیا، رسول خدا خانوادہء عبد المطلب سے جو تھے یہی وہ بات تھی کہ ابوسفیان جھومنے لگا، اور ایسا جملہ زبان سے نکالا جو ہمیشہ کیلئے ضرب المثل بن گیا ذالک الفحل لایقدع انفہ_

یہ وہ مرد ہے کہ اسکی ناک نہیں رگڑی جاسکتی اسکے دماغ پر ہتھوڑا نہیں لگایا جاسکتا، ایسی کردار کی عظمت کا رد عمل تمام بنی امیہ کے افراد خاندان میں کیا تھی جو کچھ گذشتہ صفحات میں نقل کیا گیا اسکی مثال میرے علم میں تو نہیں ہے لیکن اس واقع کی نظیر جو مجھے معلوم ہے قبیلہ بنی المصطلق کے سردار کی بیٹی کی شادی کا واقعہ، تفصیلی انداز میں نظر اتا ہے

قبیلہ بنی المصطلق خزائمہ کی ایک شاخ تھا، اور مدینے سے پانچ منزل پر رہتا تھا، اسکا سردار حارث رسول خدا (ص) سے جنگ کرنے کیلئے قبائل عرب کو ملا کر ایک بڑا لشکر تیار کر چکا تھا کہ ناگہان رسول خدا نے اچانک ان پر حملہ کر دیا،



اس وقت دوسرے قبائل جو اسکی کمک میں ائے تھے سبھی بھاگ گئے، رسول خدا نے ان سے اسلام قبول کرنے کو کہا، انھوں نے قبول نہیں کیا، جنگ بھڑک اٹھی، حارث کے قبیلے نے شکست کھا کر ہتھیار ڈال دئے، قیدیوں میں خود حارث کی بیٹی بھی تھی، جس انصاری نے اسے اسیر کیا تھا رسول خدا نے اسکو خرید کر ازاد کر دیا، پھر اس سے خود ہی عقد کر لیا، اور اپنی ازواج میں شامل کر لیا، حالانکہ اگر چاہتے تو بطور کنیز اس سے ہم بستر ہوتے، مسلمانوں نے اس ازدواج کے احترام میں اپنے تمام قیدیوں کو ازاد کر دیا، اس اعلی ظرفی کی خبر حارث کو ملی تو مدینے ایا اور اسلام قبول کر لیا اسکے بعد تمام قبیلے والے مسلمان ہو گئے، صلح حدیبیہ کے زمانے میں اسکا قبیلہ اور خزائمہ کا قبیلہ جس طرح قریش ہم پیمان ہوئے تھے یہ بھی ہم پیمان ہوئے _

یہیں سے جنگ زدہ عرب کے قبائل کی حکمت پر نظر جاتی ہے، وہ لوگ جب چاہتے تھے کہ صلح واشتی قائم ہو تو ظالم قبیلہ مظلوم قبیلے کو اپنی بیٹی دیدیتا تھا، اور اس طرح شادی بیاہ کے ذریعے سیاسی رابطہ بر قرار ہو جاتا تھا، واضح بات ہے کہ رسول خدا کی تمام شادیاں اس قاعدے سے مستثنی نہیں تھیں، مثلاً صفیہ سے اپکا نکاح جو خیبر کے یہودی سردار کی بیٹی تھیں یا ریحانہ جو بنی نظیر کے یہودیوں میں سے تھیں اور اسکا شوہر بنو قریظہ کا یہودی تھا _

اس طرح کی شادیوں سے رسول خدا کا مقصد واضح ہوتا ہے کہ اپ سرکش قبائل سے رشتہ قائم کرنا چاہتے تھے، اس حکمت کی وضاحت اس سے بھی ہوتی ہے کہ اپ نے کوئی ایک رشتہ بھی انصار سے قائم نہیں کیا، کیونکہ انصار کی بیوہ عورتیں خود اپنے گھر اور ٹھکانے میں تھیں، اپنے خاندان میں تھیں، ان کو کسی سرپرستی یا معاشی تعاون کی ضرورت نہیں تھی، بلکہ انصار ہی نے مکہ کے مہاجروں کی مالی مدد کی، انھیں گھر، لباس اور کھانا دیا، ان تمام شادیوں سے رسول خدا کی حکمت عملی روشن ہے صرف دو مواقع ہیں جنکے تجزیے کی ضرورت ہے، پہلی تو عائشہ سے اپ کی شادی، کیونکہ رسول خدا نے ان سے نو سال پورے ہوتے ہی ازدواج فرمایا، اور خود ہی یہ رواج موجودہ عادات کے مخالف ہے، اور جو لوگ شہری زندگی بسر کرتے ہیں ان کے خصوصیات سے میل نہیں کھاتا _

اس اعتراض کے جواب میں اول تو ہم یہ کہیں گے کہ اس عہد کے زمانی و مکانی حالت کو اج کے زمانی و مکانی حالت پر قیاس کرنا غلط ہے، ہم یہ بھی کہیں گے کہ خود رسول ہی نے ایسی کم عمر میں شادی نہیں کی، بلکہ اپ نے بھی اپنی پیاری بیٹی کا عقد نو سال ہی کی عمر میں کیا، اور یہ بات اسلامی قانونی لحاظ سے صحیح ہے دوسرے یہ کہ انسان کی فطرت ہے کہ گرم شہروں میں جلد بالغ ہو جاتا ہے اور جلد ہی ٹوٹ پھوٹ بھی جاتا ہے، یہ چیز اج ہندوستان میں دیکھی

جاسکتی ہے، وہاں کی اکثر لڑکیاں جلد بالغ اور بچے والی ہو جاتی ہیں اور جلد ہی بوڑھی بھی ہو جاتی ہیں، اسی کے مقابل تبتی کہساروں معاملہ اس کے الٹا ہے، جیسا کہ کہا جاتا ہے وہاں مردوں کا سن کبھی کبھی دو سو سال تک پہونچ جاتا ہے اور سو سال میں وہ جوان نظر اتا ہے_

دوسرا واقعہ زینب بنت جحش کے نکاح کا ہے، جو رسول کے منھ بولے بیٹے اسامہ کی مطلقہ تھیں، اس ازدواج کی حکمت میں نے وہیں بیان کی ہے_

ان تمام تجزیوں سے رسول خدا کی متعدد ازواج کی حکمت واضح ہے پھر ان کے بارے میں یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ اخر کیا بات ہوتی کہ رسول خدا کے خلاف بدگمانی اور غلط فہمی تعدد ازواج کے بارے میں پیدا ہو گئی، اس سوال کا جواب یہ ہے کہ جس وقت ہم نے حدیث و سیرت کے تجزیے کئے تو ہم نے دیکھا کہ تمام غلط فہمیاں صرف اور صرف ان حدیثوں سے رسول خدا کے عورت باز ہونے کی نشان دہی ہوتی ہے، اور خود یہی اہم ترین مسئلہ اس کتاب کے لکھنے کا سبب بنا ہے_

ائندہ فصلوں میں ہم بعض روایات پر بحث کریں گے_

# عائشہ رسول(ص) کے گھر میں

## رشک،وغیرت

ہم نے بتایا کہ عائشہ نفسیاتی اعتبار سے بلند پرواز جاہ طلب، تندخو اور شوہر کے لئے دل میں رشک برتنے والی تھیں، وہ شوہر کے دل میں دوسرے کو جاگزیں نہیں دیکھ سکتی تھیں_

ان کے شدید غیرت و حسد کا نمونہ اس وقت نظر اتا ہے جب رسول خدا نے وقتی مصلحت کے تحت دوسری شادی کی_

عائشہ کا حسد اس وقت سامنے اتا ہے جب ام سلمہ زینب اور دوسری خواتین رسول کے گھر میں ائیں، اس دور میں ان لوگوں کا نام درمیان میں اتا ہے اور بے جھجک اپنے اندرونی احساسات کو بغیر کسی پردہ پوشی کے ظاہر کیا ہے، اور اپنی شدید غیرت کو لچر اور بے بنیاد خیالات میں بیان کیا ہے_ خاص کر ان راتوں میں جب رسول خد(ص) اعبادت کے لئے گھر سے نکلتے ہیں، رسول خدا اندھیری راتوں میں جس وقت کے تمام دنیا سکون واطمیان سے سو رہی ہوتی

اپنے خدا سے راز و نیاز میں مصروف ہو جاتے، کچھ رات گذرتی تو خدا سے خلوت وعبادت کرتے، اس قسم کی عبادت کا اقدام اسطرح ہو تا کہ رسول خدا کی ہر رات کسی زوجہ کیلئے مخصوص ہوتی، یہی وجہ تھی کہ کچھ رات گذرنے کے بعد گھر سے باہر نکلتے جیسے مسجد میں یا بقیع کے قبرستان میں جاتے، اور وہیں عبادت کرتے، اسی طرح ایک رات جبکہ عائشہ کی باری تھی، رسول خدا کو انھیں کے گھر رہنا تھا، جس وقت رسول(ص) خدا نے کچھ رات گذرنے کے بعد عبادت کے لئے گھر سے قدم نکالا عائشہ کی نسوانی رشک وغیرت بھڑک اٹھی، انھوں نے رسول خدا کا تعاقب کیا، ان کے پیچھے پیچھے چلیں تا کہ یہ دیکھیں کہ رسول خدا کہاں جارہے ہیں اور کیا کررہے ہیں؟

عائشہ نے خود ہی مختلف مواقع اور مختلف راتوں میں اس تعاقب کے نمونے بیان کئے ہیں، ایئے م انھیں کی زبانی سنیں_

## راتوں کا تعاقب

عائشہ کہتی ہیں، ایک رات میں نے محسوس کیا کہ رسول(ص) خدا اپنے بستر پر نہیں ہیں، میرے غم وغصے سے بھرے وسوسے اور خیالات نے اس گمان پر مجبور کیا کہ یقینی طور سے کسی دوسری عورت کے یہاں گئے ہیں، یہ سوچکر میں اپنی جگہ سے اٹھی اور انھیں تلاش کرنے لگی کہ ناگاہ انھیں مسجد میں پایا، وہ مسجد میں پڑے فرمارہے تھے_

ربّ اغفرلی (خدایا مجھے بخش دے)(1)_

ایک اور جگہ فرماتی ہیں:

میں نے ایک رات دیکھا کہ پیغمبر اپنے بستر پر نہیں ہیں میں نے دل میں سوچا کہ یقیناکسی دوسری زوجہ کے یہاں گئے ہیں، کان کھڑے کرکے ادھر ادھر تلاش کرنے لگی ناگہاں دیکھا کہ بارگاہ خداوندی میں رکوع کررہے ہیں(2)

ان کا یہ بھی بیان ہے کہ میں نے ایک رات اپ کو اپنے بستر پر نہیں پایا، انھیں ڈھونڈھنے کیلئے اپنی جگہ سے اٹھی اور

---

1_ مسند احمد ج 6 /ص147

2_ مسند احمد ج 6ص151

تاریک رات میں ہر طرف بے اختیار ہاتھ چلانے لگی اچانک میرا ہاتھ ان کے تلوے پر پڑ گیا، وہ مسجد کے اندر بار گاہ خداوندی میں سجدہ کی حالت میں فرمارہے تھے (1)_

اسی طرح وہ فرماتی ہیں:

ایک رات میری باری تھی کہ رسول خدا میرے گھر رات بسر کریں، اپ نے عباء دوش سے اتار کر ایک طرف ڈالا، جوتے ڈھونڈ ھکر بستر کے نزدیک پیروں کے پاس ڈالا اسوقت اپنے چادر منھ پر ڈالی اور لیٹ گئے، دیر تک ایسے ہی رہے اس حد تک کہ اندازہ کر لیا کہ میں سو گئی ہوں پھر اپ اپنی جگہ سے اٹھے دھیرے سے اپنی عبا اٹھائی اسطرح جوتے پہنے کہ اواز نہ ہو، پھر اپ نے کواڑ کھولی اور گھر سے اسطرح نکلے کہ پیروں کی چاپ بھی نہ سنائی دے، میں بغیر کچھ سوچے اپنی جگہ سے اٹھی، اپنے کپڑے پہنے، اوڑھنی سر پر ڈالی اس پر عبا کھینچ کر تیزی کے ساتھ گھر سے نکلی اور ان کا پیچھا کرنے لگی، میں نے انھیں بقیع کے قبرستان میں پایا، رسول خدا وہاں بیٹھے اور کافی دیر ٹھرے رہے پھر میں نے دیکھا کہ تین بار ہاتھوں کو اسمان کی طرف بلند کیا، پھر واپس ہوئے میں بھی واپس ہوئي، وہ تیز بڑھنے لگے، میں بھی تیز چلنے لگی، وہ اور تیزی سے قدم بڑھائے میں نے بھی ایسا ہی کیا، وہ دوڑنے لگے تو میں بھی دوڑی، اخر کار ان سے پہلے گھر میں اگئي اور بس اتنی دیر کہ اپنے کپڑے اتارلے اور لیٹ گئي، اتنے میں رسول خدا اگئے، اس وقت میری سانس پھول رہی تھی رسول خدا نے فرمایا، اس طرح تیز سانسیں کیوں لے رہی ہو؟

کچھ نہیں، اے خدا کے رسول

تم خود کہو گی یا میرا واقفکار خدا اس راز سے اگاہ کرے گا؟

میرے ماں باپ فدا ہوں، بات اصل میں ایسی اور ایسی تھي

اچھا تو وہ سیاہی جو میرے اگے اگے تھی وہ تم تھیں؟

جی ہاں_ اسوقت رسول خدا نے ہتھیلی سے میری پشت پر اسقدر زور سے مارا کہ درد ہونے لگا_

تو نے ایسا گمان کیا تھا کہ خدا ور سول تیرے اوپر ظلم کریں گے؟(2)

یہ بھی بیان ہے:

---

1_ مسند احمد ج 6 ص 58 وج 6 ص 201

2_ مسند احمد ج 6 ص 221

ایک رات رسول خدا میرے پاس سے نکل کھڑے ہوئے میری غیرت اور حسد خویش میں ایا، غصے میں بھر گئی، جب انحضرت واپس ائے اور میرا حال دیکھا تو وجہ پوچھی، اور فرمایا عائشہ تجھے کیا ہو گیا ہے پھر بھی تو حسد اور غصہ کرتی ہے_

اخر میرے جیسی اپ جیسے کی حسد کیوں نہ کرے_

تو پھر اپنے شیطان کے جال میں پھنس گئی ہے( 1)

یہ بھی بیان ہے:

جب کچھ رات گذر گئی، رسول خدا اٹھے اور گھر سے نکل گئے میں نے گمان کیا کہ کسی زوجہ کے گھر گئے ہوں گے_

پھر میں اٹھی اور دھیرے دھیرے ان کا پیچھا کرنے لگی، یہاں تک کہ اپ بقیع کے قبرستان میں گئے، وہاں اپ بیٹھ گئے، اور ان مومنوں سے جو ابدی نیند سوئے ہوئے تھے خطاب فرمایا:

اے گروہ مومنین تم پر صلوات

اچانک اپ مڑے تو مجھے اپنا پیچھا کرتے پایا تو فرمایا:

وائے ہو اس پر، اگر قابو چلے تو کیا کیا کر گذرے(2)

## عائشہ اور دیگر ازواج رسول(ص)

### مد بھیڑ_ سوتاپا

ام المومنین عائشہ سے رنگ وصورت سے رشک وحسد اور نسوانی غیرت، اور بد خلقی ظاہر ہوئی ہے، جس کے نمونے دوسری ازواج رسول کے لئے اپے سے باہر ہونے، برتن توڑنے اور کھانوں کو پھینکنے، چال ڈھال کے ڈھنگ اور مد بھیڑوں میں نظر اتے ہیں، میں نے ان دونوں باتوں کی الگ الگ طریقے سے بحث و تحقیق کی ہے، پہلے عائشہ کے رد عمل کو پیش کرونگا کہ دوسری خواتین نے رسول خدا کے لئے کھانا تیار کر کے خدمت میں حاضر کیا تو عائشہ کا رد عمل کیا ہوا، اسکے بعد دوسری ازواج رسول سے انکی مد بھیڑوں کو مورد بحث و تحقیق قرار دوں گا_

## بدحواسیاں

فلمارایت الجاریہ اخذ تنی رعدۃ حتی استقلنی افکل،فضربت القصعۃ فرمیت بھا

میں نے جیسے ہی کھانے لئے ہوئی کنیز کو دیکھا تو میں تھر تھر کانپنے لگی، پھر تو میں نے بدحواسی میں کھانے کا برتن تھاما اور دور پھینک دیا۔

اتفاق ایسا ہوا کہ انحضرت(ص) عائشہ کے گھر میں تھے، ایک دوسری زوجہ نے اپ کے لئے کھانا تیار کر کے بھیجا اس وقت ام المومنین قابو سے باہر ہو گئیں اور شدید رد عمل میں ایسا غصہ دکھایا کہ اسکے نمونے یہاں پیش کئے جاتے ہیں

## عائشہ اور ام سلمہ کی غذا

ایک دن رسول خدا(ص) عائشہ کے گھر میں تھے ام سلمہ نے رسول خدا(ص) کے لئے کھانا تیار کر کے ایک برتن میں رکھ کر بھیجا، عائشہ کو پہلے یہ ام سلمہ کی ہی یہ خوش خدمتی معلوم ہو گئی تھی وہ خود کو عبا میں لپیٹے ہوئی تھیں، ہاتھ میں پتھر تھا، اسی پتھر سے کھانے کے برتن کو ایسا مارا کہ برتن ٹوٹ گیا، رسول خدا(ص) نے عائشہ کی یہ حرکت دیکھی تو اس برتن کے بدلے دوسرا برتن ام سلمہ کے لئے بھیج دیا(1)

## عائشہ اور حفصہ کا کھانا

خود ہی عائشہ کا بیان ہے:

میں نے رسول(ص) خدا کے لئے کھانا تیار کیا تھا، اتنے میں مجھے خبر ملی کہ حفصہ نے بھی ایسا ہی کیا ہے، میں نے اپنی کنیز کو حکم دیا کہ تیار رہو اگر دیکھنا کہ حفصہ مجھ سے پہلے کھانا لے ائی ہے تو اس سے چھین کر دور پھینک دینا، کنیز حکم بجالائی اور ایسا ہی کیا، نتیجے میں حفصہ کے کھانے کا برتن ٹوٹ گیا اور جو کچھ برتن میں تھا چرمی دستر خوان پر بکھر گیا، رسول(ص)

---

1 _ صحیح مسلم باب الغیرۃ

خدانے بذات خود گرے ہوئے کھانے کو جمع کر کے مجھ سے فرمایا:

اپنابرتن لائواور حفصہ کے ٹوٹے برتن کے بدلے اسے بھیج دو(1)

## عائشہ اور صفیہ کا کھانا

صفیہ کا تعارف گذشتہ صفحات میں کیاگیا، اب ذراام المومنین عائشہ کے بارے میں بھی سنئے، خود عائشہ کی زبانی کھانے کا برتن دور پھینکنا اور صفیہ کا برتن ٹوٹنا ملاحظہ فرمایئے عائشہ کہتی ہیں:

ایک دن رسول(ص) خدامیرے گھر میں تھے، صفیہ نے کھاناپکا کر انحضرت کی خدمت میں بھیجا، جب میں نے کھانا لئے ہوئے کنیز کو دیکھاتو میرے جسم مین لرزہ پڑگیایہاں تک کہ میں نے بدحواسی میں کھانے کا برتن چھین کر دور پھینک دیا، میں نے رسول(ص) خدا کی انکھیں غصے سے لال دیکھیں ان کے تمام وجود سے غم وغصہ جھلک رہاتھا، میں نے فوڑاً کہا:

رسول خدا کے غصے سے حضرت کی پناہ چاہتی ہوں، مجھے امید ہے کہ نفرین نہ فرمائیں گے، توبہ کرو_

اب میں اس عمل کی تلافی کیسے کروں؟

ویساہی کھانا بھیجو اور ویساہی برتن فراہم کر کے بدلے میں بھیجو(2)_

## مدبھیڑیں

تغار علی قلب زوجھا، فلاترید ان تشار کھافیہ انثی غیرھا

عائشہ اپنے شوہر پر بہت حاسد تھیں یہ حداست تھا کہ اپنے سوادوسری عورت کے لئے شوہر کے دل میں ذراگنجائشے نہیں دیکھ سکتی تھیں اب موقع ہے کہ دیگر ازواج رسول سے ام المومنین عائشہ کی تند مدبھیڑوں اور گرما گرم اقدامات کا مطالبہ کیاجائے_

1_ مسند احمد ج 6 / 111، وکنزالعمال ج 4 ,ص 44

## عائشہ وصفیہ

عائشہ اور صفیہ ایک گھریلو مد بھیڑ میں ایک دوسرے کے ساتھ بد کلامی کرنے لگیں طعنہ زنی کے ساتھ مارپیٹ کرنے لگیں_

جب رسول خدا کو ان دونوں کے جھگڑے اور دعوے کی خبر ہوئی تو صفیہ سے فرمایا جو عائشہ کی ملامت اور ڈینگوں سے سخت رنجیدہ تھیں

تم نے یہ کیوں نہ کہا کہ میرے باپ ہارون تھے اور چچا حضرت موسی تھے ؟(1)

خود عائشہ کا بیان ہے:

میں نے رسول خدا سے شکایت کرتے ہوئے کہا کہ صفیہ ایسی اور ویسی ہے، میں نے اسکی بڑی مذمت کی رسول خدا نے میرا جواب دیا:

صفیہ کے بارے میں تم نے ایسی باتیں کہی ہیں کہ اس سے سمندر بھی گندہ ہو جائے(2)

صفیہ کا بیان ہے:

میں رسول خدا کی خدمت میں روتی ہوئی پہونچی، مجھے روتے ہوئے دیکھا تو فرمایا:

جس کی بیٹی کیوں رو رہی ہو؟

میں نے سنا ہے کہ عائشہ وصفیہ بیٹھ کر میری برائیاں کرتی ہیں(3)

## سودہ کے ساتھ

ام المومنین عائشہ کا سودہ کے ساتھ دعوی اور تھپڑ بازی کا قصہ یوں پیش ایا کہ ایک دن عائشہ نے سودہ کو شعر گنگناتے ہوئے سن لیا، عدی وتیم تبتغی من تحالف_

عدی اور تیم (دونوں کے نام ہیں) اس بات کے درپے ہیں کہ ایک دوسرے کے ساتھ تعاون کے ہم پیمان ہوں_

عمر کی بیٹی حفصہ سے کہا:

سودہ اپنے شعر سے میری اور تمھاری مذمت کر رہی ہے(1) میں اس بد تمیزی کی سزا دونگی جب تم دیکھنا کہ میں سودہ کا گلا دبا دیا ہے تو میری مدد کو اجانا_

پھر وہ اٹھیں اور سودہ کے پاس پہونچی ان کا گریبان پکڑ لیا، اور ان کے اوپر گھونسے اور لاتیں برسانے لگیں، حفصہ بھی ام المومنین کی پشتیبانی میں کھڑی تھیں، ام سلمہ نے یہ منظر دیکھا تو سودہ کی مدد کرنے پہونچ گئیں_

اب تو چار عورتیں غصے اور کینہ توزی کا مظاہرہ کر رہی تھیں، نتیجے میں گھوسے بازی سے اواز تیز ہوتی گئ، لوگوں نے رسول خدا کو خبر دی کہ اپ کے ازواج جان لینے دینے پر امادہ ہیں، انحضرت تشریف لائے اور ان سے خطاب فرمایا:

تم سب پر افسوس ہے اخر تم لوگوں کو کیا ہو گیا ہے ؟

عائشہ نے جواب دیا:

خدا کے رسول اپ نے سنا نہیں کہ سودہ یہ شعر پڑھ رہی ہے عدی وتیم تبتغی من تحالف_

وائے ہو تم پر، اس شعر مین تمھارے قبیلہ تیم کی طرف نہیں ہے نہ حفصہ کے قبیلہ عدی کی طرف اشارہ ہے، بلکہ یہ تو بنی تیم کے دو قبیلوں کی طرف اشارہ ہے_

## بے مہریہ عورتوں کے ساتھ

عائشہ کا بیان ہے:

ایسی عورتوں پر جو بغیر مہر لئے اپنے کو رسول خدا کیلئے پیش کرتیں اور اپ کی زوجہ بننے کی خواہشمند ہوتیں، میر اخون

---

1_ جیسا کہ بیان کیا گیا عائشہ قبیلہء تیم سے تھیں اور حفصہ قبیلہء عدی سے یہ دونوں تیم وعدی قبیلے الگ الگ قریش کے قبیلے تھے

جوش مارنے لگتا، مارے غصے کے میں ان سے کہتی، کیا ازاد اور اہمیت والی عورت بھی خود کو دوسروں کے لئے بخشتی ہے؟

خاص طور سے ایسے وقت جبکہ یہ ایت نازل ہوئی، اپنی ازواج میں سے جسے چاہو الگ کر دو اور جسے چاہو اپنے لئے رکھو، تمھارے اوپر کوئی گناہ نہیں (سورہ احزاب ایت 50 _ 51)

میں نے رسول خدا کی طرف رخ کر کے کہا، میں دیکھ رہی ہوں کہ خدا بھی اپ کی خواہش کے مطابق ایت اتار دیتا ہے (1)

ابن سعد نے اپنی طبقات میں تفصیلی طور سے خواتین کے بارے میں جنھوں نے بغیر مہر لئے اپنے کو رسول کے لئے پیش کیا، اور انحضرت (ص) کی زوجہ بننے کی خواہش کی ان کے بارے میں قلم فرسائی کی ہے، خاص طور سے اس خاتون کے لئے جن کے بارے میں ابھی اشارہ کیا گیا، اسکا نام شریک اور غزیہ بتایا ہے (2) اسی بات کو ابن حجر نے بھی کتاب اصابہ میں تفصیل سے لکھا ہے (3)

لیکن بطور کلی علماء نے ان متذکرہ خاتون کے بارے میں جسکی طرف قران نے اشارہ کیا ہے، اختلاف کیا ہے، اور یہ اختلاف اس صورت سے ہے کہ جس خاتون یا جن خواتین نے اپنے کو بے مہر لئے خدمت رسالت میں پیش کیا اور ام المومنین عائشہ کے غم وغصے کا شکار ہوئیں وہ ایک ہیں یا کئی عورتیں ہیں، اگر چہ ایت صرف ایک عورت کے بارے میں نازل ہوئی ہے، افسوسناک بات تو یہ ہے کہ اس خاتون کے نام کی اج تک نشاندہی نہیں ہو سکی _

لیکن اس دلیل سے کہ عائشہ نے جن خواتین کیلئے غم وغصہ ظاہر کیا اسے جمع کے لفظ سے بیان کیا ہے (کنت انحاء علی اللائی وھبن)

(میں ان عورتوں پر جو بے مہر لئے) اس سے ثابت ہوتا ہے کہ وہ کئی خواتین تھیں امام احمد نے اپنی مسند میں اس بات کو جمع کی ضمیر کے ساتھ ام المومنین کی طرف نسبت دی ہے _

وہ (عائشہ) ان عورتوں کو ملامت کرنے لگیں جنہوں نے اپنے کو بغیر مہر لئے رسول کی خدمت میں پیش کیا (4)

مسلم نے اپنی صحیح میں ھشام کی روایت نقل کی ہے کہ خولہ بنت حکیم ان عورتوں میں تھیں جنھوں نے بغیر مہر لئے رسول

---

1_ صحیح بخاری تفسیر سورہ احزاب میں ج 3 ص 118_ صحیح مسلم ج 4 ص274

2_ طبقات بن سعد ج8 ص154_156

3_ اصابہ ابن حجر ج 4 ص361 و174

4_ مسند احمد ج 4 ص134 _ صحیح بخاری ج 4 ص162 - ابن ھشام ج 4 ص325 _

سے ازدواج کی خواہش ظاہر کی، اور اپنے کو رسول کے لئے بخشا، عائشہ اس بات پر بہت غصہ ہوئیں اور کہا کیا یہ عورت کیلئے شرمناک نہیں ہے کہ خود کو کسی مرد کیلئے بخشے اور بغیر مہر کے ازدواج کی خواہش کرے (1)

## ملیکہ کے ساتھ

رسول خدا نے فتح مکہ کے بعد ملیکہ بنت کعب سے عقد فرمایا، ملیکہ کے باپ کعب فتح مکہ کے موقع پر خالد کے ہاتھوں قتل ہوئے تھے _

کہتے ہیں کہ ملیکہ انتہائی حسین وخوبصورت عورت تھی، گویا اس وصال سے عائشہ کا نفرت وعناد برانگیختہ ہونا بنیادی بات ہو سکتی ہے کیونکہ عائشہ اپنی خاص موقع شناسی اور نسوانی تندی احساس لئے ہوئے ملیکہ سے ملیں اور کہا، تمھیں شرم نہیں اتی کہ اپنے باپ کے قاتل کو شوہر بنالیا ہے ؟

ملیکہ اسانی سے عائشہ کی اس سرزنش کا شکار ہو گئیں اور ایسا دھوکہ کھایا کہ رسول خدا سے الگ ہو گئیں، رسول خدا نے بھی انھیں طلاق دیدی اس کے رشتہ دار رسول خدا کی خدمت میں حاضر ہوئے اور کہا کہ:

اے خدا کے رسول وہ ابھی نوجوان ہے، وہ دھوکہ کھا گئی ہے، اس سے جو ردعمل ظاہر ہوا ہے اس کی اپنی رائے سے نہیں ہوا ہے اسے معاف کر دیجئے اور واپس بلا لیجئے، لیکن رسول خدا نے اسے قبول نہ فرمایا (2)

## اسماء کے ساتھ

اسماء بنت لقمان قبیلہ کندہ کی خاتون تھیں، وہ خاص طور سے عائشہ کے رشک وحسد کا شکار ہوئیں، رسول خدا نے اسماء سے عقد فرمایا عائشہ تو اس قسم کی باتوں میں سخت حساس ہو ہی جاتی تھیں اسکی مسافرت سے فائدہ اٹھاتے ہوئے اپنے قبضے میں کر لیا اور طعنہ دیا کہ،

( اب دوسری بار اوارہ وطن ہے اور انھیں بھی ہم سے چھین کر اپنے لئے خاص، ہم سے لے لی)

---

1_ صحیح مسلم ج 3 ص163

2_ طبقات ابن سعد ج 8 ص148_ تاریخ ذھبی ج 1 ص335 _ تاریخ ابن کثیرہ ج 5 ص199 _ اصابہ ج 4 ص392

قبیلہ کندہ کاایک وفد جسمیں اسماء کاباپ لقمان بھی تھا،رسول خدا کی خدمت میں ایارسول خدانے ان سے اسماء کی خواستگاری کی جب رسول کی ازواج نے اسماء کو دیکھاتو رشک کرنے لگیں اور رسول کی نظر سے گرانے کے لئے مکاری سے بولیں،اگر خوش قسمت بنناچاہتی ہوتو جسوقت رسول خدا تمھارے پاس ائیں ان سے کہو،تم سے خدا کی پناہ چاہتی ہوں اسماءاسانی سے دھوکہ کھاگئی،جیسے ہی رسول خدانے کمرے میں قدم رکھااور اس کی طرف بڑھے،اسماء نے کہا:

تم سے خدا کی پناہ چاہتی ہوں

جو بھی خدا کی پناہ طلب کرے،وہ اسکی امان میں ہے،اب تم اپنے گھر واپس جائو،اپ غصے میں بھرے کمرے سے باہر نکل ائے اسماء کاواقعہ حمزہ بن ابواسید ساعدی اپنے باپ سے روایت کرتے ہوئے اسطرح نقل کرتے ہیں،رسول خدانے قبیلہ جون وکندہ کی اسماء بنت نعمان سے عقد کیا،مجھے بھیجا کہ اسے جاکرلے ائوں وہ ائی توعائشہ وحفصہ نے سازش کی کہ اسے ایک خضاب کرے اور دوسری سر میں کنگھی کرے اسی درمیان دونوں میں سے کسی نے ایک نے اسماء سے کہا:

رسول خدا(ص) اس عورت سے خوش ہوتے ہیں جو کہتی ہے کہ میں خدا کی پناہ طلب کرتی ہوں،تم بھی اگر انکی پیاری بنناچاہتی ہوتو ایساہی کہو،رسول خدااسماء کے پاس ائے تو جیسااسے پڑھایا گیاتھااس نے رسول خدا سے کہا،اپ سے خدا کی پناہ طلب کرتی ہوں،یہ سنتے ہی رسول خدانے استین سے اپنامنھ چھپاکر تین بار فرمایا:

تونے سب سے بڑی پناہ پکڑی،پھر اپ کمرے سے باہر اگئے اور مجھ سے فرمایا:

ابواسید اسکو اسکے خاندان میں واپس پہونچادواور دوروٹی بھر کے تھیلے بطور تحفہ دیدینا اسماء اس اچانک واقعے سے سناٹے میں تھی،جو فریب دیاگیاتھا،اسکی وجہ سے بہت رنجیدہ تھی عمر بھر اس واقع کو یاد کرتی رہی،وہ کہتی تھی اب مجھے اسماء نہ کہاکرو بلکہ بد بخت کہاکرواور اسطرح پکاراکرو ادعونی الشقیۃ(میرے لئے بد بخت کو بلادو)(1)

اس واقع سے معلوم ہوتاہے کہ جن خواتین نے ام المومنین کے سکھانے پڑھانے سے خدا کی پناہ طلب کی وہ ایک سے زیادہ تھیں_

---

1_ ذیل المذیل طبری ج 12 ص 79 ومستدرک حاکم ج 7 ص 34 _ استیعاب ج 2 ص703 _ اصابہ ج 3 ص530 95 میں ہے کہ اسماء تمام عمر خون تھوکتی رہی اسے دق ہوگئی تھی اور وہ مرگئی_

### ماریہ کے ساتھ

اسکندریہ کے حکمراں مقوقس 7ھ اپنے بوڑھے بھائی مابور کے ساتھ ماریہ اور اسکی بہن شیریں کو رسول(ص) خدا کے ایلچی حاطب(1) بن بلتعہ کے ساتھ انحضرت(ص) کی خدمت میں ہدیہ بھیجا، انھیں کے ساتھ ہزار مثقال سونا، بیس ریشمی کپڑے، مشہور خچر دلدل اور عفیر نام کا گدھا روانہ کیا، حاطب نے راستے میں ماریہ اور شیریں کو اسلام قبول کرنے کیلئے کہا ان دونوں نے خوشی سے اسلام قبول کر لیا، لیکن مابور مدینہ پہونچنے تک اپنے دین پر باقی تھا_

رسول خدا(ص) نے ماریہ کو اپنے لئے مخصوص فرمالیا اور انھیں محلہ عالیہ (2) کے ایک گھر جو اج مشربہ ام ابراہیم کے نام سے مشہور ہے رکھا ازاد عورتوں کی طرح انھیں حجاب میں رکھا اور ان سے ازدواج فرمایا، ماریہ کو حمل ٹھرا اور اسی گھر میں لڑکا پیدا ہوا جس وقت ابراہیم پیدا ہوئے انحضرت(ص) کی کنیز سلمی(3) نے دایہ کے فرائض انجام دئے، سلمی کے شوہر ابورافع نے جب انحضرت(ص) کو فرزند ابراہیم کے ولادت کی خوشخبری سنائی تو اپ نے خوشی میں انھیں انعام دیا_

ابراہیم کی ولادت 8ھ میں ہوئی، انصار کو اس سے بڑی خوشی ہوئی تھی انھوں نے ماریہ کی ضرورت پوری کرنے میں ایک دوسرے سے باری لے جانے کی کوشش کی اور بوجھ بٹانے کی ہر ممکن سعی کی، کیونکہ وہ ماریہ سے رسول(ص) خدا کا والہانہ تعلق دیکھ رہے تھے_

اس لئے دوسری ازواج کو جب ولادت ابراہیم کی خبر معلوم ہوئی تو ماریہ سے ان کا رشک وحسد بڑھ گیا، وہ جل بھن گئیں، انھوں نے اعتراض وشکایت کی زبانیں بھی کھول دیں، لیکن اس طعن ومیں کوئی بھی عائشہ سے اگے نہ بڑھ سکا (4)_

---

1_ حاطب کا نام عمر بن عمیر اور کنیت ابو عبداللہ تھی_ قبیلہ لخم کے تھے رسول نے انہیں 6ھ میں مقوقس کے پاس بھیجا_ مقوقس نے ماریہ اور شیریں و دیگر ہدایا کے ساتھ روانہ کیا_ حاطب کی 31ھ میں مدینہ میں وفات ہوئی_ عثمان نے انکی نماز جنازہ پڑھائی_ اسد الغابہ_ اصابہ اور استیعاب دیکھئے

2_ مدینے کے بالائی حصہ کو عالیہ کہتے_ وہاں قبیلہ بنی نظیر رہتا تھا

3_ زوجہ رسول صفیہ کی کنیز سلمی تھیں_ وہ جنگ خیبر میں موجود تھیں حضرت فاطمہ زہرا سلام اللہ علیہا کی دایہ کے فرائض بھی انجام دئے تھے_ انہوں نے غسل فاطمہ میں بھی شرکت کی تھی

4_ طبقات بن سعد ج 1 ص134

## خود عائشہ کا بیان:

مجھے ماریہ سے زیادہ کسی عورت پر رشک و حسد نہیں ہوا، ماریہ بہت حسین تھی، اسکے بال گھونگھریالے تھے، جو دیکھتا دیکھتا ہی رہ جاتا، اس پر مزید یہ کہ رسول خدا اس سے بہت محبت کرتے تھے_

رسول خدا(ص) نے شروع میں ماریہ کو حارثہ(1) بن نعمان کے گھر میں رکھا اور جب میں نے رسول(ص) خدا کی اس سے والہانہ محبت دیکھی تو ماریہ کی مخالفت میں جٹ گئی، اس قدر ستایا کہ ماریہ نے مجھ سے تنگ اکر رسول سے شکایت کی، رسول(ص) خدا نے بھی اسے عالیہ کے مکان میں منتقل کردیا اور وہیں اسکے پاس جاتے، یہ تو میرے اوپر اور بھی گراں گذرا خاص طور سے میری اتش رنج اور جلن اتنی بڑھی کہ خدا نے اسے لڑکا بھی دیدیا، حالانکہ خدا نے مجھے اولاد سے محروم رکھا وہ یہ بھی کہتی ہیں_

جب ابراہیم پیدا ہوئے ایک دن رسول خدا بچے کو میرے پاس لائے اور فرمایا:

_ ذرا دیکھو تو مجھ سے کس قدر شباہت رکھتا ہے

_ نہیں، ہرگز ایسا نہیں، میں تو کوئی شباہت نہیں دیکھتی

_ کیا تم اسے میری طرح گورا نہیں دیکھ رہی ہو، بالکل میرے بدن کی طرح ہے_

_ ارے جسے بھی بکری کا دودھ پلایا جائے گا سفید اور موٹا ہو ہی جائے گا_

عائشہ اور حفصہ کی انہیں حرکتوں اور سخت جلن کی وجہ سے خدا نے ماریہ کی برائت میں سورہ تحریم نازل فرمائی موثق روایات کی بناء پر رسول خدا نے حفصہ کے گھر میں ماریہ سے ہمبستری فرمائی_ جب حفصہ کو اس کی خبر ہوئی تو بھڑک اٹھیں_ لگیں انحضرت سے چلّا چلا کر گلا شکایتیں کرنے، اس قدر اسمان سر پر اٹھایا کہ رسول خدا(ص) نے حفصہ کی دلجوئی اور خوشنودی کے لئے ماریہ کو اپنے اوپر حرام کرلیا، لیکن اسی کے ساتھ حفصہ سے کہا کہ یہ بات کسی سے نہ کہنا، اور اس راز کو کسی دوسرے سے بیان نہ کرنا حفصہ نے رسول خدا(ص) کی تمام تاکیدوں کو قطعی نظر انداز کردیا، اس راز کو عائشہ

---

1_ حارثہ قبیلہ بنی نجار سے تھے_ جنگ بدر اور بعد کی دوسری جنگوں میں شریک رہے حارثہ کی خلافت معاویہ کی زمانے میں وفات ہوئی_ اسد الغابہ ج 1 ص358_ اصابہ ج 1 ص1532

سے بیان کرڈالا، وہ بھی ایک تحریک میں معاون ہو گئیں پھر تو دونوں کی عیاریاں اور کج رفتاریاں بڑھتی گئیں، اخر کار ان دونوں کی سرزنش میں سورہ تحریم نازل ہوئی اور خدا نے اس راز سے پردہ اٹھایا_(1)

## سورہ تحریم

خدا کے نام سے جو بخشنے والا اور مہربان ہے

اے پیغمبر (ص) تم کیوں اس چیز کو حرام کرتے ہو جسے خدا نے تمھارے لئے حلال کی ہے، تم اپنی بیویوں کی خوشی چاہتے ہو؟ اللہ بخشنے والا اور مہربان ہے_

اللہ نے تم لوگوں کے لئے اپنی قسموں کی پابندی سے نکلنے کا طریقہ مقرر کر دیا ہے، اللہ تمھارا مولا ہے اور وہی دانا اور حکیم ہے_

اور جس وقت پیغمبر نے اپنی ایک بیوی (حفصہ) سے راز کی ایک بات کہی تھی، پھر جب اس بیوی نے اس راز کو (عائشہ) پر راز ظاہر کر دیا، خدا نے اس افشائے راز کو پیغمبر سے باخبر کر دیا (پیغمبر (ص) نے بھی) اس پر کسی حد تک جو عائشہ اور حفصہ کے درمیان گذری تھی تذکرے کے انداز میں حفصہ سے بیان کیا اور بعض سے درگزر کیا، پھر جب پیغمبر نے اس افشائے راز کی بات بتائی تو حفصہ نے پوچھا اپ کو اس کی کس نے خبر دی؟ پیغمبر نے حفصہ کے جواب میں فرمایا، مجھے اس نے خبر دی ہے جو سب کچھ جانتا ہے اور اچھی طرح باخبر ہے

اگر تم دونوں (عائشہ و حفصہ) خدا کی طرف واپس اتی ہو اور توبہ کرتی ہو تو تمہارے دل سیدھی راہ سے ہٹ گئے ہیں، اور اگر پیغمبر (ص) کے مقابلے میں تم نے باہم جتھہ بندی کی تو جان رکھو کہ اللہ اس کا مولی ہے اور اس کے بعد جبرئیل اور مومنوں میں مرد صالح ہے، اور سب ملائکہ اسکے ساتھی اور مددگار ہیں، بعید نہیں کہ اگر پیغمبر تم سب بیویوں کو طلاق دیدے تو اللہ اسے ایسی بیویاں تمہارے بدلے میں عطا فرمادے جو تم سے بہتر ہوں، سچی مسلمان، با ایمان، اطاعت گذار، توبہ والی، عبادت گذار اور روزہ دار ہوں خواہ شوہر دیدہ ہوں یا باکرہ_

---

1_ طبقات بن سعد ج 8 ص 134

اے لوگو جو ایمان لائے ہو بچائو اپنے اپ کو اور اپنے اہل و عیال کو اس اگ سے جسکا ایندھن انسان اور پتھر ہوں گے، جس پر نہایت تند خو اور سخت گیر فرشتے مقرر ہوں گے، جو کبھی اللہ کے حکم کی نافرمانی نہیں کرتے اور جو حکم بھی انھیں دیا جاتا ہے اسے بجالاتے ہیں_

اے کافرواج معذرتیں پیش نہ کرو تمھیں تو ویسا ہی بدلہ دیا جارہا ہے جیسے تم عمل کر رہے تھے_

اے لوگو جو ایمان لائے ہو، اللہ سے توبہ کرو، خالص توبہ، امید ہے کہ اللہ تمہاری برائیاں تم سے دور کردے اور تمھیں ایسی جنتوں میں داخل فرمادے جن کے نیچے نہریں بہہ رہی ہوں گی، یہ وہ دن ہو گا جب اللہ اپنے پیغمبر کو اور ان لوگوں کو جو اس کے ساتھ ایمان لائے ہیں رسوا نہ کرے گا ان کا نور ان کے اگے اگے اور ان کے دائیں جانب دوڑ رہا ہو گا، اور وہ کہہ رہے ہوں گے کہ اے ہمارے پروردگار، ہمارا نور ہمارے لئے مکمل کردے اور ہم سے درگزر فرما، تو ہر چیز پر قدرت رکھتا ہے_

اے رسول، کفار اور منافقین سے جہاد کرو اور ان کے ساتھ سختی سے پیش ائو، ان کا ٹھکانا جہنم ہے اور وہ بہت برا ٹھکانا ہے_

اللہ کافروں کے معاملے میں نوح اور لوط کی بیویوں کو بطور مثال پیش کرتا ہے وہ ہمارے دو صالح بندوں کی زوجیت میں تھیں، مگر انھوں نے اپنے شوہروں سے خیانت کی اور اللہ کے مقابلے میں ان کے کچھ بھی نہ کام اسکے، دونوں سے کہہ دیا گیا کہ جائو اگ میں جانے والوں کے ساتھ تم بھی چلی جائو اور اہل ایمان کے مقابلے میں اللہ فرعون کے بیوی کی مثال پیش کرتا ہے جبکہ اس نے دعا کی، اے میرے رب، میرے لئے اپنے یہاں جنت میں ایک گھر بنادے اور مجھے فرعون اور اس کے عمل سے بچالے اور ظالم قوم سے مجھے نجات دے اور عمران کی بیٹی مریم کی مثال دیتا ہے جس نے اپنی عفت کی حفاظت کی پھر ہم نے اس کے اندر اپنی طرف سے روح پھونک دی اور اس نے اپنے رب کے ارشادات اور اسکی کتابوں کی تصدیق کی اور وہ اطاعت گزار لوگوں میں سے تھی_

سورہ تحریم ام المومنین عائشہ بنت ابو بکر اور حفصہ بنت عمر بن خطاب کے بارے میں نازل ہوئی ہے، اس سلسلے میں سیکڑوں حدیثیں ابن عباس کے طریق سے اور خود عمر بن خطاب کے طریق سے وارد ہوئی ہیں جن سے اس حقیقت کا پتہ چلتا ہے_ (1)

اور میں انشاء اللہ بعد کے صفحات میں جہاں ام المومنین عائشہ کی احادیث پر بحث کروں گا، وہیں تفصیلی تبصرہ کروں گا_

---

1_ صحیح بخاری مطبوعہ مصر سال36_37 جلد3/ ص 137 ،تفسیر سورہء تحریم، کتاب فضائل القران جلد3 / ص 138 ،اور باب موعظہ الرجل جلد3/ ص147 ،کتاب المظالم جلد4/ ص 47 ، صحیح مسلم الرضاع جلد1/ 509 صحیح ترمذی ج 2 / 409 ،مطبوعہ ہندوستان، صحیح نسائی ج 1 / ص302 ،اسکے علاوہ تفسیر طبری اور در منثور بھی دیکھی جاسکتی ہے

## عائشہ اور خدیجہ کی یادیں

### عائشہ کا بیان ہے:

ازواج رسول(ص) خدا میں خدیجہ سے زیادہ مجھے کسی پر بھی رشک وحسد نہیں ہوا، وجہ یہ تھی کہ رسول(ص) خدا انھیں بہت یاد کرتے تھے ہر وقت تعریف کرتے رہتے، خصوصیت یہ تھی کہ خداوند عالم نے اپنے پیغمبر کو وحی کے ذریعے خبر دی تھی کہ خدیجہ کے لئے جنت میں ایک پر شکوہ اور سجا سجایا محل عطا فرمایا ہے_(1)

یہ بھی بیان ہے کہ_ حالانکہ میں نے خدیجہ کو نہیں دیکھا تھا، پھر خدیجہ سے زیادہ کسی پر بھی رشک وحسد نہیں ہوا، کیونکہ اکثر ایسا ہوتا کہ رسول خدا(ص) خدیجہ کی اچھائیوں کو یاد کرتے، انکی تعریف وستائشے کرتے، اکثر اپ ایک گوسفند ان کے نام سے قربانی کرتے، اسکی بوٹیاں کر کے تقسیم فرما دیتے(2)

یہ بھی حکایت کرتی ہیں کہ:

ایک دن خدیجہ کی بہن ہالہ بنت خویلد نے رسول خدا سے ملاقات کی اجازت مانگی، رسول(ص) خدا نے جیسے ہی ہالہ کی اواز سنی، خدیجہ کی یاد اگئی اپ کی حالت شدت سے متغیر ہو گئی اور بے اختیار فرمایا:

ہائے میرے خدا، ہالہ

یہ سنکر میری تو خدیجہ سے جلن بھڑک اٹھی تھی، فوراً کہا اپ اس بے دانت کی بڑھیا کو کتنا یاد کرتے رہتے ہیں؟

زمانہ ہوا کہ وہ مر گئی اور خدا نے اس سے بہتر اپ کو عطا فرما دیا(3)

ایک دوسری روایت میں یہی بات یوں بیان کی ہے_

میرے اس اعتراض پر رسول(ص) خدا کو میں نے دیکھا کہ چہرہ بھڑک اٹھا، چہرے کی حالت متغیر ہو کر ویسی ہو گئی

---

1_ بخاری ج 2 ص 277

جیسی وحی نازل ہوتے وقت ہوتی، جب اپ اسمانی حکم کے منتظر ہوتے کہ پیغام رحمت نازل ہوتا ہے یا عذاب (1)

ایک دوسری روایت میں ہے_

عائشہ کہتی ہیں کہ رسول خدا(ص) نے فرمایا، نہیں... ہر گز خداوند عالم نے مجھے اسکے بدلے اس سے اچھی عورت نہیں دی، کیونکہ جسوقت تمام لوگ میرا انکار کررہے تھے، وہ مجھ پر ایمان لائیں، لوگ جب مجھے جھوٹا سمجھ رہے تھے، خدیجہ نے میری تصدیق کی، جب لوگوں نے مجھے مالی پریشانیوں میں ڈالا تو انھوں نے اپنی بے حساب دولت میں مجھے شریک کیا، خدانے دوسری عورتوں سے مجھے اولاد نہیں دی، خدیجہ سے مجھے اولاد عطا فرمائی(2)

رسول(ص) خدا ہمیشہ اپنی اس پہلی رفیقہ حیات کی اچھائیوں کو یاد کرتے، انکی یادوں اور یادگاروں کی تجدید فرماتے، ان کے رشتہ داروں کے ساتھ حسن سلوک فرماتے، انھیں دوسروں پر مقدم کرتے انکی یادیں تمام زندگی پر محیط رہیں، یہی وجہ تھی کہ ام المومنین کا سینہ ان کی نفرت وحسد وجلن سے بھر گیا تھا، اسی وجہ سے جب بھی خدیجہ کا نام اتا، اپ انھیں یاد کرتے تو یہ اعتراض کی زبان کھول دیتیں سب سے بدتر یہ کہ وہ خدیجہ کی تعریف سنکر اندوہ سے پاگل ہوجاتیں اپنے کو سرزنش ومذمت کا سزاوار پاتیں، انھیں باتوں کی وجہ سے خدیجہ کی بیٹی حضرت فاطمہ اور ان کے بچوں سے روابط خراب تھے، کیونکہ رسول خدا ان سے والہانہ پیار کرتے_

اسی دشمنی اور اندرونی نفرت کے اثرات کا اندازہ مسند احمد بن حنبل کی روایت سے ہوتا ہے جسے نعمان بن بشیر نے بیان کیا ہے_

ایک دن ابو بکر نے رسول خدا(ص) سے ملاقات کی اجازت چاہی اسی وقت انھوں نے کمرے سے عائشہ کی اواز سنی جو چلارہی تھیں_

خدا کی قسم، میں اچھی طرح جانتی ہوں کہ اپ علی کو میرے باپ سے زیادہ چاہتے ہیں

حضرت علی(ع) نے اپنے بارے میں نفرت وعناد کا ایک گوشہ ایک تقریر میں بیان فرمایا، لیکن وہ... عائشہ، اس نے عورتوں کے مزاج کے مطابق عقل کو طاق پر رکھ دیا ہے، کینہ وعناد کے شرارت اپنے دل میں اسطرح بھڑکالئے ہیں جیسے لوہاروں کی بھٹی دھونکی جاتی ہے، اگر اس سے کہا جائے کہ جو سلوک، میرے ساتھ کرتی ہے دوسرے کے ساتھ بھی کرے تو ہر گز پسند نہ کریگی نہ مانے گی اخر امیر المومنین نے بات اس پر ختم کی_

اسکے باوجود اسکے سابقہ احترامات محفوظ ہیں، اسکے کرتوتوں کا بدلہ خدا دیگا، وہ جسے چاہتا ہے بخش دیتا ہے اور جسے چاہتا ہے عذاب دیتا ہے_

---

1_ مسند احمد ج 6 ص150، 154

2_ مسند احمد ج 6 ص 117 ، وسنن ترمذی ص 247

## ابن ابی الحدید کی عبارت

وکانت تکثر الشکوی من عائشہ، ویغشاھا نساء المدینہ فینقلن الیھا کلمات عن عائشہ_

فاطمہ کا دل عائشہ کے طعنوں سے بھرا ہوا تھا کیونکہ مدینے کی عورتیں اپ کے پاس اتیں اور طعنوں بھری باتیں عائشہ کی پہونچاتی رہتی تھیں ابن ابی الحدید:

حضرت علی بن ابی طالب (ع) کے بیان کینہء عائشہ کے بعد مناسب معلوم ہوتا ہے کہ ابن ابی الحدید معتزلی کے بیان وشرح کو بھی بیان کیا جائے کیونکہ یہ بیان غور طلب ہے، وہ لکھتے ہیں:

میں جس وقت علم کلام کی تحصیل میں مشغول تھا، میں نے امام کے اس خطبے کو اپنے استاد شیخ ابو یعقوب یوسف بن اسماعیل لمعانی کے سامنے پڑھا، اور ان سے خواہش ظاہر کی کہ اس کے راز سے مطلع فرمایئے، شیخ نے میری خواہش قبول کی، انھوں نے جو اس خطبے کی تشریح فرمائی اسکو بطور خلاصہ یہاں نقل کر رہا ہوں، کیونکہ انکی پوری بات اس وقت میرے حافظے میں نہیں، پوری تفصیل کو اختصار کے ساتھ پیش کر رہا ہوں_

شیخ ابو یعقوب نے اس طرح کہا:

## فاطمہ کی سوتیلی ماں

پہلی بار عائشہ وفاطمہ کے درمیان کینہ ودشمنی اسطرح شروع ہوئی کہ رسول خدا نے خدیجہ کے انتقال کے بعد عائشہ سے عقد فرمایا، خدیجہ کی جگہ عائشہ کو ملی حالانکہ فاطمہ حضرت خدیجہ کی بیٹی تھیں اور یہ بات ظاہر ہے کہ جس بیٹی کی ماں مر جائے اور اسکا باپ دوسری شادی کرلے تو اس بیٹی سے باپ کی دوسری زوجہ سے تعلقات ٹھیک نہیں رہتے، اور یہ بات فطری اور مسلم ہے، کیونکہ ہر عورت اپنے شوہر کی پہلی زوجہ کی اولاد سے دشمنی کا برتائو کرتی ہے، خاص طور سے ایسی حالت میں کہ جب شوہر کی پہلی زوجہ سے شدید وابستگی کا مظاہرہ ہو

اسی طرح اگر بیٹی باپ کو دوسری عورت کی طرف توجہ کرے اسکی سوتیلی ماں ہو تو غمگین اور نگراں رہتی ہے، باوجودیکہ خدیجہ دنیا سے گذر چکی تھیں لیکن بہر حال عائشہ حضرت فاطمہ کی سوتیلی ماں تھیں، اگر خدیجہ زندہ ہوتیں اور

عائشہ کے قدم پیغمبر کے گھر میں ائے ہوتے تو دشمنی اور لڑائي سخت اور شدید ہوتی، لیکن جبکہ ماں کا انتقال ہو چکا تھا تو یہ دشمنی وراثت میں فاطمہ کو ملی تھی_

دوسری طرف دیکھئے کہ کہا جاتا ہے کہ رسول(ص) خدا عائشہ سے بہت محبت فرماتے تھے(1) انکی بہت مراعات فرماتے، یہ بنیادی چیز کہ رسول جس قدر عائشہ سے زیادہ محبت فرماتے اسی قدر حضرت فاطمہ کا رنج واندوہ بڑھتا جاتا، احساسات مجروح ہوتے رہتے_

## فاطمہ(ع) پیغمبر(ص) کی پیاري

رسول(ص) خدا اپنی بیٹی فاطمہ کو لوگوں کی توقع سے زیادہ پیار کرتے اور تعظیم فرماتے، اور عام ادمی جسقدر اپنی بیٹی سے اظہار محبت کرتا ہے اسی سے کہیں زیادہ محبت فرماتے، یہ پدرانہ شفقت و محبت حد سے زیادہ اور کہیں زیادہ نظر اتی ہے_

پیغمبر(ص) خدا چاہے وہ عام نشست ہو یا خاص، مختلف موقعوں پر بارہا فرما چکے تھے، فاطمہ تمام عالمین کی عورتوں کی سردار ہے، وہ مریم بنت عمران کی مانند ہے(2)

جب فاطمہ عرصہ محشر سے گذرینگی تو عرش کی جانب سے منادی پکارے گا اپنی انکھیں بند کرلو کہ فاطمہ تمھارے درمیان سے گذرنے والی ہیں(3)

اس قسم کی تمام احادیث میں ذرا بھی شک وشبہ نہیں کیا جاسکتا فاطمہ اور علی سے شادی بھی خداوند عالم نے مقرب فرشتوں کو گواہ بنا کر اسمان پر فرمائي تھی(4)

رسول(ص) خدا نے اکثر فرمایا کہ جو چیز فاطمہ کو رنج پہونچاتی ہے وہ مجھے رنج پہونچاتی ہے، جو کچھ اسے غضبناک کرتی ہے مجھے غضبناک کرتی ہے(5)

---

1_ عائشہ سے رسول خدا(ص) کی محبت کے سارے افسانے تنہا عائشہ سے مروی ہیں اور میں انشاء اللہ اگلے صفحات میں ان پر تبصرہ کروں گا_

2_ کنزل العمال ج 6 ص 219 حدیث شمارہ 3853_3854_3855

3_ مستدرک ج 3 ص 153_156

4_ مستدرک ج 3 ص 158_159 وکنزج 6 ص 218 حدیث 3834

5_ مصدر سابق

وہ میری پارہ جگر ہے اسکی نگرانی سے میں رنجیدہ وملول ہوتا ہوں(1)

اس قسم کی احادیث سے رسول کی زوجہ عائشہ کیلئے اس بات کا سبب بنا کہ وہ فاطمہ سے حسد کریں، جس قدر رسول(ص) خدا اپنی بیٹی فاطمہ کا احترام فرماتے ان کا کینہ وعناد تیز سے تیز تر ہوتا، حالانکہ ہم جانتے ہیں کہ اس سے بھی کمتر حسن سلوک بھی سوتیلی ماں کے کینہ وعناد کو بڑھادیتا ہے_

لیکن رسول کے اعزاز واکرام فاطمہ سے جس قدر عائشہ کے دل میں کینہ وعناد تیز ہوتا، حضرت علی کے دل میں خوشی بڑھتی اور فاطمہ کا احترام ان کے دل میں زیادہ ہوتا اکثر ایسا ہوتا ہے کہ عورتیں اپنے شوہروں کے دل میں عداوت ودشمنی پیدا کر دیتی ہیں کیونکہ مثل مشہور ہے راتوں کی ہمدم(محد ثات اللیل)

حضرت فاطمہ(ع) عائشہ کی بہت شکایت کرتیں اور مدینے کی ہمسایہ عورتیں کبھی کبھی اپ کے پاس اکر عائشہ کی باتیں ان سے بیان کرتیں، پھر حضرت فاطمہ(ع) کا ردعمل عائشہ سے بیان کرتیں جس طرح فاطمہ اپنادرد دل اپنے شوہر علی(ع) سے کہتی تھیں اسی طرح عائشہ اپنے باپ سے اسکی شکایت کرتی تھیں کیونکہ وہ جانتی تھیں کہ شوہر سے شکایت کرنے سے ان کے شوہر نہیں مانیں گے_

## عناد کے کئی رخ

یہ معاملہ بجائے خود ابوبکر کے دل میں ناپسندیدہ اثرات مرتب کرتا تھا، وہ اس سے رنجیدہ ہوتے تھے، اور جب وہ دیکھتے تھے کہ رسول(ص) خدا علی کی تعریف وستائشے کا کوئی موقع فروگذاشت نہیں کرتے انھیں اپنے سے مخصوص قرار دیا ہے، مقرب بنالیا ہے تو ان کے دل میں کینہ وعناد کی اگ بھڑک اٹھتی پیغمبر(ص) کے نزدیک علی کا مرتبہ ومقام دیکھ کر انھیں رشک اتا، جبکہ وہ اپنے کو سسر ہونے کی حیثیت سے علی سے زیادہ اسکا مستحق سمجھتے_

یہ حسد اور نفسیاتی کسک عائشہ کے چچیرے بھائی طلحہ کے دل میں بھی تھی عائشہ اپنے باپ ابوبکر اور بھائی طلحہ کے پاس جاکر انکی توقعات کو سنتی تھیں ان کے دلی درد پر توجہ کرتیں، وہ دونوں بھی اظہار ہمدردی کرتے، اسطرح علی وفاطمہ سے کینہ وعداوت کا تبادلہ ہوتا، ان لوگوں کے دل میں جس قدر بھی علی سے عداوت سخت تر ہونے کی بات ہو میں اسکی صفائی نہیں دے سکتا، ادھر علی(ع) وعائشہ کے درمیان حیات پیغمبر(ص) کے زمانے میں ایسے واقعے پیش ائے، گفتگو کے

---

1_ کنزالعمال_ اسد الغابہ_ استیعاب_ حلیہ ابونعیم وخلاصہ تہذیب الکمال

تبادلے ہوئے جو ان کے پوسیدہ احساسات اور فتنے ابھارنے کیلئے کافی تھے _

جیسے کہ روایت ہے، ایک دن رسول خدا(ص) نے علی سے رازدارانہ بات کی اور یہ رازداری کافی طویل ہوئي(1)عائشہ اس بات کی فکر میں لگی ہوئي تھیں اپنے کو اچانک ان دونوں کے درمیان پہونچادیا اور کہا کہ اخر کون سی اہم بات ہے کہ اپ دونوں اتنی دیر سے گفتگو کررہے ہیں، کافی دیر لگادی؟

بیان کیاجاتاہے کہ رسول(ص) خدا اس ناگہانی امد سے سخت غضبناک ہوئے اسی کے ساتھ یہ بھی روایت کی جاتی ہے کہ رسول(ص) خدا کیلئے کھانا بھیجا گیا تھا انھوں نے اپنے نوکر کو حکم دیا کہ انتظار میں رہے، جیسے ہی کھانا ائے اسے پھینک دے اس قسم کے معاملات عام طور سے عورت اور شوہر کے گھر والوں کے درمیان پیش اتے ہیں _

## فرزندان فاطمہ سے رسول کا والہانہ پیار:

فاطمہ کو کئي لڑکے اور لڑکیاں ہوئيں، حالانکہ عائشہ اولاد سے محروم رہیں اور عائشہ کے بے اولاد ہونے کا بدترین اور دردناک ترین پہلو یہ تھا کہ رسول خدا نے فرزندان فاطمہ کو اپنی اولاد کہا، ہمیشہ انھیں اپنا فرزند کہکے خطاب فرماتے مثلا فرماتے، میرے فرزند کو لائو... میرے فرزند کو مت روکو... اور یا میرے فرزند کے ساتھ کیا کررہاہے؟

ان حالات میں جب اپنے شوہر کو ایک بے اولاد عورت دیکھتی ہے کہ اپنے بیٹی کے فرزندوں کو اپنا فرزند کہہ رہاہے اور ان کے ساتھ ایک شفیق اور مہربان باپ کی طرح برتائو کررہاہے، اپنی جان سے زیادہ عزیز رکھتاہے انکی قدر و منزلت بڑھا رہاہے تو کیا سوچے گی؟

کیاوہ ان بچوں اور انکی ماں سے محبت کریگی یا ان سے نفرت کریگی؟ کیا یہ مسلسل سلگنے والی بھٹی مہربانی اور صفائي چاہے گی یا زوال کی ارزو کریگی، اس سے بھی زیادہ دردناک تربات یہ تھی کہ رسول نے حکم دیا_

---

1_ اس راز و نیاز کو مورخوں نے جنگ طائف کے موقع پر بتایاہے_ کہتے ہیں کہ جب راز و نیاز کافی دیر ہوا تو لوگوں نے کہنا شروع کیا کہ رسول نے اپنے چچیرے بھائي سے دیر تک راز و نیاز کیا ایک روایت ہے کہ یہ بات ابو بکر نے کہی تھی_ رسول خدا(ص) نے جواب دیا کہ میں نے راز و نیاز نہیں کیا بلکہ یہ خدا کی جانب سے راز و نیاز تھا_ صحیح ترمذی ج 2 ص200 _ تاریخ خطیب ج 7 ص402_ کنزالعمال_ اسد الغابہ

مسجد کی طرف کھلنے والے تمام دروازے بند کئے جائیں، اسی وقت حکم دیا کہ ان کے داماد علی کا دروازہ مسجد کی طرف کھلا رہے؟(1)

اور یہ کہ پہلے ابو بکر کو سورہء براءۃ کی تبلیغ کے لئے دیا کہ مکہ جاکر مشرکین کو سنائیں پھر انھیں اس عہدے سے بر طرف کر کے اپنے داماد علی کو دیدیا(2) یہ بات بھی عائشہ کیلئے بڑی ناگوار تھی جب خدا نے ماریہ کو ابراہیم جیسا فرزند عطا فرمایا، علی اپنی مسرت روک نہیں سکے، جس طرح اپ دوسری ازواج رسول کے ساتھ تعاون فرماتے تھے، ماریہ کے ساتھ بھی تمام توجہ کے ساتھ کمک اور تعاون فرمایا_

جب ماریہ پر الزام لگایا گیا تو یہ علی تھے جنھوں نے دل وجان سے انکی صفائی کی کوشش کی، اس الزام کو بے بنیاد ثابت کرنے کا عملی اقدام فرمایا یا اس سے بہتر لفظوں میں کہا جائے کہ خدا نے علی کے ہاتھوں حق ظاہر کیا اور الزام کا بطلان یوں ظاہر کیا کہ انکھوں سے دیکھا جاسکے، اور اس بارے میں ذرا بھی چون وچرا کی گنجائشے نہ رہ جائے_

ان تمام باتوں نے عائشہ کے دل میں کینہ و نفرت بھر دیا، ان کے خلاف تمام کینہ توزیوں کے لئے راسخ کر دیا_

جب ابراہیم کا انتقال ہوا تو ماریہ کے غم واندوہ میں طعنوں اور زبان کے زخموں نے بھی سر ابھارے یہ علی وفاطمہ کو بھی جھیلنا پڑا کیونکہ یہ دونوں ماریہ کو اہمیت دیتے تھے، اور چاہتے تھے کہ ماریہ کو صاحب اولاد ہونے کی وجہ سے دوسری ازواج خاص کر عائشہ پر برتری حاصل ہو جائے، لیکن تقدیر نہ تو ان لوگوں کی ارزو کے مطابق تھی نہ ماریہ کی خواہش کے مطابق_

## علی اور مسئلہ خلافت

علی کو ذرا بھی شک نہ تھا کہ بعد رسول خلافت انھیں کو ملے گی، دوسرا کوئی بھی ان کا رقیب نہیں (3)یہی اطمینان قلب تھا کہ جس وقت ان کے چچا عباس نے غسل پیغمبر (ص) کے وقت کہا:

---

1_ مسند احمد کنزج 6 ص152 حدیث 2495 ومنتخب کنزج 5 ص29 _ مستدرک ج 3 ص125 _ صحیح ترمذی ج 13 ص176

2_ مسند احمد ج 1 ص331 ومستدرک ج 3 ص51 _52 _ مسند احمد ج 1 ص2 بطریق ابو بکر و علی خصائص نسائی

3_ یہ ابن ابی الحدید کے استاد کی بات صحیح نہیں_ کتاب عبداللہ بن سباج 1 ص106 _ فصل خلافت ملاحظہ ہو

ہاتھ بڑھائو تا کہ تمھاری بیعت کرلوں تا کہ لوگ کہیں کہ رسول(ص) کے چچانے اپنے بھتیجے کی بیعت کرلی، یہ تمہارے حق میں مفید ہو گا پھر کسی کو تمھاری مخالفت کا یارانہ نہ ہو گا_

علی نے جواب دیا:

اے چچا کیا میرے علاوہ بھی کوئی ہے جسے خلافت کی طمع ہو؟

تم جلد ہی دیکھ لوگے

مجھے پسند نہیں کہ مسئلہ خلافت پچھلے دروازے سے ظاہر ہو، بلکہ میں یہ چاہتا ہوں کہ تمام لوگ اشکار طریقے سے شریک ہوں اور خلافت کے بارے میں رائے دیں، یہ کہا اور خاموش ہو گئے_

اور جب رسول کی بیماری نے شدت پکڑی تو رسول نے جیش اسامہ کو حرکت کا حکم دیا(1) اور ابو بکر اور دوسرے اکابر قریش مہاجر و انصار کو حکم دیا کہ جیش اسامہ کے ساتھ اسامہ کی ماتحتی میں چلے جائیں، اگر یہ بات مان لی جاتی اور پیغمبر کی وفات ہوئی تو علی کی خلافت مسلّم اور قطعی تھی_

خود علی کا خیال تھا کہ اگر پیغمبر(ص) کی وفات ہو جائے تو مدینے میں خلافت کا جھگڑا نہ ہو گا، اس صورتحال میں لوگ اسانی سے انکی بیعت کرلیں گے اور اس بیعت کا فسخ یا ان کا حریف ہونا ممکن ہی نہ تھا، لامحالہ تمام لوگ انکی بیعت کریں گے_

لیکن ابو بکر نے عائشہ کے اس پیغام کی بنیاد پر کہ رسول خدا(ص) کی وفات کا ہنگام اگیا ہے، لشکر اسامہ سے علحدہ ہو کر مدینے پلٹ ائے_

لیکن جہاں تک لوگوں کو نماز پڑھانے والی ابو بکر کی بات ہے تو میری دانست میں حضرت علی نے اس کا ماحول تیار کرنے کیلئے عائشہ کو متعارف کرایا ہے_

---

1_ طبقات بن سعد میں ہے کہ تمام مہاجرین و انصار کے سربر اوردہ حضرات حکم رسول سے مامور تھے کہ لشکر اسامہ میں شریک ہوں ان میں ابو بکر عمر ابوعبیدہ جراح سعد بن ابی وقاص وغیرہ تھے، بعض نے اس حکم پر اعتراض کرتے ہوئے کہا کہ بڑے بڑے مہاجرین و انصار پر اس چھوکرے کو سردار بنادیا ہے، جب یہ خبر رسول کو ہوئی تو غصے میں منبر پر گئے اور حمد و ثنائے الہی کے بعد فرمایا، یہ کیسی باتیں ہیں جو لشکر اسامہ کے بارے میں سن رہا ہوں، روز شنبہ انحضرت نے اس اعتراض کا جواب دیا اور تیسرے دن دوشنبہ کو انتقال فرمایا، طبقات بن سعد، تہذیب بن عساکر، کنزالعمال ملاحظہ فرمائیے

جیسا کہ لوگ کہتے ہیں کہ رسول خد(ص) انے فرمایا کہ کوئی جا کر لوگوں کو نماز پڑھادے اور کسی معین شخص کا نام نہیں لیا، وہ صبح کی نماز کا وقت تھا، لیکن یہ حکم دینے کے بعد رسول(ص) خدا ذاتی طور سے اخری لمحے میں علی اور فضل بن عباس کے کاندھوں کا سہارا لئیے ہوئے باہر ائے اور محراب میں بیٹھ گئے پھر اپ نے خود ہی نماز پڑھائی اور گھر واپس اگئے، سورج نکل ایا تھا کہ دنیا سے تشریف لے گئے_

عمر نے اسی امادگی اور ابو بکر کا لوگوں کو نماز پڑھانا ان کے استحقاق خلافت کی دلیل بنایا ہے، وہ کہتے ہیں کہ:

تم میں کون اپنے لئے جائز سمجھتا ہے کہ جسے رسول(ص) خدا نے نماز پڑھانے کیلئے مقدم قرار دیا اس سے مقدم سمجھے؟

اور یہ بات کہ رسول(ص) خدا گھر سے باہر ائے اور خود ہی نماز پڑھائی اس پر حمل نہیں کیا ہے کہ اس سے ابو بکر کی امامت روکنا تھا، بلکہ کہتے ہیں کہ انحضرت(ص) اس بات پر مائل تھے کہ جہاں تک ممکن ہو خود ہی یہ کام انجام دیں اس واقع اور اس مسئلے کا سہارا لیتے ہوئے لوگوں نے ابو بکر کی بیعت کر لی حالانکہ اس سازش کا الزام علی نے عائشہ پر لگایا ہے کہ یہ پورا ماحول انھوں ہی نے تیار کیا تھا، اپ نے بارہا اس بات کو اپنے اصحاب سے جو اپ کے ارد گرد تھے فرمایا:

انحضرت(ص) نے عائشہ وحفصہ سے اس معاملے میں فرمایا، تم دونوں یوسف والی عورتیں ہو، اپ اس کاروائی سے اپنی نفرت اور ناپسندیدگی فرمارہے تھے_

خاص طور سے اپ نے عائشہ سے اپنی برہمی ظاہر فرمائی، کیونکہ یہ عائشہ اور حفصہ ہی تھیں جنھوں نے حکم رسول سے استفادہ کرتے ہوئے اپنے اپنے باپ کو نماز پڑھانے کی پیش دستی کی اور رسول(ص) خدا کو جب اس نیابت کی اگاہی ہوئی تو رنجیدہ ہو کر بذات خود باہر ائے اور ابو بکر کو اس امامت سے روک کر زندگی کے اخری لمحے میں عملی طور سے عائشہ کے اقدام کو ناکام بنایا_

اس صورتحال میں رسول خدا(ص) وسیع تر ماحول تیار کئے ہوئے حالات میں اس سے زیادہ کر بھی نہیں سکتے تھے کیونکہ عمر وابو بکر نے ماحول پر پورے طور سے قبضہ کر کے لوگوں کو اسکے لئے تیار کر لیا تھا، اس سلسلے میں مہاجرین و انصار کے سربر اوردہ افراد ان کے شریک تھے، گردش زمانہ اور تقدیر اسمانی نے بھی ان لوگوں کی مدد کی تھی_

یہ حادثے علی کے لئے تمام دردوں سے اذیتناک تھے، عظیم مصیبت اور بڑی افت تھی جو اپ کی روح کو تکلیف پہونچاتی تھی، اسکا ذمہ دار وہ صرف عائشہ کو قرار دیتے تھے، اس بات کو بارہا اپ نے اصحاب سے کہہ کر خدا سے انصاف کا مطالبہ کیا_

اس سے بڑھکر یہ کہ علی(ع) نے بیعت ابو بکر سے اس وقت تک رکے رہے جب تک اپ کو مجبور نہیں کیا گیا(1)اپ نے کیا کیا مصائب جھیلے یہ ساری باتیں مشھور ہیں_

جس وقت رسول خدا(ص) نے انتقال فرمایا،اور جب تک طویل بیماری کے بعد فاطمہ (ع) نے انتقال فرمایا، برابر عائشہ کی طرف جناب فاطمہ کو طعنوں بھری باتوں کا سامنا کرنا پڑا جس سے اپ کی روح لرزا ٹھی تھی، جناب فاطمہ اور حضرت علی(ع) کے لئے سوائے صبر کے چارہ نہ تھا،وہ اپنے غم واندوہ کی شکایت خدا ہی سے کر سکتے تھے_

عائشہ اپنے باپ کی حمایت اور خلافت کی چکی پھرانے والوں میں سر فہرست تھیں مرتبہ ومقام روز بروز بڑھتا رہا، جبکہ حضرت فاطمہ (ع) اور حضرت علی(ع) شکست خوردہ کی طرح طاقت واقتدار سے الگ رکھے گئے، فدک فاطمہ سے چھین لیا گیا، اپ نے بارہا اسے واپس لینے کی کوشش کی لیکن تمام کوششوں کا کوئی نتیجہ نہ نکلا_(2)

اس درمیان جو اپ کے پاس امد ورفت کرتیں عائشہ کی طعنوں سے بھرپور باتیں اپ سے بیان کرتیں، اس طرح اپ کے دل کو سخت تکلیف پہونچتی اور انکی اور انکے شوہر کی باتیں عائشہ سے بیان کر کے اتش کینہ وعداوت کو ان دونوں کے درمیان بھڑکاتی تھیں_

لیکن ان دونوں گروہوں کے درمیان انتہائی بدتر اختلاف موجود تھا، ایک گروہ کامیاب تھا اور دوسرا گروہ شکست خوردہ، ایک حکمراں تھا دوسرا محکوم،یہی وہ حالت ہے کہ غالب گروہ کی باتیں شکست خوردہ کو بڑی تکلیف پہونچاتی ہیں، اور یہ بات طئے ہے کہ دشمن کی ملامت سے ادمی کو جو روحانی اذیت ہوتی ہے وہ تمام مصیبتوں سے دردناک ہوتی ہے_

یہاں تک میرے استاد کی بات پہونچی تھی کہ میں نے عرض کی کیا اپ بھی کہتے ہیں کہ رسول(ص) خدا نے کسی معین شخص کو نماز پڑھانے کا حکم نہیں دیا تھا، یہ صرف عائشہ تھیں جنھوں نے خود سرانہ طریقے سے اپنے باپ کو اس کام پر مامور کیا تھا_

---

1_ تفصیلات کیلئے کتاب عبد اللہ بن سبا فصل سقیفہ ملاحظہ فرمائیں

2_ طبقات بن سعد ج 2 _ صحیح بخاری_ المغازی باب غزوئہ خیبر ج 3 ص38 _ صحیح مسلم ج 1 ص72 _ ج 3 ص153 _ طبری_ ابن کثیر_ مسند احمد بن حنبل ج 1 ص4 _ ج6 ص 9



استاد نے جواب دیا، میں یہ نہیں کہتا، یہ بات علی نے کہی ہے، اور ظاہر ہے کہ انکی ذمہ داری الگ ہے اور میری ذمہ داری الگ ہے، وہ خود جائے واقعہ پر موجود تھے اور تمام باتوں کو اپنی انکھوں سے دیکھا تھا، لیکن مجھے جو حدیثیں ملی ہیں

ان سے معلوم ہوتا ہے کہ رسول خدا نے ابو بکر کو نماز پڑھانے پر مامور کیا تھا، جبکہ علی کا مدرک علم واطلاع ہے، انھوں نے تمام سرگرمیوں کو خود دیکھا تھا، یا کم سے کم اپ اس پر ظن قوی رکھتے تھے _

اسکے بعد استاد اپنی بات اگے بیان کرنے لگے _

بالاخر فاطمہ (ع) نے انتقال فرمایا، اپ کے انتقال میں تمام خواتین نے شرکت کی سوائے عائشہ کے جنھوں نے نہ صرف یہ کہ سستی دکھائی اور بنت نبی کی ماتم پرسی میں نہیں گئیں بلکہ اس کے برعکس اپنی خوشی اور شادمانی کا اظہار کیا جو علی تک پہونچائی گئی _

علی نے فاطمہ کے انتقال کے بعد ابو بکر کی بیعت کرلی، اور جیسا کہ کہتے ہیں عائشہ نے بیعت علی کے بعد چونکہ کوئی انکے باپ کا حریف خلافت نہیں تھا نہ خلافت کا دعویدار تھا بہت زیادہ خوشی کا اظہار کیا، یہی صورتحال خلافت عثمان کے زمانے تک رہی، جبکہ پرانے کینے سینوں میں موجیں مار رہے تھے، اور خون بھڑک رہے تھے، زمانہ جیسے جیسے گذرتا علی پر مصائب بڑھتے ہی جاتے، اپ کی روحانی اذیت میں اضافہ ہی ہوتا، دل کا درد بڑھتا جاتا یہاں تک کہ عثمان قتل کردئے گئے، عثمان کو قتل کرانے میں عائشہ نے خود ہی موثر کردار ادا کیا، لوگوں کو ان کے خلاف بھڑکایا، وہ عثمان کی سب سے بڑی مخالف تھیں، قتل عثمان کے سلسلے میں لوگوں سے کہتیں، خدا عثمان کو قتل کرے _

عائشہ نے اسلئے عثمان کو خون بہانے کی بات کہی کہ وہ چاہتی تھیں کہ عثمان خاندان بنی امیہ سے ہیں، ان سے چھین کر ان کے خاندان تیم میں پھر واپس اجائے، اور اس سلسلے میں انھوں نے اپنے چچیرے بھائی طلحہ کو اگے اگے کرکے خلافت کا امیدوار بھی بنا دیا تھا، لیکن جب عثمان قتل کردئے گئے تو لوگوں نے عائشہ کی توقع کے خلاف علی بن ابی طالب کو خلافت کے لئے چن لیا، _ انکی بیعت کرلی، جب یہ خبر عائشہ کو ملی تو بے اختیارانہ فریاد کرنے لگیں، ہائے افسوس عثمان پر، عثمان مظلوم قتل کئے گئے _

اس طرح عائشہ نے دوسری بار فرزند ابو طالب سے اپنی پرانی دشمنی ظاہر کی، اور اس راہ میں اتنی کوشش کی کہ لوگوں کو علی (ع) کی خلاف اس قدر بھڑکایا کہ جنگ جمل ہوگئی، اور پھر بعد میں وہی راہ اپنائی جسے میں نے شروع میں بیان کیا، یہ شیخ ابو یعقوب کے بیان کا خلاصہ تھا جو نہ تو مذہب اہلبیت پر تھے نہ شیعہ کی طرح جانبداری برتنے والے تھے _

ہم نے خطبہء امیر المومنین کا بڑا حصہ پاشالی طریقے سے بیان کیا جسے بن ابی الحدید نے نقل کیا ہے، اس سے ام

المومنین عائشہ کی علی سے کینہ ءدیرینہ کی وضاحت ہوتی ہے،بن ابی الحدید کے استاد نے اپنے بیان میں عائشہ کی زندگی کے پیچیدہ اور مبہم گوشوں کی اچھی طرح تشریح کی ہے،اسمیں انھوں نے ازدواج کے دوران اہلبیت سے روابط کے حالات،بعد وفات رسول(ص) اہلبیت(ع) کے خلاف کاروائیوں کی مکمل تشریح کی ہے،ہم نے بھی جہاں تک ان کی زندگی کے رخوں کے اشارے کئے ہیں اسی پر اکتفا کرتے ہیں،کیونکہ اگر انکی زندگی کے ادوار کا اس سے زیادہ تحقیقی تجزیہ کریں جس نے اسلامی معاشرے کو متاثر کیا...جو بجائے خود ایک مستقل کتاب کی متقاضی ہے،تو خوف ہے کہ ہم اپنے مقصد اصلی سے ہٹ جائیں گے،ہمارا تو صرف یہ مقصد ہے کہ ام المومنین کی احادیث کا تجزیہ کریں_

## خلاصہ

جو کچھ ہم نے قارئین تک پہونچایا اس کا خلاصہ یہ ہے کہ،ام المومنین سخت متعصب خاتون تھیں،طبیعت میں حسد بھرا ہوا تھا جسے حیات رسول(ص) کے زمانے میں دوسری ازواج رسول سے ان کے برتاؤ اور اہلبیت کے ساتھ سلوک کو دیکھ کر معلوم کیا جا سکتا ہے_

اس کے علاوہ جب کہ ہم نے تھوڑا حصہ نقل کیا اور ائندہ تفصیل سے بیان کریں گے،ام المومنین اپنی گرمئي مزاج خاندان والوں کے مفادات کے تحفظ،اپنی پارٹی کی مصلحتوں(1) کے بارے بڑی غیرت مند اور متعصب تھیں،اپنی طبیعی سختی کی صفت ہی کی وجہ سے انھوں نے سخت اور اہم کارستانیاں اور سنگین افعال کے لئے اپنی تلخ و تند اور انقلابی باتوں کا جال بچھایا_

---

1_ ام المومنین عائشہ نے رسول خدا کے گھر میں اپنی پارٹی بنالی تھی،جیسا کہ خود اس بارے میں کہتی ہیں،ازواج رسول دو گروہوں میں بٹ گئیں،ایک پارٹی میں عائشہ حفصہ اور سودہ تھیں اور دوسری پارٹی میں ام سلمہ اور دوسری ازواج تھیں،بقیہ حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ جناب فاطمہ اسی دوسری پارٹی میں تھیں جو مخالف عائشہ تھی،اس سلسلے میں صحیح بخاری ملاحظہ فرمایئے لیکن رسول خدا کے گھر کے باہر ام المومنین نے اپنے خاندان تحفظ کے مفادات اور اپنی پارٹی کی ترقی کیلئے برابر کام کرتی رہیں_

# فصل دوم

## شیخین

1_ ابو بکر کالقب صدیق اور عتیق تھا، نام عبد اللہ تھا، ابو قحافہ عثمان کے فرزند تھے قبیلہ تیم کی فرد تھے جو قریش کاقبیلہ تھا، ان کی ماں کانام ام الخیر تھا، جو سلمی یا لیلی کے نام سے موسوم تھیں، عامر کی بیٹی تھیں، یہ بھی تیم کے قرشی قبیلے کی تھیں_

ابو بکر عام الفیل کے دو یا تین سال بعد مکہ میں پیدا ہوئے، یہ ان لوگوں میں ہیں جنھوں نے خدیجہ، علی زید اور جعفر کے بعد اسلام قبول کرنے میں سبقت کی_

ابو بکر نے رسول (ص) خدا کے ہمراہ مکہ سے مدینہ ہجرت کی، جنگ بدر اور بعد کی جنگوں میں شریک ہوئے، وفات پیغمبر کے بعد اس سے پہلے کہ جنازہ رسول دفن ہو سقیفہ بن ساعدہ میں اپنے دیرینہ ساتھی عمر کے تعاون سے ایک اسان انقلاب کے سہارے زمام امور اپنے ہاتھ میں لی_

ابو بکر نے 22 جمادی الثانیہ 13 کو انتقال کیا، ان کا جنازہ رسول کے پہلو میں دفن کیا گیا، عمر 63 سال پائي، انکی خلافت کا زمانہ دو سال تین مہینے اور چھبیس یا دس دن تک رہا_

2_ ابو حفص، فاروق، عمر بن خطاب، قریشی قبیلہ عدی کی فرد نفیلی کی نسل سے تھے، انکی ماں کانام حنتمہ تھا جو مغیرہ کے فرزند ھشام یا ہاشم کی بیٹی کہی جاتی ہیں_

عمر نے پچاس لوگوں کے بعد اسلام قبول کیا اور مسلمان ہوئے، کچھ دن بعد مکہ سے مدینے ہجرت کی، جنگ بدر اور دوسری جنگوں میں شریک رہے_

ابو بکر نے بستر مرگ پر انھیں اپنا جانشین بنایا، ایام خلافت عمر ہی میں اسلامی فتوحات جزیرۃ العرب کے باہر شروع ہوئیں، عمر نے 55 سال یا بقولے 63 سال عمر پائي، 26 ذی الحجہ 23 میں مغیرہ کے غلام ابولولو کے خنجر سے زخمی ہوئے_

پہلی محرم 24 ھ کو جوار ابو بکر میں دفن کئے گئے، زمانہء خلافت دس سال چھ مہینے پانچ روز ہے، ابو بکر و عمر صدر اسلام میں ایک دوسرے کے جگری دوست تھے، ہمیشہ دونوں کا نام ایک ساتھ اتا ہے اسی لئے انھیں شیخین کہا جاتا ہے_

# سکھ چین کا زمانہ

## صدر اسلام کی اکیلی خاتون مفتی

ام المومنین عائشہ کی تمام زند گی سوائے ابو بکر اور ان کے دوست عمر کے زمانہ خلافت کے ،شدید سیاسی کشمکش اور نا قابل شکست سر گرمیوں میں گذری، تا کہ یہ خلافت جو خاندان تیم سے نکل گئی ہے، پھر واپس اکر ان کے عزیزوں اور رشتہ داروں کو حکمراں بنا سکے_

لیکن جیسا کہ ہم نے بتایا خلافت شیخین (ابو بکر و عمر) کے زمانے میں اس خیال سے کہ ان کے گروہ نے دوسرے گروہوں پر بنام مدینہ پیش دستی کر کے زمام حکومت قبضے میں کر لیا تھا، بہت خوش تھیں اور ذہن و دماغ کو بڑا سکون و اطمینان نصیب ہوا تھا کیونکہ اس زمانے میں جو شخص خلیفہ ہے یا جو اس کے حوالی موالی ہیں انکے نزدیک ان کا مرتبہ و مقام ساری دنیا میں اور دنیائے اسلام میں بہت بڑھ گیا تھا، اسکی وجہ سے دنیا بھر کی اور سارے مسلمان کی توجہ انھیں کی طرف مڑ گئی تھی، تمام ازواج رسول کے مقابلے میں صرف انھیں کی طرف گردن جھکتی تھی، رسول خدا کی دوسری تمام خواتین سے ان کا مرتبہ بلند تر ہو گیا تھا_

رسول خدا (ص) نے رحلت فرمائی تو اپ کی ازواج قید حیات میں تھیں، لیکن تاریخ ہمیں یہ نہیں بتاتی کہ عمر و ابو بکر نے عائشہ کے علاوہ کسی بھی زوجہء رسول کو خاص مرتبہ و مقام عطا کیا ہو، کیا معاملات کے تصفیے میں یا فتوی کے سلسلے میں ان کے علاوہ کسی کی طرف رجوع کیا جاتا ہو_

ہماری اس دلیل کو طبقات بن سعد میں ملاحظہ کیا جا سکتا ہے جنھوں نے محمد بن ابی بکر کے فرزند قاسم کا قول نقل کیا ہے، وہ لکھتے ہیں:

عائشہ زمانہ حکومت ابو بکر، عمر اور عثمان میں اکیلی وہ خاتون تھیں جو فتوی صادر کرتیں تھیں، اور یہ صورتحال زندگی کے اخری لمحے تک رہی (1)

دوسری جگہ محمود بن لبید کا قول لکھا ہے:

عائشہ زمانہ حکومت ابو بکر و عمر و عثمان میں فتوی صادر کرتیں اور احکام نافذ کرتی تھیں، اور اخری عمر تک یہ سلسلہ جاری رہا_

---

1_ طبقات بن سعد ج 8 ص 375

ابو بکر اور عمر کے علاوہ تمام صحابائے کبار ان سے مراجعہ فرماتے، رسول(ص) خدا کی سنت اور مختلف مسائل ان سے پوچھتے اور انھیں سے حکم حاصل کرتے _

ان تمام باتوں کو جانے دیجیئے، عمر نے جس وقت تمام ازواج رسول کا وظیفہ مقرر کیا تو عائشہ کو سب پر مقدم رکھا ان کے حقوق دوسروں سے زیادہ قرار دئے

یہ معاملہ طبقات بن سعد میں مصعب بن سعد کا قول اس طرح نقل کیا ہے _ عمر نے ازواج رسول کا ماہانہ وظیفہ دس ہزار مقرر کیا اور عائشہ کو سب پر مقدم کر کے بارہ ہزار مقرر کیا، عمر کی دلیل یہ تھی کہ عائشہ رسول خدا کی سب سے زیادہ چہیتی بیوی تھیں(1)

## عائشہ حج کے لئے گئیں

اس صورتحال کے باوجود خلیفہ وقت عمر بن خطاب تمام ازواج رسول پر انھیں مقدم قرار دینے فتوی حاصل کرنے، سنت رسول معلوم کرنے، تمام مسلمانوں میں ان کا مرتبہ و مقام بڑھانے، دوسروں کے مقابل ان کا زیادہ وظیفہ مقرر کرنے کے باوجود ام المومنین عائشہ کو دوسری ازواج رسول کی طرح مدینے سے باہر جانے کی اجازت نہیں دیتے تھے، یہاں تک کہ حج و عمرہ کی بھی اجازت نہیں دیتے تھے _

عمر کی سیاست یہ تھی کہ بڑے اور مشہور صحابہ مدینے سے باہر نہ جائیں اسی بنیاد پر جب زبیر نے جنگ میں شرکت کرنے کی اجازت چاہی تو جواب دیا(2) نہیں، مجھے اتفاق نہیں ہے،

---

1_ طبقات بن سعد ج 8 ص 67 ،اجابہ 71 _75، کنز العمال ج 7 ص 116 منتخب کنز، اصابہ ج 4 س 249 ،طبری ج 4 ص 161 ،ابن کثیر ج 2 ص 247 _ مستدرک ج 4 ص 8 _ شرح نہج البلاغہ ج 3 ص 154 _ بلاذری ص 454 _ 455 احکام السلطانیہ ماوردی ص 222 _ واضح ہو کہ یہ خلافت کا سیاسی مقتضا تھا کہ عائشے ہ کو رسول کی چہیتی بیوی کی حیثیت سے متعارف کرایا جائے لیکن حقیقت ایسی نہیں تھی، بلکہ خلافت نے اپنے زمانے میں اس بات کو مشہور کیا

2_ ابن ابی الحدید ج 4 ص 457 ، تاریخ خطیب بغدادی ج 7 ص 453

کیونکہ میں اس بات سے ڈرتا ہوں کہ اصحاب رسول لوگوں کے درمیان پھیل جائیں گے تو گمراہی پھیلائیں گے (1)

لیکن عمر نے اپنی عمر کے اخری سال ازواج رسول کو مدینے سے باہر جانے کی پالیسی بدل دی تھی، یہ بات طبقات بن سعد میں اس طرح ہے_

عمر بن خطاب ازواج رسول کو مدینے کے باہر جانے سے روکتے تھے، یہاں تک کہ حج و عمرے کیلئے بھی جانے سے روکتے، لیکن 23 ھ میں جبکہ انھوں نے اخری حج کیا تمام ازواج نے سوائے زینب اور سودہ کے ان سے اجازت چاہی کہ حج کیلئے مدینے سے باہر جائیں سودہ اور زینب نے حج کیلئے بھی گھر سے قدم باہر نہ نکالا، وہ کہتی تھیں_

ہم وفات رسول کے بعد ہرگز اونٹ کی پشت پر سوار نہیں ہوئے، یہ اس بات کا کنایہ تھا کہ انھوں نے کبھی سفر نہیں کیا_ (2)

خود سودہ کہتی ہیں، میں نے رسول (ص) خدا کی حیات میں حج و عمرہ کیا اب حکم رسول کے مطابق گھر میں بیٹھی ہوں_

بہر حال عمر نے ازواج رسول کی درخواست منظور کی اور حکم دیا کہ ان کے لئے ہودج تیار کئے جائیں، ان پر سبز رنگ کی مخملیں سجائی گئیں تا کہ ازواج رسول لوگوں کی انکھوں سے پوشیدہ رہیں،

---

1_ واقعی عمر کس بات سے ڈرتے تھے اور لوگوں کے گمراہی کا اندیشہ کیوں تھا؟ کیا انھیں اسکا ڈر تھا کہ اصحاب رسول لوگوں کے درمیان جاکر حلال و حرام اور قوانین اسلام متغیر کر کے گمراہی پھیلائیں گے؟ یا اس سے ڈرتے تھے کہ بعض اکابر صحابہ کے بارے میں اصحاب رسول کی لوگوں کو جانکاری ہو جائے گی، اور لوگ خلافت کے افراد سے بدظن ہو جائیں گے؟ یا بعض کو مدینے سے اسلئے جانے نہیں دیتے تھے کہ انکی مخالفت کا اندیشہ تھا؟ بہر حال یہ مسئلہ الگ سے علمی استدلال کے ساتھ مطالع کا مستحق ہے، عمر جیسے ہوشمند اور زیرک کی بات کو یونہی نہیں اڑایا جاسکتا، ان کے اقدام کو عوامی رنگ دنیا انصاف سے بعید ہے انکی دور اندیشی اور سیاسی بصیرت پر ظلم ہے (سردار نیا)

2_ زینب اور سودہ کے گھر سے نہ نکلنے کی وجہ یہ تھی کہ رسول خدا نے اخری حج میں انھیں ازواج سے فرمایا تھا، اس حج کے بعد تم سب کو گھر میں بیٹھی رہنا ہے، یہ بھی فرمایا کہ میرے بعد تم میں سے جو بھی تقوی اختیار کرے اور حکم کی مخالفت نہ کرے اور اپنے گھروں میں نچلی بیٹھی رہے گی، گھر سے قدم باہر نہ نکالے گی، وہ قیامت میں بھی میری زوجہ رہے گی طبقات بن سعد 8/ 208

پھر ان کی نگرانی میں عثمان اور عبد الرحمن بن عوف(1) کو معین کر کے ضروری احکامات صادر کئے گئے اور اسطرح انھوں نے مدینے سے مکہ سفر کیا_

عثمان اگے اگے سواری ہانک رہے تھے، کبھی کبھی بلند اواز سے اعلان کرتے، خبر دار، کسی کو حق نہیں کہ محمل کے قریب ائے اور خواتین رسول کو دیکھے_

پھر وہ خود بھی کسی کو ان سے قریب انے سے روکتے، چنانچہ راستے میں ایک شخص محمل کے قریب ایا تو اسے للکارا_

دور رہو، دور رہو_

عبد الرحمن سواری کے پیچھے پیچھے تھے، انھوں نے بھی ہانک لگائی، الگ رہو_

مسور بن مخرمہ(2) کا بیان ہے:

اتفاق سے اگر کوئی شخص اپنی سواری ٹھیک کرنے کیلئے راستے میں ٹھر گیا اور اونٹ بیٹھا دیا تو عثمان جو قافلے کے اگے اگے چل رہے تھے، اسکے قریب جا کر کنارے کر دیتے اور اگر راستہ وسیع ہو تا تو حکم دیتے کہ قافلہ اپنا راستہ بدل کر اس مرد سے کنارے ہو جائے، اور داہنے یا بائیں راستے سے نکل جائے، اگر اس کے علاوہ صورتحال ہوتی تو قافلے کو حکم دیتے کہ قافلہ ٹھر جائے تاکہ اس شخص کا کام ختم ہو جائے اور اپنی سواری پر سوار ہو کر اگے بڑھ جائے، اسکے بعد عثمان حکم دیتے کہ قافلہ اگے چلے، میں خود گواہ ہوں کہ انھوں نے مکے سے چلنے والے لوگوں کو جو مخالف سمت سے سامنے ائے تھے، حکم دیا کہ راستے کے داہنے یا بائیں جانب اپنے اونٹوں کو بٹھائیں تاکہ قافلے پر نگاہ پڑنے کا فاصلہ دور ہو جائے_

---

1_ ابو محمد، عبد الرحمن بن عوف قریش کے بنی زھرہ سے تھے، انکی ماں شفا بھی اسی قبیلے سے تھیں، عام الفیل کے دس سال بعد پیدا ہوئے، جاہلی زمانے میں عبد عمر یا عبد کعبہ نام تھا، رسول خدا نے ان کے اسلام قبول کرنے کے بعد عبد الرحمن نام رکھا، انھوں نے حبشہ اور مدینے مین ہجرت کی، جنگ بدر میں اور تمام جنگوں میں شرکت کی، عمر نے انھیں شوری کی ایک فرد نامزد کیا تھا، عبد الرحمن نے 31ھ یا یا 32ھ مدینے میں انتقال کیا اور بقیع میں دفن کئے گئے، اصابہ 2/ 408 _ 410 استیعاب در حاشیہ اصابہ، اسد الغابہ 3/ 313 _ 317 ملاحظہ ہو

2_ ابو عبد الرحمن کنیت تھی، مسور بن مخرمہ بن نوفل نام تھا، قبیلہ قریش کے بنی زھرہ کی فرد تھے، انکی ماں عاتکہ بنت عوف، عبد الرحمن بن عوف کی بہن تھیں، مسور ہجرت کے دوسرے سال پیدا ہوئے، اور جس سال شامیوں نے ابن زبیر پر چڑھائی کی اور خانہ کعبہ پر منجنیق سے گولے برسائے، یہ مسور وہاں حجر اسماعیل میں نماز پڑھ رہے تھے ایک پتھر انھیں لگا اور مر گئے، انکی موت ربیع الاول 64ھ میں ہوئی، اسد الغابہ 4/ 365، طبقات بن سعد، استیعاب اور اصابہ دیکھی جائے

عمر راستے میں جہاں بھی منزل قرار دیتے ازواج رسول وہیں اترتی تھیں، انھیں اکثر گھاٹی کے اندر رکھا جاتا اور وہ خود گھاٹی کے دہانے پر قیام کرتے، یا بعض روایات کی بنا پر ان ازواج رسول کو گھاٹی کے انتہائی حصے پر رکھا جاتا جہاں تک پہونچنے کا راستہ نہیں ہوتا، یہ بھی کہتے ہیں کہ ان کی منزل درختوں کے سائے میں رکھی جاتی اور کسی حال میں بھی لوگوں کو اجازت نہیں تھی کہ ان کے پاس سے گذرے_

ام المومنین عائشہ نے صرف اسی حج میں مدینے سے قدم باہر نکالا، پھر تمام زمانہ خلافت عمر میں کبھی مدینے سے باہر نہیں گئیں، وہ بڑے سکھ چین سے احترام کے ساتھ اپنے ہی گھر میں زندگی گذارتی رہیں ارباب حکومت واقتدار بعض معاملات میں انھیں فتوی کے سلسلے میں رجوع کرتے اور ان کے احکام پر عمل کرتے_

وہ بھی ان کے جواب میں مناسب حال حدیث رسول سناتی تھیں، وظیفہ کے امتیاز کے علاوہ یہی ایک بات کہ ارباب اقتدار صرف انھیں سے فتوی اور احکام حاصل کرتے اس کا ثبوت ہے کہ وہ حکومت کی نظر میں تعظیم واحترام کی مستحق تھیں، جس خاتون کی خود خلیفہ تعظیم کرے اسکی دوسرے افراد کس قدر تعظیم کرتے ہوں گے یہ ہر شخص سمجھ سکتا ہے_

اب یہ...

اس فصل کو ایک واقعے پر ختم کیا جاتا ہے، جس سے اندازہ ہوتا ہے کہ خلیفہ عمر ان کا کسقدر احترام کرتے تھے_

ازاد کردہء عائشہ ذکوان کا بیان ہے کہ مال غنیمت کی ایک ٹوکری فتح عراق کے بعد خلیفہ عمر کی خدمت میں پیش کی گئی، اسمیں ایک موتی تھا عمر نے اپنے ساتھیوں سے پوچھا، جانتے ہو اس موتی کی قیمت کیا ہے؟

سب نے کہا، جی نہیں، وہ لوگ یہ بھی نہیں سمجھ پارہے تھے کہ اسے مسلمانوں میں کسطرح سے تقسیم کیا جائے_

عمر نے کہا، کیا تم لوگ اجازت دیتے ہو کہ موتی عائشہ کو دیدیا جائے، کیونکہ رسول خدا ان کو بہت پیار کرتے تھے؟

سب نے کہا، جی ہاں

عمر نے وہ موتی عائشہ کے پاس بھیجوادیا

عائشہ نے کہا، خدا نے عمر کو کتنی عظیم فتح عطا کی ہے؟(1)_

---

1_ سیر النبلاء ج 2 ص 133 _ مستدرک حاکم و تلخیص ذھبی

# احادیث عائشہ تقویت خلافت کے بارے میں

## حدیث گڑھنے کے مواقع

قریب قریب یقین کے ساتھ یہ بات کہی جاسکتی ہے کہ ام المومنین عائشہ کی احادیث ان کے باپ ابو بکر کے زمانے میں اور اسی طرح عمر کے زمانے میں بہت کم گڑھی گئیں ،کیونکہ ان ایام میں لوگوں کی تمام توجہ فتوحات کی طرف تھی بار بار لشکر کشی کی وجہ سے مال غنیمت حاصل ہو رہا تھا_

دوسرے یہ کہ عام طور سے فکری ہم اہنگی اور عدم اختلاف تھا، سبھی لوگوں نے پورے طور سے ان لوگوں کی خلافت مان لی تھی،اور یہ کہ تمام مدینے کے باشندے کم و بیش صحبت رسول سے فیضیاب تھے یا اصحاب کے ہم عصر تھے، اسلئے بطور کلی حدیث کی مقدار عددی اعتبار سے بہت کم تھی،اور اس وقت زیادہ حدیثیں گڑھنے کی ضرورت بھی نہیں تھی_

لیکن ان تمام حالات کے باوجود اس زمانے میں بھی عائشہ کی احادیث نقل کی گئیں ہیں،جو حکومت وقت (ابو بکر و عمر) کے اثبات میں ہیں،کیونکہ عائشہ کی شخصیت اپنے باپ اور ان کے جگری دوست عمر کی حکومت کے سخت ترین طرفداروں میں سے تھی،لوگوں کے دل میں بہتر اور گہرے انداز میں ثابت وراسخ کرنے کیلئے اس سے بہتر کیا تھا کہ ان کے مرتبہ ومقام کے بارے میں رسول خدا کے ارشادات بیان کئے جائیں، انھیں پیغمبر کی نظر میں بلند مقام اور اہم ترین بتایا جائے_

اب یہاں بطور نمونہ اس قسم کی چند حدیثیں نقل کی جاتی ہیں جنھیں حکومت ابو بکر و عمر کے زمانے کی سمجھنا زیادہ مناسب ہے_

یہ حدیث مسلم نے اپنی صحیح میں قول عائشہ نقل کیا ہے جو اسی قسم کی ہے توجہ فرمایئے

عائشہ کہتی ہیں کہ رسول(ص) خدا جسوقت بستر بیماری پر تھے، مجھ سے فرمایا، اپنے باپ اور بھائی سے کہو کہ میرے پاس ائیں تا کہ میں ایک وصیت لکھ دوں،کیونکہ میں اس بات سے ڈرتا ہوں کہ کوئی خام طمع امید لگائے یا کہے کہ میں خلافت کا زیادہ حقدار ہوں، حالانکہ خدا و مومنین سوائے ابو بکر کے کسی دوسرے کو اسکا حقدار نہیں سمجھتے(1)

بخاری بھی ابو ملیکہ سے ایسی ہی روایت نقل کرتے ہیں:

---

1_ صحیح مسلم باب فضائل ابو بکر ج 7 ص 110 ، مسند احمد ج 6 ص 47_144،وطبقات بن سعد،وکنز العمال_ منتخب کنز

عائشہ نے کہاکہ جب رسول(ص) خدا کی بیماری شدت پکڑ گئي توعبدالرحمن بن ابی بکر سے فرمایا،شانے کی ہڈی(1) یاکوئي تختی میرے لئے فراہم کروکہ ابوبکر کے بارے میں وصیت ان کے نام کے ساتھ لکھ دوں تاکہ کوئي انکی مخالفت نہ کرے(2)

لیکن جیسے ہی عبدالرحمن اٹھے کہ حکم رسول بجالائیں،رسول خدا(ص) نے فرمایااے ابوبکر خدا اومومنین ہرگز اجازت نہ دیں گے کہ تمھارے خلاف نزاع بڑھے(اور چونکہ پیغمبر کے ارشاد کے مطابق خدا اومومنین خلافت و حکومت ابوبکر کے بارے میں اج تک کسی قسم کے اختلاف کی اجازت نہیں دے رہے ہیں اسلئے وصیت لکھنے کی ضرورت نہیں)

یہ بھی صحیح مسلم میں ابوملیکہ کا قول مروی ہے،کہ عائشہ سے پوچھاگیا،اگر فرض کیاجائے کہ رسول خدا اپنا جانشین معین کریں توکس کا انتخاب فرمائیں گے؟

عائشہ نے جواب دیا،ابوبکر کو

ابوبکر کے بعد کس کو خلافت کے لئے نامزد کریں گے؟

عمر کو

ان کے بعد؟

ابوعبیدہ جراح کو(3)

اس طرح کی روایات جنھیں ام المومنین عائشہ سے فضائل شیخین میں روایت کی گئیں ہیں بہت زیادہ ہیں،ہم ان روایات کو تحقیق کے باب میں انکا تجزیہ کریں گے،یہاں اسے بطور نمونہ پیش کیاگیا_

---

1_ اس زمانے میں کاغذ کی جگہ شانے کی ہڈی استعمال کی جاتی تھی

2_ صحیح مسلم ج 7 ص 110 ،طبقات بن سعد،مسند احمد،مستدرک،کنزل العمال منتخب_ مستدرک میں ابوعبیدہ نام ملتاہے

3_ ابوعبیدہ جراح کانام عامر بن عبداللہ قرشی فہری تھا،سابقین اسلام میں تھے،دونوں ہجرت میں شریک ہوئے،عمر کی طرف سے حاکم شام ہوئے 18ھ میں وہیں مرض طاعون میں انتقال کیا،اور بعد میں اردن میں دفن کئے گئے،استیعاب،اصابہ اسد الغابہ

## ان احادیث کی پیدائشے کا زمانہ

یہ احتمال زیادہ ہے کہ اس قسم کی احادیث کی روایت اور شہرت ابو بکر اور عمر کے زمانہ ء خلافت میں ہوئی، کیونکہ ان دونوں خلفاء راشدین کا نام ایک کے بعد دوسرے کا ترتیب سے لیا گیا ہے، لیکن یہ کہ اگر رسول کسی کو خلیفہ بنانا چاہتے تو اسی ترتیب سے خلیفہ بناتے_

ہم اس قسم کی احادیث کو چار حصوں میں تقسیم کرتے ہیں

پہلی قسم ان احادیث کی ہے جن میں چاروں خلفاء کے نام اسی ترتیب سے علی ابن ابی طالب تک لئے گئے ہیں_

جس ترتیب سے خلیفہ بنے ہیں، میرے خیال میں ایسی حدیثیں حضرت علی بن ابی طالب کے بعد بنائی گئی ہیں، جبکہ چاروں خلفاء کا زمانہ ختم ہو چکا تھا_

محب طبری نے ریاض النضرہ میں حدیث رسول کو نقل کیا ہے وہ اسی قسم میں اتی ہیں_

رسول خد(ص) انے فرمایا: میں اور ابو بکر، عمر، عثمان اور علی حضرت ادم کی خلقت سے ہزار سال پہلے انوار کی شکل میں عرش کے داہنی جانب تھے، جب ادم خلق ہوئے تو خداوند عالم نے ہمیں انکی پشت میں قرار دیا اور اسی طرح پاکیزہ اصلاب میں منتقل ہوتے رہے، یہاں تک کہ مجھے صلب عبد اللہ میں ابو بکر کو صلب ابو قحافہ میں عمر کو صلب خطاب میں، عثمان کو صلب عفان اور علی کو صلب ابو طالب میں منتقل کیا_

پھر خداوند عالم نے ان سب کو میرے لئے چن لیا، نتیجے میں ابو بکر کو صدیق اور عمر کو فاروق، عثمان کو ذوالنورین اور علی کو میرا وصی قرار دیا، پس جو شخص بھی میرے اصحاب کی برائی کرے وہ ایسا ہے جیسے اس نے میری برائی کی، اور جو شخص بھی مجھے دشنام دے اس نے خدا کو دشنام دیا، اور جو شخص خدا کو دشنام دیگا اسے اوندھے منھ جہنم میں جھونک دیا جائے گا

اس حدیث کا وضعی زمانہ خود بخود روشن ہے

1_ اس قسم کی احادیث کا گڑھا جانا اور شائع ہونے کا زمانہ اس وقت کو سمجھنا چاہیئے جب چاروں خلفاء کی خلافت ختم ہو چکی تھی، بلکہ بہت بعد میں ہونا چاہیئے کیونکہ میری بیان کی ہوئی باتوں کے علاوہ اس حدیث میں دشنام دینا اور برا بھلا کہنے کی بات ہے، اور ہم جانتے ہیں کہ سب و شتم کی رسم حکومت معاویہ کے زمانے میں اور اسکے بعد

جاری ہوئی، اور اسکا حکم اسی نے دیا تھا، رسول خدا کے زمانے میں یہ رسم نہیں تھی کہ کوئی کسی صحابی کو دشنام دے اور اس حکم کا خدا اور سول کی جانب سے مستحق قرار پائے_

2_ اگرچہ اس حدیث میں چاروں خلفاء کا نام ترتیب خلافت کے لحاظ سے ایا ہے، اس قسم کی احادیث امام کے زمانے میں نہ گڑھی جاسکتی ہے نہ مشہور کی جاسکتی ہے کیونکہ جس وقت امام نے خلافت قبول فرمائی تو تمام لوگ پورے طور سے دو گروہوں میں بٹ گئے تھے، ایک گروہ شدت سے عثمان کو برا بھلا کہہ رہا تھا، دوسرا گروہ بھی حضرت علی(ع) ولی کو اچھا نہیں سمجھ رہا تھا، انھیں اچھائیوں کے ساتھ یاد نہیں کرتا تھا،، اس صورتحال میں کون شخص ایسی حدیث وضع کر سکتا ہے ؟

3_ حکومت معاویہ میں بھی اگرچہ سب وشتم کا بازار ہر جگہ گرم تھا حدیثیں گڑھنے میں لوگ ایک دوسرے سے بازی لیجانے کی کوشش کر رہے تھے، لیکن بنیادی حیثیت سے اس کو صرف علی اور انکی اولاد اور بنی ہاشم کے خلاف مخصوص رکھا گیا تھا، اور اموی سیاست اس بات کی متقاضی تھی کہ حضرت علی کو دیگر خلفاء راشدین سے الگ کر دیا جائے، ان کا نام اس ستون سے حذف کر دیا جائے، ان تینوں کو ہر حقیقت سے علی پر برتری دی جائے، اور ہم جانتے ہیں کہ یہی سیاست اخری حکومت بنی امیہ تک جاری رہی_

4_ ان تمام باتوں کے بعد ہم یہ کہے بغیر نہیں رہ سکتے کہ اس حدیث کے وضع وانتشار کا زمانہ اس عہد میں متعین ہوتا ہے جب بنی امیہ کا زوال ہو رہا تھا اور بنی عباس کو اقتدار ملنے کے اثار نمایاں تھے_

اسکی دلیل یہ ہے کہ خلفاء بنی عباس بھی جنھوں نے اپنے چچا کے فرزندوں علویین کے نام پر اقتدار حاصل کیا تو اپنے سلف بنی امیہ کی طرح معمولی بہانوں سے علویوں کا بے رحمانہ خون بہایا_

ان باتوں کی بنیاد پر اس حدیث کے وضع وانتشار کا زمانہ یہی متعین ہوتا ہے کہ بنی امیہ کا دور ختم ہو رہا تھا اور اہلبیت کے نام پر لوگوں کو دعوت دی جارہی تھی، کیونکہ یہی موقع تھا جب بنی ہاشم کے دونوں خاندان علوی اور عباسی مل کر اموی اقتدار کو اکھاڑ پھینکنے کی سعی کر رہے تھے اور بنی عباس کی سیاست اس موقع پر ایسی تھی کہ اموی سیاست کو ذکر دینے کیلئے نام علی کو خلفاء ثلثہ کے نام کے ساتھ شائع کیا جائے درانحالیکہ ہم جانتے ہیں کہ خلفاء بنی امیہ ان تینوں خلفاء کو ہٹا کر صرف علی ہی پر سب وشتم کرتے تھے، حضرت علی(ع) کے نام کو خلفاء راشدین کی فہرست سے حذف کر دیا تھا_

ایسا گمان ہوتا ہے کہ بنی عباس اتنے ہی پر مطمئن نہیں ہوئے انھوں نے قدم اگے بڑھایا اور بنی امیہ کی



سیاست اور ان کے دعوے کو باطل کرنے کیلئے خاص طور سے عثمان کا نام خلفاء کی فہرست سے حذف کر دیا، درج ذیل حدیث میرے اس دعوے کی واضح دلیل ہے کہ اسی عہد میں بنائی گئی ہوگی_

جابر بن عبد اللہ انصاری روایت کرتے ہیں کہ ہم رسول خدا کے ساتھ مدینے کے ایک باغ میں تھے، اچانک اپ نے میری طرف رخ کر کے فرمایا، ابھی تمھارے پاس ایک شخص ائے گا جو جنتی ہو گا_

ہم نے گردن اٹھائی کہ اس جنتی شخص کو دیکھیں اتنے میں ابو بکر اگئے، ہم نے انھیں اس بشارت کی مبارکباد دی_

ذرا دیر نہ گذری تھی کہ رسول(ص) خدا نے دوسری بار فرمایا:

ایک جنتی شخص ابھی تمھارے پاس ائے گا_

ہم نے سر اٹھایا تو دیکھا کہ عمر پہونچے، ہم نے انھیں اس بشارت کی تہنیت پیش کی ذرا دیر بعد تیسری بار رسول(ص) خدا نے فرمایا، ایک جنتی شخص تمہارے پاس ائے گا اور پھر رسول(ص) خدا نے درخت خرما کی شاخ کے نیچے اپنے ہاتھ اسمان کی طرف بلند کر کے فرمایا:

خداوندکیا اچھا ہو کہ تو ارادہ فرمادے کہ وہ شخص علی ہو اتنے میں علی پہونچے، ہم نے اس عظیم موہبت پر انھیں تہنیت پیش کی_

ہم جو اس حدیث کے صحیح نہ ہونے کی بات کہہ رہے یہ اس وجہ سے نہیں ہے کہ ہم رسول خدا اور ان ذریت طاہرہ اور تقوی شعار صحابہ کے فضائل کا انکار کر رہے ہیں، نہیں، ہر گز ایسا نہیں، ہم ہر گز ان کے فضائل کے منکر نہیں، لیکن یقین نہیں اتا کہ خدا نے صرف انھیں گروہ صحابہ کو جو مسند خلافت پر براجمان ہوئے، اور جو لوگ اس مرتبے پر فائز نہیں ہوئے ان کے درمیان اس حد تک فرق کے قائل ہو جائیں کہ انکی طینت کو نور سے اور انکی طینت کو مٹی سے خلق کیا جائے_

ان باتوں کے علاوہ اور دوسرے دلائل جو ائندہ بیان کئے جائیں گے خود ہی حق دیتے ہیں کہ اس قسم کی احادیث کو صحیح و درست ماننے میں جو خلفاء راشدین کا انکی خلافت کی ترتیب سے پے در پے ایا ہے شک اور تردید کی نظر ڈالیں_

دوسرے قسم کی احادیث میں وہ حدیثیں اتی ہیں جن میں تینوں خلفاء کا نام اول سے عثمان تک یکے بعد دیگری ایا ہے_

ہمارے عقیدے کے مطابق اور پہلے قسم کی احادیث کے بارے میں جو کچھ عرض کیا گیا اس کی روشنی میں اس قسم کی احادیث بھی عثمان کی حکومت کے زمانے میں گڑھی گئی ہیں ان سے پہلے نہیں گڑھی گئی ہیں، چنانچہ ان میں سے کچھ احادیث میں عثمان کے قتل ہونے کا بھی بیان ہے، اس سے یہی اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ عثمان کے قتل کے بعد یہ



حدیثیں گڑھی گئی ہیں، تاریخ قتل سے پہلے نہیں_

تیسرے قسم کی احادیث وہ ہیں جن میں فقط شیخین کا نام ہے، ایک کے بعد دوسرے کا نام ایاہے، ہمارا تو اس بارے میں عقیدہ یہ ہے کہ اس قسم کی احادیث عمر کے بر سر اقتدار انے کے بعد گڑھی گئی ہیں، انکی خلافت سے پہلے نہیں _

چوتھے قسم کی احادیث وہ ہیں جن میں صرف خلافت ابو بکر کا نام ہے اور چونکہ ان میں صرف ابو بکر کا نام ہے عمر کا نام درمیان میں نہیں ہے اسلئے گمان قوی ہے کہ عمر کی حکومت سے پہلے ان کو گڑھا گیاہے، اس بناء پر احتمال یہ پیدا ہوتا ہے کہ ابو بکر کے نام سے وصیت لکھنے کی حدیث ان کے خلیفہ ہو جانے کے بعد روایت کی گئی ہے کیونکہ ان میں عمر کا نام نہیں ہے _

لیکن یہ حدیث کہ (اگر یہ بات طئے کی جاتی کہ رسول خدا (ص) کسی کو اپنا جانشین بنائیں تو پہلے ابو بکر کو معین کرتے، ان کے بعد عمر کو اور ان کے بعد ابو عبیدہ جراح کو) گمان قوی ہے کہ یہ حدیث عمر کی حکومت کے زمانے میں عثمان سے پہلے گڑھی گئی ہے، کیونکہ عمر خود ابو عبیدہ کے بارے میں کہتے تھے کہ اگر ابو عبیدہ زندہ ہوتے تو انھیں کو خلیفہ بناتا _

ہم نے بعض ان احادیث عائشہ کو یہاں بیان کیا جنکی اشاعت خلافت شیخین کے زمانے میں ہوئی حالانکہ اس قسم کی ڈھیر ساری احادیث موجود ہیں، جنھیں ہم خلافت شیخین کا زمانہ ختم ہونے کے وقت سمجھنے پر مجبور ہیں انہیں میں یہ حدیث ہے کہ جناتوں نے عمر کی نوحہ سرائی کی اس حدیث کی اشاعت قتل عمر کے بعد یا شاید بہت بعد میں شائع ہوئی ہو گی _

## عمر کے لئے جناتوں کا نوحہ

ہم نے اس سے پہلے کی فصل میں بیان کیا کہ عائشہ نے اپنے باپ ابو بکر اور ان کے پرانے ساتھی عمر کی حکومت کی تائید اور استحکام کے لئے احادیث رسول بیان کیں ان میں بعض کا تجزیہ کرکے کہاہے کہ ان احادیث کی پیدائشے اور اشاعت کسی طرح بھی ابو بکر و عمر کے زمانے سے میل نہیں کھاتیں، بلکہ کئی سال بعد ان دونوں کی حکومتیں ختم ہونے کے بعد زبانوں پر اتی ہیں، انھیں میں ایک حدیث ہے جناتوں کی نوحہ خوانی عمر کے سوگ میں، جس کے بارے میں احتمال قوی ہے کہ عمر کے موت کے کافی دنوں بعد یہ گڑھی گئی ہے، متذکرہ حدیث اس طرح ہے _

ام المومنین عائشہ سے روایت کی گئی ہے کہ عمر کے قتل ہونے کے تین دن پہلے جناتوں نے مجلس عزا منعقد کی اور نوحہ خوانی کرتے ہوئے یہ اشعار پڑھے _



ابعد قتیل بالمدینہ اظلمت لہ الارض، تھتز العضاہ باسوق جزی اللہ خیراً من امام وبارکت ید اللہ، فی ذاک الادیم الممزق فمن یسع اویر کب، جناحی نعامۃ لیدرک ماقدمت بالامس، لیسبق قضیت اموراً، ثم غادرت بعدھابوائق فی اکمامھالم تفتق فما کنت اخشی ان یکون وفاتہ بکفی سبتی ازرق العینین مطرق

استیعاب ج 2ص 241 _کتاب الاغانی ج 8ص192

کیااس مقتول کے بعد جو مدینہ میں اپنے خون میں نہایااور دنیاتیرہ و تار ہو گئی، روئے زمین پر دوبارہ بھی سبزہ اگے گا؟

خداوند عالم ہم سب کی طرف سے تمہارے جیسے امام کو جزائے خیر دے، اور تیرے شکم دریدہ کو اپنی رحمت اور کرم کا مورد قرار دے_

کوئی شخص بھی ہولاکھ فکر کرے کہ تیری طرح کارنامے انجام دے جو تو کر گیا اسے انجام دے ڈالے ہر گز عہدہ برانہ ہو سکے گا، اپنی حکمرانی کے زمانے میں کاموں کو بڑے اچھے ڈھنگ سے انجام دیا لیکن تیرے بعد کتنے ہی فتنوں نے سر ابھارا ہے_

کبھی خواب وخیال میں بھی نہ سوچا گیا تھا، وہ یہ دیکھنے کو ملا کہ ایسے امام کی موت ایسے بد خصلت دشمن نیلی انکھ والے بھڑیئے کے ہاتھوں انجام پائے گی ہمارے خیال میں یہ اشعار عمر کی موت کے بہت بعد کی پیداوار ہیں_

کیونکہ ...

1_ متذکرہ اشعار میں اٹھے ہوئے فتنوں کی طرف اشارہ کیا گیا ہے جو عثمان کی خلافت کے نصف اخر میں پیش ائے، نہ کہ عمر کے اخری زمانے میں یا عثمان کے اوائل حکومت میں ذرااس مصرعے پر توجہ فرمایئے... لیکن تمہارے بعد کیسے کیسے سوئے ہوئے فتنے ظاہر ہوئے_

2_ اگر ہم مان بھی لیں کہ فتنہ ظاہر ہونا غیر واضح کنایہ ہے، پھر قاتل عمر کا تعارف اسقدر واضح کیسے، وہ بھی جرم کے تین دن یا کچھ پہلے یہ ایسا معاملہ ہے کہ حادثہ واقع ہو جانے کے بعد ہونا چاہیئے نہ کہ اس سے پہلے_

3_ ام المومنین عائشہ کے قول کی بناء پر جناتوں نے پاپ بھرے واقعے کے تین روز قبل اور وہ بھی نیلی انکھ والا بھیڑیا صفت کے ہاتھوں، یہ ایسا معاملہ ہے جو قران کے واضح نص کے خلاف ہے کیونکہ کلام خدا کے بموجب ان جناتوں کو داستان سلیمان پیغمبر میں دو قدم بعد کی خبر نہ تھی، تین روز پہلے کی بات تو دور کی ہے، وہ سلیمان پیغمبر کی موت کو نہ سمجھ سکے یہی جنات پورے ایک سال رنج و عذاب جھیلتے رہے، حضرت سلیمان کی موت ان کے چند قدم کے فاصلے پر ہوئی تھی لیکن وہ بے خبر رہے، سلیمان مرنے کے بعد ایک سال اپنے عصا کے سہارے ٹکے رہے وہ سلیمان کو چند قدم کے فاصلے

سے دیکھتے رہے، رات دن قصر بنانے میں اپنی جان کھپاتے رہے، اخر ایک سال بعد جب دیمک نے عصا کھالیا تو عصا ٹوٹ گیا، اور سلیمان کا جسد بے جان زمین پر گرا، اسوقت جناتوں کو معلوم ہوا کہ ہم نے ایک سال تک بلاوجہ جان کھپائی، اس حساب سے اپ ہی بتایئے اس وحشتناک راز یعنی موت عمر کی تین دن پہلے سے انھیں اطلاع ہو گئی، اور حصباء کی سرزمین پر ام المومنین کے سامنے انھوں نے خلیفہ کے سوگ میں مجلس عزا منعقد کی؟ بہر حال یہ حدیث عمر کی وفات کے بعد روایت ہوئی ہوگی اس سے پہلے نہیں، پھر یہ کہ اسے ام المومنین عائشہ کے ابیات سمجھیں تب تو یہ صورتحال بنتی ہے_

جبکہ ہم دیکھتے ہیں کہ ابو الفرج نے اغانی (1) میں شماخ شاعر کے حالات لکھتے ہوئے بتایا ہے کہ اس کے دو بھائی تھے دونوں ہی شاعر تھے، ایک کا نام مزرد تھا اور دوسرے کا جزء، اسی نے عمر کا مرثیہ کہا ہے،

علیک سلام من امیر وبارکت... ید اللہ فی ذاک الادیم الممزق_

اسکے بعد وہ تمام اشعار ہیں جنھیں شروع میں نقل کیا گیا_

اور اشتقاق میں کہتا ہے (2) کہ ضرار کے تین فرزند تھے جنھوں نے اسلام کا زمانہ پایا، ان میں ایک کا نام جزء تھا، اسی نے عمر کا مرثیہ کہا_

علیک سلام اللہ... اخر تک تمام اشعار

بہر حال ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ان اشعار کو شماخ یا اسکے بھائی جزء سے اسی زمانے میں منسوب کیا گیا_

ایک دوسری روایت کی بنیاد پر ام المومنین نے اپنی بہن ام کلثوم بنت ابی بکر کیلئے جو واقعہ گذرا اسے یوں بیان کیا ہے_ عمر نے جو اخری حج کیا اسمیں ازواج رسول کو اجازت دی کہ وہ بھی حج کریں، اس سفر میں عمر نے جب حصباء سے کوچ کیا تو میں نے ایک شتر سوار کو دیکھا جو اپنا پورا چہرہ چھپائے ہوئے تھا صرف اسکی انکھیں نظر اتی تھیں، اس نے پوچھا، کیا وہ (عمر) یہاں ٹھرے تھے؟

---

1_ اغانی ج8 ص194 شماخ اور اسکے بھائیوں نے جاہلیت اور اسلام دونوں زمانہ پایا، ان میں سب سے مشہور شاعر شماخ ہے، جسکا شعری دیوان بھی مرتب کیا گیا ہے، اس نے عثمان کے زمانے کی بعض جنگوں میں شرکت کی ہے، اصابہ 2/ 152، اسد الغابہ 4/ 351

2_ اشتقاق ص286_ اسد الغابہ حالات عمر، دیوان حماسہ ص109 دیکھی جائے

ایک شخص نے جواب دیا، ہاں اس جگہ وہ ٹھہرے تھے_

یہ سنکر شتر سوار نے اپنا اونٹ بٹھایا اور بلند اواز سے عمر کے ماتم میں یہ اشعار پڑھنے لگا، (ابعد قتیل... اخر اشعار تک)

میں نے اپنے ایک ساتھی کو حکم دیا کہ نوحہ پڑھنے والے کو پہچان کر مجھے بتائے، وہ گیا لیکن ناکام واپس ایا کیونکہ اس نے منہ چھپائے ہوئے شتر سوار کو وہاں نہیں پایا، حالانکہ وہ میرے سامنے عمر پر نوحہ پڑھ رہا تھا، خدا کی قسم میں سمجھتی ہوں کہ وہ جناتوں میں سے تھا_

اسکے بعد حدیث میں یہ ہے کہ:

جب عمر قتل کر دیئے ئے تو لوگوں نے ان اشعار کو فرزند ضرار کی طرف منسوب کر دیا_

اس روایت کو ابو الفرج نے اغانی میں شماخ کے حالات زندگی بیان کرتے ہوئے لکھاہے، ابن عبد البر نے استیعاب میں حالات عمر کے ذیل میں لکھاہے، لیکن طبقات بن سعد میں ذراسی لفظی تبدیلی کے ساتھ دونوں روایتیں ہیں ، لیکن تینوں روایتوں کا مفہوم ایک ہی ہے_

ابن حجر نے اصابہ میں صحت سند پر زور دیتے ہوئے اس روایت کو عائشہ کی بہن ام کلثوم کے واسطے سے نقل کیا ہے_

جس حدیث کی سند کو ابن حجر صحیح سمجھتے ہیں وہ اس طرح مروی ہے کہ ان شعروں کی شہرت شماخ یا اسکے بھائیوں کی طرف سمجھی جا سکتی ہے_

وجہ یہ ہے کہ اس حدیث میں وضاحت ہے کہ ام المومنین خود ہی عمر کے ساتھ اخری حج بجالاتے ہوئے مشعر الحرام میں خود دیکھا کہ جناتوں نے عمر کے سوگ میں نوحہ خوانی کی، اسمیں ذرا بھی شک اور تردید کی گنجائشے نہیں، اور جب ام المومنین عائشہ نے ایسا فرمایاہے تو یقینی طور سے جناتوں نے عمر کے قتل سے تین روز قبل عمر کے سوگ میں نوحہ خوانی کی، خلیفہ اسی سفر سے واپسی کے بعد مدینے میں قتل کئے گئے، اس واقعے کے بعد لوگوں نے اپنی زبانوں پر دہرایا، اور نادانستہ طور پر ضرار کے فرزندوں کی طرف منسوب کر دیا_

ام المومنین نے خود دیکھا کہ شتر سوار منہ چھپائے قیام گاہ عمر سے اسی وقت جبکہ انھوں نے کوچ کیا تھا تلاش کرنے لگا، ایک دوسرے مجھول الحال نے انکی قیام گاہ بتائی پھر نقاب دار شخص نے اپنا اونٹ بیٹھایا اور عمر کی موت کا مرثیہ پڑھنے لگا، ٹھیک اسی وقت ام المومنین نے اپنے قافلے کے ساتھی کو وہاں بھیجا کہ نقاب پوش کا پتہ لگائے لیکن وہ

ادمی غائب ہو چکا تھا، اس بناء پر ذرا بھی شک نہیں رہ جاتا کہ وہ نقاب پوش جنات تھا، ورنہ وہ کیسے انکھوں سے پنہاں ہو جاتا، اور کسی نے اسکو نہیں دیکھا؟ اسی وجہ سے ام المومنین نے قسم کھائی (فواللہ انی لاحسبہ من الجن) خدا کی قسم میرا تو یہی گمان ہے کہ وہ جنات تھا، اب جبکہ ام المومنین نے اپنی انکھوں سے دیکھا اور قسم کے ذریعے بات میں مزید تاکید پیدا کی تو کیا کسی کے لئے شک اور تردید کی گنجائشے رہ جاتی ہے کہ ان اشعار کو جنات کے سوا کسی نے عمر کے قتل سے تین دن پہلے پڑھا ہو؟

اس قسم کے بعد جو بھی دعوی کرے کہ یہ اشعار ضرار نے موت عمر کے بعد کہے ہیں اسے نہ مانیئے، کیونکہ اسکا دعوی باطل ہو جائے گا، وجہ یہ ہے کہ یقین حاصل ہو جاتا ہے کہ ان اشعار کو جناتوں نے موت عمر سے پہلے پڑھا ہے، منی میں پڑھا ہے اور عمر کے مدینہ پہونچنے سے پہلے پڑھا ہے_

اوپر جو کچھ کہا گیا اس کے علاوہ جو چیز مجھے اس حدیث کی صحت کے بارے میں مشکوک بناتی ہے یہ ہے کہ بالفرض اگر ہم مان لیں کہ جنات کو دیکھنا اور نوحہ پڑھنا صرف ام المومنین نے دیکھا تو ہمیں ماننا پڑے گا کہ ہزاروں حاجیوں نے جو منی میں موجود تھے اس جنات کو دیکھنے سے محروم رہے، وہاں اکیلی ام المومنین ہی تو موجود نہیں تھیں، بلکہ دوسری ازواج رسول بھی تھیں، زینب اور سودہ ہر منزل پر ان کے ساتھ ساتھ رہیں، جہاں ٹھہرتیں یہ بھی ٹھہر جاتیں، جہاں سے کوچ کرتیں یہ بھی کوچ کرتیں، پھر ان ازواج رسول نے واقعہ کا مشاہدہ کیوں نہ کیا کہ سوگ عمر میں جناتوں کے نوحے کی روایت صرف ام المومنین عائشہ نے کی ہے، اس مرثیے کو ادمی سے منسوب ہونے کی تردید میں اور بقول ام المومنین عائشہ جناتوں کے ہونے کی تاکید میں طبقات بن سعد میں ہے جو بطریق موسی بن عقبہ روایت کی گئی ہے (عائشہ نے پوچھا کہ یہ شعر پڑھنے والا کون ہے؟)

جزی اللہ خیرا من امام وبارکت

لوگوں نے جواب دیا ضرار کا فرزند

عائشہ کا بیان ہے کہ یہ سننے کے بعد میں نے ضرار کے بیٹے سے ملاقات کی اور یہ بات اس سے پوچھی، اس نے قسم کھا کر کہا کہ میں اس موقع پر منی میں تھا ہی نہیں_

میرے لئے فرق نہیں کہ اس روایت کی سند گذشتہ حدیث ام المومنین کے مانند صحیح ہے یا ابن حجر کے بقول

ضعیف ہے(1)،یہاں بات صرف اتنی ہے کہ مجھے اس حدیث سے یہی سمجھ میں اتاہے کہ ان اشعار کے بارے میں کہ وہ ادمی تھایاجنات تھا،اس وقت کے حاضرین کو بھی شک اور تردید تھا_

اسی بنیاد پر اخری حدیث کاشبہ ختم کرنے کیلئے اسی کے گرد اگرد دو حدیث صحیح سند کے ساتھ ام المومنین سے روایت کی گئی_

## احترامات متقابل

ام المومنین خلافت شیخین کے تمام زمانے میں خلافت کی طرف سے خاص توجہ واحترام کی مستحق سمجھی جاتی تھیں،وہ بھی اسکے مقابلے میں خلافت کے خصوصی احترام کو ملحوظ رکھتیں خلیفہ کی عظمت نمایاں کرتیں،ان کامرتبہ لوگوں کی نظر میں بڑھاتی تھیں،مرتبہ خلافت کے حضور اپنی فروتنی سے تمام مسلمانوں کی خود سپردگی کاماحول تیار کرتیں_

خلافت بھی عائشہ کی شخصیت کا احترام،انکی رضاجوئی اور بزرگی دوبالا کرنے اور دوسری ازواج انھیں ترجیح دینے سے غفلت نہیں برتتی تھیں_

اس متقابل احترامات کی تمام زمانہ خلافت شیخین میں رعایت کی گئی خاص طور سے عمر کی موت کے وقت تک قائم رہا،احترام والفت نیز دونوں طرف سے جھک کرملنے کانمونہ عمراور عائشہ کے مکالمہ سے ظاہر ہے_

بخاری نے فضائل اصحاب نبی کے باب میں،اور ابن سعد نے طبقات میں عمرو بن میمون کے طویل بیان کے ضمن میں لکھاہے کہ:

عمرنے اپنے بیٹے عبداللہ کو حکم دیا کہ ام المومنین عائشہ کی خدمت میں جائو،اور میری طرف سے یہ پیغام پہونچائو کہ عمر سلام عرض کرتاہے اور استدعا کرتاہے کہ مجھے مرنے کے بعد رسول اور ابو بکر کے پہلو میں دفن ہونے کی اجازت مرحمت فرمائیں_

عبداللہ اسی وقت ام المومنین کی خدمت میں پہونچے تو دیکھا کہ وہ بیٹھی ہوئی رورہی ہیں،عبداللہ نے باپ کاپیغام دیاتوعائشہ نے جواب میں کہا،میں نے وہ جگہ خود اپنے لئے مخصوص رکھی تھی،لیکن خلیفہ کواپنے اوپر ترجیح دیتی ہوں_

عبداللہ اثبات میں جواب پاکر خدمت خلیفہ میں پہونچے،عمرنے پوچھا کیا خبر ہے؟

---

1_ اصابہ ج 3 ص385_ 386

نتیجہ اپ کی توقع کے مطابق ہے،ام المومنین نے اجازت دیدی_

خدا کا شکر، میں اس مسئلے میں بہت فکر مند تھا_

## عائشہ کا گھر دار الشوري

ابن عبدربہ عقد الفرید میں لکھتے ہیں کہ:

عمر نے اپنی باتوں کے درمیان چھ ادمیوں کو خلافت کا نمائندہ بناتے ہوئے کہا، عائشہ کی اجازت اور رائے سے ان کے گھر میں انا اور باہم ایک دوسرے سے مشورہ کر کے ایک شخص کو خلیفہ مقرر کر لینا_

جب عمر مر گئے تو انھیں دفن کر دیا گیا، مقداد بن اسود جو اس شوری کمیٹی کے ممبر تھے انھوں نے سب کو عائشہ کے گھر میں انکی اجازت لیکر جمع کیا، اسی وقت عمرو بن عاص اور مغیرہ بن شعبہ ائے اور عائشہ کے دروازے پر بیٹھ گئے ،سعد بن وقاص نے ان دونوں کو سنگریزے مار کر وہاں سے بھگا دیا اور کہا:

تم ہم سے یہ کہنا چاہتے ہو کہ ہم بھی خلیفہ مقرر کرنے کیلئے شوری کمیٹی کے ایک ممبر تھے اور عائشہ کے گھر میں موجود تھے، اسطرح تم دونوں اپنے کو ہم لوگوں کے ہم پلہ قرار دینا چاہتے ہو؟

اب جبکہ بات ان چار کی ہوتی ہے، ان کا تعارف فائدے سے خالی نہیں_

## مقداد

مقداد بن اسود کندی_ عمر بن ثعلبہ کے فرزند تھے، لیکن انھوں نے جاہلی زمانے میں کسی خاندان کی فرد کو قتل کر دیا تھا اسلئے حضر موت کی طرف بھاگ گئے تھے، وہیں قبیلہ کندہ کے ہم پیمان بن گئے، پھر وہاں ابو شمر سے جھگڑا ہوا، اسکی پنڈلی کو تلوار سے زخمی کر دیا جسکی وجہ سے مکہ بھاگنا پڑا وہیں اسود بن عبدیغوث کے ہم پیمان ہو گئے، انھیں کے فرزند کہے جانے لگے اس تاریخ سے انھیں مقداد بن اسود کہا جانے لگا، جب خدا نے ایت نازل کر کے حکم دیا کہ ادعوھم لابائھم (لوگوں کو ان کے باپ کے نام سے پکارو) تو انھیں مقداد بن عمرو کہکے پکارا جانے لگا، مقداد کا انتقال 33ھ میں ہوا_

## عمر و عاص

انکی کنیت ابو عبد اللہ یا ابو محمد تھی، عمر و عاص قریش کے قبیلہ بنی سھم سے تھے ان کی ماں کا نام نابغہ بنت حرملہ تھا، جو ایک جنگ میں غنیمت کی شکل میں بازار عکاظ میں بکنے ائی، اسے مغیرہ کے بیٹے وفا نے خرید کر پہلے عبد اللہ بن جد عان اور بعد میں عاص بن وائل کو دیدیا، اخر نابغہ سے عمر و عاص پیدا ہوئے،(عمر و عاص کی ماں نابغہ دور جاہلیت کی مشہور ترین رنڈی تھی)

قریش نے عمر و عاص کو حبشہ بھیجا تا کہ نجاشی کی رائے جعفر بن ابی طالب اور دوسرے ان مسلمانوں کے بارے میں بدل سکے جنھوں نے حبشہ ہجرت کی تھی، اور ان سب کو مکہ واپس لا سکے، نتیجے میں نجاشی نے عمر و کو اپنی بارگاہ سے دھتکار دیا_

عمر و عاص 6ھ میں فتح مکہ سے چھ مہینے قبل اسلام لائے، اور خلیفہ عمر کے زمانے میں مصر ان کے ہاتھوں فتح ہوا تو عمر کے حکم سے وہاں کے گورنر بن گئے، خلافت عثمان کے چوتھے سال تک وہ وہاں کے گورنر رہے، پھر عثمان نے انھیں معزول کر دیا، اسی وجہ سے عمر و عاص اس گروہ میں شامل تھے جنھوں نے عثمان کی شدید مخالفت کی، ان کے خلاف پرچار کر کے لوگوں کو ابھارتے، یہاں تک کہ عثمان قتل کر دئے گئے_

اسکے بعد عمر و عاص معاویہ سے مل گئے اور انتقام خون عثمان کا نعرہ لگا کر علی سے جنگ کی، انھیں کی عیاری سے جنگ صفین میں قران نیزوں پر بلند کیا گیا، جنگ اپنے اخری مرحلے میں تھی اور معاویہ کا کام تمام ہونا ہی چاہتا تھا کہ جنگ کا نقشہ پلٹ گیا_

جب حضرت علی(ع) کے سپاہیوں نے اپنی جانب سے ابو موسی اشعری کو حکم بنایا تو معاویہ نے اپنی طرف سے عمر و عاص کو حکم بنایا، اخرکار عمر و عاص نے ابو موسی کو دھوکا دیا کہ علی کو خلافت سے معزول کر دیا جائے، اور ذرا موقع دئے بغیر انھوں نے معاویہ کو خلیفہ نامزد کر دیا، اس حسن خدمت کے بدلے اور پہلے سے طئے شدہ معاہدے کے مطابق انھیں مصر کی حکومت مل گئی، محمد بن ابی بکر کے قتل ہونے کے بعد 43ھ تک یا کچھ بعد تک مصر کے حکمراں رہے، وہیں ان کا انتقال ہوا اور وہیں دفن کئے گئے استیعاب، اسد الغابہ، اور طبقات دیکھی جائے_

## مغیرہ بن شعبہ

مغیرہ بن شعبہ بن ابو عامر بن مسعود ثقفی، جنگ خندق کے زمانے میں اسلام لائے اسکے بعد مدینہ ہجرت کی، جنگ حدیبیہ میں شریک تھے، رسول خدا نے ان کو ابو سفیان کے ساتھ بنی ثقیف کے بتوں کو توڑنے کیلئے بھیجا، مغیرہ کی انکھ جنگ یر موک میں چلی گئی، وہ عمر کی طرف سے بصرہ کے گورنر مقرر کئے گئے اور جب ان پر زنا کا الزام لگایا گیا اور لوگوں نے گواہی دی تو انھیں معزول کر دیا، لیکن کچھ دن بعد کوفے کی گورنری دیدی، اخر کار جب وہ معاویہ کی طرف سے کوفے کے گورنر تھے انتقال کیا، کہتے ہیں کہ انکی تین سو بیویاں تھیں اور بعض روایات میں ہے کہ ایک ہزار عورتوں سے مسلمان ہونے کے بعد شادی کی(1)

## سعد بن ابی وقاص

ابو اسحق کنیت تھی، سعد نام تھا جو ابی وقاص کے بیٹے تھے، ابی وقاص کا نام مالک بن اھیب تھا جو قریش کے قبیلہ زھرہ سے تھے _

سبقت اسلامی میں ان کا ساتواں نمبر ہے، وہ مسلمانوں میں پہلے تیر انداز تھے جنگ بدر اور تمام غزوات میں شرکت کی، فتح عراق کے موقع پر وہ سپہ سالار اسلام تھے، انھوں ہی نے وہاں شہر کھولا اور شہر کوفہ کی بنیاد ڈالی، پھر عمر کی طرف سے وہاں کے گورنر ہوئے، عمر نے انھیں مجلس شوری کا ایک رکن مقرر کیا تھا سعد نے قتل عثمان کے بعد گوشہ نشینی اختیار کر لی تھی، اخر کار 50ھ میں اس زھر سے جسے معاویہ نے عیاری سے انھیں کھلا دیا تھا انتقال کیا انھیں بقیع میں دفن کیا گیا(2)

اب ہم پھر اپنے مطلب پر واپس اتے ہوئے خلیفہ عمر اور ام المومنین عائشہ کے احترامات متقابل کا تجزیہ کرتے ہیں

---

1_ استیعاب در حاشیہ اصابہ ج 2 ص 18 _ 25 ، اصابہ ج 2 ص 30 _ 32



جس نے قیصر و کسری کو زیر نگین کیا، انکی حکومت قبضے سے نکال کر اینٹ سے اینٹ بجادی، جس نے اصحاب رسول پر کوڑے برسا کر اپنی مطلق العنانی کا مظاہرہ کیا، جس شخص کا نام سنتے ہی طاقتور سلاطین اور فرماں روا کانپ جاتے، ہم دیکھتے ہیں کہ اپنے کو ام المومنین عائشہ جیسی خاتون کے سامنے کسقدر حقیر سمجھتا ہے، عاجزی وانکساری کا مظاہرہ کرتا ہے _

اپنی اخری ارامگاہ کو انکی اجازت پر منحصر سمجھتا ہے

اسکا گھر شوری کا محل و مقام قرار دیتا ہے تاکہ وہیں عائشہ کے گھر میں مقتدر اسلامی حکومت و خلافت طئے پائے اور مسلمانوں کا حکمراں معین ہو، اور اس ذریعے سے مسلمانوں کی نظر میں ان کا مرتبہ و مقام زیادہ سے زیادہ بڑھے انھوں نے اپنے اس اقدام سے تمام دنیائے اسلام کی توجہ ان کے اور انکے گھر کی طرف موڑ دی اور خاص موقع شناسی کے ماتحت ان کا مرتبہ و مقام اسقدر بلند کیا کہ زندگی کی اخری گھڑیوں میں کوشش یہی رہی کہ مسلمانوں اور اسلامی معاشرے کی نظر میں ان کا مرتبہ بلند تر رہے، اس اقدام اور ان جیسے اقدامات سے عمر نے اپنی خلافت کے زمانے میں ام المومنین کو اپنے ہمعصروں اور تمام مسلمانوں کے اسقدر ممتاز اور برتر قرار دیا کہ انکی عظمت کے سامنے اسلامی معاشرہ حقیر بن گیا، اسکی وجہ سے وہ اسقدر طاقتور بن گئیں کہ ان کے بعد دو خلفاء سے انھوں نے شدید اختلاف کیا اور جنگ کرنے کیلئے نکل ائیں_

جی ہاں_ انھوں نے رسول کے دو دامادوں عثمان اور علی سے اسقدر شدید اختلاف کیا کہ مسلمانوں کو ان کا خون بہانے کا حکم دیدیا، حالانکہ یہ دونوں اصحاب رسول اور مسلمانوں کے خلیفہ تھے، رسول خدا کے جانشین سمجھے جاتے تھے، انھوں نے اپنے اثرات اور طاقت سے ایسے حوصلہ مندانہ اقدامات کئے، اس بار بھی انھوں نے تاریخ اسلام کی رفتار پر اپنی ذہانت کی مدد سے حساس نقوش قائم کئے_

## بکھری نکھری باتیں

یہاں تک کہ جو کچھ بیان کیا گیا اسکا خلاصہ یہ ہے کہ جب حکومت وقت، خاص طور سے خلافت شیخین کے زمانے میں ام المومنین عائشہ سے فتوی اور احکام حاصل کرتی، انکی اہمیت کو تمام ازواج رسول سے بڑھا چڑھا کر پیش



کرتی، ان کا نام سب سے اوپر لیا جاتا، ان کے نام کے درمیان کسی دوسری خاتون کا نام نہیں تھا، اسکی تہ میں یہ علت کار فرما تھی کہ خلافت اپنے تمام مرتبہ و مقام کے ساتھ ان کی طرف اپنی عنایات مرکوز رکھتی تھی، اور اسی راستے سے حکومت وقت اپنے مقاصد حاصل کرتی، انکی ذاتی بلند پروازی کا ماحول تیار کرتی اور اج تک مسلمانوں اور اسلامی معاشرے میں ان کا اسی وجہ سے رتبہ بلند ہے_

تمام ازواج رسول کے مقابل صرف انھیں کا مدینے سے نکلنا روکا گیا، ان کے ساتھ دوسرے اصحاب کا ملنا جلنا بند کیا گیا، اس زمانے میں احادیث رسول کی روایت کم ہونے کی بنیادی وجہ یہی ہے، کیونکہ زیادہ تر ان کے ہم عصر، خاص طور سے مدینے کے باشندوں کو صحبت رسول کا شرف حاصل تھا، اسی وجہ سے انکی احادیث، دوسروں کی حدیثوں کے مقابل حکومت شیخین کے زمانے میں تعداد کے لحاظ سے بہت کم اور احتمال قوی ہے کہ سیکڑوں تک بھی نہیں پہونچتی، یہ بھی احتمال ہے کہ اس مقدار کی حدیثیں جو اس دور میں روایت کی گئیں وہی احادیث ہیں جن سے ان کے باپ ابو بکر اور عمر کی خلافت کی تائید ہوتی ہے، ان میں عثمان کا نام نہیں ہے جبکہ وہ خلافت شیخین کے زبردست حمایتی تھے، اسی طرح فضائل ابو بکر و عمر کی حدیثیں ان کے زمانہ حکومت میں بطور نص کہی گئیں، اسی عہد کی ہیں بلکہ ان لوگوں کے مرنے کے بعد انھوں نے تمام عمر ان کے فضائل و مناقب میں حدیثیں بیان کیں_

اور بالاخر ہم نے دیکھا کہ اس عہد کے ختم ہونے کے بعد عمر جو صحابی رسول تھے سلاطین زمان ان کے سامنے جھکتے تھے، مختلف قوموں نے گردن جھکا دی تھی، وہی عمر نے عائشہ کی اسقدر جلالت قدر ظاہر کرتے ہیں کہ انکی اجازت سے اپنی اخری ارامگاہ قرار دیتے ہیں اور ان کے گھر کو دار الشوری بنا دیا، اسی لئے ان کا وظیفہ تمام ازواج رسول سے زیادہ تھا، مختلف موقعوں پر صرف انھیں سے سنت رسول دریافت کر کے شرعی ذمہ داری حاصل کی گئی، اکیلی انھیں کی

شخصیت کو عالم اسلام میں برتری دی گئی اور اپنے بعد عالم اسلام کے حاکم کی حیثیت سے متعارف کرایا گیا۔

انھیں اتنی طاقت عطا کر دی گئی کہ ان کے بعد دونوں خلیفہ سے مخالفت پر کمر بستہ ہو گئیں اور لوگوں کو ان کے قتل پر ابھارا اور اسطرح انھوں نے تاریخ اسلام کی رفتار متعین کرنے میں حساس اور اہم ترین رول نبھایا۔

# فصل سوم

## عائشہ... حکومت عثمان کے زمانے میں

### عثمان کون تھے؟

ابو عبد اللہ اور ابو عمر و کنیت تھی، عثمان بن عفان نام تھا، قریش کے اموی خاندان میں ابو العاص کی نسل سے تھے_

انکی ماں کا نام اروی تھا جو کریز بن ربیعہ بن عبد شمس کی بیٹی تھیں اروی کی ماں کا نام بیضاء بنت عبد المطلب تھا جو رسول کی پھوپھی تھیں، عثمان ان لوگوں میں ہیں جنھوں نے بہت پہلے اسلام قبول کیا_

انکی شادی رسول (ص) خدا کی بیٹی رقیہ سے ہوئي، ان کے ساتھ حبشہ ہجرت کی وہاں سے واپسی کے بعد مدینہ ہجرت کی_

عثمان نے اپنی بیوی رقیہ کی عیادت کے بہانے جنگ بدر میں شرکت نہیں کی،

جب رقیہ مر گئیں تو رسول کی دوسری بیٹی ام کلثوم سے شادی کی، ام کلثوم نے بھی باپ کی زندگی ہی میں انتقال کیا،

رسول (ص) خدا کی ان دونوں بیٹیوں سے عثمان کی کوئي اولاد نہیں ہوئي; غلام مغیرہ ابو لولو کے ہاتھوں جب عمر زخمی ہوئے تو انھوں نے شوری کمیٹی میں عثمان کا نام بھی شامل کیا،

لیکن اخری مرحلے میں شوری کمیٹی کی ایک فرد عبد الرحمن کے انتخاب پر معاملہ منحصر ہو گیا، اس میں عبد الرحمن نے اعلان کیا کہ میں خود خلافت سے دستبردار ہوتا ہوں اس شرط سے کہ میں جسکی خلافت مان لوں تم لوگ بھی اسکو تسلیم کر لو،

جب انکی پیشکش مان لی گئی تو انھوں نے اعلان کیا کہ میں اسی کی بیعت کروں گا جو کتاب اللہ اور

سنت رسول اور سیرت شیخین کی پیروی کرنے کا عہد کرے،

پہلے یہ پیشکش علی کے سامنے رکھی گئی، علی نے اخری شرط (سیرت شیخین پر عمل) قبول نہیں کی (1) نتیجے میں عبد الرحمن عثمان کے ہاتھ پر بیعت کرلی کیونکہ انھوں نے عبد الرحمن کی تینوں شرطیں مان لی تھیں، ان کے بعد عثمان کی بیعت بروز شنبہ پہلی محرم 24ھ سب نے کرلی۔

عثمان خلیفہ ہوگئے، انھوں نے بارہ سال حکومت کی، ہم انکی حکومت کا زمانہ دو حصوں میں تقسیم کرتے ہیں، ایک تائید وحمایت کا دوسرا غصہ وبغاوت کا اخر کار وہی غصہ اور بغاوت یا ملک کی لاچاریوں کے خلاف عوامی قیام اور عثمان کے خاندان والوں کے کرتوت تھے، جس نے عثمان کو تخت حکومت سے تختہ ء تابوت تک پہونچادیا، خلیفہ بڑی اسانی سے قتل کردئے گئے۔

جیسا کہ ہم نے حالات ام المومنین کے ذیل میں بیان کیا کہ عثمان کے قتل میں عائشہ نے بڑااہم رول نبھایا، عثمان کی تاریخ قتل میں اختلاف ہے، بارہ سے اٹھائیس ماہ ذی الحجہ 35ھ تک کے اقوال ہیں اسی طرح انکی عمر بھی 82 سے 92 سال تک لکھی گئی ہے۔

عثمان کا جنازہ تین روز بعد جنت البقیع کے باہر یہودیوں کے قبرستان جس کا نام حش کوکب تھا، اور بقیع اور اسکے درمیان دیوار حائل تھی، دفن کیا گیا، جب معاویہ خلیفہ ہوئے تو حش کوکب کی دیوار منہدم کرکے جنت البقیع میں شامل کر دیا۔

---

1۔ عمر نے بستر مرگ سے چھ بزرگ نامور صحابہ کو خلافت کے لئے نامزد کیا، اور طئے کیا کہ یہ لوگ تین روز کے اندر کسی ایک کو خلیفہ منتخب کرلیں، اگر ان میں اکثریت کسی کو منتخب کرلے اور دوسرے مخالفت کریں تو انکی گردن مار دی جائے، اور اگر تین تین دونوں طرف ہوں تو جدھر عبد الرحمن ہوں اسی کو خلیفہ بنایا جائے، عبد الرحمن نے موت عمر کے بعد خود کو خلافت سے دستبردار کرلیا اس شرط سے کہ جسکی وہ بیعت کریں سب لوگ اسے مان لیں، عبد الرحمن اچھی طرح حضرت علی کو پہچانتے تھے کہ وہ جاہ طلب سیرت شیخین کو ہرگز قبول نہ کریں گے، چند روز حکومت کیلئے تیئیس (23) سالہ رسول کی محنت برباد نہ کریں گے، بلکہ عمر بھی اس بات کو جانتے تھے، کیسے معلوم ہوا کہ انھوں نے عبد الرحمن کو اسکا حکم نہیں دیا ہوگا

انھیں باتوں کے پیش نظر عبد الرحمن نے علی سے کہا میں کتاب اللہ وسنت رسول اور سیرت شیخین کی شرط پر اپ کی بیعت کرتاہوں لیکن علی نے دین کے بدلے دنیا نہیں بیچی، وہ جانتے تھے کہ اگر قبول نہ کیا تو حکومت نہ ملے گی، اپ نے فرمایا کہ خدا اور سول کی روش پر بیعت قبول کرتاہوں لیکن سیرت شیخین پر عمل قبول نہیں، میں خود اپنی سیرت پر چلوں گا، اگر عبد الرحمن نے یہ شرط علی کے علاوہ کسی سے کی ہوتی تو وہ مان لیتا، لیکن انھوں نے صرف اپنے داماد عثمان کے سامنے پیش کی، اور عثمان نے بغیر کے اسے قبول کرلیا، واقعی سوچنے کی بات ہے کہ اخر سیرت شیخین کیا تھی کہ جسے عبد الرحمن نے پیش کیا اور علی نے اسے مسترد کردیا

# عائشہ اور عثمان

## تائید وحمایت کا زمانہ

خلافت عثمان کا ابتدائی زمانہ ابو بکر و عمر کی حکومت کی طرح گذرا، اور عائشہ ایسا سمجھ رہی تھیں کہ پہلے کی طرح خلیفہ عثمان بھی میرا احترام کریں گے، اور دوسری ازواج رسول پر ان کا امتیاز محفوظ ہے، ان کا اقتدار جیسا پہلے تھا ج بھی ہے، یہی وجہ تھی کہ عائشہ بھی قریش کے دوسرے سربر اوردہ افراد کی طرح عثمان کی تائید وحمایت میں امادہ تھیں، انھوں نے عثمان کے بارے میں بے دریغ احادیث بیان کیں، انکی شخصیت وخلافت کی حمایت کا اعلان کیا_

جو احادیث عثمان کی مدح وستائشے میں مروی ہیں ان میں عثمان کے قتل ہونے کی بات نہیں ہے، زیادہ احتمال یہ ہے کہ یہ احادیث اسی مختصر زمانے میں روایت کی گئیں ہیں جس زمانے میں وہ تائید وحمایت کرتی تھیں، اس قسم کی احادیث کے نمونے مسند احمد بن حنبل سے نقل کئے جاتے ہیں_

عائشہ کا بیان ہے کہ میں اور پیغمبر خدا(ص) ایک لحاف میں لیٹے ہوئے تھے، اتنے میں ابو بکر نے اندر انے کی اجازت مانگی پیغمبر (ص) نے اسی حالت میں کہ وہ میری اغوش میں زیر لحاف تھے، اجازت دیدی کہ اندر اجائیں، ابو بکر اندر ائے اور اپنی باتیں کہنے کے بعد باہر چلے گئے، ابو بکر کے بعد عمر نے انے کی اجازت مانگی، اس بار بھی پیغمبر (ص) نے اسی حالت میں بلالیا اور باتیں پوری کر کے روانہ کر دیا، جب عمر باہر گئے تو عثمان نے پیغمبر (ص) سے ملاقات کی اجازت مانگی، رسول خدا(ص) نے اس بار اٹھکر اپنے کپڑے درست کئے، پھر اندر انے کی اجازت دی، عثمان اپنے کام کے بعد واپس گئے، اس موقع پر میں نے رسول خدا(ص) سے کہا، ابو بکر و عمر کو اپ سے ملنا تھا اپ نے اسی حالت میں ان سے ملاقات کی، نہ اٹھکر بیٹھے نہ کپڑے ٹھیک ٹھاک کئے، لیکن جس وقت عثمان ائے تو اپ نے خود کو اس طرح ٹھیک ٹھاک کیا جیسے اپ ان سے شرم کرتے ہیں؟

رسول خدا(ص) نے فرمایا: عثمان بہت زیادہ شرمیلے اور حیادار ہیں، میں ڈرا کہ اگر اسی حالت میں میرے پاس ائے تو شرم وحیا کی وجہ سے اپنے مطالبات نہ بیان کریں گے_

ایک دوسری روایت کی بناء پر( 1) عائشہ کا بیان ہے کہ رسول(ص) خدا بستر پر سوئے ہوئے میری چادر تانے ہوئے تھے، یہاں تک کہ جب عثمان نے ملاقات کیلئے اجازت مانگی تو پیغمبر(ص) نے مجھے حکم دیا، اپنے کپڑے پہن لو_

عائشہ نے کہا، اے رسول(ص) خدا، ابو بکر و عمر کی امد پر اپ اتنے بے حواس نہیں ہوئے اب اپ عثمان کے انے پر اتنی تیاری کر رہے ہیں کہ اپنے کپڑے پہن رہے ہیں؟

ایک دوسری روایت میں ہے کہ رسول خدا(ص) نے فرمایا:

اے عائشہ میں ایسا کیوں نہ کروں اور اسکا احترام نہ کروں حالانکہ خدا کی قسم فرشتے بھی عثمان سے شرم وحیا کرتے ہیں(2)

میرے خیال میں اس حدیث کو خلافت عثمان کے زمانے میں بیان کیا گیا ہے، کیونکہ جیسا کہ ہم اس حدیث میں دیکھ رہے ہیں، اس حدیث میں بھی خلفاء ثلثہ کے نام اسی ترتیب سے لئے گئے ہیں جس ترتیب سے وہ ہوئے ہیں، یہ چیز بجائے خود ہمیں سمجھاتی ہے کہ شیخین کے بعد جب عثمان مسند خلافت پر بیٹھے ہیں تو اسے بیان کیا گیا ہے_

نیز یہ بھی واضح ہوتا ہے کہ حدیث بالا اس وقت بیان کی گئی ہے جب ابھی عائشہ کو عثمان سے اختلاف نہیں ہوا تھا، نہ رنجش ہوئی تھی، بلکہ قتل عثمان سے بہت پہلے بیان ہوئی ہے، بلکہ اس سے بھی بہت پہلے جب عائشہ انتقام خون عثمان کیلئے کھڑی ہوئی تھیں، روایت ہوئی ہے

کیونکہ اگر اس کے علاوہ بات ہوتو اسمیں دوسری احادیث کے مانند ان کے قتل ہونے کا بھی تذکرہ ہوتا، ان تمام باتوں کو نظر انداز بھی کر دیا جائے تو یہ بات بہت واضح ہے کہ رسول(ص) خدا خود ادب و اخلاق کا سمندر رکھتے، اخلاق کے مربی تھے، بنابریں یہ حدیث رسول کو اپنی زوجہ کے ساتھ لحاف میں بتارہی ہے، بغیر کسی شرم وحیا کے ایک کے بعد دوسرے صاحب کمرے میں اتے ہیں، اور انحضرت(ص) پر کوئی اثر نہیں ہوتا، لیکن عثمان کے اتے ہی کپڑے درست ہوئے، اپنی زوجہ عائشہ کو بھی کپڑے درست کرنے کا حکم دیا، پھر یہ کہ رسول(ص) خدا نے ان تینوں صحابہ میں فرق مراتب کیوں قرار دیا؟ اور کیا بات ہے کہ صرف عثمان ہی سے فرشتے شرم کرتے ہیں؟

---

1_ صحیح مسلم ج 7 ص 117 ، باب فضائل عثمان_ مسند احمد ج6 ص 155

2_ صحیح مسلم ج 7 ص116 ، کنزالعمال ج 6 ص 376 _ تاریخ بن عساکر_ النساب الاشراف بلاذری

## برہمی وبغاوت کازمانہ

عثمان کی خلافت کے نصف اول میں عائشہ نے انکی حمایت کی، خود بھی فرماں بردار تھیں اور ذرا بھی مخالفت ونافرمانی کی ہوا نہیں بنائی_

یہاں تک کہ اس موقع پر بھی کہ جب تمام ازواج رسول نے حج کا ارادہ کیاتو پہلے انھیں سے اجازت مانگی، عائشہ کا اس مرتبہ بیان ہے_

جب عمر مر گئے اور عثمان حکمراں ہوئے تو میں نے ام سلمہ اور میمونہ وام حبیبہ سے ایک شخص کو عثمان کے پاس بھیج کر حج کی اجازت طلب کی_

عثمان نے جواب دیا، سیرت عمر کالحاظ کرتے ہوئے میں بھی انھیں کی طرح حج کیلئے بھیجوں گا، اسلئے تمام ازواج رسول میں جو بھی ادائے حج کی خواہشمند ہے، میں تیار ہوں_

عثمان نے اپناوعدہ پورا کیا، اور ہمارے ساتھ سب ازواج کو بڑے اہتمام وحجاب کے ساتھ حج کے لئے روانہ کیا، صرف زینب نہیں تھیں کیونکہ وہ زمانہء عمر ہی میں مر چکی تھیں اور سودہ بنت زمعہ جنھوں نے وفات رسول کے بعد کبھی گھر سے قدم باہر نہیں نکالا(1)

اس سال عثمان نے ازواج رسول کے ساتھ حج کیا، اور تحفظ ونگرانی کی تمام ذمہ داری عبدالرحمن بن عوف اور سعد بن زید کے حوالے کی_

یہ صفائی اور خلوص زیادہ دیر نہ ٹک سکا، گذرتے زمانے کے ساتھ عائشہ اور عثمان کے درمیان اختلاف ظاہر ہوگئے، اخرکار عثمان نے عائشہ کے وظیفہ کا دوہزار اضافی حصہ کاٹ لیا

تاریخ یعقوبی میں ہے(2)عائشہ وعثمان کے درمیان رنجش ہوگئی اور عثمان نے وہ دوہزار دینار جو عمرنے تمام ازواج کے مقابلے عائشہ کو امتیازی اضافہ کیا تھا کاٹ لیا، اور دوسری ازواج کی طرح ان کا بھی وظیفہ معین کیا_

عائشہ وعثمان کے درمیان اختلاف کی صحیح تاریخ ہمیں معلوم نہیں، بس ہم اتنا ہی جانتے ہیں کہ ان دونوں کا اختلاف نصف اخر میں ظاہر ہوا ہم یہ بھی جانتے ہیں کہ یہ اختلاف کسی ایک واقعہ کے تحت نہیں ہوا بلکہ رفتہ رفتہ سلگتا ہوا شدت پکڑ گیا، سنگین سے سنگین تر ہوتا گیا، پھر عائشہ اور عثمان کے درمیان دراڑ عمیق تر ہوگیا_

---

1_ طبقات بن سعد ج8 ص209

2_ تاریخ بن اعثم کوفی ص155 _ تاریخ یعقوبی ج 2 ص132

اسی طرح ہم یہ بھی جانتے ہیں کہ عائشہ پہلی شخص ہیں جنھوں نے پرچم بغاوت بلند کیا، اور ناراض لوگوں کو اپنے گرد جمع کیا، انکی قیادت کی یہاں تک کہ خلیفہ قتل کرڈالے گئے(1)

اور یہ بھی طئے ہے کہ جس وقت عثمان کے خلاف کشمکش و مخالفت کی اگ اور لوگوں کی شورش بھڑک رہی تھی، اسوقت مسلمانوں کا کوئی بھی خاندان یاقبیلہ ابو بکر کے خاندان تیم سے زیادہ مخالفت میں اگے نہ تھا(2) مجملہ ان امور کے جن سے عائشہ اور عثمان کے درمیان اختلاف زیادہ سے زیادہ بڑھتا گیا، انجام کار دشمنی ونفاق ان دونوں میں اشکار تر ہوا ان میں ولید بن عقبہ کا مسئلہ، ابن مسعود صحابی کے مسئلے پر عام طور سے لوگوں کو توجہ ہوئی، ہم یہاں ہر ایک کے بارے میں الگ الگ تجزیہ کریں گے_

## ولید بن عقبہ اور کوفے کی گورنري

ہم نے بتایا کہ عثمان کی فرماں روائي کے ابتدائي زمانے میں ام المومنین عائشہ کی زبردست حمایت حاصل تھی، وہ چھ سال تک خاتون صدر اسلام کی حمایت سے سرفراز رہے عثمان بھی عائشہ کے احترام میں کمی نہیں کرتے تھے، لیکن گذرتے زمانے کے ساتھ رفتہ رفتہ ان دونوں کے درمیان اختلاف ابھرتا گیا، گروہ بندی اور محاذ ارائي شروع ہو گئي_

ام المومنین لوگوں میں اپنے اثرات عثمان کو دکھانے کیلئے ہر حادثے سے بیش از بیش استفادہ کرتی تھیں، عثمان کے خلاف لوگوں کے جذبات ابھارنے میں ہر مسئلے سے فائدہ اٹھاتیں، یہ عناد اور اختلاف اسقدر بڑھ گیا کہ دونوں ایک دوسرے کی جان کے دشمن ہو گئے

عثمان نے اپنے رضاعی بھائي ولید بن عقبہ کو حکومت کوفہ حوالے کردی جو بدکار، شرابخوار و کمینہ تھا، کوفے کے باشندے ایسے حکمراں کی شکایت لیکر مجبوراًائے، یہ ام المومنین کو بڑا اچھا بہانہ ہاتھ لگا کہ عثمان کی اینٹ سے اینٹ بجادی جائے_

---

1_ طبری ج 5 ص172

2_ انساب الاشراف بلاذری ج 5 ص68

اب میں بھی تاریخ کے دریچے سے اس زمانے میں ولید کے کرتوتوں پر لوگوں کے رد عمل اور عائشہ کے احکامات پر ایک نظر ڈال رہاہوں_

ولید بن عقبہ، یہ شخص خاندان ابی معیط بن ابی عمرو کی فرد تھاجسکانام ذکوان تھا، ذکوان کو امیہ بن عبد الشمس نے خرید اتھابعد میں اپنابیٹابنالیاولید کی ماں کانام اروی بنت کریز بن ربیعہ تھا، جو عثمان کی ماں تھی، اس بناء پر ولید عثمان کامادری بھائی تھاولید باپ عقبہ مکے میں رسول خداکاپڑوسی تھا، بعثت کے ابتدائی زمانے میں انحضرت (ص) کی مجلس میں اکثرا تاجاتارہتاتھا_

ایک دن عقبہ کے یہاں کچھ مہمان ائے اور انحضرت سے خواہش کی کہ اس نشست میں اپ بھی تشریف لائیں، رسول خدانے اسکی خواہش قبول فرمائی اسکے مہمان ہوگئے، لیکن اپ نے اسکا کھانانہیں کھایااور شرط لگادی کہ اگر تم خداکی وحدانیت اور میری رسالت پر ایمان لے ائو تو میں تمھارا کھاناکھائوں گا، عقبہ نے اپ کی بات مان کر ایمان کا اقرار کرلیا، اسطرح وہ مسلمان سمجھاجانے لگا، جب قریش کو یہ بات معلوم ہوئی تو کہنے لگے عقبہ بھی اپنے باپ دادا کے دین سے پھر گیا_

عقبہ کاایک دوست تھا، وہ اس واقعے کے وقت مکے میں نہیں تھاشام کی طرف سفر میں گیاتھا، جس رات وہ شام سے واپس ایاتواپنی بیوی سے بات چیت کے درمیان پوچھا_

_ محمد اور ان کے ماننے والوں کاکیاحال ہے؟

_ وہ لوگ سخت جدوجہد کی وجہ سے روز بروز ترقی کررہے ہیں_

_ میرادوست عقبہ کیاکررہاہے؟

_ وہ بھی باپ داداکے دین سے پھر گیاہے اور محمد کادین قبول کرلیاہے_

_ عقبہ کادوست جسکانام بعض روایات میں ابی بن خلف اور بعض میں امیہ بن خلف ہے یہ ماجرا سنکر سخت پریشان اور بے چین ہوااس نے رات بے چینی میں گذاری، صبح کو جب عقبہ اس سے ملنے ایااور سلام کیاتواس نے سر نہیں اٹھایا، نہ اسکی طرف دیکھا، اسے کوئی جواب نہیں دیا، عقبہ نے پوچھا:

_ کیابات ہے کہ میرے سلام کاجواب بھی نہیں دیتے_

_ کیسے سلام کاجواب دوں، تم توباپ داداکے دین سے پھر گئے ہو؟

_ قریش بھی میرے بارے میں یہی کہتے ہیں ؟

_ہاں

_ میں کیاکام کروں کہ ان کے دلوں کی صفائی ہو جائے ؟

_ بہت اسان ہے، محمد کی بزم میں جاکر منھ میں پانی بھر کے ان کے اوپر کلّی کرو اور جتنی گندی گالی ہو سکتی ہے انھیں دے ڈالو_

عقبہ نے اپنے ساتھی دوست کے حکم پر عمل کیااور جو بات کسی طرح مناسب نہیں تھی اسے کرڈالا_

رسول خدا(ص) نے اس کی اس ذلیل حرکت پر کوئی رد عمل ظاہر نہیں کیا صرف اپنا چہرہ صاف کیا پھر عقبہ کی طرف رخ کر کے فرمایا:

اگر مکہ کے باہر میں نے تجھے پالیاتوتیری گردن ماردوں گا_

ایک دوسری روایت میں ہے، عقبہ کے دوست نے اسکی سرزنش کرتے ہوئے کہا:

_ اے عقبہ، تم اپنے باپ داداکے دین سے پھر گئے ہو ؟

_ نہیں، ایسانہیں ہے، ایک دن محمد میرے مہمان ہوئے اور قسم کھائی کہ اگر میں مسلمان نہیں ہو جائونگاتو کھانا نہیں کھائونگامجھے بڑی شرمندگی ہوئی انھیں خوش کرنے کے لئے زبان سے کلمہ پڑھ لیاسچ بتاتاہوں کہ دل سے ایسانہیں کیاہے_

_ اب میں کبھی تمھاری صورت نہیں دیکھوں گا، جب تک تم ان کے اوپر کلّی نہ کرو، پھر انھیں طمانچے لگائو، لاتوں اور گھونسوں سے انکی ضیافت کرو، اسطرح ان سے اپنی بیزاری کا اظہار کرو_

عقبہ نے اپنے دوست کے اس حکم پر اسوقت عمل کیاجب انحضرت دار الندوہ میں حالت سجدہ میں تھے_

رسول خدا(ص) نے اس سے فرمایا:

اگر میں تجھے مکہ سے باہر دیکھوں گاتو سر کاٹ لوں گا_

عقبہ اس واقعہ کے بعد رسول خدا کا سخت ترین دشمن ہوگیا، پھر تو اس نے بکری کی اوجھڑی لی اور اسکی ساری غلاظت اپ کے دروازے پر پھنیک ایا (1)

جنگ بدر ہوئی تو عقبہ کے ساتھی مشرکوں کے ہمراہ رسول خدا سے جنگ کے لئے نکلے، عقبہ سے بھی کہا کہ اس جنگ میں شریک ہو، لیکن اس نے عذر کرتے ہوئے کہا کہ، میں اس شخص سے ڈرتا ہوں، کیونکہ مجھ سے اس نے ایک دن کہا تھا اگر تجھے مکہ سے باہر دیکھوں گا تو گردن ماردوں گا_

دوستوں نے جواب میں کہا:

تمہاری ران کے نیچے سرخ بالوں والا اونٹ ہے، اگر ہم لوگ شکست کھاگئے تو اسانی سے میدان بدر سے بھاگ جائو گے_

عقبہ کو اسکے دوستوں نے اتنا سمجھایا بجھایا کہ وہ راضی ہوگیا، وہ سب اسے میدان تک گھسیٹ لائے_

جنگ شروع ہوئی، اور اسکی بھٹی گرم ہوتی گئی، اخر کار خداوند عالم نے مسلمانوں کو فتح عطا کی، اس ہنگامے میں عقبہ کا شتر بھاگا اور اسے ایک ہموار میدان میں پہونچا دیا، مسلمان اسکے سر پر پہونچ گئے اور دیگر ستر قیدیوں کی طرح اسے بھی گرفتار کرلیا_

جب عقبہ کو خدمت پیغمبر میں لائے تو اپ اسے گھورنے لگے پھر اپ نے اسکے قتل کا حکم دیدیا

عقبہ نے قتل کا فرمان سنا تو چلانے اور فریاد کرنے لگا_

ہائے اپ ان تمام قیدیوں میں صرف مجھے ہی کیوں قتل کررہے ہیں_

رسول خدا (ص) نے فرمایا، تیرا گناہ بہت سنگین ہے، تجھے اسلئے قتل کیا جارہاہے کہ تو نے خدا اور سول سے کفر کیا اور ظلم کیا، پھر اپ نے حضرت علی کو حکم دیا کہ اسکا سر بدن سے جدا کردو_

قران کی یہ ایت اسی واقعے کی طرف اشارہ ہے_

---

1_ طبقات بن سعد ج 1 ص86 مطبوعہ مصر

اور جس دن ظالم اپنے ہاتھوں کو اپنے دانتوں سے کاٹتا ہو گا، کہے گا کاش میں پیغمبر سے رسم وراہ رکھتا، کاش میں فلاں شخص کی بات نہ مانتا اس نے مجھے نصیحت قبول کرنے سے بہکا دیا، جبکہ وہ میرے پاس پہونچی تھی، اور شیطان تو انسان کو بے سہارا چھوڑنے والا ہے(1)

## قرآن نے ولید کا تعارف کرایا

ولید اسی عقبہ کا بیٹا ہے جس دن مسلمانوں کے ہاتھوں مکہ فتح ہوا اور پیغمبر اسلام کے قبضے میں ایا، مشرکوں اور گمراہوں کو بھاگنے کی راہ نہ رہی یہ ولید اسی دن مسلمان ہوا، کچھ دن بعد رسول خدا نے اسکو قبیلہ بنی المصطلق کی زکواۃ وصول کرنے کیلئے بھیجا_

ولید تھوڑے ہی دن بعد واپس اگیا اور رپورٹ دی کہ قبیلے کے افراد مرتد ہو گئے ہیں، زکات دینے سے انکار کر رہے ہیں_

ولید کے اس رپورٹ دینے کی وجہ یہ تھی کہ قبیلہ بنی المصطلق کے کچھ لوگ ولید کے انے کی خبر سنکر اسکے استقبال کیلئے ابادی سے باہر اگے تھے تا کہ فرستادہء رسول کو خوش امدید کہیں، لیکن ولید نے انکی بھیڑ دیکھ کر اپنی دانست میں یہ سمجھا کہ یہ لوگ بری نیت سے ائے ہیں، بغیر ان سے بات کئے تیزی سے مدینہ واپس لوٹ گیا اور یہ جھوٹی رپورٹ دے ڈالی_

رسول خدا(ص) نے خالد بن ولید کو مامور فرمایا کہ جا کر مذکورہ قبیلے کی حقیقت حال دریافت کرے اور رپورٹ دے، خاص طور سے خالد کو انحضرت(ص) نے تاکید فرمائي کہ خالد کسی معاملے میں جلدی نہ کریں اور گہرائي کے ساتھ مسئلے کا تجزیہ کریں_

خالد نے واپس اکر رپورٹ دی کہ قبیلے کے افراد اسلام سے وابستہ ہیں، ذرا بھی مرتد نہیں ہوئے ہیں، ان حالات میں یہ ایت نازل ہوئي جسمیں خالد کو فاسق اور بد کردار کی حیثیت سے متعارف کرایا گیا_

---

1_ سورہ فرقان ایت 27 و 29 ، سیرہ بن ھشام ج 1 ص 385 وج 2 ص 25، تفسیر طبری، قرطبی، زمخشری، ابن کثیر، در منثور نیشاپوری امتاع الاسماع ص 61و 90

اے وہ لوگو جو ایمان لائے ہو اگر کوئی فاسق اور بد کردار تمھارے پاس کوئی خبر لیکر ائے تو تحقیق کر لیا کرو کہیں ایسا نہ ہو کہ تم کسی گروہ کو نادانستہ نقصان پہونچا بیٹھو اور پھر اپنے کئے پر پشیمان ہو(1)

یہ ہیں مسلمانوں کے خلیفہ عثمان جو اپنے کو رسول خدا کا جانشین سمجھتے ہیں، ایسے فاسق مشہور بد کردار کو صرف رشتہ داری کی وجہ سے کوفے کی گورنری سپرد کرتے ہیں، اور سعد بن وقاص کو وہاں سے ہٹا دیتے ہیں جو کوفہ کے مطلق العنان حکمراں اور پیش رو خلیفہ حضرت عمر کے زمانے سے گورنر چلے ارہے تھے، حالانکہ سعد نے حکومت عمر کے زمانے میں ان کے حکم سے کوفہ کی بنیاد رکھی تھی جو دلالوں کی سرحد تھی، اور وہ فوجی جو ایران کی جنگ میں شامل تھے، وہیں سکونت پذیر ہو گئے تھے، کوفہ والے سعد کا بہت احترام کرتے تھے_

## بد کردار کو حکمراں کا عہدہ

جب ولید کوفے پہونچا اور سعد کو اسکی ماموریت کی خبر ہوئی تو ولید کی طرف رخ کرکے تعجب سے پوچھا_

ہم لوگ ایک دوسرے سے دور تھے، ہم نہیں جانتے تھے کہ تمھاری پچھلی مکاری و حماقت میرے بعد ہوشیاری و سمجھداری میں بدل گئی نتیجہ میں تم نے لیاقت بہم پہونچالی_

یا حقیقت میں یہ ہم ہیں کہ احمق و نادان ہو گئے ہیں ؟ ولید نے جواب دیا اے سعد خفا نہ ہو، یہ حکومت و سلطنت ہے جو گیند کی طرح ایک ہاتھ سے دوسرے ہاتھ میں پہونچتی رہتی ہے، سعد نے اطمینان سے جواب دیا ہاں، میں دیکھ رہا ہوں کہ تم لوگ بہت جلد اسے ملوکیت میں بدل دوگے (2) کوفے کے باشندوں نے بھی اس تبدیلی اور حکومت کے تغیر پر اپنی خفگی ظاہر کرتے ہو کہا:

عثمان نے سعد بن وقاص کے بہت برے جانشین کو مقرر کیا ہے، حکومت ولید بن عقبہ کے مسئلے پر ابو الفرج نے اغانی میں خالد بن سعید اموی سے یوں روایت کی ہے_

---

1_ سورہء حجرات ایت 6 ----"ان جاء کم فاسق..."

2_ حالات ولید، استیعاب، طبقات، اسد الغابہ، اصابہ، اور کنز العمال اور ایت زیر بحث سے متعلق تمام تفاسیر دیکھی جاسکتی

عباس بن عبد المطلب، ابو سفیان، حکم بن ابی العاص، ولید بن عقبہ ہی وہ مخصوص افراد تھے جو مسند حکومت پر عثمان کے پہلو میں بیٹھتے تھے_

ایک دن عادت کے مطابق ولید خلیفہ کے پاس بیٹھا تھا اتنے میں عثمان کا چچا حکم اگیا، عثمان احترام حکم میں اپنی جگہ سے اٹھکر الگ بیٹھ گئے اور حکم کو اپنی جگہ پر بیٹھایا

حکم کیلئے عثمان کے اس بر تائو سے ولید بہت خفا ہوا، لیکن سامنے کچھ نہ بولا، لیکن جب حکم چلا گیا تو عثمان سے کہنے لگا_

اے امیر المومنین جس وقت اپ نے میرے اوپر حکم کو ترجیح دی تو میرے دل میں یہ دو شعر گونجے_

عثمان نے کہا، اخر حکم قریش کا بزرگ ہے، اسکا احترام میرے اوپر واجب ہے، لیکن وہ دو شعر کیا ہیں؟ ولید نے یہ دو شعر پڑھے_

میں نے دیکھا کہ اپنے چچا کی بھائی سے زیادہ قدر کرتا ہے، حالانکہ یہ نئی بات ہے، قدیم زمانے سے ایسا نہ تھا_

جب میں نے ایسا دیکھا تو میں نے ارزو کی کہ (عمر و خالد) عثمان کے دونوں فرزند بڑے ہو جائیں اور قیامت کے دن مجھے چچا پکاریں(1)

عثمان کا دل ان دو شعروں سے بھن گیا، کیونکہ وہ مادری بھائی تھا مزید دل نہ دکھے اسلئے مملکت اسلام کا ایک گوشہ حوالے کرتے ہوئے کہا "میں نے تمھیں حکومت عراق عطا کی"

اور اسطرح ایک گمنام اور قران کی زبان میں فاسق ناموس اسلام کا مطلق العنان فرماں روا بنا دیا گیا_

## خلیفہ کے چچا حکم

اب نامناسب نہیں ہو گا کہ حکم کا بھی تعارف کرا دیا جائے کہ وہ کون ہے اور اسکے کیا کرتوت ہیں کہ جسکا اتنا احترام عثمان جیسا خلیفہ کر رہا ہے_

حکم بن ابی العاص عثمان کا چچا ہے اور امیہ بن عبد الشمس کے خاندان سے ہے، بلاذری جلد پنجم ص 27 پر لکھتا ہے:

---

1_
رایت لعم المرء زلفی قرابة
دون اخیه حادثا لم یکن قدیما

حکم جاہلی زمانے میں رسول خدا کا ہمسایہ تھا، بعثت کے بعد وہ تمام پڑوسیوں سے زیادہ انحضرت کی اذیت میں کوشاں تھا، حکم فتح مکہ کے بعد اسلام لایا اور مدینے میں سکونت اختیار کرلی، لیکن مسلمانوں کی قربت کے باوجود اپنی دینی سستی اور بد اعتقادی میں مشہور تھا، کیونکہ حکم اگرچہ اسلام لے ایا تھا لیکن رسول خدا کے پیچھے پیچھے چلتا اور اپ کی نقل کرتا تھا، ہاتھ اور منھ سے اپ کو چڑھاتا تھا، نماز کے وقت مسخرہ پن میں انگلیوں کو ٹیڑی اور سیدھی کرتا، اصطلاحی حیثیت سے وہ گویا جوکر بن جاتا_

ایک دن وہ رسول خدا کے پیٹھ پیچھے جوکروں کی حرکتیں کررہا تھا کہ انحضرت نے دیکھ لیا، اپ نے غصہ میں حکم دیا_

ایسا ہی ہوجا_

انحضرت (ص) کی نفرین کا یہ اثر ہوا کہ وہ تمام عمر اسی حالت میں رہا، سر اور منھ ہمیشہ کپکپاتا رہتا تھا، عمر بھر کی تھر تھری لگ گئی_

مسلمانوں کو حق تھا کہ حکم کے اسلام کے بارے میں مشکوک رہیں، کیونکہ وہ اپنے مسخرہ پن کے تاعمر عذاب کے باوجود رسول خدا کی اذیت سے باز نہیں اتا، ایک دن انحضرت (ص) اپنی ایک بیوی کے ساتھ حجرے میں تھے کہ وہ سوراخ سے جھانکنے لگا، انحضرت ڈنڈا لیکر باہر نکلے اور فرمایا کون مجھے اس کمینے چھپکلی بچے سے نجات دے گا(1)

پھر اپ نے فرمایا، یہ اور اس کے بیٹوں کو حق نہیں کہ میرے ساتھ ایک شہر میں رہیں، اپ نے ان کو طائف میں جلاوطن کردیا_

رسول خدا کی وفات کے بعد عثمان نے ابوبکر سے سفارش کی کہ حکم اور اسکے بیٹوں کو مدینے واپس بلالیا جائے، ابوبکر نے بات نہ مانی اور کہا:

میری یہ جراءت نہیں کہ جسے رسول (ص) خدا نے دھتکار دیا ہے اسے مدینہ واپس انے کی اجازت دوں_

جب عمر خلیفہ ہوئے تو عثمان نے اپنے مطالبے کی تجدید کی لیکن عمر سے بھی جواب سنا، لیکن جب خود خلیفہ ہوئے تو حکم اور اسکے بیٹوں کو مدینہ واپس بلالیا اور کہا:

---

1_ من غدیری من ھذا الوزغ اللعین

میں نے رسول خدا کی خدمت میں حکم کی سفارش کی تھی کہ حکم کو مدینہ بلالیا جائے، رسول (ص) خدا نے بھی اسے قبول فرمالیا تھا، لیکن وفات رسول کی وجہ سے ایسا نہ ہو سکا_

مسلمان اس راندہ رسول کی مدینہ واپسی سے خوش نہ تھے، بلاذری ص 225 پر لکھتا ہے حکم اسرار پیغمبر کو فاش کرتا، انحضرت (ص) نے اس پر نفرین کی اور اسکے ساتھ بیٹوں کو بھی طائف جلاوطن کر دیا، اور فرمایا وہ میرے ساتھ ایک شہر میں نہیں رہے گا_

حکم نے خلافت عثمان کے زمانے تک اپنے بیٹوں کے ساتھ طائف میں گذر بسر کی، یہاں تک کہ عثمان نے اسے مدینہ واپس بلالیا، صفحہ 28 پر ہے کہ عثمان کی اس حرکت سے تمام مسلمان خاص طور سے انتہائی غم وغصہ میں بھر گئے کہ انھوں نے حکم کو مدینہ واپس بلالیا، اور یمن کے قبیلہء خزاعہ کی، وصولئی زکوۃ پر مامور کیا، پھر تمام حاصل شدہ رقم جو تین لاکھ تھی اسی کو بخش دی، ص 27 پر لکھاہے کہ:

حکم خلیفہ عثمان کے زمانے میں مرا، خود عثمان نے اس کی نماز جنازہ پڑھی، پھر اسکے احترام میں حکم دیا کہ قبر پر خیمہ لگایا جائے_

جی ہاں، حکم جسے عثمان اپنی جگہ پر بٹھاتے، خود اسکے ماتحت بیٹھتے ایسی اہم اور معروف شخصیت کے بارے میں قارئین کیا فیصلہ کریں گے؟

حکم کے حالات کیلئے استیعاب، اسد الغابہ اور اصابہ دیکھی جائے_

## ابن مسعود پر کیا بیتی

ابوعبدالرحمن کنیت تھی، عبداللہ بن مسعود ھذلی نام تھا، ان کے باپ مسعود قبیلہ زھرہ کے ہم پیمان تھے، ابن مسعود سابقین اسلام میں سے تھے، اور اس وقت کہ جب کسی میں ہمت نہ تھی کہ مکہ میں بلند اواز سے قران پڑھ سکے انہوں نے اس بارے میں پہل کی اور بلند اواز سے ایات الہی کو ان مشرکین کے کانوں تک پہونچایا جو اس سے ناآشنا اور غافل تھے، قریش نے فرزند مسعود کو سزا دئے بغیر نہیں چھوڑا، اپ کو اسقدر مارا کہ زخمی کرکے خون میں لت پت ایک کونے میں ڈال دیا رسول خدا (ص) انھیں اپنے پاس رکھتے، وہ بھی رسول خدا کی دل وجان سے خدمت کرتے

یہاں تک کہ رسول خدا نے ان سے فرمایا، جہاں تک میری اواز سن سکو تمھیں اجازت ہے_

ابن مسعود ہمیشہ خدمت میں رہے، اپ سے کبھی جدا نہ ہوئے، رسول خدا(ص) کی جوتیاں اپنے پاس رکھتے اور پنھاتے، اپ کے ساتھ ساتھ چلتے کبھی اپ کے اگے بھی چلتے تاکہ اپ کے محافظ رہیں، جب رسول خدا نہاتے تو اپ پردہ کرتے تاکہ کوئی انحضرت(ص) کا بدن نہ دیکھ سکے، جب اپ سوتے تو اپکی حفاظت کرتے، اپ ہی انحضرت(ص) کو خواب سے جگاتے ابن مسعود نے حبشہ اور مدینہ دونوں ہجرت کی جنگ_ بدر اور دوسری جنگوں میں شریک رہے، وفات رسول(ص) کے بعد اپ کی زندگی کے بارے میں یہ ملتا ہے کہ(1)

عمر نے انھیں عمار یاسر کے ساتھ کوفہ بھیجا وہاں کے باشندوں کو خط لکھا کہ میں عمار یاسر کو حکمراں بنا کر اور عبداللہ بن مسعود کو انکا مشاور اور امور دین کا معلم بنا کر بھیج رہا ہوں، یہ دونوں رسول خدا کے مخصوص اصحاب اور جنگ بدر میں شریک رہے ہیں، انکی پیروی کرتے ہوئے انکی باتیں دل و جان سے سنو، ان کے فرماں بردار رہو، اور اس بات کو سمجھ لو کہ میں ابن مسعود کو بھیجکر تم لوگوں کو اپنے اوپر ترجیح دے رہا ہوں(2)

ابن مسعود کوفے والوں کو قران کی تعلیم دیتے، انھیں دینی مسائل بتاتے اسی کے ساتھ ساتھ وہ بیت المال کے خزانچی بھی تھے_

خلیفہ عثمان نے اپنے رضائی بھائی ولید کو کوفے کا گورنر بنا دیا، ولید کوفہ ایا اور حکمرانی کرنے لگا، لیکن ابن مسعود کے ہاتھ میں تمام مالیات کے امور رہے_

پہلے سے رسم چلی ارہی تھی کہ ہر گورنر جب چاہتا بیت المال سے قرض لے لیتا پھر معین مدت میں واپس کر دیتا، ولید نے بھی ایسا ہی کیا قرض کی معینہ مدت ختم ہونے کے بعد ابن مسعود نے اس سے تقاضا کیا، پھر ٹال مٹول ہوا تو اپ نے اصرار کیا، ابن مسعود کی یہ گستاخی ولید کیلئے ناقابل برداشت تھی، ایک خط عثمان کو لکھ کر اس مزاحمت سے چھٹکارے کے سلسلے میں مدد کی درخواست کی، عثمان نے ابن مسعود کو فوراً خط لکھا(تمہاری حیثیت میری جانب سے صرف خزانچی کی ہے، جو روپیہ بھی ولید خزانے سے لے تمھیں اسکے مطالبے کا حق نہیں)

---

1_ مسند احمد بن حنبل ج5ص 389 ، مستدرک ج 3ص315 و320 ، حلیہ ابو نعیم ج 1ص126 و127 کنزالعمال ج7ص 55 ، بخاری کی بعض روایات خود اپ ہی سے مروی ہیں

2_ اسد الغابہ 3/ 258

جب یہ خط ابن مسعود کو ملاوہ سمجھ گئے کہ اس اہم ذمہ داری کو وہ بخوبی نبھانہ سکیں گے ،انھوں نے خزانے کی چابی ولید کے سامنے ڈالتے ہوئے کہا:

میں اج تک سمجھتا تھا کہ مسلمانوں کے مال کا محافظ ہوں، لیکن یہ نہیں معلوم تھا کہ تمھارا خزانچی ہوں، مجھے اسکی ضرورت نہیں، میں اس عہدے سے استعفادیتا ہوں_ (1)

ابن مسعود خزانچی کے عہدے سے مستعفی ہونے کے بعد بھی کوفے ہی میں رہے اس واقعے کے بارے میں عقد الفرید میں ہے کہ:

ابن مسعود نے مسجد کوفہ میں مسلمانوں سے خطاب کیا،اے کوفہ والو تمھیں معلوم ہوناچاہئے کہ اج رات تمہارے بیت المال سے ایک لاکھ کم ہوگیا ہے،بغیر اسکے کہ امیر المومنین حکم دیں، یا میری ذمہ داری ختم کریں وہ نکال لیا گیا ہے_

ولید نے ساری کہانی اور ابن مسعود کی باتیں عثمان کو لکھ دیں عثمان نے بھی ابن مسعود کو اس عہدے سے بر طرف کر دیا(2)

بلاذری انساب الاشراف میں لکھتے ہیں کہ:

جس وقت ابن مسعود نے ولید کے سامنے چابی پھینکی تو غصے سے کہا، جو شخص احکام خدا کو اپنی خواہش کے مطابق پھرائے تو خداوند عالم اسکی عاقبت خراب کر دے گا، اور جو شخص اپنی خواہش کے مطابق اسے بدل دے تو خدا اس پر غضبناک ہوتا ہے، میں عثمان کو ایساہی پا رہا ہوں، کیا یہ جائز ہے کہ سعد اور وقاص جیسی شخصیت کو ہٹا کر کوفے کی گورنری ولید کو دیدی جائے؟

ابن مسعود اکثر فرماتے، سب سے اچھی بات قران میں خدا کی بات ہے، اور سب سے پسندیدہ راستہ وہی ہے جسے پیغمبر خدا نے دکھایا، اور بدترین کام بدعت ہے، اور ہر بدعت گمراہی ہے، اور گمراہی کا نتیجہ اتش دوزخ ہے(3) ولید نے یہ ساری باتیں اور ابن مسعود کی طنزیہ تقریریں عثمان کو لکھ ماریں اخر میں لکھا کہ ابن مسعود تمہاری برائیاں کرتے ہیں، تمھیں گالیاں دیتے ہیں، عثمان نے ان کو مدینے بلا بھیجا_

---

1_ انساب الاشراف بلاذری ج 5ص36

2_عقدالفرید ج 2 ص 272

3_ انساب الاشراف ج 5ص 36

جس وقت کوفہ والوں کو مدینے میں ابن مسعود کے حاضر ہونے کی خبر ملی اپ کے گرد جمع ہوگئے، ان سے کہا کہ اپ نہ جایئے_

یہیں ہم لوگوں کے پاس رہیئے ہم لوگ اپ پر اذیت نہ ہونے دیں گے ابن مسعود نے ان لوگوں کو جواب دیا_

انہوں نے میرے اوپر اطاعت کا حق ڈالا ہے، جہاں تک میری بات ہے میں نہیں چاہتا کہ ان کے اوپر فتنے کا دروازہ کھولنے والا پہلا شخص بنوں اور ان کے حکم کی نافرمانی کروں(1)

استیعاب میں ہے کہ ابن مسعود نے کوفے والوں کو یہ جواب دیا، یہ اوضاع واحوال اپنے پیچھے فتنے لئے ہوئے ہیں، مجھے پسند نہیں کہ فتنہ میرے ہاتھوں شروع ہو_

کوفے کے باشندے ابن مسعود کو رخصت کرنے دور تک گئے، انھوں نے تمام لوگوں کو تقوی اور احکام خداوندی پر عمل کرنے کی نصیحت کی پھر ان لوگوں سے کہا کہ اپنے گھروں کو واپس جائیں، اور خود مدینے کی طرف چل پڑے_

کوفے والوں نے بھی ابن مسعود کی ستائش کی، جس وقت وہ مدینے کی طرف روانہ ہوئے تو انکی زحمتوں اور حقوق کا شکریہ ادا کرتے ہوئے کہنے لگے، خداوند عالم اپ کو جزائے خیر دے، اپ نے ہمارے ناواقفوں کو دین سے اشنا کیا، اور واقفکاروں کو دین کا ثبات عطا کیا، ہمیں قران سکھایا، دین وائین سے اشنا کر کے بینا کیا، واقعی اپ اچھے مسلمان، اچھے خیر خواہ اور مہربان بھائی کی طرح رہے، پھر الوداع کہکے سبھی لوٹ گئے(2)

ابن مسعود مدینہ پہونچکر سیدھے مسجد میں گئے، اس وقت عثمان منبر پر تقریر کر رہے تھے، ابن مسعود کو دیکھا تو گفتگو کا رخ بدل کے بولے_

یہ دیکھو چوپایہ پست خصلت اور پھکڑ تمہارے درمیان اگیا، مانند اسکے کہ جب روٹیوں کی طرف ہاتھ بڑھایا جائے تو جو کھایا ہے قئے کردے_

ابن مسعود نے عثمان کے زخم زبان کا جواب دیا:

نہیں، عثمان میں ایسا نہیں ہوں، بلکہ میں وہ صحابی رسول ہوں جسے جنگ بدر اور بیعت رضوان میں شریک ہونے کا فخر حاصل ہے(3)

---

1_ انساب الاشراف بلاذری ج5ص 36

2_ استیعاب میں حالات بن مسعود دیکھئے

3_ ابن مسعود نے اس جواب سے عثمان پر طنز کیا، کیونکہ عثمان نہ تو جنگ بدر مین شریک تھے نہ بیعت رضوان میں

عائشہ بھی حجرے سے چیخ پڑیں، ارے عثمان تم رسول کے ہمدم اور صحابی کے لئے ایسی بات کہہ رہے ہو؟

عثمان نے عائشہ کے جواب میں چلا کر کہا، خاموش رہو، اور پھر حکم دیا کہ ابن مسعود کو مسجد سے نکال باہر کر دیا جائے_

خلیفہ کے حکم سے ابن مسعود کو بڑے توہین امیز انداز میں مسجد سے نکالا گیا، عبد اللہ زمعہ نے انکو زمین پر پٹک دیا، یہ بھی کہتے ہیں کہ عثمان کے غلام یحوم نے انھیں دونوں ٹانگیں پکڑ کر اٹھایا اور اتنی زور سے زمین پر پٹکا کہ پسلیاں ٹوٹ گئیں_

حضرت علي(ص) جو اس سارے منظر کو دیکھ رہے تھے_ فرمایا اے عثمان صرف ولید بن عقبہ کی رپورٹ پر صحابی رسول خد(ص) اکے ساتھ یہ سلوک کر رہے ہو؟ عثمان نے جواب دیا نہیں، صرف ولید کی رپورٹ ہی نہیں، میں نے زبید بن صلت کندی کو بھی تحقیقات کے لئے کوفہ بھیجا تھا، ابن مسعود درد کی شدت سے تڑپ رہے تھے، چلانے لگے، خون عثمان حلال ہے حضرت علی نے عثمان کو جواب دیا_

تم نے زبید جیسے غیر معتبر پر اعتماد کیا ہے، یہ فرمایا اور ابن مسعود کو علاج کرانے کیلئے اپنے گھر لیکر چلے گئے_

ابن مسعود اس حادثے کے بعد مدینے ہی میں رہے، عثمان نے انھیں مدینے سے باہر جانے کی اجازت نہیں دی، یہاں تک کہ جب وہ اچھے ہو گئے تو رومیوں سے جہاد کیلئے انھوں نے اجازت مانگی لیکن عثمان نے اجازت نہیں دي_

اس خاص موقع پر روایت ہے کہ جب ابوذر ان سے اجازت مانگ رہے تھے، اور عثمان ابھی اجازت دینے نہ دینے کی کشمکش میں تھے کہ مروان بول پڑا_

اس شخص نے عراق کو تمہارے خلاف بھڑکایا، عراقیوں کو تم سے بدگمان کیا، اب شام کی باری ہے، یہ چاہتا ہے کہ وہاں کے لوگوں کو تمہارے خلاف بغاوت پر ابھارے اس طرح ابن مسعود زندگی بھر مدینے سے باہر نہ جاسکے، حقیقت میں وہ نظر بند تھے، یہاں تک کے قتل عثمان کے دو سال قبل انھوں نے انتقال فرمایا، اس درمیان ابن مسعود مدینے میں تین سال رہے بن مسعود اور عثمان کے درمیان اخری بات چیت بہت زیادہ لائق توجہ ہے_

جس وقت وہ بستر بیماری پر پڑے زندگی کے اخری لمحے گن رہے تھے، عثمان انکی عیادت کے لئے سرہانے پہونچے اور کہا، کیا تکلیف ہے

اپنے گناہوں کا بوجھ

کیا خواہش ہے؟

خداوند عالم کی بخشش ورحمت

کیاعلاج کیلئے ڈاکٹر بلائوں ؟

ڈاکٹر نے خود ہی مجھے بیمار کیا ہے

کیاتمہاراوظیفہ دینے کا حکم دیدوں

( دوسال سے بن مسعود کاوظیفہ بند تھا(1))

جب مجھے اسکی ضرورت تھی تم نے نہیں دیا، اب جبکہ ضرورت نہیں ہے، تم مجھے دیناچاہتے ہو،

تمہارے بیٹوں کیلئے باقی رہے گا_

انکی روزی خدا دیتا ہے،

خدا سے دعا کرو کہ ( جو کچھ میں نے تم پر ظلم ڈھایا ہے) معاف کردے

خدا سے دعا کرتاہوں کہ تم سے میرا حق لے،

ابن مسعود نے وصیت کی تھی انکی نماز جنازہ عمار یاسر پڑھائیں، عثمان میرے جنازے میں شریک نہ ہوں، ان کی وصیت کے مطابق عمل کیا گیااور عثمان کو خبر کئے بغیر جنت البقیع میں دفن کر دیا گیا(2)

جب عثمان کوابن مسعود کے مرنے کی خبر ملی تو سخت غصہ ہوئے اور کہنے لگے، مجھے خبر دیئے بغیر تم لوگوں نے ایسا کر دیا؟

عمار یاسر نے جواب دیا، انھوں نے خود وصیت کی تھی کہ تم ان کی نماز جنازہ نہ پڑھائو، عبداللہ بن زبیر نے اسی کے مناسب حال شعر کہا ہے، میں جانتاہوں کہ میرے مرنے کے بعد نوحہ وزاری کروگے حالانکہ تم نے میری روٹی روزی بند کردی تھی(3)

---

ابن مسعود کے یہ مختصر حالات تھے، لیکن ولید بن عقبہ کی حکومت کوفہ کی صرف یہی ایک داستان نہیں بلکہ اسکی حکمرانی کے زمانے میں انتہائی بلاخیز اور فتنہ انگیز واقعات سرزد ہوئے، چنانچہ مسیحی شاعر ابوزبید اور شعبدہ باز یہودی کے ساتھ اس کے سلوک مشہور ہیں_

## اگ سے کھلواڑ

ابوالفرج کتاب اغانی میں ابن اعرابی کا بیان یوں روایت کرتا ہے جس وقت ولید اپنے مادری بھائی عثمان کی طرف سے کوفہ کا گورنر بنا تو شرابی اور عیسائی شاعر ابوزبید سے اسکی گاڑھی چھننے لگی، ولید نے اسکو عقیل کی ملکیت والے گھر میں ٹھہرایا، پھر اسے بخش دیا، یہ گھر زبید جیسے شرابی شاعر کو دینے سے پہلی بار کوفے کے باشندے ولید کی برائیاں بیان کرنے لگے، کیونکہ ابوزبید عیسائی تھا، جب وہ ولید کے پاس جاتا، تو اسکا راستہ مسجد کوفہ میں ہونے کی وجہ سے وہیں سے ولید کے پاس جاتا وہ رات بھر شراب کے جام چھلکاتا، پھر صبح کو شدت مستی سے بیخود ہوکر لڑکھڑاتا ہوا مسجد ہی عبور کرکے اپنے گھر پہونچتا_

ولید کی یہ روش دین سے لاپرواہی، اور مسلمانوں کے احساسات و معتقدات سے بے اعتنائی کا پتہ دیتی ہے کوفے والے تو یہ چاہتے تھے کہ ولید شراب پینا چھوڑ دے_

خلاف شرع کام کرنا بند کرے، ابوزبید جیسے شرابی مصاحب سے اپنا ناتہ توڑے، اس کے برعکس اس نے دو وسیع زمینداری شام دحیرہ میں محل کے ساتھ اسکو بخش دی، اور صرف اسی کے چوپایوں کی چراگاہ کو مخصوص کرکے، دوسروں کو اس کے استفادے سے محروم کردیا، ابوزبید نے بھی اسکی خصوصی مہربانی کے بدلے مدحیہ اشعار کہے اور اسکا شکریہ ادا کیا،(1)

بلاذری لکھتاہے_ ولید نے اپنے عیسائی شاعر و مصاحب ابوزبید کے لئے مسلمانوں کے بیت المال سے شراب اور سور کا گوشت مقرر کیا تھا، اسکے مقربین نے مشورہ دیا کہ اس سے عوامی احساسات بھڑک اٹھیں گے، لوگ اپ کے خلاف ہوجائیں گے_

نتیجے میں ولید نے شراب اور سور کا گوشت تو روک دیا لیکن حکم دیا کہ اسکی جتنی قیمت متعین ہوتی ہے

---

1_ اغانی ج 3 ص182_ 83

اسے ماہانہ دی جائے پھر اس پر اضافہ بھی کیا، یہ کوفے کا گورنر عیسائی ابو زبید کو مسلمانون کی مسجد سے گذرنے کی اجازت دئے ہوا تھا(1)

ایک دوسری نامناسب حرکت ولید جسکی وجہ سے لوگ اسکے مربی عثمان سے بہت زیادہ بدظن ہوئے یہ تھی کہ ولید نے حکم دیا تھا کہ ایک یہودی جو کر اپنی جادو گری کی دوکان مسجد میں لگا کر اپنے شعبدے دکھائے اور گورنر صاحب کی تفریح کا سامان فراہم کرے_

لوگوں نے ولید کو بتایا کہ زرارہ نام کا ایک یہودی کرتب میں مشہور ہے وہ شعبدہ، جادو اور سحر کی تمام قسموں میں مہارت رکھتا ہے، یہیں بابل کے پل کے پاس دیہات کا باشندہ ہے، ولید نے حکم دیا، اسے کوفہ لایا جائے تاکہ وہ اپنے ہاتھوں کے کرتب اور میٹھے شعبدوں کا تماشہ دکھائے، ولید کے پیادوں نے اسکے حکم کی تعمیل میں سامنے لاکر حاضر کر دیا، اس نے بھی حکم دیا کہ مرد یہودی مسجد کوفہ کے صحن میں اپنے جادو کے کرتب کی دوکان لگادے، اپنے ہنر کے تماشے اعلی حکام اور مسلمان پڑوسیوں کو دکھائے_

اسکی نمائشے کا ایک تماشہ یہ تھا کہ اندھیری رات میں بڑا سا ہاتھی گھوڑے پر سوار تماشائیوں کو دکھا دیتا تھا_

ایک دوسرا کرتب یہ تھا کہ وہی شعبدہ باز اپنے کو اونٹ کی شکل میں ہو کر رسی پر چلتا ہوا لوگوں کی نگاہوں کو دکھاتا تھا پھر وہ خود ہی ایک خچر کی شکل میں ہو جاتا تھا جو اس اونٹ کے منھ میں داخل ہو کر اسکے مخرج سے نکل جاتا تھا_

سب سے اخر میں تماشہ دکھاتے ہوئے ایک تماشائی کو مجمع سے گھسیٹ لاتا تھا، پھر بے دھڑک اسے تلوار سے قتل کر کے، سر و بدن الگ الگ کر دیتا تھا، پھر سارے تماشائی حیرت کے مارے پھٹی پھٹی انکھوں سے دیکھتے کہ وہ اس مقتول کے جسم پر تلوار پھیر رہا ہے اور مقتول زندہ ہو کر اٹھ کھڑا ہو تا ہے_

جندب بن کعب ازدی اسی تماشائیوں کی جماعت میں، موجود تھے، انھوں نے شعبدہ باز یہودی کے سارے تماشے اپنی انکھوں سے دیکھے جو شیطان اور گمراہی کی مسلسل کاروائیوں سے خدا کی پناہ طلب کرتے رہے، جس سے انسان خدا کی یاد سے غافل ہو رہا تھا، انھیں یقین تھا کہ یہ سب کچھ نظر بندی اور شعبدہ بازی ہے جسے اسلام نے سختی کے ساتھ منع کیا ہے، بس پھر کیا تھا، انھوں نے دیر کرنا جائز نہیں سمجھا اور تلوار سونت لی، ایک ہی وار میں اس

---

1_ انساب الاشراف بلاذری ج5 ص29_30

یہودی کا سر تن سے جدا کر کے چلائے

جاء الحق وزھق الباطل ان الباطل کان ذھو قا

حق آگیا اور باطل نیست و نابود ہو گیا باطل کو تو نیست و نابود ہونا ہی تھا_

یہ بھی کہتے ہیں کہ یہ سارا واقعہ دن کا ہے، رات کا نہیں، جندب کے پاس تلوار نہیں تھی، وہ بازار گئے اور تلوار بنانے والے سے تلوار خریدی اور واپس اکر اس شعبدہ باز یہودی کی گردن ماری، پھر وہ چلائے_

اگر تو سچا ہے تو اپنے کو زندہ کر لے_

جو بھی صورت ہو، یہ ولید تھا جس نے مسجد کو شعبدہ باز یہودی کے تماشے کا مرکز بنا لیا تھا جبکہ وہ عبادت کی جگہ ہے اور یہ جندب تھے کہ اس شعبدہ باز کو قتل کر کے عثمان کے بدکار حاکم کی تفریح کر کری کر کے اسکے عیش و عشرت میں اندھیرا کر دیا_

اس مرتبہ تو ولید غصے میں بھڑک اٹھا، اس نے جندب کی گستاخی دیکھ کر حکم دیا کہ یہودی زرارہ کے انتقام خون میں جندب کو قتل کر دیا جائے، لیکن ان کے رشتہ دار جو قبیلہ ازد سے تھے جندب کی حمایت میں کھڑے ہو گئے انھوں نے قتل ہونے سے بچا لیا، ناچار ولید نے حیلہ شروع کیا اور قتل کو نظر انداز کر کے بظاہر اسکے قتل سے درگذر کیا اور حکم دیا کہ جندب کو قید کر لیا جائے_

جندب کو جیل میں ڈال دیا گیا، اور جیلر جس کا نام دینار تھا اسکے حوالے کر دیا گیا، دینار کو جب قید ہونے کی وجہ معلوم ہوئی، جندب کی زھد و پارسائی اس نے خود انکھوں سے دیکھی، یہ دیکھا کہ وہ تمام رات صبح تک عبادت میں مصروف رہتا ہے، اس نے جائز نہیں سمجھا کہ ایسے زاہد اور باایمان شخص کے خون سے اپنا دامن الودہ کرے_ جیلر نے ان سے کہا:

میں دروازہ کھول رہا ہوں، تم بھاگ جائو، سلامتی سے اپنی جان بچا لے جائو_

اگر میں ایسا کروں تو تمھیں نہیں چھوڑا جائے گا تمھیں قتل کر دیا جائے گا_

میرا خون رضائے خدا کے لئے بہے گا ولی خدا کی نجات میں بہے گا، میری جان اتنی قیمتی کہاں؟

اخر کار دینار جیلر کے اصرار سے جندب نے قدم باہر نکالا اور جیل سے فرار کر گئے_

صبح سویرے ولید نے جندب کے حمایتیوں سے دور تہیہ کئے ہوا تھا کہ جندب کو قتل کرے اس نے حکم دیا کہ جندب کو خدمت میں حاضر کیا جائے، ولید کے پیادے جیل سے خالی ہاتھ واپس ائے، انھوں نے خبر دی کہ جندب جیل سے

فرار کر گئے، خودسر اور بدکار حاکم کوفہ ولید کو دینار جیلر کی سہل انگاری پر بڑا غصہ ایا، لال بھبھوکا سرخ انگارہ ہو گیا، حکم دیا

کہ اس تساہلی ءپر دینار کو قتل کر دیا جائے،(1)اور اسکا بدن مزبلہ ءکوفہ میں دار پر لٹکا دیا جائے(2)

ادھر جندب قید خانے سے بھاگ کر مدینہ پہونچے، وہیں سکونت اختیار کرلی جب عثمان کو معلوم ہوا تو انھوں نے ان کو سخت وسست کہا اس وقت حضرت علی نے انکی سفارش کی عثمان نے امام کی سفارش مان لی، ولید کو خط لکھا کہ جندب سے کوئی مزاحمت نہ کی جائے، اس طرح جندب پھر کوفہ واپس چلے گئے_

## انقلاب کی پہلی چنگاري

جب حاکم کوفہ ولید کی بدکاریاں اور خلاف شرع حرکتیں بہت زیادہ ہو گیئں تو رد عمل بھی ہوئے، عثمان کے ناروا سلوک کی وجہ سے لوگوں کا غم وغصہ حد سے زیادہ بڑھ گیا، باتیں ایک منھ سے دوسرے منھ رینگنے لگیں ایسے میں عمرو بن زرارہ بن قیس نخعی اور کمیل بن زیاد نخعی یہ دونوں ہی کوفے کے سربر اور دہ لوگوں میں تھے، یہ پہلے افراد تھے جنھوں نے عثمان کی بیعت کا قلادہ گردن سے اتار پھینکا اور علی کی بیعت کا اعلان کر دیا، لوگوں کو اپنے پاس جمع کرکے یہ تقریر کی_

اے لوگو عثمان حالانکہ حق وباطل کے درمیان تمیز رکھتے ہیں لیکن جان بوجھ کر پس پشت ڈالتے اور نظر انداز کرتے ہیں پست اور کمینے لوگوں کو نیک اور تقوی شعاروں پر مسلط کر دیا ہے انھیں اقتدار وحکومت دیدیا_

اس اجتماع میں خالد بن عرفطہ بھی تھا، فوراجا کر اس نے ولید کو خبر دی عمرو بن زرارہ کا واقعہ اور اسکی بھڑکانے والی تقریر سب بیان کرڈالی_

ولید غصے میں بھر گیا، اس نے چاہا کہ خود سوار ہو کر جائے اور تمام لوگوں کو منتشر کر دے لیکن اسکے مصاحبین اڑے اگئے_

اور سمجھایا کہ وہ جتنا سمجھ رہا ہے یہ معاملہ اس سے بھی زیادہ خطرناک ہے، کیونکہ تمام لوگ بھڑکے ہوئے ہیں، ھنگامے پر امادہ ہیں اپنے حال پر رحم کرو اور فتنے کی اگ کو زیادہ ہوا نہ دو اسی درمیان مالک بن حارث نے پیشکش کی کہ اگر ولید چاہے تو ان تمام لوگوں کا جوش ٹھنڈا کر دوں ولید نے اثبات میں جواب دیا

---

1_ مروج الذھب مسعودی ج 1 ص 37_43___ اغانی ج 4_ 186

2_ مولف محترم نے واقعہ جندب اور یہودی جادوگر کے مختلف روایات کو مختلف منابع سے یکجا کیا ہے موجودہ حوالہ سب سے زیادہ کامل تر ہے اس لئے صرف اسی پر اکتفا کیا گیا،( سردارنیا)

وہ اس اجتماع میں پہونچا اور ان سے گفت وشنید کرنے لگا انھیں فتنہ واشوب سے ڈرا کر ،سب کو ٹھنڈا کر دیا_

ولید بھی نچلا نہیں بیٹھا،اس نے شورش اور عمرو بن زرارہ کی تقریر کا کچا چٹھا عثمان کو لکھ مارا، پھر مدد کی درخواست کر کے اس صورتحال میں خلیفہ سے پوچھا کہ مجھے کیا کرنا چاہیئے؟

عثمان نے جواب میں خط لکھا_

ابن زرارہ عرب بدو ہے،بد معاش ہے اسے شام جلاوطن کردو ولید نے خلیفہ کے حکم سے ابن زرارہ کو شام جلاوطن کر دیا(1)

جس وقت ابن زرارہ حق گوئی کے جرم میں لاچار ہو کر کوفہ چھوڑ رہے تھے ،مالک اشتر ،اسود بن یزید،علقمہ بن قیس اور قیس بن فہدان انھیں الوداع کہتے ہوئے دور تک گئے ،اس موقع پر قیس نے یہ دو شعر پڑھے_

خدا کی قسم ،رب کعبہ کی قسم خدا کی خشنودی کا پوشیدہ وعلانیہ طلبگار ہوں_

ضرور بالضرور ہم ولید اور اسکے اقا عثمان کو جو گمراہی کی جائے پناہ ہے، حکومت وخلافت سے کھرچ پھینکیں گے(2)

## کوفے میں عثمان کی باز پرس

جب کوفے کے مختلف لوگوں کی طرف سے بے شمار شکایتیں ولید کے خلاف عثمان کے پاس پہونچیں تو مجبور ہو کر سوچا کہ ظاہری طور سے اور لوگوں کو دکھانے کیلئے اس کا سخت نوٹس لیا جائے اور اس سلسلے میں اپنے ازاد کردہ غلام حمران کو انکوائری کے لئے بھیجا تا کہ صورتحال سے جائزہ لے اور لوگوں کے ساتھ ولید کے سلوک کی رپوٹ دے لیکن ولید نے اس بلند مرتبہ حکومت کی انکوائری کو دولت سے خرید لیا،اس کے ہاتھ رشوت سے بھر کر خالی ہاتھ مدینہ واپس کر دیا،اور عثمان کی تمنا کے مطابق ولید کی شان میں قصیدے پڑھ ڈالے ، عثمان نے راحت کی سانس لی اور خود کو اس روح فرسا غم سے فارغ کر لیا_

---

1_ عمر بن زرارہ کے حالات کیلئے دیکھئے اسد الغابہ ج 2 ص 201_202ج 4ص 104

2_

اقسم باللہ رب البیت مجتہدا

ارجو الثواب لہ سرا واعلانا

لاخلعن اباوھب وصاحبہ

کچھ دن بعد مروان(1) نے حمران سے ملاقات کرکے ولید کے بارے میں صحیح صورتحال جاننے کیلئے اس سے پوچھا:

حمران نے جواب دیا، وہاں کے حالات سخت بحرانی ہیں مروان نے بھی جو کچھ بیتی تھی خلیفہ کے گوش گذار کردیا،

عثمان نے اس خیانت کے جرم میں حمران کی جھوٹی رپورٹ کا سخت نوٹس لیتے ہوئے اسے بصرہ جلاوطن کردیا، پھر اسے وہیں بصرہ میں ایک اچھا سا گھر بھی عطا فرمایا(2)

---

1__ محترم قارئین، مروان حکم کو ائندہ صفحات میں اچھی طرح معلوم کرلیں گے، اسکی نفسیاتی واخلاقی حالت نیز اسکے معتقدات کا اندازہ ہوجائے گا، لیکن یہاں ایک بات کی طرف دھیان دلانا ضروری ہے کہ مروان اس خوان سے بہت بڑے حصے کا قائل تھا وہ جانتا تھا کہ عثمان نے جس اموی خاندان کی حکمرانی مستحکم کی ہے اسکا ثبات اسی حالت میں ممکن ہے کہ حکمرانوں کی سستی وغفلت کو ختم کیا جائے، عثمان کے نور چشم ولید جیسوں کی حرکتوں سے اسکی مشام میں بوئے انقلاب پہونچنے لگی تھی، وہ چاہتا تھا کہ انقلاب کی جڑ ختم کردی جائے اس لئے اس نے خلیفہ کے سامنے صحیح صورتحال رکھ دی، ورنہ اس نے رسول اکرم کی زحمتوں اور دین اسلام کے تحفظ کے لئے ایسا نہیں کیا تھا، نہ اسے اسلامی درد تھا

2_ انساب الاشراف بلاذری ج 5 ص 31

# فصل چہارم

## عائشہ نے انقلاب کی قیادت کي

یہاں تک جو کچھ بیان کیا گیا وہ اہم ترین عوامل تھے جنھیں ام المومنین عائشہ نے عثمان کی مخالفت اور لوگوں کو ان کے خلاف شورش برپا کرنے کیلئے ہتھیار کے طور پر استعمال کیا ورنہ عثمان اور ان کے حاشیہ نشینوں کے خدا سے غافل غیر شرعی حرکات اور ناپسندیدہ اعمال ان سے کہیں زیادہ ہیں جنھیں بیان کیا گیا، ان میں سے ہر ایک روش بجائے خود اقتدار و خلافت اور شخصیت عثمان کے خلاف انقلاب اور شورش برپا کرنے کیلئے لوگوں کے دلوں میں جمی ہوئی تھی واضح بات ہے کہ یہ تمام عوامل لوگوں کو شورش سے ابھارنے اور اصحاب کو ان سے بد ظن کرنے کیلئے بہت موثر تھے _

لیکن وہی عوام (شاید انھیں کی ساختہ پرداختہ احادیث کی وجہ سے) خود اپنے اندر اتنی جرات نہیں رکھتے تھے کہ خود کو ایسی شخصیت کے خلاف جسے جانشین رسول اور خلیفہ کیلئے پکارتے ہیں، اعتراض کریں، تلوار اٹھانے کی بات تو بہت دور کی ہے _

لیکن یہ جسارت و جرات ابن مسعود، عمار یاسر، ابوذر غفاری اور جندب جیسے عظیم اصحاب رسول کی شدید مخالفت اور شجاعانہ اقدامات نے پیدا کی، بنابریں عوامی انقلاب کیلئے بارود کا ڈھیر بس ایک چنگاری کا منتظر تھا یہ اگ ام المومنین کے تاریخی فتوے نے بھڑکا دی اور اخر کار عثمان اپنے تمام اقتدار و عظمت کے ساتھ زمیں بوس ہوگئے، خاک وخون میں غلطاں ہوگئے _

عائشہ کے پاس بڑی ذہانت و فراست تھی انھوں نے اپنی صلاحیتوں سے عثمان کے خلاف عوامی شورش برپا کر کے سب کچھ اپنے مفاد میں کرنے کیلئے بھرپور استفادہ کیا، کیونکہ انھوں نے دیکھا کہ لوگ عثمان کی ناکام حکومت سے تنگ اگئے، ان کے مطلق العنان حاشیہ نشینوں کا ظلم عوام کی ہڈیوں میں سرایت کر گیا تھا، یہی وہ بات تھی جس پر توجہ کرتے ہوئے انھوں نے اپنی سیادت کا تحفظ کرتے ہوئے تمام لوگوں کو ہیجان میں لانے اور عثمان کے خلاف بغاوت پر امادہ کرنے کی قیادت خود انھوں نے سنبھال لی، اور وہ بھی اسطرح کہ جیسا وہ خود چاہیں ویسا ہی نتیجہ نکلے _

عوام عثمان کے ظلم و ستم کی وجہ سے انقلاب کے پیاسے تھے ام المومنین عائشہ کی تقریروں اور کاروائیوں نے نشاط تازہ بخشی _ انہیں کامیابی کی امیدوں سے نہال کیا عثمان کے کرتوتوں کے خلاف ام المومنین عائشہ کا نام اور تقریر

ین نہ صرف مدینہ اور اسکے مضافات میں، بلکہ حجاز کے باشندوں اور پھر تمام مملکت اسلامی کے عوام کی زبان پر تھاخاص طور سے اس لئے کہ ان کا خاندان تیم بھی ان کی حمایت میں تھااور یہ انقلاب حساس ترین کردار نبھار ہا تھا_

بلاذری جو خود ملکیت خلفاء کا وقیع عالم ہے، اپنی کتاب انساب الاشراف میں لکھتا ہے_

خاندان تیم کے افراد محمد بن ابی بکر اور ان کے چچیرے بھائی طلحہ کی حمایت میں عثمان کے خلاف اٹھ کھڑے ہوئے_

عائشہ کے بھائی محمد بن ابی بکر نے تیمیوں کی استقامت کے لئے مصر سے بغاوت کا اغاز کیااور یہ اس وجہ سے ہوا کہ محمد بن ابی بکر اور محمد بن ابی حذیفہ نے گورنر مصر عبداللہ بنابی سرح کی چند غیر شرعی باتوں کی وجہ سے بغاوت کی اخر مصر یوں نے وہاں اپنا قبضہ جمالیا اب یہاں مناسب معلوم ہوتا ہے کہ ان تینوں تاریخی چہروں کا تعارف کرایاجائے جو اس عہد کے سیاسی حالات کے حساس کردار ہیں_

## تین چہرے

### 1_ عبداللہ بن سعد بن ابی سرح

عبداللہ بن سعد قریش کے قبیلہ عامر کے اس خانوادے سے تعلق رکھتا تھاجو ابی سرح کا تھا اسکی ماں نے عثمان کو دودھ پلایا تھا اس بناء پر عثمان اور عبداللہ رضاعی بھائی تھے_

عبداللہ فتح مکہ سے پہلے اسلام لایا، اور مدینہ ہجرت کی اسے رسول کے کاتبوں میں شمار کیا جاتا ہے، لیکن کچھ دن بعد مرتد ہو کر مکہ واپس چلا گیا، اس نے وہاں سرداران قریش سے کہا_ محمد میری خواہشات اور ارادوں کے پابند تھے میں جو کچھ کہتا وہ عمل کرتے مثلاوہ کہتے لکھو عزیز حکیم میں ان سے پوچھتا، کیا لکھ دوں علیم حکیم، وہ جواب دیتے_

کوئی ہرج نہیں، دونون ٹھیک ہے_

خداوند عالم نے عبداللہ بن ابی سرح کے بارے میں یہ ایت نازل کی_

ومن اظلم ممن افتری علی اللہ کذباسورۃ انعام ایت 93

اور اس شخص سے بڑا ظالم اور کون ہو گا جو اللہ پر جھوٹا بہتان گڑھے، یا کہے کہ مجھ پر وحی ائی ہے حالانکہ اس پر کوئی وحی نازل نہیں کی گئی ہو، یا جو اللہ کی نازل کردہ چیز کے مقابلے میں کہے کہ میں بھی ایسی چیز نازل کر کے دکھادوں گا_

کاش تم ظالموں کو اس حالت میں دیکھ سکو جبکہ وہ سکرات موت میں ڈبکیاں کھارہے ہوتے ہیں اور فرشتے ہاتھ

بڑھابڑھا کر کہہ رہے ہوتے ہیں لائو نکالو اپنی جان، اج تمہیں ان باتوں کی پاداش میں ذلت کا عذاب دیا جائے گا_

جو تم اللہ پر تہمت رکھ کرنا حق بکا کرتے تھے، اور اسکی ایات کے مقابلے مین سر کشی دکھاتے تھے_ جب مکہ مسلمانوں کے ہاتھوں فتح ہوا تو رسول خدا نے عبد اللہ بن ابی سرح کے قتل کا فرمان صادر کیا، اور حکم دیا چاہے وہ لباس کعبہ ہی سے چپکا ہوا ہو اسے قتل کردو_ عبد اللہ اپنی موت سے ڈرا اور عثمان کی پناہ پکڑی، عثمان نے اسے چھپا دیا، پھر اسے خدمت رسول میں لائے اور اسکے لئے امان طلب کی_ رسول خدا(ص) تھوڑی دیر تک خاموش رہے، اپ نے اپنا سر بلند نہیں کیا اخر اپ نے عثمان کی تائید کردی جب عثمان چلے گئے تو انحضرت نے لوگوں کی طرف رخ کر کے فرمایا:

میں اس لئے خاموش تھا کہ تم میں سے کوئی اٹھکر اسکا سر تن سے جدا کر دیتا_ جواب دیا گیا، اپ نے ہمیں ذرا بھی اشارہ کیا ہوتا، رسول خدا نے فرمایا پیغمبر کیلئے انکھ کا اشارہ مناسب نہیں_ جب عثمان خلیفہ ہوئے تو ایسا پاپی شخص برادری کے حوالے سے 25ھ میں وہاں کے گورنر عمرو عاص کو معزول کر کے مصر کی حکومت دیدی گئی_ عبد اللہ نے افریقہ کے بعض علاقے فتح کئے، عثمان نے اسکے انعام میں افریقہ کی غنیمت کا تمام خمس اسی کو بخش دیا_ وہ 34ھ تک حکومت مصر پر باقی تھا، محمد بن ابی بکر اور ابن ابی حذیفہ کی شورش سے عسقلان بھاگ گیا، وہ وہیں تھا کہ عثمان قتل کر دئے گئے، عبد اللہ کی موت 57ھ میں ہوئی(1)

## 2_ محمد بن ابی بکر

محمد خلیفہ اول ابو بکر کے فرزند تھے، انکی ماں اسماء بنت عمیس قبیلہ خثعم سے تھیں، ان کے پہلے شوہر جعفر بن ابی طالب تھے انکی شھادت کے بعد ابو بکر کے عقد میں ائیں، ان سے محمد کی پیدائشے مکّے کے راستے میں حجۃ الوداع کے موقع پر ہوئی_

جب ابو بکر نے انتقال کیا حضرت علی(ع) نے اسماء سے شادی کی اسطرح محمد کی نشوونما حضرت علی(ع) کے گھر پر ہوئی، حضرت علی(ع) ہی نے انکی تربیت فرمائی، نتیجے میں وہ حضرت علی(ع) کے جاں باز اور ثابت قدم صحابی تھے، محمد نے حضرت علي(ع) کے رکاب میں جنگ جمل میں اپنی بہن عائشہ کے خلاف جنگ کی، پھر امام نے حکومت مصر کیلئے ان کا انتخاب فرمایا_

---

1_ استیعاب، اسد الغابہ، اصابہ، انساب الاشراف، مستدرک، تفسیر قرطبی و دیگر تفاسیر، ابن ابی الحدید

محمد پندرہ رمضان 35ھ میں وارد مصر ہوئے اور وہاں کے انتظامی امور سنبھالے لیکن 38ھ میں معاویہ نے عمروعاص کی سرکردگی میں ایک بڑی فوج بھیجی، عمرو نے محمد پر غلبہ پایا اور مصر فتح کر لیا، اور معاویہ بن خدیج نے انھیں قتل کیا پھر عمروعاص کے حکم سے گدھے کی کھال میں انکی لاش رکھ کر جلادی گئی(1)

## 3_ محمد بن ابی حذیفہ

ابوالقاسم کنیت تھی، محمد نام تھا، ابوحذیفہ بن عتبہ کے فرزند تھے، قریش کے قبیلہ عبدالشمس سے تھے، انکی ماں سھلہ بنت سھیل بن عمر قبیلہ عامر سے تھیں، محمد کے ماں اور باپ دونوں ہی حبشہ کے مہاجر تھے، محمد وہیں حبشہ میں پیدا ہوئے، ابوحذیفہ جنگ یمامہ میں مسیلمہ کذاب کے ہاتھوں شھید ہوئے اور عثمان نے محمد کو اپنی فرزندی میں لے کر انکی تربیت کی، وہ عثمان ہی کے سایۂ عاطفت میں پلے اور بڑھے_

جب عثمان خلیفہ ہوئے تو محمد نے عثمان سے اجازت مانگی کہ کفار سے جھاد کیلئے مصر جائیں، عثمان نے ان کا مطالبہ مان لیا محمد مصر چلے گئے، جس زمانے میں مسلمانوں نے عثمان کے خلاف شورش برپا کی تو وہ بھی لوگوں کو حساس ترین لہجے میں عثمان کے خلاف بھڑکانے لگے، اخرکار ایک حملے میں عبداللہ بن سرح پر قابو پالیا اور اسے مصر سے بھگا دیا اور وہاں کے حکمراں بن گئے_ مصریوں نے محمد کی حکومت کو جان و دل سے مان لیا، انکی بیعت کی اسطرح مصر کی زمام امور ان کے ہاتھ اگئی_ جب حضرت علی(ع) خلافت کی مسند پر بیٹھے تو انھیں مصر پر باقی رکھا وہ حضرت علی کی طرف سے بھی مصر کے انتظامی کام کاج دیکھتے رہے جب معاویہ حضرت علی(ع) سے جنگ کیلئے صفین کی طرف چلا تو ان کا سامنا ہوا، محمد معاویہ سے مقابلے کیلئے نکلے، اور اسے شام کی طرف سے مصر کے پہلے شہر فسطاط ہی میں روکا، لیکن انھوں نے معاویہ سے مقابلے کی تاب نہیں دیکھی اسلئے اس سے صلح کر لی_ صلح کی شرائط میں ایک شرط یہ بھی تھی کہ محمد اور ان کے ساتھی مصر سے نکل جائیں اور یہ لوگ امان میں رہیں گے، لیکن جب محمد اپنے تیس ساتھیوں کے ساتھ مصر سے نکلے تو معاویہ نے بزدلانہ طریقے سے اپنے معاہدے کے خلاف انھیں قید کر لیا اور دمشق کے زندان میں بھیج دیا اخرکار معاویہ کے غلام رشدیں نے انھیں قتل کر دیا_ محمد نے رسول خدا(ص) کی صحبت بھی پائی تھی(2)

---

1_ حالات محمد بن ابی بکر کیلئے استیعاب ج 3 ص 328 ، اصابہ ج 3 ص 451 اور دیگر تاریخیں دیکھی جاسکتی ہیں

2_ تاریخ طبری ج 5 ص108

اب اس سے پہلے کہ ہم فرزند ابو بکر اور محمد بن حذیفہ کی شورش کا تذکرہ کریں یہ یاد دہانی کرانا ضروری ہے کہ عمرو عاص جو خود فاتح مصر اور عمر کے زمانے سے وہاں کے گورنر تھے وہاں انکی ذمہ داریوں میں امور مالیات اور امام جماعت دونوں باتیں شامل تھیں، لیکن اسطرح انکی حکمرانی دیر تک باقی نہیں رہی، عثمان نے مالیات کے امور میں ان کے ہاتھ کو تاہ کر دیئے اور یہ عہدہ عبد اللہ بن ابی سرح کو دیدیا، اور عمرو عاص کو حکم دیا کہ صرف لوگوں کو نماز پڑھائیں لیکن دیر نہیں گذری کہ یہ بھی ان سے چھین لیا، اور یہ عہدہ بھی عبد اللہ کو دیکر دونوں عہدے اپنے رضاعی بھائی کو دیدیئے، اسطرح ایک بار انھوں نے عمرو عاص کے ہاتھ سے مصر کا اقتدار چھین لیا(1)

## مصریوں کی شورش

بلاذری لکھتا ہے:

اسکے بعد کہ تمام مملکت اسلامیہ اور اس پاس کے علاقے عثمان کے خلاف ایک رائے ہو گئے، چاروں طرف سے اعتراض کی اوازیں بلند ہونے لگیں، اسی زمانے میں جبکہ عبد اللہ سرح عثمان کی طرف سے مصر کا حکمراں تھا، محمد بن ابی حذیفہ اور محمد بن ابی بکر مصر میں وارد ہوئے اور محمد بن طلحہ کے ساتھ اپنے منصوبے میں ایک رائے ہو گئے، ان کے مصر میں انے کی پہلی صبح تھی کہ محمد بن ابی حذیفہ نماز جماعت میں تاخیر سے انے کی وجہ سے مجبور ہو کر اس نے بلند اواز سے کہا، عبد اللہ سرح وہاں موجود تھا، جب اس نے فرزند ابو حذیفہ کی اواز نماز سنی، فرمان صادر کیا کہ جس وقت یہ نماز پڑھ لے میرے پاس حاضر کیا جائے_

جب محمد کو عبد اللہ کے سامنے بٹھایا گیا تو اس نے فرزند ابو حذیفہ سے پوچھا، یہاں کیوں ائے ہو؟

_ کفار سے جنگ میں شرکت کی غرض سے تمہارے ساتھ کون کون ہے؟

_ محمد بن ابی بکر

---

1_ استیعاب ج 3 ص 321 ،اسد الغابہ ج 4 ص315 ،اصابہ ج 3 ص 54 اور تاریخ طبری ابن اثیر در ذکر حوادث سال30 تا 36ھ

میں قسم کھاتاہوں کہ ایسانہیں ہے، بلکہ تم لوگ بلوہ اور فساد کرانے ائے ہو، پھر حکم دیا کہ دونوں کو قید خانے میں ڈال دیا جائے_ مجبور ہو کر ان دونوں نے محمد بن طلحہ کا ذریعہ پکڑا اور اس سے تقاضہ کیا کہ حاکم کے پاس سفارش کرے کہ ہمیں کفار کے خلاف جنگ سے نہ روکے_ اس ترکیب سے عبداللہ نے ان دونوں کو ازاد کر دیا_ اور خود جنگ کیلئے روانہ ہو گیا، لیکن چونکہ یہ دونوں مشکوک تھے اسلئے حکم دیا کہ ان کے لئے الگ کشتی تیار کی جائے، اور اسلئے بھی کہ لوگوں سے ان کا میل جول نہ بڑھے اس سے بھی روکنا تھا_ لیکن فرزند ابو بکر بیمار پڑ گئے، اور وہ اس موقع پر حاکم مصر کے ساتھ نہیں جاسکے، مجبورا محمد بن حذیفہ بھی انکی عیادت میں رک گئے، جب محمد بن ابی بکر شفایاب ہو گئے تو یہ دونوں مسلمانوں کے ایک گروہ کے ساتھ جہاد کیلئے نکلے_

اس مدت میں سپاہیوں سے مسلسل میل جول کی وجہ سے ان سے بات چیت ہوئی، سپاہیوں نے انھیں ضروری اطلاعات فراہم کر دیں، اسطرح یہ لوگ خارجی دشمنوں سے جنگ کرنے کے بعد واپس ہوں تو لوگوں کے دلوں میں عثمان کے خلاف نفرت پیدا کریں ان کے کرتوت بیان کر کے غم و غصہ بھر دیں(1)

بلاذری دوسری جگہ لکھتاہے:

جس وقت حاکم مصر نے محمد بن ابی حذیفہ اور محمد بن ابی بکر کو حراست میں لیا تھا، محمد بن حذیفہ نے لوگوں کو مخاطب کر کے تقریر کی مصر والوں کو جان لینا چاہئے کہ ہم نے جہاد فی سبیل اللہ یعنی عثمان کے خلاف جنگ کو ملتوی کر دیا ہے_

تاریخ طبری میں ہے_

اسی سال کہ جب عبداللہ کفار سے جنگ کیلئے نکلا، محمد بن حذیفہ اور محمد بن ابی بکر بھی اسکے ساتھ جنگ کرنے نکلے، راستے میں انھوں نے عثمان کی خلاف شرع حرکتوں اور برے اعمال کے لوگوں سے تذکرے کرتے رہے_

کہ کس طرح انھوں نے سنت ابو بکر و عمر کو بھی پس پشت ڈالا ہے اب یہی دیکھئے کہ عبداللہ جیسا شخص جسکا خون رسول خدا(ص) نے مباح قرار دیا تھا، قران نے اسکے کفر کی گواہی دی ہے، ایسے شخص کو عثمان نے مسلمانوں کے جان و مال کا حکمراں بنا دیا ہے، پھر یہ کہ طرید رسول کو اپنی پناہ میں لے لیا ہے(جسے رسول نے دھتکار دیا تھا اسے انھوں نے پناہ دیدی ہے)رسول(ص) خدا نے جسے جلاوطن کیا تھا اپنے پاس بلایا ہے، انھیں بنیادوں پر عثمان کا خون حلال ہے، اور اسی طرح کی باتیں اسلامی

---

1_ انساب الاشراف بلاذری ج 5 ص50 و تاریخ طبری دربیان غزوہ ذات الصواری سال 31

سپاہیوں سے کہہ ڈالیں تا کہ ان کے دل سے حکومت کی ہمدردی ختم ہو جائے_

نیز یہ بھی لکھاہے کہ محمد(ص) نے لوگوں سے کہا:

خدا کی قسم، ہم نے حقیقی جہاد چھوڑ دیا ہے، پوچھا گیا، کس جہاد کو کہہ رہے ہو؟ جواب دیا، عثمان سے جنگ اور جہاد پھر ان سے بیان کیا کہ عثمان کی کارستانیاں کیا کیا ہیں، یہاں تک کے ان کے دل خلافت سے اسقدر منحرف کر دیئے ہ جب جہاد سے واپس اکر اپنے شہر و دربار میں گئے تو تمام لوگ عثمان کے کرتوتوں کی ایسی ایسی برائیاں بیان کرنے لگے کہ اس سے پہلے کبھی نہیں کی تھی(1)

محمد بن ابی حذیفہ اور محمد بن ابی بکر کے پرچار میں اسقدر تاثیر تھی کہ لوگ عبداللہ سرح کی حکومت اور اسکے کرتوتوں کے سخت مخالف ہوگئے جو انھیں مصریوں پر حکومت کر رہا تھا، اس نے کوئی ظلم باقی، نہیں رکھا تھا، یہاں تک کہ عبداللہ نے مصر کے بعض ایسے معزز حضرات جنھوں نے عبداللہ سرح کی شکایت عثمان سے کی تھی انھیں اسقدر مارا تھا کہ ہلاک ہوگئے تھے_

مصریوں نے عثمان سے عبداللہ سرح کی جو داد فریاد کی تھی طبری اور دیگر تاریخ نگاروں نے اسکی تمام تفصیل لکھی ہے منجملہ ان کے مصر والوں نے اپنی شکایت میں عثمان کے سامنے ابن عدیس کو بات کرنے کیلئے اگے کیا_

اس نے بھی عثمان کے سامنے عبداللہ کے خلاف بیان دیا، اور یاد دلایا کہ کسطرح مسلمانوں اور دیگر اقلیتوں کے ساتھ یہ شخص مظالم ڈھاتا ہے، مال غنیمت کی تقسیم میں انصاف نہیں کرتا، خود اپنے پاس رکھ لیتا ہے، جب اسکی نا انصافیوں پر اعتراض کیا جاتا ہے تو امیر المومنین کا خط دکھاتا ہے کہ خلیفہ نے ایسا ہی حکم دیا ہے(2)

## اتش فتنہ بجھانے کیلئے امام کی مساعي

ابن اعثم اپنی تاریخ ص 46 میں لکھتا ہے:

مصر کے کچھ معزز افراد عبداللہ بن سعد بن سرح کی شکایت لیکر مدینہ میں ائے اور مسجد رسول خدا میں اترے

---

1_ تاریخ طبری ج 5 ص70_ 71

2_ تاریخ طبری ج 5 ص118 وابن اثیر ج 3 ص70

وہاں انھوں نے مہاجرین وانصار کے گروہ سے ملاقات کی، اصحاب نے جب ان کے مدینے انے کی وجہ پوچھیں تو انھوں نے کہا:

اپنے گورنر کی شکایت لیکر ائے ہیں_

حضرت علی(ع) نے کہا:

اپنے کاموں اور انصاف طلب کرنے میں جلدی نہ کرو اپنی شکایت خلیفہ کے سامنے پیش کرو، سارا واقعہ ان سے بیان کرو کیونکہ ممکن ہے کہ مصر کے حکمراں نے خلیفہ کے حکم کے بغیر یہ سارے کام کئے ہوں، تم لوگ خلیفہ کے پاس جائو، اور اپنے مصائب ان کے سامنے دہرائو تو عثمان اسکی سختی سے باز پرس کریں گے اسے معزول کر دیں گے، اسطرح تمہارا مقصد حاصل ہو جاے گا، اگر عثمان نے ایسا نہ کیا اور عبداللہ کے کرتوتوں کی تائید کی تو تم خود سمجھ جائو گے_

مصر والوں نے ان کا شکریہ ادا کیا اور دعائے خیر کے بعد کہا صحیح یہی ہے جسے اپ نے بیان کیا، لیکن ہماری استدعا ہے کہ اپ خود ہم لوگوں کے ہمراہ وہاں چلیں_ حضرت علی نے جواب دیا، وہاں میری موجودگی کی ضرورت نہیں، تم لوگ خود جائو اور سارا واقعہ ان سے بیان کرو یہی کافی ہے مصر والوں نے کہا:

اگر چہ یہی ہے لیکن ہماری خواہش ہے کہ اپ بھی ہمراہ چلیں اور جو کچھ پیش ائے اسکے گواہ رہیں_

حضرت علی(ع) نے انھیں جواب دیا:

جو ذات ہم سب سے قوی تر ہے تمام خلاق پر مسلط ہے اور بندوں پر سب سے زیادہ مہربان ہے وہ تم سب کا گواہ اور نگراں ہو گا_

اشراف مصر عثمان کے گھر گئے اور اندر انے کی اجازت طلب کی، جب یہ عثمان کے سامنے پہونچے تو عثمان نے ان کا بڑا احترام کیا، انھیں اپنے پہلو میں بٹھایا، پھر پوچھا_

کس لئے ائے ہو؟ کون سی مصیبت اپڑی کہ تم بغیر میرے گورنر یا میری اجازت کے مصر سے نکل پڑے_

ہم اسلئے ائے ہیں کہ اپ کے کاموں کی شکایت کریں اور اپ کا گورنر جو ہمارے اوپر ظلم ڈھا رہا ہے اسکا مداوا چاہیں_

اسکے بعد ابن اعثم نے اس گروہ کے دلائل جو عبداللہ کے خلاف عثمان کے سامنے پیش کئے اور جو کچھ عثمان اور ان کے درمیان واقعہ پیش ایا ساری تفصیل لکھی ہے_

## عثمان کے خلاف مدینے والوں کی شورش

عثمان اور ان کے کارمندوں اور حاشیہ نشینوں کی غلط حرکات بڑھتی ہی گئیں، لوگوں کی شکایات اور اعتراض کی کوئی شنوائی نہیں تھی مخالفت و اعتراض کا سیلاب تمام اسلامی مملکت میں پھیل گیا اخر اس سیلاب نے مدینے کو بھی اپنی لپیٹ میں لے لیا_

بلاذری ان حوادث کی اسطرح تشریح کرتا ہے_

جب عثمان مسند خلافت پر بیٹھے تو اکثر اصحاب رسول (ص) خدا ان سے خوش نہیں تھے، کیونکہ عثمان میں اقربا پروری بہت زیادہ تھی، اپنی بارہ سالہ مدت خلافت میں اپنے خاندان کے اکثر ایسے لوگوں کو ولایت و حکومت دیدی تھی، جنھوں نے رسول کی صحبت بھی نہیں پائی تھی، ان سے خلاف توقع کام سرزد ہوئے، اسلئے اصحاب رسول خفا ہوتے اور اعتراض کرتے، لیکن عثمان ان تمام باتوں کو نظر انداز کرتے، کسی کارندے کی سرزنش نہیں کرتے نہ انھیں معزول کرتے تھے، خلیفہ نے اپنے اخر چھ سالہ دور حکومت میں اپنے چچیرے بھائی کو تمام مسلمانوں پر برتری دیدی تھی، انھیں حکومت دیکر لوگوں کی گردنوں پر مسلط کر دیا تھا_

منجملہ ان کے عبد اللہ بن ابی سرح کو مصر کی حکومت دیدی تھی اس نے کئی سال مصر پر حکومت کی وہاں کے باشندوں نے بار بار اسکے ظلم و ستم کی شکایت کر کے داد چاہی، یہاں تک کہ عثمان نے مجبور ہو کر عبد اللہ کو خط لکھا اور ڈرایا دھمکایا، لیکن عبد اللہ نے نہ صرف یہ کہ اپنی گھنائونی حرکتیں نہیں چھوڑیں بلکہ ایک شکایت کرنے والے کو اسقدر مارا کہ وہ ہلاک ہو گیا (1)

جب مصائب حد سے زیادہ بڑھ گئے کہ مسلمانوں کو عثمان اور اسکے کارندوں کی غلط حرکات برداشت سے باہر ہو گیا تو مدینے کے اصحاب رسول نے تمام شہروں کے مسلمان بھائیوں کو خطوط لکھے اور انھیں عثمان کے خلاف جہاد کرنے پر ابھارا_

طبری نے اس خط کا متن یوں درج کیا ہے_

تم لوگ جہاد فی سبیل اللہ اور تبلیغ دین کے لئے مدینے سے باہر ہو حالانکہ جو شخص تم پر حکومت کر رہا ہے وہی دین محمد کو تباہ کر رہا ہے_

ابن اثیر کی روایت میں خط کا فقرہ یہ ہے، تمھارا خلیفہ دین محمد کو تباہ کر چکا ہے_

شرح بن ابی الحدید میں ہے کہ خط کے اخر میں لکھا گیا تھا، اسکو خلافت سے خلع کر دو (اسکی خلافت کا جوا اتار پھینکو) اسکے بعد تو چاروں طرف سے ناراض لوگوں کا ہجوم پہونچ گیا اور اخر کار انھیں قتل کر ڈالا (2)

---

1_ انساب الاشراف بلاذری ج 5 ص 25 _ 26

بلاذری لکھتاہے:

34ھ میں کچھ اصحاب رسول نے اپنے تمام صحابہ دوستوں کو خط لکھ کر عثمان کی روش بیان کی یہ کہ انھوں نے قوانین اور سنت رسول کو بدل ڈالا ہے اس کے کارندوں نے جو مظالم ڈھائے ہیں انکی چاروں طرف سے شکایتیں ارہی ہیں اگر تم راہ خدا میں جہاد کے خواہاں ہو تو جلد مدینے پہونچو_

اس سال اصحاب رسول میں ایک شخص بھی عثمان کی طرف سے صفائی دینے والا اور جانبداری کرنے والا نہیں تھا، سوائے زید بن ثابت (1) ابو اسید انصاری اور حسان بن ثابت (2) اور کعب بن مالک کے_

تمام مہاجرین اور دوسرے لوگ حضرت علی (ع) کے گرد جمع ہوئے اور ان سے مطالبہ کیا کہ عثمان سے گفتگو کریں اور وعظ و نصیحت کرکے انھیں راہ راست پر لائیں_

---

1_ زید بن ثابت بن ضحاک انصاری، انکی ماں کا نام نوار بنت مالک تھا، یہ پہلے کاتب رسول تھے، پھر یہی خدمت عمر و ابو بکر کی بھی کی، جب عمر و عثمان مدینے سے مکہ جاتے تو انھیں کو جانشین بناتے زید عثمان کے زمانے میں بیت المال کے خزانچی تھے، ایک دن عثمان زید سے ملنے گئے تو زید کا غلام وھیب گیت گارہا تھا، عثمان کو اواز پسند ائی اسکا ہزار درہم سالانہ وظیفہ مقرر کردیا، زید عثمان کے شدید حمایتی تھے، انکی موت کی تاریخ میں اختلاف ہے 42، سے 55 تک لکھا گیا ہے، مروان نے انکی نماز جنازہ پڑھائی، ابو اسید ساعدی اور کعب بن مالک بھی ان اصحاب میں ہیں جنھوں نے بدر اولی اور دیگر غزوات میں شرکت کی، صرف تبوک اور بدر میں شرکت نہیں کی، ابو اسید قتل عثمان سے پہلے اندھے ہوگئے تھے، انکی تاریخ انتقال کے بارے میں اختلاف ہے

2 _ حسان بن ثابت انصاری کی کنیت ابو عبدالرحمن تھی، مشھور شاعر قبیلہ خزرج سے تھے، ان کی ماں کا نام فریعہ بنت خالد انصاری تھا، حسان کے بارے میں رسول خدا نے فرمایا تھا، خدا حسان کی اسوقت تک تائید کرے جب تک وہ رسول کی مدح کرتا رہے، حسان نے خوبصورت اسلوب میں اشعار کہے رسول کی تعریف کی، اور کفار کی ہجو کی، حسان بہت بزدل تھے، جنگ خندق کے موقع پر رسول خدا نے حسان کو بچوں اور عورتوں کا نگراں بنایا تھا تاکہ دشمنوں کی نظر سے پوشیدہ رہیں، عورتوں میں صفیہ بھی تھیں، اسی درمیان ایک یہودی قلعہ کی دیوار سے جاسوسی کرنے لگا، صفیہ نے حسان سے کہا اسے موقع نہ دو کہ ہماری خبر ہو، رسول خدا ھم سے مطمئن ہو کر جھاد کر رہے ہیں جاکر اس یہودی کو قتل کردو، حسان نے جواب دیا، اے دختر عبدالمطلب، تم خوب جانتی ہو کہ میں اس میدان کا انسان نہیں ہوں، میرے پاس حوصلہ نہیں، صفیہ نے یہ سنکر خیمے کا ستون لیا اور قلعہ سے نکل کر یہودی کے سر پر مارا اور فاتحانہ قلعے میں داخل ہوئیں، حسان سے کہا، اب جاکر اسکے کپڑے اتار لو، حسان کو جیسے ڈر لگ رہا تھا کہ یہودی مقتول کے ساتھی ہجوم کرکے اجائیں، انھوں نے جواب دیا، اے دختر عبدالمطلب مجھے ان کپڑوں کی ضرورت نہیں حسان اسی بزدلی کی وجہ سے کسی جنگ میں شریک نہیں ہوئے اور اس سعادت سے محروم رہے رسول خدا نے ماریہ کی بہن شیریں حسان کو بخش دی تھی جس سے عبدالرحمن تولد ہوئے، یہ عبدالرحمن رسول خدا کے فرزند ابراہیم کے خالہ زاد بھائی تھے، حسان نے اپنے باپ دادا کی طرح طویل عمر پائی 40 یا 50 یا 54 ، میں ایکسو بیس سال کی عمر میں مرے، اسد الغابہ استیعاب اصابہ دیکھئے کعب بن مالک انصاری قبیلہ خزرج سے تھے، کنیت ابو عبداللہ یا ابو عبدالرحمن تھی، ماں کا نام لیلی بنت زید بن ثعلبیہ خزرجی تھا، کعب نے عقبہ کی رات مکّے میں (بیعت عقبہ) کے موقع پر بیعت کرتے ہوئے رسول خدا کا ہاتھ دبایا تھا کعب نے تمام غزوات میں شرکت کی سوائے بدر و تبوک کے، یہ ان تین افراد ہی تھے جنھوں نے تبوک نہ جانے میں پشیمانی جھیلی اور توبہ کی اور قبولیت توبہ کی ایت اتری، کعب شاعروں کی بڑی عزت کرتے، بیت المال سے بخشش زیادہ کرتے بلا سبب مسلمانوں کا مال دے ڈالتے، اسی لئے یہ دونوں عثمان کے زبردست حمایتی تھے

حضرت علی(ع) عثمان کے پاس گئے اور انھیں نصیحت کی_

لوگ میرے پاس اکر تمھارے بارے میں باتیں کرتے ہیں، خدا کی قسم میں نہیں جانتا کہ تم سے کیا کہوں، کوئی بات تم سے ڈھکی چھپی نہیں، جسے میں بتائوں، تمھیں راستہ سوجھانے کی ضرورت نہیں جو کچھ میں جانتا ہوں تم بھی جانتے ہو تم سے زیادہ نہیں جانتا کہ تمھیں اگاہ کروں_

تم نے رسول کی صحبت پائی ہے، ان سے باتیں سن کر اور دیکھ کر میری طرح بہرہ حاصل کیا ہے، ابوقحافہ اور خطاب کے بیٹے تم سے زیادہ نیک اور شائستہ تر نہیں تھے، کیونکہ تم رسول سے دامادی اور رشتہ داری کی قربت رکھتے ہو، تم رسول کے داماد ہو اسلئے اپنے اپ میں ائو اور اپنی جان سے ڈرو تم اسطرح اندھے ہو کر چل رہے ہو کہ تمھیں بینا کرنا بہت مشکل ہے، اور اسطرح جہالت و نادانی کے کنویں میں گر چکے ہو کہ تمھیں باہر نکالنا مشکل ہے_

عثمان نے جواب دیا_

خدا کی قسم، اگر تم میری جگہ پر ہوتے تو اپنے رشتہ داروں کو نوازنے اور صلہ رحم کرنے کی بنا پر میں تمھیں سرزنش نہیں کرتا، اگر تم اپنے پریشان حالوں کو پناہ دیتے اور جنھیں عمر نے کاموں پر لگایا تھا انھیں ہٹا کر انھیں مقرر کرتے تو میں تمھاری ملامت نہ کرتا_

تمھیں خدا کی قسم ہے، اخر تمھیں بتائو کیا مغیرہ بن شعبہ کو جو کسی طرح بھی لائق نہ تھا، عمر نے حکومت نہیں دی تھی_

کیوں صحیح ہے

تب اخر کیوں اب جبکہ میں نے اپنے رشتہ دار فرزند عامر کو گورنری دیدی ہے تو مجھے ملامت کر رہے ہو؟

تمھیں یہ بتانا ضروری ہے کہ جب عمر کسی کو حکومت دیتے تھے تو پورے طور سے اس پر حاوی رہتے تھے، پہلے اسے اپنے پائوں تلے روند لیتے تھے، جب اسکے خلاف شکایت ملتی تو اس پر سختی کرتے، اسے حاضر ہونے کا نوٹس دیتے، اور اس بارے میں سخت کاروائی کا مظاہرہ کرتے تھے، لیکن تم نے یہ سب کچھ نہیں کیا، بلکہ اپنے رشتہ داروں کے سامنے ضعف نفس اور نرمی کا مظاہرہ کر رہے ہو_

کیا یہ لوگ میرے رشتہ دار تمھارے بھی رشتہ دار اور اپنے نہیں ہیں (بیان کیا جا چکا ہے کہ بنی امیہ اور بنی ہاشم چچیرے بھائی ہیں)

ہاں، اپنی جان کی قسم، یہ میرے قریبی رشتہ دار ہیں لیکن ان کے پاس فضیلت و تقوی نام کی چیز نہیں_

ان کے مقابل دوسروں کو میرے نزدیک امتیاز حاصل ہے۔

کیا عمر نے معاویہ کو حکومت نہیں دی تھی ؟

معاویہ اپنے سارے وجود سے عمر سے لرز تا تھا، ان کا مطیع وفرمان بر دار تھا، وہ عمر کے غلام یر فا سے اتنا ڈر تا تھا جتنا عمر سے نہیں ڈر تا تھا لیکن وہ بھی اج کل من مانی کر رہا ہے، کاموں میں بے اعتنائی برت رہا ہے جدھر چاہتا ہے خواہشات کے گھوڑے دوڑاتا ہے اور تمھاری اطلاع کے بغیر جو چاہتا ہے کر ڈالتا ہے اور لوگوں سے کہتا ہے کہ یہی عثمان کا حکم ہے اس کسمپرسی کی عوام شکایت کرتے ہیں تو تم میں ذرا بھی جنبش نہیں ہوتی، اور نہ کوئی اقدام کرتے ہو (1)

حضرت علی (ع) نے یہ فرمایا اور عثمان کے پاس سے اٹھکر چلے گئے، حضرت علی کے جانے کے بعد عثمان منبر پر گئے اور تقریر کے درمیان کہا، ہر چیز کے لئے افت ہے اور ہر کام کے لئے نقصان ہے، اس امّت کی افت اور نقصان ہے پارٹی بندی اور عیب جوئی کرنے والے لوگ جو ظاہر داری میں وہ کام کرتے ہیں جو تم پسند کرتے ہو اور چھپے چوری ایسی حرکتیں کرتے ہیں جسے تم پسند نہیں کرتے، شتر مرغ کی طرح ہر اواز پر دوڑ پڑتے ہیں اور بہت دور کے گھاٹ کو پسند کرتے ہیں_

خدا کی قسم تم لوگ ایسے ہو کہ انھیں چیزوں کو عمر کے زمانے میں مان لیتے تھے میرے زمانے میں تنقید کرتے ہو، اور حکم سے سر تابی کرتے ہو، حالانکہ عمر تمھیں پیروں سے روندتے تھے، اپنے ہاتھوں سے تمھارے سر کوٹتے تھے، اپنی زبان کی تیزی سے تمھاری جڑ اکھاڑ پھینکتے تھے تم لوگ بھی جان کے خوف سے ان کے فرماں بر دار رہتے_

لیکن میں ہوں کہ تمھارے ساتھ نرمی اور ملائمت کا برتائو کرتا ہوں، اپنی زبان اور ہاتھ کو تاہ کر لئے ہیں، تو میرے اوپر سختی کر رہے ہو میری نافرمانی کر رہے ہو_

اس موقع پر مروان نے بھی کچھ کہنا چاہا لیکن عثمان نے کہا، چپ رہو (2)

---

1_ قارئین کی توجہ ان دونوں سابقین اسلام کی باتوں کی طرف موڑنا چاہتا ہوں، خاص طور سے عثمان کے دلائل کی طرف جو مسلمانوں کے خلیفہ ہیں اور حضرت علی کے اعتراضات کے جواب میں کہتے ہیں کہ مغیرہ بن شعبہ نالائق تھا لیکن اسے عمر نے حکومت دی، فرزند عامر کو خود عثمان اور دوسرے تمام لوگ نالائق سمجھ رہے ہیں، لیکن اسے حکومت دیدی، معذرت میں صلہء رحم کا حوالہ دے رہے ہیں، معاویہ کو حکومت دیدی جبکہ پورے طور سے جانتے ہیں کہ مسلمان کے بیت المال کو لوٹ رہا ہے، مسلمانوں پر ظلم وتعدی کر رہا ہے (سر دار نیا)

2_ بلاذری ج 5 ص 60 ، تاریخ طبری ج 5 ص 96 ، ابن اثیر ج 3 ص 63 ، ابن ابی الحدید ج 1 ص 303 ، ابن کثیر ج 7 ص 168

## مروان حکم

چونکہ ان تفصیلات میں مروان کانام کئی جگہوں پر ایاہے اسلئے مناسب ہے کہ اس مشہور شخصیت کا تعارف کر دیاجائے کیونکہ اسکے بعد بنی امیہ کی سلطنت اسی کو ملی_

یہ مروان اس حکم بن ابی العاص کابیٹاہے جسکاہم نے ( ولید کی گورنری ) کے ذیل میں تعارف کرایاہے، مروان کی کنیت ابو عبد الملک تھی، جب اسکے باپ حکم کو فرمان رسول(ص) کے مطابق طائف جلاوطن کیاگیایہ بچہ ہی تھا، یہ اپنے باپ اور بھائیوں کے ساتھ عثمان کی خلافت کے زمانے تک جلاوطنی کی زندگی گذارتارہا، لیکن جب عثمان خلیفہ ہوئے توان سب کو مدینہ بلالیا، مروان کو اپنے سے قریب کرلیااور کتابت دیوان (سکریٹری) کاعہدہ بھی دیدیا مروان کاخلیفہ کے یہاں رسوخ ہی اصل وجہ ہے عثمان کی بدبختی اور لوگوں کی رنجش کی، بالاخر لوگوں نے بغاوت کردی_

جس زمانے میں بلوائیوں نے عثمان کا محاصرہ کرر کھاتھا، مروان باغیوں سے نرمی کے بجائے پیکار پر امادہ ہوگیا، اس جھڑپ میں اسکی گردن پر شدید چوٹ ائی اور گردن کی ایک رگ ٹوٹ گئی وہ اخر عمر تک اس چوٹ کی وجہ سے گردن کی کجی جھیلتارہا،لوگ تمسخر کے طور پر خیط باطل کہتے تھے_

اسکے بھائی نے مروان کی بیوی کیلئے یہ اشعار کہے ہیں:

فواللہ ماادری وانی لسائل

حلیلۃ مضروب القفاکیف تصنع

لحااللہ قوماامر واخیط باطل

علی الناس یعطی مایشاء ویمنع

ایک دن حضرت علی(ع) نے مروان کو دیکھ کر فرمایا:

( تجھ پر افسوس ہے، اور امت محمد (ص) جو کچھ تیرے بچوں سے جھیلے گی اس پر افسوس ہے )

مروان جنگ جمل میں، حضرت علی(ع) کے خلاف لشکر عائشہ میں شامل تھاجب معاویہ کو حکومت ملی تو اسے مدینہ مکّہ اور طائف کا گورنر بنادیا، لیکن 48ھ میں اس کو ہٹا کر سعد بن ابی العاص کو گورنر بنادیا_

جس وقت معاویہ بن یزید بن معاویہ کا شام میں انتقال ہوگیااور اس نے کسی کو اپنا جانشین نہیں بنایاتوشام والوں نے مروان کی بیعت کرلی، لیکن ضحاک بن قیس فہری اور اسکے دوستوں نے عبد اللہ بن زبیر کی بیعت کرلی، نتیجے میں مروان اور ضحاک کے درمیان ( مرج راھط دمشق ) میں گھمسان کی جنگ ہوئی ضحاک قتل کیاگیااور شام ومصر

مروان کے زیر نگین اگئے، اسکے بعد تمام مملکت اسلامی پر قبضہ کرنے کیلئے اس نے یزید کی زوجہ سے شادی کرلی

ایک دن مروان نے یزید کے بیٹے خالد کو غصہ میں ( یاابن رطبتہ الاست (1)) کہکے پکارا، خالد نے جواب دیاتوامانت رکھنے والوں کے لئے خائن ہے، پھر جاکر اپنی ماں سے شکایت کر کے سارامسئلہ بیان کیاخالد کی ماں نے اسکوخوداپنی توہین سمجھ کر بیٹے سے کہا:

یہ بات اپنے ہی تک رکھو، خاص طور سے مروان نہ سمجھے کہ تم نے مجھ سے کہاہے اس نے گالی کے بدلے میں اپنی کنیز.وں سے تنہائی میں منصوبہ بیان کر کے ان سے مدد چاہی اور انتظار کرنے لگی، جیسے مروان کمرے کے دروازے پر ایا اس نے زمین پر پٹک دیا، خالد کی ماں نے خود کمبل اسکے منہ پرڈال دیااور بیٹھ گئی، اتنی دیر بیٹھی رہی کہ مروان مرگیا_

مورخوں نے لکھاہے کہ مروان ان چندلوگوں میں ہے جو بیوی کے ہاتھوں ماراگیا(2) اسکے اخلاق، معتقدات اور طرز تفکر کی ساری باتیں اگلے صفحات میں ائینگی_

---

1_ انتہائي غیر مہذب اور گندی گالی ہے

2_ حالات مروان کے لئے اسد الغابہ ج 4 ص 384 اور اسیتعاب واصابہ دیکھئے

# مقدمہ مترجم

محترم قارئین کے پیش نظر موجودہ کتاب "احادیث ام المومنین عائشہ" کا ترجمہ ہے، کتاب کا متن مشہور محدث علامہ مرتضی عسکری نے لکھاہے_

مولف کتاب کے مذہبی، معاشرتی وعلمی خدمات اس قدر ہیں کہ دوست اور دشمن سبھی تحسین وستائشے کرتے ہیں، جنکی تفصیل کیلئے مستقل کتاب کی ضرورت ہے_

انہیں جناب کی علمی وثقافتی خدمات کا ایک نمونہ، احادیث ام المومنین عائشہ ہے، دانشور مولف نے اس کتاب میں عائشہ کے انکار وعقاید اور اوصاف واخلاق کو بھرپور طریقے سے واضح کرکے ان کی نفسیات قارئین کے سامنے مجسم کردی ہیں عائشہ کے واقعی چہرے سے انھیں واقفیت ہوجاتی ہے_

عائشہ کی حیات وزندگی پر مشتمل یہ کتاب ان کے زمانے میں پیش انے والے اہم واقعات وحوادث کا تجزیہ پیش کرتی ہے_

لیکن محترم مولف کا اس کتاب لکھنے سے اصل مقصد یہ نہیں کہ عائشہ کے حالات زندگی لکھے جائیں، بلکہ بلندتر اور وسیع تر مقصد پیش نظر ہے، وہ چاہتے کہ وہ احادیث جو عائشہ سے مروی ہیں انکا تحلیل وتجزیہ کیاجائے، انکا صحت وسقم اور وقعت واعتبار کی حدیں واضح کی جائیں_

اس عمیق اور وسیع الذیل بحث سے قبل اس کتاب میں مقدمہ کے عنوان سے بعض ان تاریخی حوادث کا تذکرہ کیاگیاہے جن میں عائشہ نے مداخلت کی، مولف نے ان کا تحلیل وتجزیہ کرکے اخلاقی حالت شخصیت اور جس راوی نے اسے بیان کیاہے اسکا واقعی قیافہ پیش کیاہے جس سے روایات کی قدروقیمت اور عیار ومیزان واضح ہوتاہے_

مولف محترم نے انھیں وقائع سے بھرپور حیات عائشہ کے تجزیے کو مقصد قرار دیتے ہوئے یہ کتاب لکھی ہے، اور انھیں متعدد فصلوں پر تقسیم کیا، ان میں حساس ترین مندرجہ ذیل تین قسمیں ہیں_

1_ عائشہ، عثمان کے زمانے میں

2_ عائشہ، حکومت علی کے زمانے میں

3_ عائشہ، حکومت معاویہ کے زمانے میں

حصّہ اوّل کا ترجمہ، فاضل ارجمند جناب اقای سردار نیا کے قلم سے ہوا ہے، اور نقش عائشہ در تاریخ اسلام کے نام سے شائع ہوا، حصّہ دوم بھی مولف محترم کے حکم سے ترجمہ کیا گیا ہے، جو موجودہ کتاب کی شکل میں، قارئین کے پیش نظر ہے، اسکا تیسرا حصّہ بھی خدا کی مدد سے جلد ہی شائع کیا جائے گا_



اخر میں چند باتوں کی یاد دہانی ضروری معلوم ہوتی ہے_

1_ چونکہ اصل کتاب عربی میں ہے، فارسی داں حضرات میں چند ہی اس سے استفادہ کرسکتے تھے، فارسی زبان میں ترجمہ ہونے سے اسکی افادیت عام ہوگئی، اسکا مقصد یہی ہے کہ تمام لوگ اس سے بہرہ مند ہوسکیں، اس لئے جہاں اصل مطلب میں ضرورت سمجھی گئی، توضیحی حواشی کا اضافہ کیا گیا، تا کہ وہ تمام لوگ بھی استفادہ کرسکیں جنھیں تاریخی اصطلاحات سے پوری اشنائی نہیں رکھتے_

2_ مندرجہ بالا مقصد کے پیش نظر ترجمہ ٔ کتاب کے سلسلے میں ازاد اسلوب اختیار کیا گیا ہے_

3_ ممکن حد تک مولف کے مقصد کا تحفظ کرتے ہوئے مطالب کو ایک دوسرے سے علحدہ کردیا گیا ہے، کہیں کہیں اصل کتاب کے مطالب میں اضافہ بھی کیا گیا ہے تا کہ قارئین کو تھکن کا احساس نہ ہو

4_ اگر قارئین کرام درمیان مطالب تاریخی فقروں میں تکرار کا مشاہدہ کریں تو اسے عیب اور نقص نہ سمجھیں، کیونکہ اس کتاب کے محترم مولف نے محض ایک تاریخی تسلسل کے بیان پر اکتفا نہیں کیا ہے، بلکہ وہ چاہتے ہیں کہ حوادث تاریخی کو واضح انداز میں بیان کرکے حقائق کو روشن اور نمایاں کریں، اس بلند مقصد کیلئے ناگریز تھا کہ حادثات وواقعات کے تسلسل کو تھوڑے فرق کے ساتھ مختلف اسناد کے پیش نظر متعدد کتابوں کے حوالے سے درج کئے جائیں، تا کہ تمام جزئیات سامنے اجائیں_

اسی وجہ سے اس کتاب میں بعض واقعات تاریخی کے مدارک وماخذ کے اختلاف کی وجہ سے تکرار پیدا ہوگئی ہے، ظاہر ہے کہ یہ تکرار نقص یا عیب نہیں سمجھی جاسکتی بلکہ اس قسم کے اسلوب تحریر کو خوبی واعتبار کے حساب میں رکھا جاتا ہے تا کہ جن حقائق کو پیش کیا جارہا ہے وہ زیادہ سے زیادہ واضح ہوسکیں_

**"واللہ ولی التوفیق وھو یھدی السبیل"**

**محمد صادق نجمی_ ھاشم ہریسي**

**قم المقدسہ 1393ھ**

# مقدمہ مولف

ہمارے پیش نظر جو تحقیق و تجزیہ ہے اسکا مقصد نہ تو علم کلام کے درپئے ہونا ہے نہ فقہی یا تاریخی اور دوسرا کوئی مقصد واضح لفظوں میں کہا جائے کہ ہم نہیں چاہتے کہ کسی گروہ کے عقائد وافکار کی تنقید کریں، یا کسی دوسرے گروہ کے عقائد کے بارے میں صفائی دیں یا اسکی طرفداری کریں، ہم یہ بھی نہیں چاہتے کہ کسی کی ستائشے و تعریف اور دوسرے کی مذمت و بدگوئی کریں_

پھر ہم یہ بھی نہیں چاہتے کہ کوئی فقہی بحث چھیڑ کے حکم قتل اسلامي اسلامي فقہ کے اعتبار سے تحلیل و تجزیہ کریں، یہاں تک کہ ہمارا مقصد تاریخ نویسی بھی نہیں ہے کہ ہمیں اس بات کی ضرورت ہو کہ تمام تاریخی حوادث کو تفصیل سے نقل کریں_

بلکہ ہمارا مقصد یہ ہے کہ بعض تاریخی حوادث کو مدارک اصلي واولین کو معتبر کتب تاریخ سے نقل کرکے قارئین کرام کے حوالے کردیں تا کہ ان کا مطالعہ کرکے عائشہ کی شخصیت اور واقعی قیافہ پہچان سکیں، ان کے افکار وعقائد اور روحانی علامتوں کو سمجھ سکیں، نتیجے میں ائندہ زیر بحث انے والی انکی روایات واحادیث کی قدر وقیمت اور اعتبار واضح ہوسکے گا، اس طرح انکی احادیث کے تحقیق و تجزیے کی راہ ہموار ہوگی_

یہی وجہ ہے کہ ہم نے اس کتاب میں ان حوادث کو نظر انداز کیا ہے جو ہماری بحث و تحقیق سے ربط نہیں رکھتے تھے، صرف انھیں وقائع و حوادث تاریخی کو نقل کیا ہے جو میرے مقصد سے مربوط ہیں، کیونکہ اس قسم کی واقعات نقل کرنے سے عائشہ کی عجیب اور پیچیدار شخصیت اور انکا سیاسی و فکری تدبر نمایاں ہوتا ہے، کہ وہ لوگوں کے افکار اپنی طرف مائل کرنے کی کسقدر مہارت رکھتی تھیں، کسطرح دو خلفاء کے پائے حکومت کو متزلزل کرڈالا، ان میں سے ایک (عثمان) کو قتل کرنے کا فتوی صادر کیا اور اپنا فتوی موثر بنانے کی راہ ہموار کی، کیونکہ اگر انھوں نے فتوی نہیں دیا ہوتا تو عثمان قتل نہ ہوتے، خلیفہ کا خون بہانے اور مرتبہء خلافت کی ھتک و حرمت برباد کرنے کی جرائت نہ ہوتی_

پھر یہ کہ انہوں نے کس طرح اپنی سیاسی سوجھ بوجھ سے عثمان کے قتل ہونے کے بعد تیزی کے ساتھ، بڑی اسانی سے، ان سے اپنی سابقہ دشمنی وعداوت کے لباس کو بدل کر، ان کے خون کا بدلہ لینے اور طرفداری کرنے کا مظاہرہ کیا_

جی ہاں_ عائشہ ایسی ہی زیرک اور ماہر تھیں کہ انہوں نے واقعی قاتل سے اپنی بیزاری ظاہر کی اور اپنے کو

5

ان کاطرفدار، اور قصاص لینے والا، متعارف کرایاانتہائی تعجب کی بات تو یہ ہے کہ انہوں نے عثمان کے قاتلوں اور دشمنوں کوان کے دوستوں اور فرزندوں کے ساتھ ایک ہی لشکر مین ایک ہی صف میں کھڑا کر دیا، اسطرح عثمان کی خونخواہی کالشکر ترتیب دیدیا_

واقعی وہ بڑی مہارت رکھتی تھیں، کہ حضرت علی(ع) قتل عثمان میں ذرہ برابر بھی شریک نہیں تھے، انھیں پر قتل کاالزام تھوپ دیااور انھیں کو قاتل کی حیثیت سے متعارف کرایا، انکی وہ سابقہ عظمت وبزرگی جو انھیں اسلامی معاشرے میں حاصل تھی، انھیں یکسر حرف غلط بناکر عوام کوان کے خلاف بغاوت پر امادہ کر دیا_

جی ہاں، یہ بے نظیر سیاسی صلاحیت اور عجیب وغریب توانائي عائشہ ہی سے مخصوص ہے، جنکانام تاریخ میں مشہورہ ہوگیا، اور برجستہ شخصیت تاریخی حیثیت سے پیش کیاجاتاہے_

افسوس کی بات یہ ہے کہ اج تک عائشہ کے بارے میں ان کے کردار کا صحیح طریقے سے تحلیل وتجزیہ نہیں کیاگیاہے، نہ انکاواقعی قیافہ نمایاں کیاگیاہے، اس بارے میں بہت سے حقائق سے پردہ نہیں اٹھایاجاسکا_

اب میں خدائے تعالی سے دعاکرتاہوں کہ ہماری اس راہ میں مدد فرمائے، کہ میں اس تاریک گوشے کوواضح کرسکوں، ان حقائق سے پردہ اٹھاسکوں، عائشہ کی شخصیت جیسی کہ ہے، اسکی نشاندہی کرسکوں، تاکہ اس طرح انکی احادیث کی قدروقیمت اور حدودواعتبار معلوم ہوسکے_

سید مرتضی عسکري

6

# بیعت کے بعد

## حساس ترین فراز

جس وقت عثمان قتل کردئے گئے، اور مسلمانوں کے تمام معاشرتی وسیاسی اموران کے ہاتھوں میں واپس اگئے، خلیفہ کی بیعت ہونے کی وجہ سے انکی گردنیں محدوداور دوسرامنتخب کرنے کی راہ مسدود تھی، جب وہ اس سے رہائي پاگئے توسب نے باہم حضرت علی(ع) کی طرف رخ کیااپ کے گرد ہجوم کرلیاکہ اپ کی بیعت کرکے اپکوخلیفہ منتخب کرلیں_

طبری نے اس واقعے کویوں لکھاہے کہ:

رسول خدا(ص) کے اصحاب حضرت علی(ع) کے سامنے اکر عرض کرنے لگے کہ یا علي مسلمانوں کے خلیفہ عثمان قتل کر دئے گئے، اور اج بھی تمام مسلمان ایک امام اور سر پرست کیلئے مجبور وناچار ہیں، اور انکی سرپرستی کے لئے اپ سے زیادہ موزوں اور لائق تر ہم کسی کو نہیں جانتے ،کیونکہ اسلام میں اپ کی سابقہ زندگی سب سے زیادہ مفید اور رسول خدا(ص) سے قرابت بھی سب سے زیادہ ہے_

امیر المومنین نے انھیں جواب دیا:

نہیں، تم لوگ ہمیں یہ پیشکش ہرگز نہ کرو، خلافت میرے گلے مت منڈھو، کیونکہ میرے لئے خلیفہ کا مشیر اور وزیر، ہونا اس سے کہیں بہتر ہے کہ میں کرسی خلافت پر ٹیک لگائوں_

اصحاب نے کہا: نہیں، خدا کی قسم، ہم اپ سے دستبردار نہیں ہونگے جب تک اپ ہماری قبول نہ کرلیں_

حضرت علی(ع) نے فرمایا: اب جبکہ میرے لئے تمھاری بیعت قبول کرلینے کے سوا چارہ نہیں، تو ہونا یہ چاہیئے کہ مراسم بیعت مسجد میں تمام مسلمانوں کی رضا اور رغبت سے ظاہر بظاہر ہو_

اس کے بعد طبری نقل کرتا ہے:

تمام مسلمانوں نے، جن میں طلحہ وزبیر بھی تھے، حضرت علی کے اس ہجوم کی شکل میں ائے اور یوں کہا:



یا علی ہم اپ کے پاس اسلئے ائے ہیں کہ اپ کی بیعت کریں، اور اپ کو خلافت وامامت کے لئے چن لیں_

امیر المومنین نے ان لوگوں کے جواب میں فرمایا:

مجھ سے باز ائو، مجھے میرے حال پر چھوڑ دو، کیونکہ مجھے خلافت وحکومت کی ضرورت نہیں ہے، میں بھی تمھاری ہی طرح ایک مسلمان ہوں، جسے بھی اس عہدے کیلئے مناسب دیکھو اسکے ہاتھ پر بیعت کرلو، خدا کی قسم میں بھی اس پر راضی ہو جائوں گا، اور تمھارے اس اقدام پر کسی قسم کا اعتراض نہیں کروں گا_

لیکن وہ حضرت علی(ع) کے ارشاد پر راضی نہ ہوئے، انھوں نے بڑی سختی کے ساتھ زور دیتے ہوئے کہا:

یا علی، خدا کی قسم، ہم اپ کے سوا کسی کو بھی مسلمانوں کی رہبری وپیشوائي کے لئے منتخب نہ کریں گے_

اس کے بعد طبری لکھتا ہے:

عثمان کے قتل ہونے کے بعد عوام جتھ بنا کر اجتماعی شکل میں کئی مرتبہ حضرت علی کے پاس ائے، اور ان سے تقاضہ کیا کہ مرتبہ خلافت کو قبول کر کے مسلمانوں کی حکومت اپنے ہاتھ میں لے لیں، لیکن امیر المومنین نے ان لوگوں کے تقاضوں کا اثبات میں جواب نہیں دیا، انکی خواہش پوری نہیں کی، مسلمانوں نے اخری بار ان کے پاس اکر کہا کہ، یا علی، اگر خلیفہ کے انتخاب وتعین کا معاملہ اس سے زیادہ طول پکڑے گا تو مسلمانوں کے انتظامی معاملات چوپٹ ہو جائیں گے، اس صورتحال میں اپ جیسے لائق سرپرست کیلئے لازم ہو جاتا ہے کہ مسلمانوں کے امور کی اصلاح فرمائیں، انکی اجتماعیت کی طوفان زدہ کشتی کو نجات ورہبری کے ساحل پر لگائیں، اب یہاں پر حضرت علی نے لوگوں کو مثبت اور کارگر جواب دیا اپ نے فرمایا:

تم لوگوں نے حد سے زیادہ میرے اوپر دبائو ڈالا، حد سے زیادہ اصرار کیا، میرے سوا کسی کو قبول کرنے پر امادہ نہیں ہو، تو اب میری بھی ایک پیشکش ہے، اگر تم لوگوں نے اسے قبول کیا تو میں بھی تم لوگوں کی بیعت قبول کرنے پر امادہ ہوں، ورنہ کبھی تم لوگوں کی بیعت قبول نہ کروں گا، نہ خلافت کا سنگین بوجھ کاندھے پر لونگا_

انھوں نے کہا: یا علی، اپ جو فرمائیں ہمیں جان ودل سے قبول ہے، پھر سارے عوام مسجد کی طرف چلے، وہاں مجمع ہوا، حضرت علی بھی مسجد میں تشریف لائے، منبر پر جا کر اسطرح گفتگو شروع کی_

اے لوگو میں نہیں چاہتا کہ کرسی خلافت پر بیٹھوں اور تم پر حکومت کروں، لیکن اخر کیا کروں؟ تم لوگ مجھے

نہیں چھوڑتے میرے کاندھے پر یہ سنگین بوجھ ڈالنا ہی چاہتے ہو_

یں پہلے سے تم لوگوں کے سامنے یہ خاص بات رکھ دینا چاہتا ہوں اور تم سے اس پر عہد لینا چاہتا ہوں کہ میری خلافت کے دوران یہ دو باتیں سختی سے عملی جامہ پہن لینگی کہ:

1_ طبقاتی امتیازات ختم ہو جائیں گے_

2_ تمام مسلمانوں کے درمیان مساوات کا سختی سے نفاذ ہو گا، ہاں، میری خلافت کے زمانے میں اس قانون کو عام ہونا چاہیے، یہاں تک کہ میں بھی، جو تمھارا حاکم ہوں، تمھارا بیت المال اور دولت کے تمام اختیارات میرے قبضے میں ہیں، میں بھی حق نہیں رکھتا کہ دوسرے لوگوں کے حقوق سے ایک درہم زیادہ لے لوں، پھر امام نے مزید فرمایا، اپنی حرص و طمع کے دانت کند کر لو، کسی قسم کے معاشرتی امتیاز کی توقع نہ رکھو، مجھ سے اضافی حقوق نہیں لے سکو گے، کیا تم لوگ ان متذکرہ شرائط پر میری خلافت سے راضی ہو؟ سب نے ایک زبان ہو کر کہا، ہاں، یا علي

اس وقت امیر المومنین نے دعا کی، خدایا تو اس عہد پر گواہ رہنا، اسکے بعد مسلمانوں کے ہاتھ بیعت کیلئے بڑھنے لگے اور مراسم بیعت شروع ہوئے (1)

بلاذری کہتا ہے: گروہ در گروہ مسلمان تیزی اور کامل اشتیاق کے ساتھ حضرت علی (ع) کی طرف بڑھنے لگے، وہ یہ بھی نعرے لگا رہے تھے، ہمارے علی امیر المومنین ہیں ہمارے علی امیر المومنین ہیں، ہمارے علی امیر المومنین ہیں_

یہ نعرے لگاتے ہوئے علی (ع) کے گھر میں داخل ہوئے اور کہا:

یا علی، اپ خود بہتر جانتے ہیں کہ مسلمانوں کے لئے حاکم ہونا ضروری ہے، ہم نے بھی اپ کو اپنا پیشوا، امام بنایا ہے اب ہم ائے ہیں تا کہ اپ کی بیعت کریں اور اسلامی خلافت کے معاملات و حالات اپ کے حوالے کریں_

حضرت علی (ع) نے ان کے جواب میں فرمایا:

خلیفہ اور امام کا انتخاب صرف تمھارے اجتماع سے انجام پذیر نہیں ہو سکتا، بلکہ ان لوگوں کو بھی شریک ہونا چاہیئے

---

1_ طبری ج 5 ص152 ، کنزل العمال ج 3 ص 161 ، ترجمہ فتوح ابن اعثم ج 2 ص243

جو جنگ بدر میں شامل تھے، یا جنھیں سبقت اسلامی کا شرف حاصل ہے، انھیں کی رائے اور مشورے سے خلیفہ متعین ہو تا ہے _

جس وقت حضرت علی (ع) کی بات بدری صحابہ کے کانوں میں پڑی وہ تمام لوگ بھی اپ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور کہنے لگے _

یا علی ہم نے اپ کو منتخب کیا، ہاں، اپ ہی کو _

کیونکہ اپ کے ہوتے کسی کے لئے خلافت سزاوار نہیں، اور اس جگہ کے لئے اپ سے زیادہ بہتر اور موزوں دوسرا کوئی شخص نہیں _

حضرت علی (ع) نے جب انکی بات سنی اور انکی رائے حاصل کرلی تو منبر پر تشریف لے گئے، اور لوگوں کو خبر دار کیا کہ میں نے خلافت قبول کرلی ہے، مسلمانوں کے ہاتھ حضرت علی (ع) کی طرف بڑھنے لگے اور مراسم بیعت کا اغاز ہو گیا، طلحہ پہلے شخص تھے جنھوں نے حضرت علی (ع) کی بیعت کی، اتفاق سے ان کا ہاتھ شل تھا، کہتے ہیں کہ اس عیب پر حضرت علی (ع) نے بدشگونی سمجھی اور فرمایا، دیر نہیں گذرے گی کہ یہ اپنا عہد توڑ ڈالے گا (1)

لیکن طبری نقل کرتا ہے کہ، جس وقت طلحہ نے حضرت علی (ع) کی بیعت کی حبیب بن ذویب نے دیکھ کر کہا، یہ بیعت پوری نہ ہو گی کیونکہ پہلا ہاتھ جو بیعت کیلئے بڑھا ہے ناقص اور معیوب ہے (2) لیکن جو بھی صورت ہو، مدینے والے اس بیعت کو طلحہ کے مشلول ہاتھ کی وجہ سے بدشگونی سجھ رہے ہوں لیکن عائشہ نے اس کو نیک شگونی خیال کیا، اور خوشحال ہو کر کہا کہ اب مدینے والے طلحہ کے اس ناقص ہاتھ پر بیعت کرکے انھیں کو خلیفہ منتخب کریں _

## جب فرمان قتل، انتقام میں بدل گیا

خلافت عثمان کے اخری ایام میں عائشہ حالات خلافت سے سخت کبیدہ خاطر ہو گئی تھیں، کیونکہ دو خلافتوں کے زمانے میں وہ جن حالات سے بہرہ مند تھیں، ان سے قطعی محروم ہو چکی تھیں، یہی وجہ تھی کہ عائشہ نے مخالفت عثمان کا پرچم بلند کیا تھا، اس مہم میں جٹ گئیں، شہروں شہروں خطوط لکھے تاکہ عثمان کے روش سے مسلمانوں میں جو برہمی

---

1_ انساب الاشراف ج 1 ص70 ،حاکم ج 3 ص114

2_ طبری ج 1 ص153

ہے وہ شورش اور انقلاب کا روپ دھارلے جب اتش فتنہ مشتعل اور اپنے کو کامیاب دیکھا تو مکّہ کی راہ لی وہیں سکونت پذیر ہو گئیں اور ہر لحہ قتل عثمان اور بیعت طلحہ کا انتظار کرنے لگیں_

اس سلسلے میں طبری لکھتا ہے:

ایک دن اخضر نام کا شخص مدینے سے مکّہ گیا، عائشہ نے اسے دیکھ کر پوچھا مدینے کا کیا حال ہے ؟

اخضر نے جواب دیا، عثمان نے مصر والوں کو قتل کر ڈالا

عائشہ چلّائیں، اناللہ وانا الیہ راجعون، واقعی اب عثمان نے اپنی سرکشی اس حد کو پہونچادی ہے کہ جو لوگ، اپنے حق کے لئے ظلم کے خلاف کھڑے ہوئے ہیں انھیں قتل کر ڈالتا ہے ؟ خدا کی قسم میں اس ظلم و زیادتی پر کبھی راضی نہیں ہوں گی ؟

اس کے بعد ایک دوسرا شخص ایا، عائشہ نے اس سے بھی پوچھا تم نے مدینے کے کیا حالات دیکھے ؟

اس نے جواب دیا، مصر والوں نے عثمان کو قتل کر ڈالا، عائشہ نے کہا، کتنی حیرت کی بات ہے کہ اخضر نے قاتل کو مقتول سمجھ لیا تھا، اسی تاریخ سے عربی زبان میں یہ کہاوت بنگئی کہ فلاں شخص تو اخضر سے بھی زیادہ جھوٹا ہے_

بلاذری لکھتا ہے:

جس وقت قتل عثمان کی خبر مکے میں عائشہ کو ملی تو حکم دیا کہ مسجد الحرام میں ضمیہ لگا یا جائے، انھوں نے خیمے میں جا کر یہ خطبہ دیا_

اے لوگو، سمجھ لو کہ میں عثمان کی روش کی وجہ سے پیش گوئی کرتی ہوں کہ وہ ایک دن اپنی قوم اور مسلمانوں کے ہاتھوں بد بختی کا شکار ہو گا، جسطرح ابو سفیان جنگ بدر میں اپنی قوم کے ہاتھوں بد بختی کا شکار ہوا_ (1)

اکثر مورخین نے لکھا ہے کہ جس وقت عثمان کی خبر مکے میں عائشہ کو ملی تو کہا، عثمان رجعت خدا اسے دور ہو، وہ اپنے کالے کرتوتوں کی وجہ سے تباہی گھاٹ لگا، کیونکہ خدا تو کسی پر بھی ظلم نہیں کرتا_

کبھی کہتیں، خدایا اسے اپنی رحمت سے دور کر دے اسکے گناہوں کی وجہ سے ورطۂ ہلاکت میں جھونک

---

1_ انساب ج 5 ص 91 ، کنزالعمال ج 3 ص 161

دے، اسطرح وہ اپنے کیفر کردار کو پہونچ گیا، اے لوگو، قتل عثمان کی وجہ سے تم ہر گز غمگین نہ ہو، قوم ثمود کا احمر جس نے ناقہ ءصالح پئے کیا تھا اور قوم ثمود کو ہلاکت میں ڈالا تھا، عثمان بھی اسی طرح تمھارے درمیان باعث فساد و اختلاف نہ بن جائے

اگر عثمان قتل ہو گیا تو یہ لو، یہ طلحہ موجود ہے، یہ تمام لوگوں میں سب سے لائق اور بہتر شخص ہے، اسی کی بیعت کر لو اور اختلاف و تفرقہ سے بچو_

عائشہ ان باتوں کے بعد جس قدر جلد ممکن ہو اتیزی سے مدینے کی طرف چلیں، راستے بھر مدینے کے اوضاع وحالات کا پتہ لگاتی رہیں، لیکن طلحہ کے خلیفہ ہونے میں ان کو ذرا بھی شک وشبہ نہ تھا(1)

عائشہ نے مدینے کی راہ تیزی سے طئے کی وہ اس فکر میں غلطاں تھیں، وہ بدبداتی رہیں_

(عثمان وہی یہودی شخص، عثمان اپنی عیاریوں اور حماقتوں کا مجموعہ، رحمت خدا اسے دور ہو عثامن کو الگ کرو_ مجھ سے طلحہ کی بات کرو، وہی جو میدان جنگ کا شیر ہے، میرے چچیرے بھائی طلحہ کی بات مجھ سے کرو، اے طلحہ کیا کہنا تمھارے باپ کا جس نے تمھارے جیسا فرزند پیدا کیا لوگوں نے بڑا اچھا انتخاب کیا ہے، انھوں نے صرف طلحہ کو خلافت کیلئے مناسب سمجھا، اسی کو خلافت کے لئے منتخب کیا، ہاں صرف وہی اسکے لائق بھی ہے، گو یا دور سے میری انکھیں دیکھ رہی ہیں کہ لوگ بڑھکر اسکی بیعت کر رہے ہیں، میری سواری تیز ھنکائو، تیز ھانکو تا کہ میں اسکے پاس پہونچ جائوں)

عائشہ اسی غوطے میں تھیں، مدینے کی راہ طئے کر رہی تھیں کہ اثنائے راہ عبید بن ام کلاب (2) کا سامنا ہوا، وہ مدینے سے ارہا تھا، اس سے پوچھا، اے عبید مدینے کی کیا خبر ہے؟

عبید نے جواب دیا، لوگوں نے عثمان کو قتل کر ڈالا، اور اٹھ دن بغیر سرپرست رہے_

عائشہ نے جھٹ سے پوچھا، اسکے بعد کیا ہوا؟

---

1_ کیونکہ طلحہ خلیفہ اول کے چچیرے بھائی تھے، اس خاندان کے ہونے کی وجہ سے خلافت سے قربت حاصل تھی، لیکن عائشے ہ نے رسول (ص) کے چچیرے بھائی کے بارے میں یہ رائے ظاہر نہیں کی

2_ عبید قبیلہ لیث کی فرد تھا، اسکا عائشے ہ سے مکالمہ اکثر مورخوں نے لکھا ہے، جیسے طبری ج 5 ص 172 ، ابن اثیر ج 3 ص 80 ، طبقات بن سعد ج 4 ص 88 ، کنز العمال ج 3 ص 16

عبید نے کہا خدا کا شکر کہ بخیر و خوبی کام انجام پا گیا، مسلمانوں نے پوری دل جمعی اور ایک دل و زبان ہو کر علی بن ابی طالب کی بیعت کر لی، انھیں کو امام منتخب کر لیا۔

عائشہ نے کہا، خدا کی قسم، اگر خلافت کا معاملہ علی کے حق میں تمام ہوا ہے تو اسمان پھٹ پڑے، اے عبید تجھ پر افسوس ہے، ذرا غور تو کر، تو کیا کہہ رہا ہے؟

عبید نے کہا: اے عائشہ، اطمینان رکھیئے، واقعہ ایسا ہی ہے، جیسا میں نے بیان کیا۔

عبید کی بات سنتے ہی عائشہ نے صدائے فریاد بلند کی، وہ زور زور سے چلانے لگیں، ہائے واویلا کرنے لگیں عبید نے کہا، اے عائشہ تم علی کی بیعت سے نالاں اور خفا کیوں ہو، خلافت علی سے خوش کیوں نہیں ہو، علی تو خلافت کیلئے سب سے زیادہ سزاوار اور لائق ہیں، علی ہی میں جن کے فضائل و مناقب کا کوئی پاسنگ نہیں

ابھی عبید کی بات یہیں تک تھی کہ عائشہ نے چلا کر کہا، مجھے واپس لے چلو، جتنی جلدی ہو سکے مجھے واپس لے چلو، اسطرح وہ مکہ واپس چلی گئیں، لیکن اپنا پہلا نعرہ جن میں قتل عثمان کا فرمان صادر کیا تھا، اب بدل دیا تھا، اب وہ کہہ رہی تھیں، خدا کی قسم عثمان بے گناہ اور مظلوم قتل کئے گئے ہیں، مجھے ان کے انتقام کیلئے اٹھنا چاہیئے، قیام کرنا چاہیئے۔

عبید نے کہا: اے عائشہ، مجھے سخت حیرت ہے کہ اپ کل تک عثمان کے کفر کا فتوی صادر کرتی تھیں، قتل کا حکم دیتی تھیں، اسکا نام بڈھا یہودی رکھ چھوڑا تھا، کتنی جلدی اپ اپنی بات سے پلٹ گئیں کہ اج عثمان کو مظلوم اور بے گناہ کی حیثیت سے متعارف کرا رہی ہیں؟

عائشہ نے کہا، ہاں عثمان ایسے ہی تھے، لیکن انھوں نے خود توبہ کر لی تھی، یہ عوام تھے جنھوں نے ان کی توبہ پر توجہ نہ کی انھیں بے گناہ قتل کر دیا، جانے دو ابھی بھی ان باتوں کو، تمھیں میری گذشتہ باتوں سے کیا سروکار؟ جو کچھ میں اج کہہ رہی ہوں اسے مانو، اج کی میری بات کل سے بہتر ہے۔

عبید نے عائشہ کی بات پر یہ چند اشعار کہے:

فمنک البداء و منک الغیر

و منک الریاح و منک المطر

وانت امرت بقتل الامام

و قلت لنا انہ قد کفر

فھبنا اطعناک فی قتلہ

و قاتلہ عندنا من امر

ولم یقسط السقف من فوقنا

ولم تنکسف شمسنا والقمر

وقد بایع الناس تدراء

بذیل الشبا ویقیم الصعر

ویلبس للحرب اثوابھا

وما من وفی مثل من قد غدر

اے عائشہ، ان تمام اختلافات و انقلابات کا سرچشمہ تمہیں ہو، تمام لرزہ خیز طوفانوں اور فتنوں کو تمہیں نےپیدا کیا_ تمہیں نے قتل عثمان کا فرمان صادر کیا، تمھیں نے کہا کہ وہ کافر ہوگیا ہے، اگرچہ ہم نے تمھارے حکم سے عثمان کو قتل کیا لیکن دراصل عثمان کی قاتل تم ہو، کہ تم نے قتل کا حکم دیا_

اے عائشہ، نہ تو اسمان پھٹ پڑا نہ چاند سورج گہنائے بلکہ لوگوں نے ایک عظیم انسان کی بیعت کرلی، وہ بہادر مرد جو جنگی لباس زیب تن کرتا ہے، اور سرکش اور خود پسند لوگوں کی گردن اینٹھتا ہے، کیا وہ شخص کہ جو وفادار ہو، وہ اس کے مانند ہو سکتا ہے جو غدار ہو؟

اسکے بعد عائشہ مکہ واپس چلی گئیں اور مسجد الحرام میں اپنا اونٹ بیٹھایا اور اپنے کو چھپا کر حجر الاسود کی طرف بڑھیں، اسی ھنگام لوگوں نے چاروں طرف سے ان کو گھیرے میں لے لیا_ جب عائشہ نے اپنے گرد بڑا مجمع دیکھا تو انھیں مخاطب کرکے کہا:

اے لوگو مظلوم عثمان کو قتل کردیا گیا، مجھے بھی انکی مظلومیت پر رونا چاہیئے، خدا کی قسم، ان کے خون کا انتقام ضرور لوں گی_

کبھی کہتی تھیں:

اے قبیلۂ قریش علی نے عثمان کو قتل کرادیا، عثمان وہ تھے جنکی ایک رات علی کی تمام زندگی سے بہتر تھی ابومخنف نے بھی اس روایت کو نقل کرکے کہا ہے:

جب عائشہ کو معلوم ہوا کہ لوگوں نے علی کی بیعت کرلی تو صدائے فریاد بلند کی، ناس جائے ان لوگوں کا خلافت کو قبیلۂ تیم (1) میں واپس نہیں کررہے ہیں؟(2)_

## بیعت توڑنے والے

عام طور سے تمام مسلمانوں نے جان ودل سے حضرت علی(ع) کو خلافت کے لئے چن لیا، ان کی بیعت بھی کرلی، سوائے چند نفر کے، جو انگلیوں پر گنے جاسکتے ہیں، جیسے عبداللہ بن عمر، محمد بن مسلم، اسامہ بن زید، حسان بن ثابت اور سعد بن ابی وقاص_

حضرت علی(ع) کے دوستوں میں سے دو افراد عمار یاسر اور مالک اشتر نے ان سے اس بارے میں گفتگو کی_

عمار نے کہا: اے امیر المومنین، عام مسلمانوں نے تو اپکی بیعت کرلی سوائے ان لوگوں کے جو انگلیوں پر گنے جاسکتے ہیں، اپ خود انھیں بیعت کرنے کیلئے بلایئے شاید اپ کی بات مان لیں، اور صحابہ کی روش اور مہاجر و انصار کے رویّے سے روگردانی نہ کریں، مسلمانوں کے اجتماع سے الگ نہ ہوں_

حضرت علی(ع) نے فرمایا: اے عمار جو شخص میری پھیلی ہوئی اغوش میں نہ اے اور دل و جان سے میری بیعت نہ کرے مجھے اسکی ضرورت بھی نہیں_

مالک اشتر نے عرض کی، یا امیر المومنین، ان میں سے بعض سر پھرے اگرچہ سبقت اسلامی بھی رکھتے ہیں، لیکن صرف سابق الاسلام ہونا بیعت سے روگردانی کو جائز نہیں بنا سکتا، خلیفہ معین کرنا تو انتہائی حسّاس موضوع ہے، بڑا اہم ہے، اسکی مخالفت اجتماعیت سے انحراف ہے، انھیں بھی دوسروں کی طرح بیعت کرنی چاہیئے اور مسلمانوں میں تفرقہ و اختلاف نہیں پیدا کرنا چاہیئے_

حضرت علی(ع) نے فرمایا: اے اشتر، میں ان لوگوں کے خیالات کے بارے میں تم سے زیادہ جانتا ہوں، اگر انھیں کے حال پر چھوڑ دوں تو یہ اس سے کہیں بہتر ہے کہ بیعت کے لئے مجبور کروں، انھیں منحرفین میں سعد بن ابی وقاص بھی تھا، اس نے حضرت علی کی خدمت میں اکر کہا:

یا علی، خدا کی قسم مجھے اس بارے میں ذرا بھی شک وشبہ نہیں کہ اپ مرتبہ خلافت کے سب سے زیادہ لائق اور موزوں ہیں، لیکن کیا کروں، مجھے بھرپور یقین ہے کہ دیر نہیں گذرے گی کہ کچھ لوگ اسی خلافت کے لئے جسے اپ کے حوالے کیا ہے اپ سے شدید نزاع واختلاف کریں گے، بات خونریزی تک پہونچے گی_

میں اپ کی اس شرط پر بیعت کرسکتا ہوں کہ زبان کی تلوار اپ میرے اختیار میں دیدیں تا کہ جو بھی قتل کا

سزاوار ہو مجھے متعارف کرادے_

امیر المومنین(ع) نے اسکے جواب میں فرمایا: اے سعد

مسلمانوں نے میرے باتوں پر اس شرط سے بیعت کی ہے کہ میں کتاب خدا اور سنت رسول کے مطابق عمل کروں، کیا میں نے ان دونوں کی مخالفت کی ہے کہ تم میری مخالفت کر رہے ہو؟

تم بھی ازاد و مختار ہو کہ اسی شرط کے مطابق میری بیعت نہ کرو اور اجتماعیت سے الگ رہو(1) ان متذکرہ افراد کے علاوہ کچھ بنی امیہ کے لوگوں نے بھی علی کی بیعت نہیں کی_

مشہور مورخ یعقوبی لکھتا ہے کہ ان چند منحرفین میں سے کچھ کے نام یہ ہیں_

مروان بن حکم، سعید بن عاص، ولید بن عقبہ یہ لوگ بھی حضرت علی(ع) کی خدمت میں ائے، ان میں تیز طرار ولید تھا اس نے حضرت علی سے عرض کیا_

یا علی، اپ نے ہم سب کو اچھی طرح کوٹ ڈالا، ہماری کمریں توڑ ڈالیں، میں ہی ہوں کہ بڑے افسوس کے ساتھ کہتا ہوں کہ اپ نے میرے باپ کو جنگ بدر میں قتل کیا_

سعید کے باپ کو بھی اپ نے قتل کیا جو قریش کا بااثر تھا، اسکے قتل سے اپ نے قبیلہء قریش کی کمر توڑی_ اور یہ جو مروان ہے، اسکے باپ کی بھی مذمت کی، ہمیں اور اسکے باپ کی برائی بیان کر کے ہمارے کلیجے چھلنی کئے، جس دن عثمان نے اس پر احسان اور صلہء رحمی کا برتائو کیا، اسکے حقوق میں اضافہ کیا تو اپ نے اس پر عثمان کی لے دے مچائی، ان پر سخت نکتہ چینی کی، ان تمام گرہوں اور خفگیوں کے باوجود ہم اپ کی بیعت کرنے کو تیار ہیں، لیکن شرط یہ ہے کہ جو کچھ ہم لوگوں سے خلافت عثمان کے زمانے میں غلطیاں ہوئی ہیں، ان کو نظر انداز فرمایئے، ہم نے مسلمانوں پر جو ظلم و ستم کئے ہیں انھیں بھول جایئے، ہم نے مسلمانوں کے مال و دولت کو لوٹا ہے انھیں واپس نہ لیجئے_ دوسرے یہ کہ قاتلان عثمان کو سزا کے طور پر قتل کیجئے_

یہ تھا خلاصہ بنی امیہ کے تیز طرار شخص کی بات کا_

---

1_ ترجمہ فتوح اعثم ص163

حضرت علی(ع) ان کی باتیں سنکر غضبناک ہوئے، اپ کے چہرے پر اثار غضب صاف دیکھے جاسکتے تھے، اپ نے فرمایا، تم نے یہ جو کہا کہ میں نے تمھارے باپ اور بزرگوں کو قتل کیا ہے تو انھیں میں نے نہیں قتل کیا ہے، بلکہ انکی حق سے مخالفت اور دشمنی نے قتل کیا ہے، شرک وبت پرستی کی طرفداری نے قتل کیا ہے_

تم نے جو مجھے پیشکش کی ہے کہ ہم نے بیت المال سے بہت بڑی دولت لے لی ہے، بے حساب مال لوٹا ہے، تم سے نہیں لوں تو سن لو کہ اس بارے میں بھی ہمارا عدالت وانصاف ہی کار فرما ہو گا، عدالت کا جو بھی تقاضہ ہو گا میں اسی کے مطابق برتائو کروں گا، تم نے دوسری پیشکش کی ہے کہ عثمان کے قاتلوں کو قتل کروں اگر میں اج انھیں قتل کردوں تو ایک بہت بڑی داخلی جنگ مسلمانوں کے درمیان چھڑ جائے گی_

امیر المومنین نے مزید فرمایا: یہ بہانہ ختم کرو، جو کہتا ہوں اس پر کان دھرو، یہی تمھارے حق میں مفید ہے، میں تمھیں کتاب خدااور سنت رسول کی طرف بلارہا ہوں، حق کو قبول کرواور باطل سے دور ہو جائو، کیونکہ اگر کسی کی زندگی سایہ حق وعدالت میں اسکے لئے تلخ ہو اور باطل کے سائے میں تو اور بھی تلخ ہو گی، یہی ہے میری اخری بات، دل چاہے مانو، اور دل چاہے تو اپنے خیالات کی پیروی کرو، جہاں جی چاہے چلے جائو_

مروان نے کہا:

ہم اپ کی بیعت کرتے ہیں، اپ کے ساتھ ہیں تاکہ اسکے بعد کیا گذرتی ہے(1)

## طلحہ وزبیر نے بیعت توڑی

طلحہ اور زبیر کافی عرصے تک ایک افت اور دنیائے اسلام پر حکومت کرنے کی ارزودل میں رکھتے تھے لیکن سب کا خیال علی کی طرف تھااور لوگ صرف انھیں کواس مرتبے کے لائق سمجھتے تھے انھیں کو خلیفہ بنانا چاہتے تھے یہی وجہ تھی کہ یہ دونوں خلافت کی ارزو سے منھ موڑ کر حضرت علی کی بیعت کرنے پر امادہ ہوئے، اپ کی بیعت کرنے میں بظاہر سب پر سبقت کی کیونکہ وہ چاہتے تھے کہ بیعت کر کے خلیفہ کی توجہ اپنی طرف مائل کرلیں

---

1_ تاریخ یعقوبی ج 2 ص125 ، مسعودی فصل بیعت علی ترجمہ فتوح بن اعثم ص193 _ 194

تا کہ اسی راستے حساس عہدے ان کے ہاتھ اسکیں اور حکومت میں زیادہ سے زیادہ حصہ بٹور سکیں لیکن جب خلاف توقع حضرت علی نے ان لوگوں کو بھی سارے مسلمان افراد کیطرح یکساں اور برابر قرار دیا، ان کے لئے ذرہ برابر بھی امتیاز نہیں برتا تو ان کی ساری امیدوں پر پانی پھر گیا اور ان کا تیر نشانہ پر نہیں لگ سکا_

طلحہ اور زبیر کی بے جا توقع کو یعقوبی نے اس طرح لکھا ہے:

طلحہ وزبیر حضرت علی(ع) کی خدمت میں اکر بولے ، یا علی ہم لوگ رسول(ص) خدا کے بعد ہر عہدے اور مرتبے سے محروم رکھے گئے ، ہمیں کوئی حصہ نہیں دیا گیا، اب جبکہ خلافت اپ کے اختیار میں ائی ہے تو ہمیں امید ہے کہ ہم دونوں کو بھی خلافت کے معاملات میں شریک وسہیم قرار دینگے اور کوئی حکومت کا حساس عہدہ ہمارے اختیار میں دیدینگے_

حضرت علی(ع) نے انھیں جواب دیا کہ تم اس پیش کش سے باز ائو، کیونکہ اس سے بالاتر مرتبہ کیا چاہتے ہو کہ میری حکومت وتوانائی کو سختیوں اور مصائب میں میرا سہارا ہو اس حکومت کے استحکام تمھارے رویّے میں منحصر ہے کیا اس سے بھی بالاتر اور بہتر مرتبہ کسی اور مسلمان کیلئے ممکن ہے ؟(1)

مورخین نے نقل کیا ہے کہ حضرت علی نے یمن کی حکومت طلحہ کو دی اوریمامہ اور بحرین کی حکومت پر زبیر کو مامور کیا، جس وقت اپ نے حکومت کا منشور اور عہد نامہ انھیں دینا چاہا تو ان دونوں نے کہا:

اے امیر المومنین اپ نے ہمارے ساتھ صلہ رحم فرمایا اور رشتہ داری کا حق ادا کر دیا_ حضرت علی(ع) نے

یۃ ہوں_

طلحہ وزبیر حضرت علی(ع) کے اس سلوک سے غصّہ ہو گئے ، انھوں نے کہا یا علی دوسروں کو ہم پر ترجیح دیتے ہیں اور ان کے مقابلہ میں ہمیں ذلیل کرتے ہیں_

حضرت علی(ع) نے فرمایا: کہ تم لوگ ریاست وحکومت کیلئے حد سے زیادہ والہانہ پن کا مظاہرہ کررہے ہو، میرے خیال میں حریص اور ریاست طلب افراد اس کام کیلئے ہرگز موزوں نہیں ہیں کہ مسلمانوں پر حکومت کریں اور

---

1_ یعقوبی فصل بیعت علی ص126

ان کے اختیارات حوالے کیلئے جائیں(1)

طبری اس سلسلے میں یوں لکھتا ہے:

طلحہ وزبیر نے حضرت علی(ع) سے مطالبہ کیا کہ کوفہ اور بصرہ کی حکومت انھیں دیدیں، حضرت علی(ع) نے انھیں جواب دیا کہ اگر تم دونوں میرے پاس رہو اور خلافت وحکومت کو رونق بخشو تو اس سے کہیں زیادہ بہتر ہے کہ دور دراز علاقوں میں جائو اور مجھ سے جدا رہو، کیونکہ میں تم لوگوں کے فراق سے احساس تنہائی اور دکھ محسوس کرونگا(2)

جیسا کہ کہا گیا حضرت علی نے طلحہ وزبیر کی خواہش کے مطابق عہدہ ومنصب ان کے حوالہ نہیں کیا اور معاملہ خلافت میں اپنے ساتھ حصّہ دار اور شریک بھی قرار نہیں دیا، یہ پہلی وجہ تھی کہ طلحہ وزبیر خلافت سے ناراض ہوگئے اور اسی بات نے انھیں حکومت سے رنجیدہ بنایا کہ نتیجہ میں انھوں نے بیعت توڑ دی اور اخری جنگ جمل واقع ہوتی _

دوسری وجہ جو طلحہ وزبیر کے بیعت توڑنے کی باعث ہوئی اور انھیں میدان جنگ میں کھینچ لائی، یہ تھی کہ حضرت علی(ع) بیت المال کو تمام مسلمانوں کے درمیان مساویانہ تقسیم کرتے تھے، اور کسی شخص کے بھی خصوصی امتیاز کے قائل نہیں تھے،یہاں تک کہ طلحہ وزبیر بھی اس قانون سے مستثنی نہیں تھے، لیکن یہ مساوات کی روح اور عادلانہ رویّہ ان دونوں کو ہضم نہ ہوسکا اور یہ لوگ بات کو برداشت نہ کرسکے، یہاں تک کہ ان لوگوں نے حضرت علی(ع) پر شدّت کے ساتھ اعتراضات کئے اور مساوات کے خلاف ریشہ دوانیوں پر امادہ کیا_

_ابن الحدید کہتا ہے کہ حضرت علی(ع) نے بیت المال کو مسلمانوں کے درمیان تقسیم کیا اور ہر شخص کو تین دینار عطا کیا، زمانہ خلافت عمر اور عثمان کے برخلاف حضرت علی(ع) نے تمام عرب وعجم کے مسلمانوں کو برابر ویکساں قرار دیا_

_طلحہ وزبیر نے حضرت علی(ع) کی اس مساوات پر اعتراض کرتے ہوئے اس عادلانہ بٹوارے کی مخالفت کی، اور اپنا حصہ نہیں لیا_

_حضرت علی(ع) نے انھیں اپنے پاس بلایا بلا کر پوچھا اللہ کو حاضر وناظر جان کر بتائو کہ تم ہی لوگ میرے پاس

---

1_ رسول اللہ نے بھی حریص اور ریاست طلب افراد کو کوئی منصب اور عہدہ حوالہ نہیں کیا، صحیح بخاری ج 4 ص156 ، صحیح مسلم ج 5 ص6

2_ طبری ج 5 ص153 ، تاریخ ابن کثیر ج 7 ص127 _ 128

نہیں ائے تھے اور مجھ سے مطالبہ نہیں کیا تھا کہ خلافت کی باگ دوڑ اپنے ہاتھ میں لے لیجئے حالانکہ میں اسے قبول کرنے سے انکار کر رہا تھا اور میں نے سخت ناپسندیدگی کا مظاہرہ کیا_

_جی ہاں

_کیا تم لوگوں نے بغیر زور زبردستی کے خود اپنے ہی اختیار سے میری بیعت نہیں کی تھی اور خلافت و حکومت کے معاملات میرے حوالے نہیں کئے تھے

_جی ہاں

_پھر اخر کون سی میرے اندر ناپسندیدہ بات تم نے دیکھی کہ میرے اوپر اعتراض کر رہے ہو اور میری مخالفت کر رہے ہو

_یا علی اپ خود بہتر جانتے ہیں کہ میں تمام مسلمانوں کے مقابلے میں سابق الاسلام ہوں اور صاحب فضیلت ہوں، ہم نے اس امید پر اپ کی بیعت کی تھی کہ میرے مشورہ کے بغیر معاملات حکومت کے اہم کام نہیں کیجئے گا لیکن اب ہم یہ دیکھ رہے ہیں کہ ہمارے مشورہ کے بغیر اہم کام کر رہے ہیں اور بغیر ہماری اطلاع کے بیت المال مساویانہ تقسیم کر رہے ہیں

_اے طلحہ وزبیر؟ تم چھوٹی چھوٹی باتوں پر اعتراض کر رہے ہو اور اہم امور و مصالح سے چشم پوشی کر رہے ہو، اللہ کی بارگاہ میں توبہ کرو شاید اللہ تمھاری توبہ قبول کر لے_

_اے طلحہ وزبیر مجھے بتائو تو کہ کیا میں نے جو تمھارا واجبی حق ہے، اس سے محروم رکھا ہے، تم پر ظلم و ستم روا رکھا ہے_

_معاذاللہ اپ سے کوئی ظلم نہیں ہوا ہے_

_کیا بیت المال کی یہ دولت میں نے اپنے لئے مخصوص کر لی ہے_

_کیا دوسروں سے زیادہ حق لے لیا ہے_

_نہیں، خدا کی قسم ایسا کام اپ سے نہیں ہوا ہے_

_کیا کسی مسلمان کے بارے میں تمھیں ایسی بات معلوم ہوئی ہے کہ جو میں نہیں چاہتا ہوں یا اسے نافذ

کرنے میں سستی اور کمزوری دکھائی ہے_

_ نہیں خدا کی قسم

_ پھر تم نے میری حکومت میں کیا بات دیکھی کہ مخالفت کر رہے ہو اور اپنے کو مسلمانوں کے معاشرے سے الگ تھلگ کر رہے ہو_

_ ایک ہی چیز نے ہمیں اپ سے رنجیدہ خاطر کیا، اور حکومت سے بد ظن بنایا ہے کہ اپ نے خلیفہء دوم عمر بن خطاب کی روش کی مخالفت کی ہے، وہ بیت المال کی تقسیم کے وقت سابق الاسلام افراد اور صاحبان فضیلت لوگوں کا خیال رکھتے تھے، اور ہر شخص کو اس کے مرتبہ ومقام کے لحاظ سے حصہ دیتے تھے_

لیکن اپ ہیں کہ تمام مسلمانوں کو مساوی قرار دیدیا ہے اور ہمارے امتیاز کو نظر انداز کیا ہے، حالانکہ یہ مال ودولت ہماری ہی تلواروں سے اور ہماری ہی کوششوں اور جانبازیوں سے حاصل ہوا ہے، کیسے جائز ہوگا کہ جن لوگوں نے ہماری تلواروں کے خوف سے اسلام قبول کیا وہ ہمارے برابر ہو جائیں ؟

_ تم نے معاملات خلافت میں مشورے کی بات کہی تو سن لو کہ مجھے خلافت سے ذرا بھی رغبت نہیں تمہیں نے مجھے اس کی طرف بلایا اور مجھے زبردستی مسند خلافت پر بیٹھایا میں نے بھی مسلمانوں کے اختلاف اور بکھرائو کے ڈر سے اس ذمہ داری کو قبول کیا، جس وقت ہم یہ ذمہ داری قبول کر رہے تھے تو عہد کیا تھا کہ کتاب خدا (قران) اور سنت رسول ہی پر عمل کرونگا ہر مسئلہ کا حکم انھیں دونوں سے حاصل کرونگا مجھے تمہارے مشورے کی ضرورت نہیں ہے تاکہ تمھارے خیالات سے امور خلافت میں مدد حاصل کروں اسی قران وسنت نے مجھے دوسرے لوگوں کے استنداد سے بے نیاز بنا دیا ہے، ہاں، اگر کسی دن کوئی اہم معاملہ پیش ائیگا کہ جس کے بارے میں کوئی حکم قران وسنت میں نہ ہو، اور اپنے مشورے کا محتاج سمجھوں گا، تو تم سے مشورہ کرونگا، اب رہی بیت المال کے مساویانہ تقسیم کی بات، تو یہ بھی میری خاص روش نہیں ہے میں پہلا شخص نہیں ہوں کہ یہ رویّہ اپنایا ہو، میں اور تم رسول خدا کے زمانے میں تھے ہم نے ان کا رویّہ دیکھا کہ ہمیشہ بیت المال کو مساویانہ تقسیم کرتے تھے اور کسی شخص کے لئے ذرہ برابر امتیاز کے قائل نہیں تھے_

اس کے علاوہ اس مسئلہ کا حکم قران میں بھی ایا ہے کہ ہم مساوات اور برابر کا برتائو کریں اور مہمل امتیازات کو ٹھکرا دیں، یہ قران تمھارے درمیان ہے، اس کے احکام ابدی ہیں اس میں ذرہ برابر بھی باطل اور ناروابات شامل نہیں ہوئی ہے_

تم جو یہ کہہ رہے ہو کہ یہ بیت المال تمھاری تلواروں سے حاصل ہوا اس طرح تمھارے امتیاز کالحاظ کیا جائے، پچھلے زمانہ میں ایسے لوگ تھے کہ جنھوں نے اپنے جان ومال سے اسلام کی مدد کی انھوں نے مال غنیمت حاصل کیا، اس کے باوجود رسول خدا(ص) نے بیت المال کی تقسیم میں ان کے لئے کوئی امتیاز نہیں برتا، ان کی سبقت اسلامی اور سخت جدوجہد اس کا باعث نہیں ہوتی کہ انھیں زیادہ حصہ دیدیا جائے، ہاں، یہ جانبازی حتمی طور سے ان لوگوں کو اللہ کی بارگاہ میں لائق توجہ قرار دیتی ہے وہ قیامت کے دن اپنے اس عمل کی جزا پائیں گے، خدا جانتا ہے کہ میں اس بارے میں تمھارے اور تمام مسلمانوں کیلئے اتنا ہی جانتا ہوں، خداوند عالم ہم سب کو راہ راست کی ھدایت کرے، ہمیں صبر عطا کرے ہماری مدد و نصرت کرے، خداوند عالم ان لوگوں پر رحمت نازل کرے جو حق کی حمایت کرتے ہیں ظلم وستم سے پرہیز کرتے ہیں اور اس کیلئے برابر کوشاں ہیں_(1)

طبری نے بھی اس سلسلہ میں لکھا ہے:

جب طلحہ تمام قسم کے امتیاز سے مایوس ہوگئے تو یہ مشہور کہاوت زبان پر جاری کی_

مالنا من ھذا الامر الا کلحسۃ الکلب انفہ (ہمیں تو اس کام میں بس اتنا ہی فائدہ حاصل ہوا جتنا کتّا اپنی زبان سے چاٹنے میں فائدہ محسوس کرتا ہے)(2)

ہاں، ہم علی کی خلافت سے نہ تو پیٹ بھر سکے اور نہ کوئی منصب پاسکے_

طلحہ وزبیر حضرت علی(ع) کی بیعت کرنے کے بعد کسی منصب اور عہدہ کے منتظر تھے انھوں نے چار مہینے تک اس کا انتظار کیا وہ اس عرصے میں حضرت علی کی روش دیکھتے رہے کہ شاید وہ اپنا رویّہ بدل دیں لیکن انھوں نے کسی قسم کی نرمی یا اس رویّہ سے انحراف محسوس نہیں کیا کوئی تبدیلی نہیں پائی اس طرح وہ عہدے اور منصب کے حصول سے قطعی مایوس ہوگئے، ادھر انھیں اطلاع ملی کہ عائشہ نے حضرت علی(ع) کی مخالفت کا پرچم مکّہ میں لہرا دیا ہے تو انھوں نے پکا ارادہ کر لیا کہ عائشہ کی مدد کرنے کیلئے مکہ جائیں، وہ دل میں یہی خیال لئے ہوئے حضرت امیر المومنین کی خدمت میں حاضر ہوئے اور زیارت خانہء کعبہ کیلئے سفر کی اجازت چاہی حضرت علی(ع) نے بھی بظاہر ان سے اتفاق کیا اور سفر کی اجازت تو دیدی لیکن اپنے دوستوں سے فرمایا، خدا کی قسم ان لوگوں کے

---

1_ شرح نہج البلاغہ ابن ابی الحدید ج 7 ص 39

2_ طبری ج 5 ص 53

سفر کا مقصد خانہ کعبہ کی زیارت نہیں ہے بلکہ انھوں نے زیارت کو بہانہ بنایا ہے بلکہ ان کا مقصد صرف بیعت توڑنا (غداری اور بے وفائی کرنا ہے)

بہر صورت جب حضرت علی (ع) نے ان لوگوں کو سفر کی اجازت دیدی تو انھوں نے دوبارہ بیعت کی، اور مکہ کی طرف جانے لگے وہاں مکہ میں پہونچ کر حضرت کے مخالف گروہ عائشہ کے لشکر میں مل گئے (1)_

## لشکر کی تیّاری

جب مدینہ کے راستے میں عائشہ کو معلوم ہوا کہ لوگوں نے حضرت علی کی بیعت کرلی ہے تو وہ مخالفت کا پکا ارادہ کر کے مکہ واپس چلی گئیں اور وہاں مخالفت علی کا پرچم لہرایا، کھلم کھلا لوگوں کو اپ کی مخالفت پر ابھارا جب حضرت علی (ع) کی مخالف پارٹیوں کو اس کی اطلاع ملی تو چاروں طرف سے عائشہ کی طرف پہنچنے لگے اور ان کے گرد جمع ہوگئے_

طلحہ و زبیر جو حضرت علی (ع) کی مساوات کے سخت مخالف تھے، جیسا کہ گذشتہ فصل میں بیان کیا گیا، حضرت علی (ع) سے بیعت توڑ کر اور ان کی صحبت چھوڑ کر مکہ چل پڑے پھر وہ عائشہ کے لشکر میں شامل ہوگئے (2)

ادھر بنی امیہ کو حضرت علی (ع) سے پرانی دشمنی تھی وہ اس موقعے کے انتظار میں تھے کہ حضرت علی (ع) کی بغاوت کریں جب انھیں مخالفت عائشہ کی خبر ملی تو وہ بھی مدینے سے مکہ گئے اور اس پرچم کے سایہ میں پہنچ گئے جسے عائشہ نے حضرت علی (ع) کی مخالفت کیلئے لہرایا تھا_

ادھر ان گورنروں اور عاملوں کی ٹولی تھی جو عثمان کے زمانہ میں عہدہ پائے ہوئے تھے، ان سب کو حضرت علی (ع) نے ایک کے بعد ایک معزول کیا اور معزول کر کے عہدوں سے ہٹا دیا یہ بھی مختلف شہروں سے بڑی دولت لیکر جو مسلمانوں کے بیت المال سے حاصل کی گئی تھی، عائشہ کے لشکر میں جمع ہونے لگے، اخر کار یہ تمام مختلف الخیال گروہ جن کے دماغ میں حضرت علی (ع) کے خلاف ایک مخصوص مقصد تھا چاروں طرف سے عائشہ کے لشکر میں شامل ہونے لگے_

---

1_ تاریخ یعقوبی ج 2 ص 127، تاریخ ابن اعثم ص 166 _ 167

2_ یہ دونوں عائشہ کے رشتہ دار تھے کیونکہ طلحہ ان کے خاندانی تھے اور زبیر ان کی بہن کے شوہر تھے

طبری نے زہری کا بیان نقل کیا ہے کہ:

طلحہ وزبیر عثمان کے قتل ہونے کے چار مہینہ کے بعد مکہ ائے اور عبداللہ ابن عامر (1) بھی ایا جو عثمان کی طرف سے بصرہ کا گورنر تھا اور حضرت علی (ع) نے اس کو معزول کر دیا تھا وہ ایک بہت بڑی دولت لیکر مکہ ایا، ادھر یعلی بن امیہ (2) وہ بے حساب دولت لیکر چار سو اونٹوں کے ساتھ مکہ میں وارد ہوا عبداللہ بن عامر نے بھی لشکر کی تیاری میں چار لاکھ دینار زبیر کو دیئے سپاہیوں کے ہتھیار کا انتظام کیا اور وہ مشہور اونٹ جس کو عسکر کہا جاتا ہے، اور جسے اسّی دینار یا بقول مسعودی دو سو دینار میں خرید اتھا، عائشہ کو دیا تاکہ جنگ میں وہ اس پر سوار ہوں_

عائشہ کا ھودج اسی اونٹ پر باندھا گیا، عائشہ کو اس پر بٹھایا گیا اس طرح علی کی مخالفوں کی ٹولی مکہ میں جمع ہوئی اور ایک زبردست لشکر تیار ہو گیا اور لڑنے کیلئے چلا_

## عراق کی طرف

طبری کا بیان ہے کہ: عائشہ نے حضرت علی (ع) کے مخالف گروہ کو مکہ میں اپنے گرد جمع کر لیا اور اس طرح ایک بہت بڑا اور وسائل سے اراستہ لشکر بنالیا اس کے بعد سرداران لشکر بھی جمع ہو کر گہار مچانے لگے_

ان میں سے کچھ لوگوں نے کہا کہ ہمیں سیدھے مدینے کیطرف چلنا چاہیئے اور اپنی اس طاقت اور لشکر سے علی کے

---

1_ عثمان کا خالہ زاد بھائی

2_ یعلی بن امیہ کی کنیت ابو صفوان اور ابو خالد تھی، فتح مکہ میں اسلام لایا جنگ حنین طائف اور تبوک میں شرکت کی عمر نے اس کو یمن کے ایک شہر کا حاکم بنا دیا تھا یعلی نے ایک چراگاہ وہاں اپنے لئے مخصوص کر لی تھی عمر نے اس جرم کی بازپرس کیلئے مدینہ طلب کیا لیکن مدینہ پہونچنے سے پہلے ہی عمر قتل ہو گئے، پھر عثمان نے اس کو صنعاء کا حکمراں بنایا اور حساس عہدہ حوالہ کیا اس طرح اس نے اس سے شدید وابستگی ظاہر کی جب مسلمانوں نے عثمان سے بغاوت کی تو وہ یہ مدد کرنے کیلئے صنعاء سے چلا راستہ میں اپنی سواری سے گرا اور اس کا گھٹنا ٹوٹ گیا، عثمان کے قتل کے بعد وہ مکہ پہونچا اور اعلان کیا کہ جو بھی عثمان کے انتقام میں اٹھے گا میں اس کے ہتھیار اور اخراجات کا ذمہ دار بنوں گا اسی عہد کے مطابق اس نے چار ہزار درہم زبیر کو دیئے اور قریش کے ستر سپاہیوں کو مسلح کیا مسلح کر کے گھوڑے اور اونٹ دیئے اسی نے عائشے ہ کو وہ اونٹ حوالہ کیا تھا کہ جس پر وہ جنگ جمل میں سوار ہوئی تھیں، یعلی نے جنگ جمل سے ان اخراجات کے علاوہ خود بھی شرکت کی لیکن جنگ کے بعد توبہ کر کے حضرت علی کے صف میں شامل ہو گیا وہ جنگ صفین میں حضرت علی کے لشکر میں تھا، یہ مطلب ہے اسکے ابن الوقت ہونے کا

خلاف جنگ کرنا چاہیئے_

کچھ دوسروں نے رائے دی کہ ہم اس کمزور طاقت اور کم افراد کے ساتھ حضرت علی کے لشکر کا مقابلہ نہیں کرسکتے اور نہ مرکز اور اسلامی راجدھانی پر حملہ کرکے حکومت وقت سے جنگ کرسکتے ہیں(ہمیں چاہیئے کہ پہلے شام کی طرف چلیں اور معاویہ سے مدد طلب کریں ان سے فوجی کمک اور جنگی سازوسامان حاصل کریں اس کے بعد حضرت علی(ع) سے جنگ کریں)

کچھ دوسروں نے یہ پیش کش کی کہ ہمیں پہلے عراق کی طرف کوچ کرنا چاہیئے اور دو عراق کے بڑے شہروں کوفہ اور بصرہ کی طاقت جمع کرنی چاہیئے، جہاں طلحہ اور زبیر کے حمایتی ہیں اس طرح ہم وسائل جنگی سے زیادہ تیار ہوجائینگے اس کے بعد ہم لوگوں کو مدینہ چل کر علی سے جنگ کرنی چاہیئے_

سبھی ارکان شوری نے اس رائے کو پسند کرکے تائید کی، اسی پر عائشہ نے امادگی ظاہر کرکے اپنے فوجیوں کو تیار ہونے کا حکم دیا اور وہ سات سو جنگی سپاہیوں کے ساتھ مکہ سے عراق کیطرف چلیں، لیکن اثنائے راہ میں چاروں طرف سے لوگ ان کے گرد جمع ہوکر ان کے لشکر میں شامل ہونے لگے اخر کار اس فوج کی تعداد تین ھزار تک پہونچ گئ(1)

## ام سلمہ نے عائشہ کو سمجھایا

ابن طیفور کا بیان ہے:

جس دن عائشہ نے اپنے لشکر کے ساتھ بصرہ کی طرف حرکت کی ام سلمی نے ان سے ملاقات کرکے کہا:

اے عائشہ اللہ نے تمھیں پابند بنایا ہے اس کے حکم سے سرتابی نہ کرو اللہ نے اپنے پیغمبر(ص) اور تمھارے درمیان اور لوگوں کے درمیان حجاب کا احترام قرار دیا ہے، وہ پردہ پھاڑ کر رسول(ص) کا احترام مت برباد کرو، اللہ نے تمھیں گھر میں بیٹھنے کا حکم دیا ہے اسے صحرانوردی میں مت بدل دو_

---

1_ طبری ج 5 ص167

اے عائشہ رسول(ص) خدا تمھیں بہت اچھی طرح پہچانتے تھے_

تمھاری حیثیت سے بھرپور واقفیت رکھتے تھے اگر ایسے معاملات میں تمہاری مداخلت بہتر ہوتی تولازمی طور سے تمھیں کوئی حکم دیتے اور تم سے کوئی معاہدہ کرتے، لیکن صورت حال یہ ہے کہ صرف یہی نہیں کہ انھوں نے اس بارے میں تم کو کوئی حکم نہیں دیا ہے بلکہ ایسے اقدامات سے تمھیں منع کیا ہے_

اے عائشہ اگر رسول خدا(ص) تمھیں اس طرح سفر کی حالت میں دیکھیں تو انھیں تم کیا جواب دوگی ؟ خدا سے ڈرو، اور خدا کے رسول سے حیا کرو کیونکہ خداوند عالم تمھاری اس روش کو دیکھ رہا ہے وہ تمھارے سارے اعمال کا نگراں ہے اور تمھارا چھوٹا سا عمل بھی رسول خدا(ص) سے پوشیدہ نہیں ہے_

اے عائشہ تم نے جو راستہ اپنایا ہے یہ انسانیت سے گرا ہوا راستہ ہے کہ اگر میں تمھاری جگہ پر ہوتی اور مجھے حکم دیا گیا ہو تا کہ جنت میں جائوں تو مجھے شرم اتی کہ وہاں میں رسول خدا(ص) سے ملاقات کروں گی، تم بھی اپنی شرم وحیا ختم نہ کرو اور مرتے دم تک ایک گھر کے کونے میں بیٹھی رہو تاکہ رسول اللہ تم سے راضی رہیں_

بعض مورخین کے بیان کے مطابق ام سلمی نے اخر میں یہ فرمایا کہ:

اے عائشہ تمہارے بارے میں جو کچھ میں نے رسول اللہ سے سنا ہے، اگر انھیں دہرائوں تو تم اس طرح تڑپنے لگوگی جیسے سانپ کا کاٹا تڑپتا ہے، اور تم صدائے فریاد بلند کرنے لگوگی_

عائشہ نے ام سلمی کا جواب دیا اے ام سلمی اگرچہ میں نے ہمیشہ تمھاری نصیحت مانی ہے لیکن میں اس معاملہ میں تمھاری بات نہیں مان سکتی، کیونکہ یہ بہت مبارک سفر ہے جس کا میں نے ارادہ کیا ہے، دیکھو مسلمانوں کی دو پارٹیوں میں اختلاف ہے اب ان میں صلح وصفائی ہو جائیگی، میں ان اختلافات کو ختم کرکے دم لونگی،

نعم المطلع مطلعاً اصلحت فیہ بین فئتین متناجزتین (1)_

---

1_ فائق زمخشری ج 1 ص290 ، شرح نہج البلاغہ ابن ابی الحدید ج 2 ص79 ، عقد الفرید ج 3 ص69 ، تاریخ یعقوبی

## راستے کی باتیں

عائشہ نے اپنے اس لشکر کو کوچ کا حکم دیا کہ جو حضرت علی(ع) کے مخالف گروہوں اور پارٹیوں سے تشکیل پایا تھا اور عراق کی طرف چلیں اس طویل راستے میں بصرہ پہنچنے تک ایسے واقعات وحوادث پیش ائے جنھیں یہاں پیش کیا جاتا ہے۔

## پیش نمازی پر اختلاف

طبری لکھتا ہے:

جس وقت عائشہ کا لشکر مکہ سے چلا شھر کے باہر مروان نے نماز کیلئے اذان دی، اس کے بعد طلحہ وزبیر کے سامنے اکر بولا۔

میں تم دونوں میں سے کس کو امیر سمجھوں کہ جسے لوگوں کے سامنے پیش نمازی کیلئے متعارف کرائوں چونکہ طلحہ وزبیر اپنے نظریہ کو ایک دوسرے کے سامنے واضح طور سے بیان نہیں کر سکتے تھے کہ اپنے کو اس مقام کیلئے پیش کریں، ان دونوں کے بیٹوں نے اپنی رائے ظاہر کی ہر ایک اپنے باپ کو پیش کرنے لگا عبد اللہ نے اپنے باپ زبیر کو اور محمد نے بھی اپنے باپ طلحہ کو پیش کیا، اس طرح دونوں کے درمیان اختلاف پیدا ہو گیا جب عائشہ کو اس واقعہ کی اطلاع ملی تو وہ سمجھ گئیں کہ پیش نمازی کے بہانے سے نفاق اور اختلاف کا بیج لشکر کے درمیان بویا جا رہا ہے انھوں نے مروان کو اپنے پاس بلا کر کہا اے مروان تو کیا چاہتا ہے؟ اپنی اس حرکت سے لشکر میں اختلاف کیوں پیدا کر رہا ہے نماز میرے بھائی کا بیٹا عبد اللہ ابن زبیر پڑھائیگا عائشہ کے فرمان کے مطابق جب تک لشکر بصرہ پہنچے عبد اللہ نماز پڑھاتے رہے اور تمام لوگ انھیں کے پیچھے نماز پڑھتے رہے۔

معاذ ابن عبد اللہ نے جب پیش نمازی کے مسئلے میں طلحہ وزبیر کے درمیان اختلاف دیکھا تو کہا:

خدا کی قسم، اگر فتح اور کامیابی ہمارے حصہ میں ائی تو مسئلہ خلافت میں ہم لوگ سخت اختلاف کا شکار ہو جائیں گے

کیونکہ نہ توزبیراس منصب سے دستبردار ہونگے کہ وہ طلحہ کو دیدیں اور نہ طلحہ یہ منصب زبیر کو دینگے(1)_

## انتظامی معاملات کا اختلاف

طبری کابیان ہے کہ جب عائشہ کالشکر ذات عرق پر پہنچاتو سعید ابن عاص(2) جو بنی امیہ کے اشراف قریش میں تھااور عائشہ کے لشکر کافوجی تھااس نے مروان اور اس کے ساتھیوں سے کہاکہ اگر واقعی تم خون عثمان کاانتقام لینا چاہتے ہوتوکہاں جارہے ہو؟چونکہ عثمان کے قاتل تواسی لشکر میں موجود ہیں(3)

انھیں کو قتل کردواور اپنے گھروں کوواپس چلو، حضرت علی(ع) سے جنگ کرکے اپنے کوموت کے منھ میں کیوں جھونکا جائے؟

مروان اور اسکے ساتھیوں نے جواب دیا، ہم اس لئے جارہے ہیں کہ طاقت حاصل کرسکیں اس طرح ہم عثمان کے تمام قاتلوں کو قتل کرسکیں گے_

اس کے بعد سعید نے طلحہ وزبیر سے ملاقات کی اور کہامیرے ساتھ سچائی کے ساتھ ائو صحیح صحیح بات کہوکہ اگر اس جنگ میں تمھیں فتح ملی تو حکومت وخلافت کو کس شخص کے حوالے کروگے؟

انھوں نے کہاہم دونوں میں سے جس کو بھی عوام چن لیں_

سعید نے کہا:سچ، اگر تم خون عثمان کے انتقام میں اٹھے ہو توکیااچھاہو تاکہ اس خلافت کو بھی انھیں کے بیٹوں کے حوالے کردو_

ان لوگوں نے جواب دیاہم مہاجرین کے بوڑھوں اور بزرگوں کو الگ کردیں اور ناتجربہ کار جوانوں کو اس کام میں لگادیں؟

سعید نے کہا: ہم بھی نہیں چاہتے کہ خلافت خاندان عبدمناف سے لیکر دوسروں کے اختیار میں دیدیں(4) یہ کہکر

---

1_ طبری ص 168

2_ سعید ابن عاص یہ شخص بنی امیہ کاتیزطرار ادمی سمجھا جاتا تھاامیر المومنین(ع) نے اس کے باپ کو جنگ بدر میں قتل کیا تھا، یہ عثمان کا منشی تھااور عثمان کی طرف سے کوفے کاحکمراں تھاعلی(ع) نے اس کو معزول کردیا تھا

3_ اس کامطلب طلحہ زبیر اور عائشے ہ سے تھا

وہاں سے چلا ایا_

عبداللہ ابن خالد اسید بھی بنی امیہ سے تھاوہ لشکر سے الگ ہوگیا، مغیرہ ابن شعبہ جو قبیلہ سقیف سے تھا، جب اس نے اس حادثہ کا مشاہدہ کیا تو اپنے قبیلہ کے افراد سے پکار کر کہا جو بھی قبیلہ ثقیف کا ہے وہ واپس ہو جائے، وہ لوگ بھی جو راستے میں ائے تھے واپس ہوگئے(1) اور بقیہ لشکر اگے بڑھتا رہا_

## تیسرا اختلاف

طبری اپنی بات اگے بڑھاتے ہوئے لکھتا ہے کہ امارت کے اس اختلاف کے بعد اور چند افراد کی واپسی کے بعد عثمان کے دونوں فرزند ولید اور ابان بھی عائشہ کے لشکر میں تھے منزل ذات سے اگے بڑھے_

لیکن لشکر میں تیسری بار بھی اختلاف پیدا ہو گیا کہ کچھ لوگ کہنے لگے کہ ہمیں شام کیطرف چلنا چاہیئے اور کچھ لوگ عراق کی رائے دے رہے تھے اس بارے میں زبیر نے اپنے بیٹے عبداللہ اور طلحہ نے اپنے بیٹے علقمہ کو مجلس شوری میں نامزد کیا ان دونوں نے اس بات پر اتفاق رائے کیا کہ ہم لوگوں کو عراق کی جانب چلنا چاہیئے، اس طرح نظریاتی اختلاف اور فوجی کشاکش ختم ہوئی(2)

## حواب کا واقعہ

چوتھا بھی پیش ایا، جب عراق کے راستے میں عائشہ کا لشکر تھا اسی وقت اثنائے رائے میں طلحہ وزبیر کو معلوم ہوا کہ حضرت علی(ع) مدینہ سے چل چکیں ہیں اور وہ منزل ذیقار میں پہنچ گئے ہیں، اور کوفے کا راستہ ان پر بند ہو چکا ہے ،طلحہ وزبیر نے کوفہ جانے کا خیال بدل دیا اور بے راہہ سے استفادہ کرتے ہوئے بصرے کی طرف چلنے لگے.یہاں تک کہ وہ اس جگہ پہچے جس کا نام حواب تھا، وہاں عائشہ کے کانوں میں کتّوں کے بھونکنے کی اواز پہنچی_ انھوں نے پوچھا اس جگہ کا کیانام ہے_

---

1_ طبری ج 5 ص 168 _ طبقات ج 5 ص 23

2_ طبری ج 5 ص168 ،طبقات ج 5 ص23

لوگوں نے جواب دیا، حواب

فوراًعائشہ کو حضرت رسول(ص) اللہ کی حدیث یاد اگئی کہ اپ نے اپنی ازواج سے کہا تھا کہ تم میں سے ایک کو حواب کے کتّے بھونکیں گے اور ان ازواج کو منع کیا تھا_

عائشہ کو اس حادثہ نے بے چین کر دیا کیونکہ انھیں حدیث رسول یاد تھی وہ گھبراہٹ میں کہنے لگیں انا اللہ وانا الیہ راجعون، ہائے میں وہی عورت ہوں کہ جس کی رسول خدا(ص) نے خبر دی تھی_

عائشہ اس خیال کے اتے ہی اس سفر سے پلٹنے لگیں انھوں نے پکّا ارادہ کر لیا کہ میں واپس جائوں گی_

جب عبداللہ ابن زبیر کو عائشہ کے واپسی کی اطلاع ہوئی تو ان کے پاس اکر حواب کے بارے میں گفتگو کی اور یہ ظاہر کیا کہ جن لوگوں نے اپ کو بتایا ہے انھیں دھوکا ہوا ہے، اس جگہ کا نام حواب نہیں ہے_

عبداللہ ابن زبیر اس واقعے کے بعد ہمیشہ عائشہ کی نگرانی کرتے رہے کہ مبادا دوبارہ بھی کوئی شخص ان سے ملکر اس سفر سے موڑدے_

جی ہاں، فرزند زبیر نے حواب کے بعد سے عائشہ کے ھودج کے پاس سائے کیطرح چلتے رہے.یہاں تک کہ بصرہ وارد ہوگئے(1)_

## سرداران لشکر کی وضاحت

طبری کا بیان ہے کہ:

عائشہ کا لشکر مکے سے چل کر بصرہ کے نزدیک پہنچا اور وہاں ایک مقام جس کا نام حفر ابو موسی تھا اتر پڑا عثمان ابن حنیف انصاری حضرت علی(ع) کی طرف سے بصرہ کے گورنر تھے جب انھیں واقعہ کی اطلاع ملی تو ابو الاسود دئیلی کو مامور کیا کہ لشکر عائشہ میں جاکر ان کے سرداروں سے ملاقات کریں اور ان کی خواہش و مقصد کی تحقیق کریں_

ابو الاسود نے اپنے کو عائشہ کے لشکر میں پہونچایا، پہلے انھوں نے خود عائشہ سے ملاقات کی اور پوچھا_

---

1_ طبری ج 5 ص 178 ،عبداللہ بن سباج 1 ص100

اے عائشہ بصرہ انے کا مقصد کیا ہے_

عائشہ نے جواب دیا عثمان کے خون کا ان کے قاتلوں سے انتقام لینے یہاں ائی ہوں

ابو الاسود نے کہا اے عائشہ بصرہ میں کوئی بھی عثمان کا قاتل نہیں ہے کہ اپ ان سے انتقام لیں_

عائشہ نے کہا: اے ابو الاسود تم ٹھیک کہتے ہو، عثمان کے قاتل بصرے میں نہیں ہیں اور ہم بھی یہاں اس لئے نہیں ائے ہیں کہ قاتلوں کو بصرہ میں تلاش کریں بلکہ اس لئے ائے ہیں کہ اس شہر کے لوگوں سے مدد طلب کریں اور ان لوگوں کی مدد و حمایت سے مدینہ کے قاتلان عثمان سے انتقام لیں جو حضرت علی (ع) کے ارد گرد ہیں_

اے ابو الاسود جس دن عثمان نے تمہیں تازیانے سے اذیت دی تھی تو مجھے دکھ ہوا تھا اور میں نے صاف طور سے ان کے اوپر سخت اعتراض کیا لیکن تم لوگوں نے تو انھیں تلواروں سے قتل کیا یہ کیسے مناسب ہے کہ میں خاموش رہ جائوں اور ان کی مظلومیت پر فریاد نہ کروں، ان کا انتقام نہ لوں؟

اے ابو الاسود نہیں، میں ہر گز خاموش نہیں رہونگی_

_ ابو الاسود نے کہا: اے عائشہ اپ کو تلوار اور تازیانے سے کیا سروکار اپ تو رسول (ص) خدا کے حکم کے مطابق پردہ نشین ہیں اپ کی صرف یہی تکلیف ہے کہ اپنے گھر میں بیٹھی رہیں قران کی تلاوت کریں، اور پروردگار کی عبادت بجالائیں، اے عائشہ اسلام میں عورتوں پر جہاد نہیں ہے، اس کے علاوہ خون عثمان کا انتقام تو تمھارا حق بھی نہیں، حضرت علی خون عثمان کے انتقام کا زیادہ حق رکھتے ہیں کیونکہ وہ رشتہ کے لحاظ سے تم سے زیادہ عثمان کے قریب ہیں کیونکہ دونوں ہی خاندان عبد مناف سے ہیں، لیکن تم قبیلہ تیم سے ہو_

عائشہ نے کہا: اے ابو الاسود میں اپنا ارادہ بدلوں گی نہیں، اب اس راہ سے واپس نہیں جائوں گی جب تک اپنا مقصد نہ حاصل کرلوں اور اپنے قیام کے نتیجہ تک نہ پہونچ جائوں_

اے ابو الاسود تم نے کہا عوتوں پر جنگ و جہاد نہیں، کون سی جنگ؟ اور کیسا جہاد؟ کیا اس معاملے میں جنگ و جہاد کی بھی بات ہے، میری جو حیثیت ہے (کیا کسی کو جرائت ہو سکتی ہے کہ مجھ سے جنگ کرے)

ابو الاسود نے کہا: اے عائشہ اپ کو دھوکا تو یہیں ہوا ہے کیونکہ اپ سے ایسی جنگ ہوگی کہ اس کا اسان ترین میدان شعلوں سے بھرا ہوا اور کمر شکن ہوگا_

ابوالاسود نے یہیں بات ختم کردی، پھر انھوں نے زبیر سے ملاقات کی اور کہا:

اے زبیر وہ دن بھولا نہیں ہے جب لوگوں نے ابو بکر کی بیعت کرلی تھی، اور اپ قبضہ شمشیر پر ہاتھ رکھ کر نعرہ لگارہے تھے_

(کوئی شخص خلافت کیلئے علی سے بہتر اور لائق نہیں ہے، خلافت کا لباس صرف علی کیلئے موزوں ہے ان کے علاوہ کسی کو زیب نہیں دیتا، لیکن اج وہی شمشیر اپ نے ہاتھ میں لیکر انھیں علی کے خلاف قیام کیا ہے_

اے زبیر کہاں وہ دلسوزی اور طرفداری، اور کہاں یہ عداوت و مخالفت؟

زبیر نے ابوالاسود کے جواب میں قتل عثمان کا مسئلہ پیش کیا_

_ابوالاسود نے کہا: ہم نے تو جیسا کہ سنا ہے قتل عثمان میں اپ ہی لوگ شریک ہیں، حضرت علی (ع) کو ذرہ برابر بھی اس کے قتل میں دخل نہیں زبیر نے کہا اے ابوالاسود ذرا طلحہ کے پاس جائو، دیکھو وہ کیا کہتے ہیں_

ابوالاسود کا بیان ہے: کہ میں طلحہ کے پاس گیا لیکن وہ بہت تند مزاج اور فتنہ انگیز تھے، وہ بہت زیادہ جنگ کی باتیں کرتے رہے میری تمام نصیحتیں اور باتیں بے اثر رہیں (1)

دوسری روایت کے مطابق ابوالاسود کا بیان ہے کہ میں اور عمران ابن حصین بصرہ کے گورنر عثمان ابن حنیف کی طرف سے عائشه کے پاس گئے اور ان سے یہ وضاحت چاہی کہ_

اے عائشه کیا وجہ ہوئی کہ اپ یہاں تک پہنچ گئیں، کیا اپ کے اس قیام اور سفر کے بارے میں رسول (ص) خدا کا فرمان ہے یا اپ نے اپنی ذاتی رائے سے یہ اقدام کیا ہے_

عائشه نے کہا: اس بارے میں میرے پاس رسول (ص) خدا کا کوئی فرمان یا حکم نہیں ہے بلکہ جس دن سے عثمان قتل کئے گئے میں نے ذاتی طور سے ان کے خون کا انتقام لینے کی ٹھان لی، کیونکہ ہم عثمان کے زمانے میں واضح طور سے ان پر اعتراض کیا کرتے تھے کہ مسلمانوں پر کیوں ظلم ڈھارہے ہو، انھیں تازیانے کیوں لگارہے ہو، عام زمینوں اور چراگاہوں کو اپنے اور خاندان والوں کے مویشیوں کیلئے کیوں مخصوص کرلی ہے، اس سفّاک اور ظالم ولید کو

---

1_ الامامة والسیاسة ج 1 ص 57، شرح نہج البلاغہ ابی الحدید ج 2 ص 81، طبری ج 5 ص 178

جسے رسول(ص) خدانے جلاوطن کیا تھااور قران نے فاسق کانام دیا(1) ایسے شخص کو مسلمانوں کا حکمراں بنادیا،ہاں،ہم نے یہ تمام باتیں اس کے کان میں ڈالیں اس نے میری تمام باتیں مان لیں اپنے کارندوں کی حرکات پر شرمندہ بھی ہوا،اور اپنے توبہ سے اپنے کو پاک کرکے غلطیوں کی تلافی کی_

لیکن تم لوگوں نے اس کے توبہ کو ذرہ برابر بھی اہمیت نہیں دی، تلواریں کھینچے ہوئے اس پر ٹوٹ پڑے اور اس کے گھر میں اسے مظلوم اور بے گناہ قتل کردیا،تم لوگ اسلامی سرزمین مدینہ کی عظمت اور خلافت کی شان وشوکت،ماہ ذی الحجہ کی حرمت ان تمام چیزوں کو اسلام نے محترم قرار دیا ہے تم نے ان سبکو روندڈالا، کیسے اورکیوں میں اس ظلم وستم کے مقابلہ میں خاموش رہوں اور اس سرکشی اور زیادتی کے مقابلے میں چپ بیٹھ جائوں_

ابوالاسود نے کہا: اے عائشہ اپ کو تلوار اور تازیانے سے کیا سروکار؟ کیارسول(ص) خدانے اپ کو ایسے معاملات میں مداخلت سے منع نہیں کیا تھا؟

انھوں نے اپ کے لئے گھر کی کوٹھی پسند نہیں کی تھی اپ اپنے شوہر کے حکم کے خلاف اپنے گھر سے باہر کیوں نکل ائیں اور مسلمانوں کے درمیان فتنہ وہنگامہ کھڑا کیا؟

عائشہ نے کہا: اے ابوالاسود،کون سافتنہ وفساد؟ کیا کوئی ایسا بھی ہے جو مجھ سے جنگ کرے؟ یا میرے خلاف زبان کھولے کہ فتنہ وفساد پیدا ہو؟ ہرگز ایسا واقعہ پیش نہیں ائیگا میرے مقابلہ میں ایسی حرکت کی کسی کو جرائت نہیں ہو گی_

ابوالاسود نے کہا: اے عائشہ اگر یہ مخالفت اور ہنگامہ ارائی اگے بڑھتی رہی تو لوگ اپ سے جنگ کرینگے اور ایک عظیم فتنہ برپا ہو جائیگا_

عائشہ نے کہا: اے ابوالاسود،اے قبیلہ عامر کے پست فطرت،اے بنی عامر کے چھوکرے بات کم کر،کون شخص ہے جو زوجہ رسول سے جنگ کرسکے(2)

---

1_ سورہ حجرات ایت6

2_ بلاغات النساءص9 ،عقدالفریدج 3 ص98 ،البیان والتبیین جاحظ ج 2 ص209



ابوالاسود اور عائشہ سے یہیں پر بات ختم ہو گئی، لیکن عائشہ نے ابوالاسود کی بات کاذرا بھی اثر نہیں لیا، اپنا ارادہ نہیں بدلا،انھوں نے اپنے لشکروالوں کے ساتھ حفرابوموسی سے اگے بڑھکر بصرہ کے نزدیک ایک جگہ پڑائوڈال دیا_

## سرداران لشکر نے تقریریں کیں

لشکر عائشہ بصرہ پہنچ گیااور شہر کے وسیع میدان --"مربد" کو اپنی چھائونی بنایا_

عثمان ابن حنیف انصاری جو حضرت علی(ع) کی جانب سے بصرہ کے حکمراں تھے، دوبارہ کچھ لوگوں کو مربد بھیجا، تاکہ لشکر عائشہ کا انتہائی مقصد دریافت کریں_

عائشہ نے جب اپنی فوج میں ایک بڑااجتماع دیکھا اور بصرے والوں کو بھی ایک جگہ دیکھا تو موقعہ غنیمت خیال کرکے ان کے سامنے اس طرح تقریر کی_

اے لوگو امیر المومنین عثمان اگرچہ حق وعدالت کے راستے سے منحرف ہوگئے تھے، انھوں نے رسول خد(ص) اکے اصحاب کو اذیت دی، ناتجربہ کار اور فاسد جوانوں کو حکومت دیدی، ایسے لوگوں کی حمایت کی جن پر رسول خدا (ص) غضبناک تھے اور انھوں نے مسلمانوں کی ابادی سے جلاوطن کیا تھا، عمومی چراگاہوں کو اپنے لئے اور بنی امیہ کیلئے خاص کرلیا تھالیکن ان تمام باتوں کے باوجود جب لوگوں نے ان پر اعتراض کیااور اس کے انجام گوش زد کئے تو انھوں نے لوگوں کی نصیحتوں سے سبق لیا اپنے خراب کرتوتوں سے پشیمانی کا اظہار کیااور اپنے دامن الودہ کو اب توبہ سے دھوڈالا، اپنے کو گناہوں سے پاک کرلیا_

لیکن کچھ لوگوں نے ان کے توبہ کو وقعت نہیں دی ان کی پشیمانی پر اعتنا نہیں کیااور انھیں قتل کرڈالا اور اس پاکیزہ شخص اور بے گناہ شخص کا خون بہاڈالا اسے قتل کرکے بہت سے بڑے گناہوں سے اپنے کو الودہ کیا کیونکہ وہ خلافت کا مقدس لباس پہنے ہوئے تھے، جس مہینے میں جنگ اور خونریزی حرام ہے اسی ماہ ذی الحجہ میں، اور اس شہر میں کہ جس کا احترام اسلام نے لازم قرار دیا ہے، اسی شہر میں قربانی کے اونٹ کی طرح انھیں قتل کرڈالا ان کا خون زمین پر بہادیا_

اے لوگو جان لو کہ قریش قتل عثمان کے اصل مجرم ہیں انھیں قتل کرکے خود اپنے تیروں کا نشانہ بنالیا ہے اور اپنے مکّے خود اپنے منھ پر مارے ہیں قتل عثمان سے وہ اپنا مقصد نہ پائیں ان کی حالت کو کوئی فائدہ نہ ہو، خدا کی قسم ان

لوگوں کوافت گھیر لے گی جو انھیں نیست ونابود کر دیگی انگاروں سے بھر پور افت، انھیں جڑ سے اکھاڑنے والی، ایسی افت کہ سوئے لوگوں کو جگا دیگی اور بیٹھے لوگوں کو اٹھا دیگی_

ہاں، خدائے عادل اس بے حد ظلم کے مقابلے میں ایسے لوگوں کو ان پر مسلط کر دیگا کہ ان پر ذرا بھی رحم نہ کرینگے اور انھیں بد ترین اور سخت عذابوں سے انھیں اذیت دیگا_

اے لوگو عثمان کا گناہ ایسا نہیں تھا جو ان کے قتل کو جائز بنادے پھر یہ کہ تم لوگوں نے ان سے توبہ کرنے کو کہا اس کے بعد ان کی توبہ کو وقعت دیئے بغیر (ٹوٹ پڑے اور بے گناہ ان کا خون بہاڈالا اس کے بعد تم نے لوگوں کے مشورہ کئے بغیر علی کی بیعت کرلی اور غاصبانہ طریقے سے انھیں کرسی خلافت پر بٹھادیا) تم لوگ سونچو کہ میں تمھیں لوگوں کے فائدہ کیلئے عثمان کے حق میں تمہاری ان شمشیروں سے جو ان پر برسائی گئیں غضبناک نہیں ہو جائوں اور خاموش رہوں؟

اے لوگو ہوش میں ائو کیونکہ عثمان کو مظلوم اور بے گناہ قتل کیا گیا اب تم لوگ ان کے قاتلوں کو تلاش کرو، جہاں بھی ان پر قابو پائو انھیں قتل کر ڈالو، اس کے بعد ان لوگوں میں سے جنھیں عمر نے خلافت کیلئے نامزد کیا تھا شوری کے ذریعے سے خلیفہ منتخب کرلو، لیکن ایسا نہیں ہونا چاہیئے کہ جس شخص نے عثمان کو قتل کیا(1) وہ خلافت کے بارے میں یا شوری میں خلیفہ معین کرنے کیلئے شامل ہو اور ذرا بھی مداخلت کرے(2) زھری کا بیان ہے کہ عائشہ کی تقریر ختم ہوتے ہی طلحہ وزبیر نے بھی اٹھ کر لوگوں کے سامنے یہ تقریر کی_

اے لوگوں، ہر گناہ کی توبہ ہے اور ہر گنہگار پشیمان ہونے کے بعد وہ پلٹتا ہے جس کے اثر سے وہ پاک اور مغفور ہو جاتا ہے، عثمان بھی اگر چہ گنہگار تھے لیکن انکا گناہ توبہ اور امرزش کے قابل تھا ہم بھی کسی حیثیت سے ان کے قتل کا ارادہ نہیں رکھتے تھے ہم صرف یہ چاہتے تھے کہ ان کی سرزنش کریں اور اس طرح انھیں توبہ پر مجبور کریں، لیکن کچھ نادان اور ھنگامہ پسند ادمیوں نے انھیں قتل کرنے کا ارادہ کر لیا اور ہمارے جیسے صلح وپسند (ملائم اور حلیم لوگوں پر حاوی ہوگئے اور نتیجہ میں انھیں قتل کر ڈالا) ابھی طلحہ وزبیر کی بات یہیں تک پہونچی تھی کہ بصرہ والے چاروں طرف

---

1_ قاتل عثمان سے ان کی مراد حضرت علی ہیں

2_ الامامۃ والسیاسۃ ج 1 ص 51 ،شرح نہج البلاغہ ابن ابی الحدید ج 2 ص499

سے اعتراض کرنے لگے اور چلانے لگے _ اے طلحہ تمھارا خط ہمارے پاس پہنچا تھا، اس کا لہجہ بہت سخت تھا، اج کی تمھاری بات سے اور اس خط کے مضمون سے کوئی مناسبت اور میل نہیں ہے، اس موقعہ پر زبیر نے لوگوں کو مطمئن اور خاموش کرنے کیلئے کھڑے ہو کر تقریر شروع کر دی، اور کہا اے لوگو:

میں نے عثمان کے بارے میں تمھیں کوئی خط نہیں لکھا اگر تمھارے پاس اس بارے میں کوئی خط پہنچا ہے تو وہ دوسروں نے لکھا ہو گا_

اپنی پہلی بات کو زیادہ اب و تاب سے بیان کرنے لگے اور عثمان کی مظلومیت لوگوں کے سامنے زیادہ وضاحت سے بیان کی اس ضمن میں حضرت علی اور ان کے ماننے والوں کی شدت کے ساتھ تنقید اور مذمت کی_(1)_

---

1_ طبری ج 2 ص178



## مقرروں پر اعتراض

عائشہ اور ان کے سرداران لشکر کی اتشیں تقریروں کے بعد جو مربد میں ہوئی تھیں کچھ سامعین کھڑے ہو گئے اور انھوں نے واضح لفظوں میں اعتراضات کئے_

طبری نے ان تقریروں کو نقل کرنے کے بعد لکھا ہے کہ اسی موقعہ پر خاندان عبد القیس کا ایک شخص کھڑا ہو کر بولا، اے زبیر خاموش ہو جا، میں بھی کچھ کہنا چاہتا ہوں اور جو کچھ لازم ہے وہ لوگوں تک پہونچانا چاہتا ہوں_

عبد اللہ ابن زبیر اس پر بھڑ کر بولے، اے مرد عبدی تیری کیا حیثیت کہ بات کرے لیکن اس شخص نے ابن زبیر کی سرزنش پر کوئی توجہ نہیں کی اور عائشہ کے لشکر والوں سے کہنے لگا تم مہاجرین کے گروہ میں ہو تم نے زندگی میں عظیم فضیلت و افتخار حاصل کیا کیونکہ تم ہی تھے جنھوں نے رسول اکرم (ص) کی پہلی اواز پر لبیک کہی، اور تمام لوگ تمھارے بعد تمھاری پیروی میں اسلام سے وابستہ ہوئے، اسے جان و دل سے قبول کیا اور جس وقت رسول (ص) خدا لقائے الہی سے جا ملے تمھیں لوگ تھے جنھوں نے اپنوں میں سے ایک کا انتخاب کیا اور اسکی بیعت کی، باوجود اس کے کہ تم نے اس انتخاب میں ہم سے مشورہ نہیں کیا اور ہماری اطلاع کے بغیر یہ اقدام کر ڈالا، پھر بھی ہم نے تمھاری

مخالفت نہیں کی، تم جس بات کو پسند کرتے تھے ہم اس پر راضی رہے ان کی زندگی ختم ہوئی اور کسی شخص کو تمھارے درمیان سے خلافت کیلئے چن لیا گیا تم لوگوں نے ہمیں اطلاع دیئے بغیر اس کی بیعت کرلی ہم نے بھی اسے مان لیا، اور تمھاری خوشنودی خاطر کیلئے ہم نے اسکی بیعت کرلی، اس نے بھی جب دنیا سے رخت سفر باندھا تو امارت و خلافت کو چھ ادمیوں کے درمیان ڈال کر معاملہ شوری کے حوالے کر دیا، ان چھ افراد میں سے عثمان کو منتخب کر کے تم نے بیعت کرلی لیکن دیر نہیں گذری کہ تم نے اسکی روش کو ناپسند کیا، اس کے کرتوتوں پر اعتراض کیا، یہاں تک کہ تم نے اس کے خون سے اپنا ہاتھ رنگین کیا حالانکہ تم نے نہ اسکی خلافت میں ہم سے مشورہ کیا تھا اور نہ قتل میں، وہیں تم لوگ علی کے گھر پر چڑھ دوڑے ان سے حد سے زیادہ اصرار کیا یہاں تک کہ انکو زبردستی اس کام پر امادہ کیا اور انکی بیعت کرلی، پیمان خلافت باندھ لیا، یہ تمام باتیں تو ان لوگوں نے ہماری اطلاع کے بغیر اور ہمارے مشورے کے بغیر انجام دیا لیکن اب ہم نہیں جانتے کہ کس دلیل سے اسکے خلاف تم نے فتنہ ابھارا ہے اور ان سے امادہ ءجنگ ہو گئے ہو؟

کیا حضرت علی (ع) نے مسلمانوں کے مال و دولت میں خیانت اور زیادتی کی ہے یا خلاف حق کوئی کام کیا ہے یا تم لوگوں کی پسند کے خلاف کسی عمل کے مرتکب ہوئے ہیں _

نہیں، ہرگز نہیں، حضرت علی (ع) کا دامن ان تمام باتوں سے پاک ہے _

پھر ہم لوگ ان پر کیا اعتراض کریں؟ اور کیوں ان سے جنگ کریں؟

ابھی اس شخص کی بات یہیں تک پہونچی تھی کہ لشکر عائشہ سے کچھ لوگ اسکی حق گوئی پر بھڑک اٹھے اور اسکے قتل کا ارادہ کیا اس شخص کے خاندان کے لوگ اور رشتہ دار اسکی مدد میں کھڑے ہو گئے، اسکی طرف سے دفاع کرنے لگے، یہاں تک کہ وہ اپنی جان بچا کر لشکر کے درمیان سے بھاگ گیا _

لیکن حادثہ یہیں پر ختم نہیں ہو گیا، اور دوسرے دن عائشہ کے لشکر اور اس شخص کے قبیلہ کے درمیان جنگ ہو گئی اس شخص کے قبیلے کے ستر ادمیوں کو ان لوگوں نے بزدلانہ طریقے سے قتل کر دیا (1)

جس وقت یہ واقعہ امام نے سنا تو بہت زیادہ غمگین ہوئے اپ نے ان لوگوں کی تعزیت میں شعر اس مضمون

---

1_ طبری ج 5 ص178

کے پڑھے:

بہت افسوس اور دکھ ہوا اس ظلم پر جو قبیلہ ربیعہ پر ڈھایا گیا، ربیعہ کے لوگ اپنے امام کی بات ہمیشہ سنتے اور اطاعت کرتے ہیں_

ہاں، وہ ہمیشہ طرفدار حق رہے

اور حق کی راہ میں انھوں نے اپنا خون نثار کیا

یالھف قلبی علی ربیعہ

ربیعہ السامعۃ المطیعہ

سنتھا کانت بھا الوقیعہ (1)

اس کے بعد طبری نے نصر ابن مزاحم سے نقل کیا ہے کہ جاریہ ابن قدامہ لشکر عائشہ کے مقابل کھڑے ہو کر بولے اے عائشہ خدا کی قسم خون عثمان کا بہانا بہانے کا گناہ اس سے کمتر ہے کہ تو اس ملعون اونٹ پر سوار ہے اور اپنے گھر سے باہر نکل کر مردوں کی طرح میدان جنگ میں چلی ائی ہے

اے عائشہ تیرا اسلامی معاشرے میں احترام کیا جاتا ہے، لیکن اس عمل سے تونے اپنی وقعت برباد کر دی اپنی عظمت و احترام کا ناس مار دیا اور اپنے کو قتل اور ہلاکت میں جھونک دیا کیونکہ جو بھی تجھ سے جنگ کرے گا وہ تیرا خون بہانے سے باز نہیں ائے گا_

اے عائشہ اگر تو اپنے جی سے اور اپنے اختیار سے ادھر ائی ہے اور یہ راہ اپنائی ہے تو یہیں سے اپنے گھر واپس جا اور اگر تو زبردستی یہاں تک لائی گئی ہے تو مسلمانوں سے مدد طلب کر تا کہ تجھ کو ان لوگوں کے چنگل سے چھڑائیں جنھوں نے تجھ کو مجبور کر رکھا ہے اور تجھ کو تیرے گھر پہنچا دیں (2)

طبری اگے لکھتا ہے:

جیسے ہی جاریہ کی بات ختم ہوئی فوراً بنی سعد کا ایک جوان کھڑا ہو کر طلحہ و زبیر سے بولا_

اے زبیر کیا تو رسول خدا (ص) کا صحابی اور حمایتی نہیں تھا، اے طلحہ کیا تو وہی نہیں ہے جس نے اپنی تلوار سے اور

جان ودل سے رسول(ص) خدا کے دشمنوں کے مقابل حمایت کی تھی _ لیکن اج کیاہوا کہ وہ تمام یاری اور وفاداری ظلم اور خیانت سے بدل گئی ؟

میں ہر گز تم لوگوں کا ساتھ نہیں دوں گا کیونکہ تم نے اپنی عورتوں کو تو گھروں میں بیٹھار کھاہے اور زوجہء رسول کو اپنے ساتھ یہاں تک کھینچ لائے ہو تمھارے اس اقدام سے ہم راضی نہیں ہونگے _

اس جوان نے یہ کہااور لشکر سے اپنے کو علحدہ کر لیا پھر........ اس نے چند اشعار بھی پڑھے :

صنتم حلائلکم وقد تم امکم

ھذالعمرک قلۃ الانصاف

امرت بجر ذیو لھافی بیتھا

فھوت تشق البید بالایجاف

غرضاًیقاتل دونھاابناءُھا

بالنبل والخطی والاسیاف

ھتکت بطلحۃ والزبیر ستورھا

ھذاالمخبر عنھم والکافی (1)

ترجمہ: خدا کی قسم یہ بڑی ناانصافی ہے کہ اپنی عورتوں کو تم نے گھروں میں بیٹھار کھاہے اور زوجہ رسول کو میدان میں کھینچ لائے ہو عائشہ کو یہ حکم دیا گیا تھا کہ اپنے گھر میں بیٹھیں اور اپنے ابرو کی حفاظت کریں، لیکن انھیں......... صحر انوردی اور گھوڑوں کو اسے روندنے کی ہوس نے انھیں برباد کرڈالاہے ان کا مقصد صرف یہ ہے کہ مسلمانوں کو جوان کے بیٹوں کیطرح ہیں اپنے سامنے شمشیر ونیزہ سے لڑادیں اور وہ اس کا تماشہ دیکھیں _

طلحہ وزبیر نے بھی اپنی حیثیت اور احترام کاناس مار دیا یہ ان لوگوں کا بہت پست مقصد اور منحوس ارمان ہے _

اس کے بعد طبری نے مزید لکھاہے کہ: اسی موقعہ پر قبیلہ جہینہ کا ایک جوان محمد ابن طلحہ کے سامنے پہنچاجو بہت عابد وزاھد سمجھے جاتے تھے اور ان سے قاتلان عثمان کے بارے میں پوچھا محمد نے جواب دیاخون عثمان تین لوگوں پر ہے_

ایک تہائی اس خاتون کی گردن پر ہے جو ھودج میں سوار ہے، دوتہائی اس شخص کی گردن پر ہے جو سرخ اونٹ والاہے (جو سرخ اونٹ پر سوار ہے، طلحہ) اور تیسرا حصہ خون عثمان کا علی کے گردن پر ہے،

وہ جوان محمد کی بات پر ہنسا اور یہ اشعار پڑھنے لگا_

سالت ابن طلحة عن ھالک

بجوف المدینہ لم یقبر

فقال ثلاثة رھط ھم

اماتوا ابن عفان واستعبر

فثلث علی تلک فی خدرھا

و ثلث علی راکب الاحمر

و ثلث علی بن ابیطالب

و نحن بدویة قرقر

فقلت صدقت علی الاولین

واخطات فی الثالث الازھر (1)

ترجمہ: میں نے فرزند طلحہ سے عثمان کے قتل کے بارے میں وضاحت چاہی کہ مسلمانوں نے انھیں اپنے قبرستان میں کیوں نہیں دفن ہونے دیا، اس نے مجھے جواب دیا کہ عثمان کا خون ان تین افراد کی گردن پر ہے_

ایک تو وہ عورت جو ھودج میں سوار ہے دوسرا وہ کہ جو سرخ اونٹ پر سوار ہے اور تیسرے علی بن ابیطالب ہیں، اور ہم لوگ تو صحرا نشین عوام تھے ہمیں ان باتوں میں دخل نہیں دینا چاہئے،

میں نے اس کا جواب دیا کہ تم نے سچ کہا کہ ھودج سوار، اور اونٹ سوار ہی عثمان کو قتل کرنے والے ہیں_

لیکن حضرت علی (ع) کے بارے میں تم نے غلطی کی اور دھوکے کا شکار ہوئے_

# جنگ جمل

## پہلی جنگ شروع ہوئی

ان لوگوں نے کہا: کہ ہمارا پہلا اعتراض یہ ہے کہ انھیں ہمارے اوپر کوئی برتری اور تفوق نہیں ہے لیکن وہ ہم لوگوں پر حکومت کرنا چاہتے ہیں اور یہ رویہ ہمارے لئے قابل قبول نہیں _

دوسرا اعتراض یہ ہے کہ انھوں نے ایسے کام کئے ہیں کہ جو ہر طرح سے اعتراض و تنقید کے قابل ہیں _

عثمان ابن حنیف نے کہا کہ میں حضرت علی(ع) کی طرف سے اس شہر کا حکمراں ہوں مجھے کوئی اختیار نہیں ہے تھوڑی مہلت دو کہ میں امیر المومنین کو ایک خط لکھ کر تمھارے مطالبات کی اطلاع دے دوں تا کہ وہ جیسا کہیں اور جو حکم دیں اس پر عمل کیا جائے _

عثمان ابن حنیف کی منصفانہ پیش کش قبول کرلی گئی اور اسی پیش کش کے مطابق ان لوگوں نے باہم عہد کیا اور خدا کو بھی اس پر گواہ قرار دیا، عثمان ابن حنیف نے یہ سارا واقعہ امام کو لکھ دیا لیکن دو روز سے زیادہ نہ ہوا کہ عائشےہ کے لشکر نے بصرہ کا امن و سکون درہم برہم کرڈالا اور عثمان پر ہلّا بول دیا، انھیں قید کرلیا انھیں تازیانوں سے اذیت دی اور بہت قابل رحم حالت میں ان کے سر اور ڈارھی کو تراش ڈالا(1)

کچھ دوسرے مورخوں یعقوبی، مسعودی اور صاحب استیعاب نے یوں بیان کیا ہے:

عائشےہ اور عثمان ابن حنیف کی فوجوں کے درمیان اس مضمون کا عہد نامہ ہوا تھا کہ طرفین جنگ کی اگ بھڑکانے سے پرہیز کرینگے اور شہر بصرہ کے انتظامی امور پہلے کی طرح عثمان ابن حنیف کے اختیار میں رہیں گے یہاں تک کہ خود حضرت علی(ع) بصرہ میں تشریف لائیں اور اپنے مخالفین سے گفتگو کر کے اپنے نقطہ نظر کی تحریری وضاحت کریں _

صلحنامہ کا یہی مضمون دونوں لشکر کے درمیان لکھا گیا پھر حضرت علی(ع) کے حکمراں نے اس صلحنامہ کے مطابق اپنے ساتھیوں اور فوجیوں کو حکم جاری کیا کہ جنگی ہتھیار اتار دیں تا کہ صلح و صفائی کی راہ ہموار ہو سکے لیکن تھوڑے دن نہ ہوئے تھے کہ ایک انتہائی ٹھنڈی اور بارش کی راہ میں کچھ عائشےہ کے لشکر والے عبداللہ ابن زبیر کی سرکردگی میں بصرہ کے گورنر پر حملہ کر بیٹھے، حضرت علی(ع) کے گورنر عثمان کو قید کرلیا پھر بیت المال لوٹنے کیلئے بڑھے اور پاسبانوں کو منتشر کر دیا ان کے چالیس ادمیوں کو بھی قتل کر دیا(2)

---

1_ طبری ج 5 ص178

2_ الاستیعاب حالات حکیم ابن جبلہ

مسعودی کا بیان ہے کہ: اس حملہ میں مقتولوں اور زخمیوں کی تعداد ستر تک پہونچ گئی ان میں سے پچاس کو قید کر کے عوام کو مرعوب کرنے کیلئے ان کی انکھوں کے سامنے گردن ماردی گئی_

طبری اور صاحب استیعاب کہتے ہیں_ عثمان ابن حنیف کو قید کرنے کے بعد ابان ابن عثمان کو عائشہ کے پاس بھیجا گیا تا کہ ان کے بارے میں حکم حاصل کیا جائے، عائشہ نے بھی انکے قتل کا حکم دیا اور کہا:

اے ابان، عثمان ابن حنیف کو اپنے باپ کے انتقام میں قتل کر ڈالو اور اپنے باپ کا انتقام اس سے لے لو_ جس وقت عثمان ابن حنیف کے فرمان قتل کی اطلاع لوگوں کو ہوئی تو ایک عورت عائشہ کے پاس اکر بولی_

اے ام المومنین تمھیں خدا کی قسم ہے عثمان ابن حنیف کا احترام کرو کیونکہ وہ رسول خدا(ص) کے صحابی اور ساتھی ہیں اس بات کو نظر انداز نہ کرو اور ان کے قتل سے باز ائو_

عائشہ پر اس عورت کی بات کا اثر ہوا اور حکم دیا کہ ابان کو واپس لایا جائے ابان دوبارہ عائشہ کے پاس ائے تو عائشہ نے اس سے کہا: کہ ابان قتل عثمان سے باز ائو اور انھیں قید خانے میں ڈال دو_

ابان نے کہا: اے عائشہ، اگر میں جانتا کہ تم عثمان کے معاملہ میں تخفیف کا حکم دو گی اور ان کے قتل کو قید سے بدل دو گی تو میں واپس نہیں اتا، کیا میں تمھارے پہلے حکم کو نافذ کر دوں اور اپنے باپ کے انتقام، میں اسکی گردن مار دوں_

اس موقع کے مطابق نظریہ وصلاح مجاشع ابن مسعود چالیس تازیانہ عثمان ابن حنیف کے بدن پر لگایا گیا، ان کے سر اور ڈاڑھی کو چھیل ڈالا گیا ان کی حالت قابل رحم ہو گئی اور اس کے بعد انھیں قید خانے میں ڈال دیا گیا(1)

مشھور مورخ یعقوبی کا بیان ہے کہ:

گورنر کے قصر پر حملہ کر کے عثمان کو گرفتار کیا گیا پھر عائشہ کا لشکر بیت المال کیطرف حملہ اور ہوا اور جو کچھ اس میں تھا مال غنیمت کی طرح لوٹ لیا، اس طرح عائشہ کے لشکر نے پہلی جنگ جیت لی، اور شہر بصرہ کی حکمرانی (بیت المال اور شہر کے تمام اختیارات ان لوگوں کے زیر نگیں اگئے)_

---

1_ طبری ج 5 ص182

## دوسری جنگ شروع ہوئی

طبری کا بیان ہے: عثمان بن حنیف کی گرفتاری کا واقعہ جب حکیم بن جبلہ کو معلوم ہوا، جو بصرے کے معزز اور مشہور بزرگ تھے(1) بصرے کے بکر بن وائل اور عبد قیس قبیلے کے افراد کو لیکر عبد اللہ بن زبیر کے پاس گئے، اور ان سے درخواست کی کہ جس صلحنامہ کے مضمون کی مخالفت کر کے توڑا گیا ہے اسے نافذ کیا جائے اس کے مطابق عثمان بن حنیف کو قید خانے سے نکال کر گورنر ہاؤس میں پہونچایا جائے، تا کہ جب تک حضرت علی(ع) ائیں حکومت بصرہ انھیں کے اختیار میں رہے_

حکیم بن جبلہ نے اخر میں کہا، اے عبد اللہ، خدا کی قسم اگر میں کچھ مدد گار فراہم کر سکتا تو تو تمھاری اس عہد شکنی اور بے گناہ مسلمانوں کے قتل پر تم سے سخت جنگ کر کے مقتولوں کا انتقام لے لیتا، اے عبد اللہ، اب تمھارا خون بہانا ہمارے اوپر حلال اور مباح ہو گیا، کیونکہ تم نے ہمارے بے گناہ مسلمان بھائیوں کو قتل کر کے انکا خون زمین پر بہایا ہے، اے عبد اللہ، تم خدا کے غضب سے نہیں ڈرتے کہ اتنے مسلمانوں کو تلواروں کی باڑھ پر رکھ لیا، ان کا خون زمین پر بہا دیا؟

عبد اللہ بن زبیر نے کہا: اے حکیم ہم نے انھیں قتل عثمان کے بدلے میں قتل کیا ہے، ان کا خون عثمان کے خون کے بدلے بہایا ہے_

حکیم نے کہا، اے عبد اللہ، خدا سے ڈرو، اسکے غضب کا خوف کرو، کیونکہ ان میں سے ایک بھی قتل عثمان میں شریک نہیں تھا نہ ان کا قاتل تھا_

عبد اللہ بن زبیر نے کہا: اے حکیم، ہماری اخری بات یہی ہے کہ عثمان بن حنیف جب تک خلافت علی کی بیعت گردن سے نہ اتارے ان سے بیزاری کا اظہار نہ کرے، اسے قید خانے سے ازاد نہیں کیا جائے گا_

---

1_ حکیم بن جبلہ مرد صالح اور متدین تھے عبد قیس گروہ کے رئیس و سردار بھی تھے بعض مورخوں کے مطابق وہ صحابی رسول بھی تھے، اسد الغابہ ج 2 ص39

اس وقت حکیم نے، اسمان کی طرف رخ کرکے کہا: اے داد گر خدا، تو گواہ رہنا کہ جو کچھ لازمی اور ضروری موعظہ تھا میں نے ان لوگوں کے گوش گذار کر دیا لیکن میری نصیحت نہیں سنی (اللھم انک حکم عدل فاشھد)

اسکے بعد حکیم نے اپنے ساتھیوں کی طرف رخ کرکے کہا، اب میں اپنی تکلیف یہی سمجھ رہاہوں کہ ان لوگوں سے جنگ کروں اب جو بھی تم میں سے تکلیف جنگ کا قائل نہ ہو وہ مجھ سے علحدہ ہو جائے، یہ کہکر اپنے ساتھیوں کے ساتھ لشکر عائشہ پر حملہ کر دیا، اسطرح لشکر عائشہ اور حکیم کے ساتھیوں کے درمیان خونریز جنگ ہوئی، حکیم جنگ کر ہی رہے تھے کہ عائشہ کے ایک فوجی نے موقع پا کر اپ کی پنڈلی پر تلوار ماری، حکیم کا پیر پنڈلی سے کٹ گیا، اور زمین پر گر پڑے، حکیم نے اپنی وہی پنڈلی اپنے ہاتھ میں لیکر تیزی سے اس پر پڑے، اپنے کٹے پیر کو اسکی گدّی پر اسقدر زور سے مارا کہ وہ زمین پر ڈھیر ہو گیا، حکیم نے خود کو کشاں کشاں، اپنے کٹے پائوں کے ساتھ جا کر اپنے کو اس پر ڈال دیا، پھر اسے قتل کرکے لاش پر ٹیک لگا کر بیٹھ گئے، اسی وقت ایک راہگیر نے پوچھا، اے حکیم، کس نے تمھیں یہ برے دن دکھائے؟

فرمایا: یہی شخص جو میرے نیچے ہے_

لیکن یہ زخم اتنا کاری اور موثر تھا کہ تھوڑی دیر بعد اپکی روح قفس عنصری سے پرواز کر گئي(1) طبری کا بیان ہے، لشکر عائشہ نے حکیم کے قتل کے بعد دوبارہ عثمان بن حنیف کو قتل کرنے کا ارادہ کیا_

عثمان نے کہا کہ تم جانتے ہو میرے بھائی سھل بن حنیف مدینے کے حاکم اور گورنر ہیں، اگر تم نے مجھے قتل کیا تو وہ بھی تمہارے رشتہ داروں کو مدینے میں قتل کر دیں گے، یہی وجہ ہوئی کہ وہ لوگ قتل سے باز ائے اور انھیں ازاد کر دیا(2)_

---

1_ طبری ج 5 ص182 ،استیعاب شرح حال حکیم بن جبلہ

2_ طبری ج 5 ص181

# داخلی جنگ شروع ہو گئی

لشکر عائشہ پہلی اور دوسری جنگ میں فتح مندرہا، شہر بصرہ کو ہر لحاظ سے اپنے قبضے میں کر لیا، لیکن اسی کے بعد شدید اختلاف اور داخلی جنگ شروع ہو گئی، کیونکہ

طلحہ کی کوشش تھی کہ اس فتح کے بعد پہلی نماز کی امامت اور پیشنمازی ان کے حوالے ہو، کیونکہ یہ پیشنمازی خلافت کی نشانی بھی سمجھی جاتی تھی، زبیر بھی اسی کوشش میں تھے کہ یہ مرتبہ ومقام وہ خود جھپٹ لیں، اسطرح ان دونوں میں سخت اختلاف اور کشاکش پیدا ہو گئی کہ محراب اور پیشنمازی کیسے حاصل کی جاسکے، یہ معاملہ اتنا کھنچا کہ قریب تھا وقت نماز بھی نکل جائے، چنانچہ مسلمانوں کی اوازیں ہر طرف سے بلند ہونے لگیں، الصلاۃ الصلاۃ، اے اصحاب رسول نماز پڑھو، کہیں نماز کا وقت نہ نکل جائے_

لیکن ان دونوں میں اختلاف بڑھتا ہی چلا گیا، یہاں تک کہ خود عائشہ نے مداخلت کی اور حکم دیا کہ طلحہ وزبیر محراب پیشنمازی سے الگ رہیں، ایک دن طلحہ کے فرزند محمد نماز پڑھائیں اور دوسرے دن زبیر کے فرزند عبد اللہ نماز پڑھائیں_

صاحب طبقات کا بیان ہے:

اس طرح عائشہ کی پیشکش کے باوجود اختلاف ختم نہیں ہوا کیونکہ اب یہ جھگڑا شروع ہوا کہ ان دونوں میں پہلے کون پیشنماز بنے دوبارہ ایسا شدید اختلاف ہوا کہ ہر ایک اپنے کو محراب تک لے جانا چاہتا تھا، اور دوسرا اپنی کوشش کرتا تھا اس مشکل کو قرعہ اندازی کے ذریعے حل کیا گیا_

اسی نماز میں محمد بن طلحہ نے سورہ سال سائل بعذاب واقع کی تلاوت کی اس تلاوت کا مقصد یہ تھا کہ وہ عبد اللہ پر طعن کر رہے ہے کہ ان کا غرور ٹوٹ گیا، کامیابی ان کے نصیب میں رہی (1)

صاحب اغانی کہتا ہے طلحہ وزبیر اور ان کے بیٹوں کی پیشنمازی کے واقع کو ایک شاعر نے یوں نظم کیا ہے_

تباری الغلاما اذ صلیا

وشح علی الملک شیخاھما

ومالی وطلحہ وابن الزبیر

وھذ الذی الجذع مولاھما

---

1 طبقات ج 5 ص39

فامھما الیوم غیر تھما

ویعلی بن امیہ دلا ھما

ترجمہ: یہ دونوں پیشنمازی کے لئے محراب میں جھگڑا کر رہے ہیں، اور یہ اس بات کا ثبوت ہے کہ یہ دونوں حکومت کے حریص ہیں_

ان دونوں کے باپ طلحہ وزبیر بھی حد سے زیادہ حکومت کے حریص ہیں مجھے طلحہ وزبیر سے کیا سروکار؟

کیونکہ ان دونوں کے امام حضرت علی (ع) تو ہمارے دسترس میں ہیں، طلحہ وزبیر کو ان کی ماں نے دھوکہ دیا، اور یعلی بن امیہ نے ان دونوں کو ورطہء ہلاکت اور بدبختی کا راستہ دکھایا(1)_

## جب حقیقت روشن ہوئی

طبری نے جون بن قتادہ سے نقل کیا ہے کہ:

میں زبیر کے پاس تھا اتنے میں ایک سوار نے اکر کہا:

اے امیر اپ پر سلام

زبیر وعلیک السلام

گھوڑے سوار نے کہا، اے امیر، حضرت علی کا لشکر فلاں جگہ پہونچ چکا ہے، لیکن وسائل جنگی کے اعتبار سے بہت مفلس ہے، تعداد بھی بہت کم ہے، ان سب کے دل میں خوف بھرا ہوا ہے، سبھی مرعوب ہیں_

وہ جیسے ہی گیا ایک دوسرے سوار نے اکر کہا:

اے امیر، اپ پر سلام

زبیر، وعلیک السلام

سوار نے کہا: اے امیر حضرت علی (ع) کا لشکر فلاں جگہ ٹھہرا ہوا ہے، لیکن انھوں نے اپ کے لشکر اور وسائل جنگی کا حال سنا تو انکے دل خوف سے دھڑکنے لگے، وہ اسی راستے سے واپس چلے گئے جس سے ائے تھے

زبیرنے کہا: خاموش ہو جا، توکیا کہہ رہاہے ؟تیری باتوں سے چاپلوسی اور جھوٹ ظاہر ہو رہاہے، کیونکہ اگر علی ایک ڈنڈے کے سوا بھی کوئی اسلحہ فراہم نہ کر سکیں تو اسی ڈنڈے سے جنگ کرنے چلے ائیں گے، اپنے راستے سے پلٹیں گے نہیں_

جون بن قتادہ کا اگے بیان ہے کہ: حضرت علی(ع) کا لشکر بصرہ کے نزدیک پہونچ چکا تھا، ایک اور سوار زبیر کے پاس اکر بولا:

اے امیر اپ پر سلام:

زبیر.......... وعلیک السلام:

سوار، اے امیر، حضرت علی(ع) کا لشکر تیزی سے اپکی طرف بڑھتا ارہاہے، ان کے ساتھ عمار بھی ہیں، میں نے انھیں اپنی انکھوں سے دیکھاہے اور ان سے بات کی ہے

زبیر، تمھیں دھوکہ تو نہیں ہوا؟ عمار کو علی کے لشکر میں نہیں ہونا چاہیئے_

سوار، اے امیر، خدا کی قسم، مجھے کوئی دھوکہ نہیں ہوا_

واقعی عمار یاسر حضرت علی(ع) کے لشکر میں ہیں_

زبیر، خدا کی قسم، خدا عمار کو علی کے لشکر میں نہ قرار دے_

سوار، اے امیر، خدا گواہ ہے کہ وہ انکے لشکر میں موجود ہیں_

اخر کار زبیر جتنا انکار کرتے رہے وہ سوار اتناہی زیادہ اصرار کے ساتھ کہتا رہا کہ عمار یاسر حضرت علی کے لشکر میں ہیں_

زبیرنے جب سوار کا اصرار دیکھا تو قریب کے ایک شخص کو حکم دیا کہ حضرت علی کے لشکر میں جاکر واقعہ کی نزدیک سے تحقیق کرے_

جون بن قتادہ کا بیان ہے، وہ شخص گیا اور دیر نہیں گذری کہ واپس اکر بولا:

اے زبیر، خدا کی قسم، اس نے جو کہا تھا صحیح تھا، میں نے بھی عمار کو حضرت علی(ع) کے لشکر میں دیکھا ہے_

بس یہیں پر زبیر کے سامنے حقیقت روشن ہو گئی، وہ بے اختیار چیخ پڑے، ہائے میری کمر ٹوٹ گئی، میں

نے دھول چاٹ لی_

(یاجدع انقاہ یاقطع ظھراہ)ان کے جسم میں ایسی تھرتھری پڑ گئی کہ جسم کا اسلحہ حرکت کررہاتھا_

جون کہتاہے: میں نے یہ منظر خود اپنی انکھوں سے دیکھا، اور میں خواب غفلت سے بیدار ہو گیا، میں نے دل میں کہا:

مجھ پر افسوس ہے، میں چاہتا تھا کہ اس شخص کی رکاب میں جنگ کروں، اسکے لئے جان دیدوں، حالانکہ وہ خود اپنے کو باطل کے راستے پر سمجھ رہاہے، لازمی طور سے اس نے رسول خدا سے اس بارے میں کوئی بات سنی ہو گی، تبھی اسکے جسم میں لرزہ ہے(1)

(جی ہاں، رسول(ص) خدانے عمار کو حق کے میزان و معیار کی حیثیت سے متعارف کرایاتھا کہ جدھر عمار ہوں گے ادھر ہی حق بھی ہو گا، یہی وجہ تھی کہ حضرت علی کے لشکر میں عمار یاسر کی موجودگی سے تشویش میں مبتلا ہو گئے تھے)

## طلحہ وزبیر اپنے مقصد میں مشکوک تھے

طبری نے عوف اعرابی کا بیان نقل کیاہے:

طلحہ وزبیر مسجد بصرہ میں تھے، اتنے میں ایک شخص اکران دونوں سے بولا

تمھیں خدا کا واسطہ، کیاتم دونوں کو اس جنگ کے بارے میں رسول(ص) خدانے کوئی حکم دیا تھا؟

چونکہ طلحہ کے پاس کوئی جواب نہیں تھا، اسلئے تجاہل برتنے لگے، وہ مسجد میں چلے گئے_

پھر اس شخص نے زبیر کی طرف رخ کرکے یہی سوال کیا اے زبیر کیا اس جنگ کے بارے میں رسول خدا(ص) نے تمھیں کوئی حکم دیا تھا، یا تم نے اپنی خواہش سے یہ اقدام کیاہے ؟

زبیر نے کہا، نہیں، اس بارے میں ہمیں رسول(ص) خدانے کوئی حکم نہیں دیاتھا، میں بصرہ میں اس لئے ایاہوں کہ تمہارے بصرہ کے بیت المال میں بے حساب دولت اور پیسہ جمع ہو گیاہے، اسمیں ہم بھی حصہ دار بن سکیں_
طبری نے اس قصے کو نقل کرنے کے بعد زبیر کے خاص غلام اور پیشکار ابو عمرہ کا بیان بھی اسی مفہوم کا نقل کیاہے، پھر طبری لکھتاہے کہ: جب بصرہ والوں نے طلحہ وزبیر کی بیعت کرلی تو زبیر نے بصرہ والوں کے سامنے تقریر کی_ اگر اسلحوں سے

اراستہ ایک ہزار افراد میر اساتھ دیں تومیں ہر گز علی کو موقع نہ دوں کہ بصرہ میں داخل ہو سکیں، ایک ہی شب خون میں ان کی فوج کو ختم کر دوں، لیکن بصرے کے کسی شخص نے بھی جواب نہیں دیا، نہ انکی تائید کی، زبیر نے جب یہ حالت دیکھی تو کہا:

اے لوگو یہ وہی فتنہ وفساد ہے جسکے بارے میں رسول خدا(ص) برابر ہمارے گوش گذار کرتے تھے، ہمیں اس سے روکتے رہتے تھے_

ابو عمرہ کا بیان ہے: میں نے زبیر پر اعتراض کرتے ہوئے کہااے زبیر، جب تم اپنے اس عمل کو تباہی وفساد سمجھ رہے ہو، اسے فتنہ کہہ رہے ہو تو ادھر دوڑ کر کیوں اگئے ہو؟

زبیر نے کہا: چپ ہو جا، ہم اگرچہ دوسروں کوراستہ بتارہے ہیں لیکن خود اپنے راستے کے بارے میں حیران وسرگرداں ہیں، اس اقدام کے بارے میں مشکوک ہیں(انا ینصر ولا ینصر)

ہاں، میں نے اپنی زندگی میں جب بھی کوئی اقدام کیا اسکے انجام کے بارے میں خوب سوچ سمجھ لیا تبھی اقدام کیا لیکن اس کام کے بارے میں ہمیں انجام کی کوئی خبر نہیں(1)

اسکے بعد طبری نے علقمہ بن وقاص کا بیان نقل کیا ہے(2) جس زمانے میں طلحہ، زبیر اور عائشہ حضرت علی سے جنگ کرنے کیلئے بصرہ کی طرف بڑھ رہے تھے، میں طلحہ کی روش ورفتار کا گہری نظر سے مطالعہ کر رہا تھا میں نے ہمیشہ پریشان اور متفکر ہی دیکھا، اکثر وہ تنہائی میں بیٹھے رہتے، گریبان میں منھ ڈالے سوچتے رہتے، ایک دن میں نے ان سے پوچھا_

اے طلحہ، اپ اتنے فکر مند کیوں ہیں؟ کیا وجہ ہے کہ اپ اسقدر پریشان نظر ارہے ہیں؟ اگر علی سے جنگ پسند نہیں تو لشکر سے علحدہ ہو جایئے، اپنے گھر واپس جایئے_

طلحہ نے جواب دیا، اے علقمہ، ایک دن تھا کہ ہم تمام مسلمان دشمن کے مقابلے میں ایک دل اور ایک زبان تھے، لیکن بڑے افسوس کی بات ہے کہ اج ہم مسلمان ہی دو مخالف گروہ کی شکل میں امنے سامنے ہو رہے ہیں،

---

1_ طبری ج 5 ص184

2_ علقمہ بن وقاص لیثی زمانہ رسول میں پیدا ہوا، جنگ خندق میں شریک تھا عبد الملک بن مروان کے زمانہ میں اس کا انتقال ہوا_ اسد الغابہ ج 4 ص51

ایک دوسرے کو جنگ کی دعوت دے رہے ہیں_

اخر میں کہا:اے علقمہ، قتل عثمان کے سلسلے میں مجھ سے بڑی غلطی ہوئی ہے، جسکی تلافی سوائے اسکے ممکن نہیں کہ میرا بھی خون ان کے انتقام میں بہہ جائے(1)

یہ دونوں واقعہ جنھیں میں نے معتبر مدارک سے نقل کیا ہے اچھی طرح واضح کرتے ہیں کہ طلحہ وزبیر اپنے اقدام میں مشکوک تھے، اپنے مقصد وہدف پر ان کا ایمان وعقیدہ نہیں تھا، اپنے اقدام کو شک وتردید کی نگاہ سے دیکھتے تھے، اسکے خطرناک انجام سے ہراساں تھے، کبھی کبھی وہ اپنے شک وتردید کا بے اختیارانہ اظہار بھی کردیتے تھے_

لیکن اسکے برخلاف امیر المومنین اپنے مقصد وہدف پر کامل ایمان رکھتے تھے، اپنے خطبوں میں فرماتے تھے، بھرپور یقین ہے کہ اس جنگ میں خداوند عالم میرا مددگار ہوگا، وہ مجھے اسمیں کامیاب قرار دیگا، کیونکہ مجھے یقین ہے کہ اس جنگ میں بے گناہ اور حق پر ہوں، اپنے اقدام پر ذرا بھی شک نہیں (وانی لعلی یقین من امری وفی غیر شبھۃ من دینی)

اپ فرماتے تھے( وان معی بصیرۃ) مجھے اپنے اقدام کی پوری بصیرت ہے_

## عائشہ کے پاس دو خط

1_ زید ابن صوحان کو خط

طبری نے مجاہد ابن سعید سے نقل کیا ہے کہ عائشہ نے زید ابن صوحان کو خط لکھا جو عالم اور پرہیزگار اور صحابی رسول تھے، خط کا مضمون یہ تھا_

یہ خط ہے زوجہ رسول عائشہ بنت ابوبکر کا اپنے نیک فرزند زید ابن صوحان کو پیارے فرزند میں تم سے ہر قسم

---

1_ طبری ج 5 ص 183 ، مستدرک ج 3 ص 372 ،یہاں طلحہ نے قتل عثمان میں شرکت کا خود ہی اعتراف کیا، پھر وہ حضرت علی سے خون عثمان کا مطالبہ کیوں کررہے ہیں

کے مدد کی امید رکھتی ہوں، جیسے ہی یہ خط پہنچے تو میرے پیارے نصرت و مدد کیلئے میری طرف تیزی سے ائو، اور اگر میرا یہ مطالبہ قبول نہ کرو تو کم سے کم علی سے علحدہ رہو اور انکی مدد سے پرہیز کرو_

زید نے عائشہ کو یوں جواب دیا:

یہ خط ہے زید ابن صوحان (1) کی طرف سے زوجہ ء رسول عائشہ بنت ابو بکر کو

اے عائشہ ہاں میں تمھارا وفادار اور فرمانبردار فرزند ہوں بشرطیکہ اس خطرناک اقدام سے باز اجائو اور جس راستے سے تم ارہی ہو اپنے گھر واپس چلی جائو اور اگر میری پیکش قبول نہ کرو اور میری نصیحت نہ مانو تو صرف یہ نہیں کہ میں تمھارا فرزند نہیں ہوں گا، بلکہ وہ پہلا شخص ہوں گا کہ تم سے دشمنی کروں اور سخت جنگ کروں (2)

اس خط کا اثر تھا کہ زید ابن صوحان نے عائشہ کے بارے میں شیریں اور تاریخی جملہ کہا تھا_

خدا رحمت کرے عائشہ پر، میرے ساتھ انھوں نے عجیب معاملہ کیا ان کی ذمہ داری تھی گھر میں بیٹھنا اسے ہمارے حوالہ کیا اور ہماری ذمہ داری ہے جنگ و جھاد اسے اپنے ذمہ لے لیا ہے_

## 2_ حفصہ کو خط

ابو مخنف کا بیان ہے کہ جب عائشہ کو معلوم ہوا امیر المومنین کا لشکر ذیقار میں پہنچ گیا ہے تو ایک خط حفصہ

---

1_ زید ابن صوحان کی کنیت ابو سلمان یا ابو سلیمان تھی انھیں صحابی رسول ہونے کا شرف حاصل تھا مرد فاضل و تقوی شعار تھے اپنی قوم کے رئیس تھے، صعصعہ اور سیحان بھی دونوں صوحان کے فرزند تھے اور زید کے بھائی تھے

منقول ہے کہ رسول خدا نے زید کے بارے میں فرمایا تھا، زید کیا اچھا زید ہے ؟

جندب کیا اچھا جندب ہے ؟ جب رسول اللہ سے اس کی وجہ پوچھی گئی تو فرمایا کہ میری امت میں دو شخص خصوصی امتیاز سے سرفراز ہیں، ایک زید جس کا ہاتھ اس کے دوسرے اعضاء سے پہلے جنت میں پہنچ جائیگا اور دوسرے جندب جو شمشیر (تلوار) کھینچے گا، تو حق کو باطل سے الگ کر دیگا رسول خدا کی پیش گوئی کے مطابق زید ابن صوحان کا ہاتھ جنگ جلولہ میں کٹ گیا، اور جندب نے بھی ایک جادوگر کو تلوار کی وار سے قتل کیا تھا

2_ امابعد فانا ابنک الخالص ان اعتزلت ھذا الامر ورجعت الی بیتک والا فانا اول من نابذک، طبری، شرح نہج البلاغہ ج 2 ص 81 عقد الفرید، جمھرۃ رسائل العرب ج 1 ص 379

بنت عمر کو جو رسول اللہ کی دوسری زوجہ تھیں لکھا

اے حفصہ ایک اچھی خبر اور بہت حیرت انگیز اطلاع تمھیں پہچاتی ہوں، علی اپنے لشکر کے ساتھ مدینہ سے چلکر منزل ذیقار میں پہنچ گئے ہیں وہاں وہ میرے لشکر کی طاقت اور جنگی سازوسامان کے بارے میں سنکر بہت مرعوب اور خوفزدہ ہیں، رعب کے مارے ان کا سر جھک گیاہے اور ان کے پائوں نہیں اٹھ رہے ہیں_

اج علی تھکے گھوڑے کیطرح اور خودباختہ ہیں کہ نہ وہ پیچھے ہٹ سکتے ہیں کیونکہ ان کو پیر کٹنے کاڈر ہے اور نہ اگے بڑھ سکتے ہیں کہ وہ قتل ہونے سے ڈر رہے ہیں_

جب یہ خط حفصہ کے پاس پہونچاتو انھوں نے اپنی کنیزوں ( نوکروں اور خاندان کی لڑکیوں ) کو جمع کیاجمع کر کے حکم دیا کہ عائشہ کے خط کو گیت کے انداز مین پڑ ہیں اور ڈھول بجا کر اس طرح کہیں_

مالخیر ؟مالخیر ؟ علی فی الکفر کالخرس الاشقر ان تقدم عقروان تاخر نحر

طلقاء کی عورتیں اور لڑکیاں اور علی کے مخالفین (جب ان سب نے یہ واقعہ سنا تو حفصہ کے گھر میں ائے اور ان لوگوں نے اس جشن میں شرکت کی )

حضرت امیر المومنین کی بیٹی ام کلثوم کو جب یہ واقعہ معلوم ہوا تو اپنے سر پر اس طرح سے چادر ڈالی کہ پہچان میں نہ ائیں، اور کچھ عورتوں کے ساتھ حفصہ کے گھر میں پہنچیں اور ایک گوشے میں بیٹھ گئیں، تھوڑی دیر کے بعد اپنے چہرے سے چادر ہٹائی، جب حفصہ کی نظر ام کلثوم پر پڑی تو بہت شرمندہ ہوئیں اور اپنی اس نازیبا حرکت پر اظہار ندامت کیا_

ام کلثوم نے کہا: اے حفصہ تم سے اور عائشہ سے یہ کیا بعید ہے، اج تم میرے باپ علی کی دشمنی اور عداوت میں ایک دوسرے کی مدد کر رہی ہو، اسی طرح تم نے رسول اللہ کو تکلیف پہچانے میں ایک دوسرے کی مدد کی تھی، یہاں تک کہ تمھاری مذمت اور ملامت میں قران کا ایک پورا سورہ نازل ہو گیا(1) حفصہ نے کہا: اے ام کلثوم خدا تم پر رحم کرے مجھے معاف کرو، اس سے زیادہ میری ملامت نہ کرو، اس کے بعد حکم دیا کہ ام کلثوم کے سامنے عائشہ کا یہ خط پھاڑ ڈالو(2)_

---

1_ ان کی مراد سورہ تحریم سے ہے، یہ سورہ عائشےہ اور حفصہ کے بارے میں نازل ہوا تھا" ان تتوبا الی اللہ فقد صغت قلوبکما وان تظاھرا علیہ' اس ایت سے ان کیامذمت کی گئي'

2_ شرح نہج البلاغہ ابن ابی الحدیدج 2 ص 157

# علی کا لشکر مدینے سے چلا

یہاں تک حضرت علی امیر المومنین کے مخالفوں کے حالات کو بیان کیا گیا تھا اور یہ بتایا گیا تھا کہ یہ تمام گروہ اپس میں کس طرح مل کر ایک فوج کی شکل میں انحضرت کے خلاف محاذ ارائی کیلئے امادہ ہوئے اور اسی طرح اس کا نام لشکر عائشہ رکھا گیا، اور وہ مکہ سے شہر بصرہ کو قبضے میں کرنے تک کے حالات بیان کئے گئے _

اب موقعہ ہے کہ یہاں سے مدینہ چل کر علی کا پتہ لگائیں اور وہاں سے بصرہ تک پہنچنے کے حالات بیان کریں کہ کیا حالات پیش ائے _

جس وقت حضرت امیر المومنین کے کان میں یہ بات پہونچی کہ عائشہ نے بغاوت کی ہے اور طلحہ وزبیر نے مخالفت پر کمربستہ ہو کر عائشہ کی فوج کے ساتھ عراق کا رخ کیا ہے تو اپ نے تمام مہاجرین وانصار اور مسلمانوں کو حکم دیا کہ مسجد مدینہ میں جمع ہوں _

اپ نے یہ تقریر فرمائی

اے لوگو عائشہ نے میری مخالفت کا پرچم لہرایا ہے اور میرے خلاف لشکر ترتیب دیا ہے اب وہ اپنے لشکر کے ساتھ عراق کی طرف جارہی ہیں، طلحہ وزبیر نے بھی میری بیعت توڑ کر عائشہ کی مدد کرنے کا بیڑا اٹھایا ہے، کیونکہ طلحہ ان کے چچیرے بھائی ہیں اور زبیر بھی ان کی بہن کے شوہر ہیں، طلحہ وزبیر اس بیعت شکنی اور مخالفت سے حکومت کی ارزو رکھتے ہیں، اور انھوں نے خلافت وحکومت پر قبضہ کرنے کی لالچ کی ہے، اگر وہ کامیاب ہو جائیں تو خلافت پر قبضہ کرلیں، ان دونوں کے درمیان لازمی طور سے شدید اختلاف پیدا ہو گا، کیونکہ ہر ایک اس خلافت کا خواستگار ہے، اور اس مرتبہ تک پہنچنے کیلئے ایک دوسرے کی گردن ماردیگا (خون بہادیگا) لیکن میں بھر پور یقین رکھتا ہوں کہ یہ دونوں اس مرتبہ تک نہیں پہنچیں گے اور نہ کامیاب ہونگے اور نہ خلیفہ ہو سکیں گے _

اور یہ جو عائشہ ہے یہ شتر سوار عورت، خدا کی قسم وہ اس سفر میں جو بھی پہاڑ یا صحرا کی طرح چل رہی ہے یا بیابان کا چکر لگارہی ہے وہ صرف مخالفت حکم الھی اور معصیت کی راہ چل رہی ہے، اپنے کو جرم اور گناہ سے الودہ کر رہی ہے، وہ اس راہ میں اپنے کو اپنے ساتھیوں کو ہلاکت وبدبختی کے بھنور میں کھینچ رہی ہے، ہاں، خدا کی قسم، اس جنگ میں



لشکر عائشہ کا ایک تہائی حصہ قتل ہو جائے گا اور ایک تہائی فرار اختیار کریگا اور ایک تہائی بھی نادم وپشیمان ہو گا _

اے لوگو یہ عائشہ وہی عورت ہے کہ جس پر حواب کے کتے بھونکیں گے (کہ یہ واقعہ رسول خدا(ص) کی پیشگوئی کے مطابق عائشہ کے باطل ہونے پر اور گنہگار ہونے پر مضبوط دلیل ہے)

اب رہے طلحہ وزبیر، خدا کی قسم وہ دونوں خود اچھی طرح جانتے ہیں کہ باطل کیطرف جارہے ہیں اور معصیت وگناہ کاراستہ اپنارہے ہیں، انھیں یقین ہے کہ میری بیعت توڑنے اور مخالفت کرنے کیوجہ سے وہ گنہگار اور خطاکار ہیں، واہ، وہ بھی کیساعالم ہے جو اپنے ہاتھ میں علم ودانش کی مشعل لیکر بھی جہالت ونادانی کے بھنور میں ہلاک ہوجائے اور بدبختی اس کا مقدر بن جائیگا، اس کا علم ودانش اسے کوئی فائدہ نہ پہونچاسکے، وربّ عالم قتلہ جھلہ ومعہ علمہ لاینفعہ، خداوند عالم میرے ساتھ ہے اور میرا مددگار ہے وہ مجھے کبھی نہ چھوڑے گا حسبنا اللہ ونعم الوکیل _

اسکے بعد امیر المومنین کے اگے ارشاد فرمایا:

اے لوگو اگاہ ہوجائو کہ اج بہت بڑا فتنہ وفساد برپا ہوگیا ہے اس فتنہ کی سلسلہ جنبانی بھی وہی سرکش گروہ (فئہ باغیہ) کررہاہے، جسکی رسول خدا نے بار بار خبر دی تھی، اور ہمیں اس سے اگاہ کیا تھا، اپ نے اس فتنے کی پیشگوئی مجھ سے فرما دی تھی _

اے لوگو یہ ہمارے اوپر اور تمھارے اوپر لازم ہے کہ ان فتنہ پردازوں اور باغیوں کو خاک چٹادیں ان سب کو پچھاڑ دین اور مسلمانوں کے درمیان سے ہٹا کر فتنہ وفساد کو خاموش کردیں، کہاں ہیں حق اور حقیقت کے محافظ، کہاں ہیں وہ غیرت مند اور باایمان مرد _

کہاں ہیں وہ لوگ کہ جو حق وباطل سے ظالم اور مفسد کو عادل اور صالح کے درمیان امتیاز پیدا کردیں _

اے لوگو میں نے قریش کے ساتھ کیابرائی کی ہے ؟ ہم سے مخالفت کا کیاحساب کتاب ہے کہ انھوں نے میرے خلاف یہ سب ہنگامہ کھڑا کر دیاہے، خدا کی قسم میں بھی باطل کو پھاڑ کر اس کے پہلو سے حق کو ظاہر کردوں گا باطل کے ضخیم پردوں کو پارہ پارہ کردونگا اور اس سے حق کا خوب صورت چہرہ نمایاں کردوں گا، اور قریش کو نالہ وزاری

میں مبتلا کر کے چھوڑوں گا ان سے کہہ دو جہاں تک وہ چاہتے ہیں بد بختی اور جہالت میں سر دھنتے رہیں اور اپنی ذلت و بے چاری پر روتے رہیں حضرت امیر المومنین کی یہ پہلی تقریر اس طرح ختم ہوئی دوسرے اور تیسرے دن بھی لوگوں کو امادہ کرنے کیلئے اپ نے اتشیں تقریر مسجد مدینہ میں فرمائی یہاں تک کہ اخری دن اپ نے اعلان جنگ کر کے لشکر تیار کیا پھر اپ نے حکم دیا کہ تیار ہو کر مدینہ سے کوچ کرو(1)

مسعودی کا بیان ہے کہ: حضرت علی(ع) نے سہل ابن حنیف انصاری کو مدینہ میں اپنا جانشین بنایا اور مدینہ کے معاملات ان کے حوالے کئے، پھر سات سو افراد کے ساتھ عراق کی طرف چل پڑے ان میں چار سو افراد ایسے تھے جنھیں مہاجر و انصار ہونے کا شرف حاصل تھا ستّر وہ تھے جنھوں نے جنگ بدر میں رسول اللہ کے ساتھ شرکت کی تھی، انھیں بدری کہا جاتا ہے، ان کے علاوہ بھی جو لوگ تھے، صحابی تھے اور مسلمانوں میں احترام کی نظر سے دیکھے جاتے تھے، اس طرح علی ابن ابیطالب نے اپنے لشکر کو امادہ کر کے پہلے مکہ کی راہ لی پھر عراق کی طرف چل پڑے یہاں تک کہ اس مقام پر پہنچے جس کو ربذہ کہا جاتا ہے(2)

---

1_ ارشاد شیخ مفید ص 118 ،خبطہ 102 ،103 ،107 _ نہج البلاغہ ایھا الناس ان عائشے ہ سارت الی البصرۃ و معھا طلحۃ والزبیر و کل منھما یری الامر لہ دون صاحبہ اما طلحہ فابن عمھا واما الزبیر فختنتھا، واللہ لو ظفروا بما ارادوا، ولن ینالوا ذالک ابداً، لیضربن احدھما عنق صاحبہ، بعد تنازع منھما شدید، واللہ ان راکبۃ الجمل الاحمر، ماتقطع عقبۃ ولا تحل عقدۃ الا فی معصیۃ اللہ و سخطہ، حتی تورد نفسھا و من معھا موارد الھلکۃ ای واللہ لیقتلن ثلثھم، ولیھربن ثلثھم ولیتوبن ثلثلھم و انھا الّتی تنبحھا کلاب الحوائب و انھما لیعلمان انھما مخطئان ورب عالم قتلہ جھلہ و معہ علمہ ولا ینفعہ حسبنا اللہ و نعم الوکیل_ وقد قامت الفتنۃ فیھا الفئۃ الباغیۃ این المحتسبون؟ این المومنون؟

مالی والقریش؟ اما واللہ لابقرن الباطل حتی یظھر الحق من خاصرتہ، فقل لقریش فلتضج ضجیجھا

2_ مروج الذھب ج 2 ص 367

## لشکر علی(ع) ربذہ میں

امیر المومنین(ع) اپنے فوجیوں کے ساتھ پہلی منزل پر اترے جسے ربذہ کہا جاتا ہے وہاں اپ نے چند دن قیام فرمایا

عثمان ابن حنیف جو امام کی طرف سے بصرہ کے گورنر تھے (انھیں عائشہ کے لشکر نے اسیر کر کے ضرب وشتم کے ساتھ وہاں سے نکال دیا تھا) انھوں نے اپنے کو حضرت علی(ع) تک پہنچایا اور ملاقات کی_

طبری نے عثمان ابن حنیف اور امیر المومنین کی ملاقات کا واقعہ محمد بن حنفیہ کے بیان کے مطابق نقل کیا ہے:

عثمان ابن حنیف جب بصرہ سے حضرت علی(ع) کی خدمت میں ائے اور ربذہ پہنچے تو ان کے سر اور چہرے کے بال اڑے ہوئے تھے جنھیں عائشہ کی فوج نے اکھاڑ دیا تھا، عثمان اسی ہیئت کے ساتھ حضرت علی(ع) کی خدمت میں حاضر ہوئے اور غم واندوہ کے ساتھ کہا، اے امیر المومنین جس دن اپ نے مجھے بصرہ کی گورنری عطا کی تھی اس دن میں بوڑھا اور میری داڑھی بھری، اور سفید تھی، لیکن اج میں ایک نوجوان اور نابالغ کی صورت میں اپ کے پاس واپس ایا ہوں_

حضرت علی(ع) نے فرمایا: اے عثمان صبر کرو کیونکہ خداوند عالم اس اذیت کے بدلے تم کو اچھی خبر عطا کریگا، اس کے بعد امام نے اپنے لشکر کی طرف رخ کر کے فرمایا:

اے لوگو طلحہ وزبیر نے اپنی بیعت توڑ دی اور لوگوں کو میرے خلاف بغاوت پر ابھارا، مجھے اس بات پر تعجب ہے کہ انھوں نے ابو بکر وعمر کے ساتھ کیسے موافقت کی تھی اور ان دونوں خلیفہ کے فرمان پر گردن جھکا دی تھی، لیکن اج وہ میری مخالفت پر امادہ ہیں خدا کی قسم یہ دونوں اچھی طرح جانتے ہیں کہ میں ان دونوں خلیفہ سے کمتر نہیں ہوں، اس کے بعد حضرت علی(ع) نے طلحہ وزبیر پر اس طرح بد دعا کی

خدایا ان کا منصوبہ ملیامیٹ کر دے ان کے عمل کی بنیاد درہم برھم کر دے، خدایا ان کے کرتوتوں کی سزا جلد دیدے_

اللّھم فاحلل ماعقدأ ولا تبرم ما احکما فی انفسھما (1)

امیر المومنین نے وہیں سے کوفہ کے گورنر عبد اللہ ابن قیس کو خط لکھا جو ابو موسی اشعری کے نام سے مشہور تھے_

---

1_ طبری ج 5 ص186

اے ابو موسی کچھ لوگوں نے میری بیعت توڑ دی ہے_

میرے دوستوں اور ماننے والوں کو تلوار کی باڑھ پر رکھ لیا ہے، انھیں قتل کرڈالا ہے، اور اس طرح مسلمانوں کے درمیان عظیم فتنہ وفساد برپا کیا ہے، انتظامی حالت اور امن وچین کو درہم برہم کر دیا ہے_

اے ابو موسی تم میری جانب سے حکمراں ہو، تمھیں چاہیئے کہ حق کی راہ میں میرے مددگار بنو، جیسے ہی میرا یہ خط پہونچے تم کوفہ کے کچھ لوگوں کو تیار کرکے ہتھیار کے ساتھ میری طرف روانہ کرو، تاکہ وہ لوگ اس حساس موقعہ پر میری مدد کریں، اور ان ظالم اور بیعت شکن (اور فتنہ پرور لوگوں سے جنگ کرکے ان کی اوقات بتادیں_ والسلام

حضرت علی(ع) نے اپنے اس گورنر کے خط کے علاوہ بھی ایک خط کوفے والوں کو لکھ کر اپنی نصرت کی دعوت دی لیکن ابو موسی نے امام کے خط پر کوئی توجہ نہیں دی، اس نے صرف یہی نہیں کہ امام کے خط کا اثبات میں جواب نہیں دیا بلکہ کوفے والوں کو بھی امام کی مدد سے روکا، حضرت علی(ع) کا خط جو لوگ لیکر گئے تھے وہ مایوس واپس ائے، امیر المومنین نے ایک دوسرا خط ابو موسی کو لکھا جس میں ابو موسی کی سخت سرزنش کی اور ان کے ناشائستہ عمل کی مذمت کی_

اس کے بعد حضرت علی(ع) ربذہ سے جو مکہ کے راستے میں تھا، اپنے لشکر کے ساتھ عراق کی جانب متوجہ ہوئے اور اگے بڑھتے رہے_(1)

## لشکر علی(ع) ذی قار میں

حضرت علی(ع) اپنے لشکر کے ساتھ ربذہ سے چل کر دوسری منزل پر پہنچے جس کا نام ذیقار تھا، وہیں اپ نے کوفے والوں کو دوسرا خط لکھا اور اپنے فرزند امام حسن کو مامور فرمایا کہ اہل کوفہ تک یہ خط پہنچا کر اس کے مضمون سے لوگوں کو مطلع کریں اور انھیں حضرت علی(ع) کی مدد پر امادہ کریں_

حضرت حسن مجتبی(ع) کوفہ تشریف لیگئے اور اپنے والد ماجد کا خط کوفہ والوں کو سنا کر والد کی مدد کیلئے ابھارا_ حضرت

---

1_ طبری ج 5 ص184

حسن مجتبی(ع) نے اپنا کام بخوبی انجام دیااور بہت اچھا نتیجہ نکلاکیونکہ کوفے کے بہت زیادہ لوگوں پر امام کی تقریر کا اثرہوااور وہ لشکر حضرت علی(ع) کی طرف چل کر اپ کے لشکر سے مل گئے طبری نے اس واقعہ کو یوں لکھاہے کہ ابو لیلی کا بیان ہے حضرت علی(ع) نے ایک خط کوفے والوں کو لکھا کہ:

بسم اللہ الرحمن الرحیم

کوفے والومیں چونکہ خدااور رسول کے بارے میں تمھارے عقیدے سے واقف ہوں اس لئے تمھیں دوسروں پر ترجیح دیتاہوں اور میں نے تمھاری طرف رخ کیاہے تمھارے شہر کے قریب اچکاہوں جو بھی میری نصرت کریگا،وہ اپنی دینی ذمہ داری کو پورا کرے گا، حق وعدالت کی نصرت کرے گا" فمن جاءني ونصرني فقد اجاب الحق وقضي الدين عليه " (1)______1_ طبری ج 5 ص186

ابو طفیل کا بیان ہے کہ: حضرت علی(ع) نے کوفے والوں کو خط لکھنے کے بعد مجھ سے پیش گوئي فرمائي کہ باشند گان کوفہ میں سے بارہ ھزار اور ایک شخص نے میرے خط کا مثبت جواب دیاہے،وہ میری نصرت کیلئے ارہے ہیں_

اسکے بعد ابو طفیل کہتاہے:

جو لشکر کوفے سے ایا تھااس کا اچھی طرح شمار کیا گیا،ان کی تعداد بغیر کمی وزیادتی کے وہی تھی کہ جس کی امام نے پیشگوئي فرمائي تھی(1)

ابن عبدربہ کہتاہے کہ کوفے کے لوگوں نے حضرت علی(ع) کی طرف بڑھتے ہوئے منزل ذیقار کی فوجی چھائونی میں اپنے کو پہچادیا،امیر المومنین نے ان کے سامنے یہ تقریر کي

بسم اللہ الرحمن الرحیم

بعد حمد وصلاۃ

اے لوگو جان لو کہ جن دنوں سارے جھان میں فتنہ وفساد پھیلاہوا تھااور خاص طور سے عرب پر فتنہ کی حکمرانی تھی جبکہ انسان جنگ وخونریزی اور اختلاف کے پائوں تلے روند اجارہاتھا، جبکہ خوف اور اذیت کا چاروں طرف ڈیرا تھا، خدائے مہربان نے اپنے پیغمبر محمد مصطفی(ص) کو سارے عالم کی ہدایت کیلئے مبعوث فرمایااور ان کے وسیلے

---

1_ طبری ج 5 ص184

2_ طبری ج 5 ص199

سے فساد و خونریزی کو ختم کیا، نفاق کو مہربانی سے بدل دیا، معاشرتی رخنوں اور طبقاتی اختلافات کا ان کے درمیان سے خاتمہ کیا، خوف و خطر سے بھرے راستوں کو امن و امان بخشا، پرانے کینہ و عناد کو جڑ سے اکھاڑ دیا، پھر انھیں اس حال میں اپنی طرف واپس بلایا کہ اللہ ان کی کوششوں سے راضی تھا اور ان کے کارناموں سے خوشنود تھا، اپنی بارگاہ میں وہاں بھی وہ محترم ہیں، انھیں بہشت میں بہترین منزلت و مقام عطا کیا_

لیکن افتاب نبوت کے غروب ہوتے ہی تمام مسلمانوں پر حوصلہ شکن مصیبت نازل ہو گئی جو اس قوم میں اس سے پہلے نازل نہیں ہوئی تھی_

رسول خدا (ص) کے بعد ابو بکر نے لوگوں کے اختیارات کی زمام اپنے ہاتھ میں لی، انھوں نے اپنی حکومت کے زمانے میں اپنی حد بھر مسلمانوں کے ساتھ اچھا سلوک برتا اور مسلمان بھی نسبتاً ان سے راضی تھے_

ابو بکر کے بعد عمر کرسی حکومت پر بیٹھے اور انھوں نے ابو بکر کی روش اپنائی، ان دونوں کے بعد عثمان حکومت و خلافت پر بیٹھے انھوں نے مسلمانوں کے اختیارات پر قبضہ کیا لیکن ایسی راہ و روش اپنائی کہ تمام مسلمان غم و غصہ میں بھر گئے، یہاں تک کہ ان کے قتل کا ارادہ کیا اور اخر کار انھیں قتل کر ڈالا، اس وقت تم لوگ میری طرف بڑھے اور مجھے بہت زیادہ اصرار کے ساتھ اس خلافت کو قبول کرنے پر امادہ کیا، میں نے جتنا بھی اپنے کو بچانا چاہا تم نے ہاتھ پھیلایا میں نے جتنا ہاتھ کھینچا تم نے اتنا ہی مجھے اپنی طرف کھینچا، میں نے بہت کہا کہ مجھے اس عہدے سے معذور رکھو تم نے اتنا ہی زیادہ سختی سے اصرار کیا تمھارا اصرار بڑھتا رہا، تم نے کہا ہم اپ کے سوا اس عہدے کیلئے کسی کو بھی قبول نہ کریں گے، ہم کسی دوسرے کے پاس نہیں جائیں گے_

اے لوگو تم میری طرف یوں ٹوٹ پڑے جیسے پیاسہ اونٹ کسی چشمے کیطرف جاتا ہے اور شوق کے ساتھ والہانہ پن کے انداز میں اپنا منھ ڈال دیتا ہے تم اسی طرح میرے گھر پر ہجوم کر کے ائے ایسا معلوم ہوتا تھا کہ جیسے کسی کو قتل کرنا چاہتے ہو، اخر کار تم نے ہمیں اتنا مجبور کیا کہ میں نے تمھاری پیشکش قبول کر لی اور تم نے ہماری بیعت کر لی_

طلحہ و زبیر نے میرے ہاتھ پر بیعت کا ہاتھ رکھا لیکن دیر نہیں گذری کہ خانہ کعبہ کی زیارت کے بہانے مدینے سے نکل گئے، لیکن وہ خانہء کعبہ کے بجائے بصرہ کی طرف چل پڑے، وہاں انھوں نے فتنہ پھیلایا اور وہاں کے مسلمانوں کو اذیت دیکر بہت سے لوگوں کو قتل کر ڈالا، خدا کی قسم وہ لوگ بہتر جانتے ہیں کہ میں گذشتہ خلفاء سے کمتر نہیں ہوں_

پھر امام نے فرمایا: اگر میں حقیقت کے چہرے سے پردہ اٹھاناچاہوں تو اس سے بھی زیادہ کہہ سکتا ہوں، حقائق کو روشن کر سکتا ہوں_

اس کے بعد اپ نے اسمان کی طرف رخ کیا اور فرمایا: خدایا گواہ رہنا، انھوں نے میرے احترام اور رشتہ داری کی رعایت نہیں کی میری بیعت کا عہد توڑ دیا، لوگوں کو میری عداوت و دشمنی پر ابھارا_

خدایا توہی ان کے منصوبوں کو ملیامیٹ کر اور جس قدر جلد ہو انکے برے کرتوتوں کی سزا دے(1)

## ذیقار میں حضرت علی(ع) کی دوسری تقریر

منزل ذیقار میں حضرت علی(ع) کے قیام کی مدت ختم ہوئی اور اپ نے اپنے لشکر کو وہاں سے اگے بڑھانا چاہا لیکن اپ نے مناسب سمجھا کہ چلنے سے پہلے ایک شعلہ بار تقریر کی جائے_

ابن عبدالبر نے اس تقریر کو اس طرح نقل کیا:

اے لوگو اللہ نے ہر انسان پر جہاد واجب قرار دیا ہے کیونکہ جہاد کے ذریعہ سے دین خدا کی مدد ہوتی ہے، اس کے بغیر دنیا و اخرت کے امور اصلاح پزیر نہیں ہوتے، اے لوگو، میں اج چار شخصیتوں کے مقابل کھڑا ہوں جو ایک دوسرے کے معاون بن گئے ہیں_

طلحہ_ بہت پست اور لوگوں میں سب سے سخی انسان

زبیر_ اپنے وقت کا بہادر ترین انسان

عائشہ_ مسلمانوں میں جن کی بات سب سے زیادہ مانی جاتی ہے

یعلی بن امیہ_ یہ بھی بہت بڑا فتنہ پرداز شخص ہے

خدا کی قسم، میرے بارے میں ان لوگوں کا اعتراض صحیح نہیں ہے، کیونکہ میں نے کوئی بھی ناپسندیدہ کام

---

1_ عقدالفرید ج 4 ص318

انجام نہیں دیاہے، نہ مسلمانوں کے مال کیطرف ہاتھ بڑھایاہے، نہ اپنے خواہش نفس کی پیروی کی ہے اے لوگو ان لوگوں نے مجھ سے اس حق کا مطالبہ کیاہے جسے انھوں نے خود کھو دیاہے، جس خون کو انھوں نے بہایاہے اس کا انتقام مجھ سے لیناچاہتے ہیں، ہاں خدا کی قسم، انھیں کے ہاتھ خون عثمان سے رنگین ہیں، ان کے قتل میں میں ذرہ برابر بھی شریک نہیں ہوں، وہی لوگ ہیں جنھیں رسول(ص) خدانے باغی گروہ(فئۃ باغیہ) قرار دیاہے، انھیں ظالم قرار دیاہے اور انھیں سرکش قوم میں شامل کیاہے_

ہاں، کون ساظلم اس سے بڑھ کر ہوگا کہ عثمان کو خود انھوں نے قتل کیالیکن ان کے خون کابدلہ بے گناہوں سے لے رہے ہیں اور ان سے کہ جو قتل میں شریک نہیں تھے

کون سی سرکشی اس سے بڑھ کر ہوگی کہ انھیں میری عدالت ولیاقت کا اعتراف بھی ہے، انھوں نے میری بیعت کی اور بار بار مجھ سے عہد کیالیکن اپنا عہد توڑ دیااور بیعت ختم کردي

صرف میرے دل کو یہ سوچکر سکون ملتاہے کہ ان پر خدا کی حجت تمام ہوگئي اور خدائے داناان کی خائن نیتوں سے اگاہ ہے_

خدا کی قسم طلحہ زبیر عائشہ یہ خود اچھی طرح جانتے ہیں کہ حق میرے ساتھ ہے اور وہ باطل کی راہ پر ہیں لیکن اس کے باوجود میں ان لوگوں کو حق وعدالت کی پیروی اور صلح وصفائي کی دعوت دوں گا، اگر انھوں نے میری دعوت قبول کی تو میں بھی انھیں معاف کردوں گا، ان کی لغزش وجرم سے چشم پوشی برتوں گا، اور اگر پھر بھی وہ سرکشی وتمرد پر امادہ رہے تو ان کا جواب تیز تلوار سے دونگا، کیونکہ تلوار ہی حق کی سب سے بڑی مددگار اور باطل کو ملیامیٹ کرنے والی ہے(1)

## لشکر علی(ع) زاویہ میں

حضرت علی(ع) ذیقار سے چل کر بصرہ کے نزدیک اس مقام پر پہنچے جسے زاویہ کہاجاتا تھاوہاں اپ نے کچھ دن قیام فرمایا، اس تیسری منزل پر بھی حضرت علی(ع) کی چھائونی میں کچھ واقعات پیش ائے_

---

1_ استیعاب حالات طلحہ، عقدالفرید، تاریخ جنگ جمل اغانی ج11 ص119

منجملہ یہ کہ حضرت علی(ع) نے یہاں سے ایک خط اپنے مخالف سرداروں کو لکھا:

سبط ابن جوزی نے اس خط کا مضمون نقل کیا ہے:

بسم اللہ الرحمن الرحیم

یہ خط ہے امیر المومنین کی طرف سے طلحہ، زبیر اور عائشہ کی طرف، تم لوگوں پر سلام

اے طلحہ اے زبیر تم خود جانتے ہو کہ مجھے خلافت کی خواہش نہیں تھی لیکن لوگوں نے حد سے زیادہ اصرار کیا اور مجھے اس عظیم ذمہ داری کو قبول کرنے پر امادہ کیا اور میں نے یہ سنگین ذمہ داری یعنی خلافت کو قبول کر لیا، اور تم دونوں نے بھی اپنی باہیں پھیلائے خوش وخاطر کے ساتھ میری بیعت کی، اج میں تم پر واضح کر دینا چاہتا ہوں اور اس سلسلہ میں وضاحت چاہتا ہوں کہ اگر تمھاری بیعت اس دن خوشی کی خاطر سے نہیں تھی تو کیوں اج پیمان شکنی کر رہے ہو، اپنی بیعت توڑ رہے ہو_

اللہ سے ڈرو، اور بیعت شکنی کے گناہ سے توبہ کرو اگر تم نے خوشی سے میری بیعت کی تھی تو اس صورت میں مجھے تم پر اعتراض کا حق ہے کیونکہ معلوم ہونا چاہیئے کہ تم لوگ منافق ہو اور جس عمل پر تمھارا خود ایمان نہیں تھا اسے انجام دیا، بظاہر مجھ سے موافقت کی اور باطن میں میری مخالفت کی اے طلحہ اے مہاجرین کی بزرگ فرد اے زبیر اے قریش کے بہادر اگر تم نے بیعت سے پہلے میری مخالفت کی ہوتی تو یہ تمھارے لئے زیادہ بہتر اور ابرومندانہ بات ہوتی جو اج میری بیعت کر کے پیمان شکنی کے مرتکب ہو رہے ہو_

اے عائشہ تو نے بھی حکم خدا کو پاؤں سے روند ڈالا اپنے شوہر رسول خدا کے ارشاد اور حکم کو نظر انداز کیا کہ حکم خدا اور رسول کے خلاف اپنے گھر سے باہر نکلی_

تو ایسا کام کرنا چاہتی ہے جس کا تجھ سے کوئی تعلق نہیں اس کے باوجود تو سمجھتی ہے کہ اس طرح مسلمانوں میں صلح وصفائی پیدا ہو گی، واہ، تو بھی کسقدر دھوکے میں ہے اور حقیقت سے بہت دور نکل گئی ہے_

اے عائشہ مجھے بتا، عورتوں کو فوجی کاروائی سے کیا سروکار؟ کہاں عورت اور کہاں مردوں کے ساتھ جنگ کیلئے نکلنا؟ اے عائشہ حقیقت یہ ہے کہ تو مسلمانوں کے درمیان فتنہ وفساد برپا کرنا چاہتی ہے اور بے گناہ مسلمانوں کا خون بہانا چاہتی ہے_

اے عائشہ تواپنے خیال میں عثمان کا انتقام لینے کیلئے ائی ہے، تجھے خون عثمان سے کیا سروکار تیرے لئے انتقام عثمان کا نعرہ زیبا نہیں کیونکہ وہ بنی امیہ کی فرد تھے اور تو خاندان تیم کی ہے، کیا تو ہی نہیں تھی کہ کل ان کے قتل کا حکم دیا تھا؟ اور تو نے کہا تھا کہ اس احمق اور یہودی صفت شخص کو قتل کرڈالو، اسے قتل کردو یہ اسلام سے پھر گیا ہے، اج تو کس منہ سے اس کے انتقام اور طرفداری کیلئے کھڑی ہو گئی ہو_

اے عائشہ، خدا کا خوف کر اور اپنے گھر واپس جا، اپنی غفلت کا پردہ چاک مت کر، فاتقی اللہ وارجعی الی بیتک واسبلی علیک والسلام

یہ تھا اس مضمون خط کا خلاصہ جسے امیر المومنین نے بصرہ کے نزدیک منزل زاویہ سے عائشہ کے سرداران لشکر طلحہ وزبیر اور عائشہ کو لکھا یہ، معقول اور جھنجھوڑ دینے والا خط ان لوگوں نے پڑھا لیکن ان لوگوں پر اس کا کوئی اثر نہیں ہوا اور نہ ان لوگوں نے جواب دیا_

بعض مورخوں نے لکھا ہے کہ عائشہ نے اس خط کا یہ جواب دیا_

اے ابو طالب کے فرزند ہمارا اقدام عتاب وملامت سے گذر چکا ہے اور اب ہم ہرگز تمھارا حکم نہیں مان سکتے تم سے جو بن پڑے کر ڈالو اور جو کچھ تمھارے قبضے میں ہو ہمارے لئے اٹھا نہ رکھو(1)

تاریخ اعثم کوفی میں ہے کہ طلحہ وزبیر نے حضرت علی کا تحریری جواب نہیں دیا لیکن زبانی پیغام بھیجا کہ

اے علی تم نے بہت سخت وسنگین راہ اختیار کی ہے اس راستے پر چلنا اپنے لئے لازمی سمجھ رہے ہو، اب ہمارے لئے بھی سوائے اس کے کوئی راستہ نہیں کہ تمھارا حکم مانیں اور تم اس کے سوا کسی بات پر راضی نہیں ہوگے ہم بھی تمھارا حکم نہیں مان سکتے_

اے علی تم اپنے راستے پر چلو اور ہمارے بارے میں جو کچھ تم سے بن پڑے کر ڈالو

بہر صورت امیر المومنین نے پند ونصیحت پر مشتمل یہ خط صلح وصفائی کیلئے عائشہ کے سرداران لشکر کو لکھا تھا، جو بے نتیجہ رہا ان لوگوں نے صلح وصفائی کی بات نہ سنی، یہی وجہ تھی کہ اپ نے وہاں سے اپنے لشکر کے ساتھ بصرہ کیطرف کوچ کیا اور شہر بصرہ میں داخل ہوگئے_

---

1_ الامامة والسیاسة ج 1 ص 55 _ 62 ، جمھرة رسائل العرب ج 1 ص 379 ، ترجمہ تعلیق اعثمی ص 174

قارئین کرام!

یہاں تک جو کچھ پیش کیا گیا اس سے دونوں مخالف فوجوں کی تیاری اور بصرہ میں پہنچنے تک کے حالات کو کتب تاریخ اور معتبر ماخذ سے نقل کیا گیا، اب بات کو یہیں پر ختم کرتے ہیں اور حادثہ جنگ جمل کو شروع سے بیان کرتے ہیں ،اس سلسلہ میں مشہور تاریخ نگار ابو مخنف کا بیان نقل کرتے ہیں جس کو عراق کے حالات و اخبار کی بہت اچھی اطلاع تھی اور اسے ماہر عراقیات کہنا زیادہ بہتر ہو گا_

## گورنر بصرہ کو طلحہ و زبیر کا خط

مشہور مورخ ابو مخنف(1) اپنی مشہور کتاب تاریخ جنگ جمل میں لکھتا ہے:

طلحہ زبیر اور عائشہ بہت تیزی کے ساتھ بصرہ میں پہونچ گئے اور مقام حفر ابو موسی پر وارد ہوئے جو بصرہ سے قریب تھا، وہاں سے انھوں نے گورنر بصرہ عثمان ابن حنیف کو اس موضوع کا خط لکھا:

اے عثمان ہمارا ارادہ ہے کہ بصرہ میں داخل ہون میرے انے سے بیشتر تم دارالامارہ کو خالی کر دو اور ہمارے لئے تیاری کرو، اور تمھیں شہر کے اختیارات بھی ہمارے حوالے کر دینا چاہیئے اور اپنے کو گورنری کے عہدے سے علحدہ کر لو(ان داخل لنا دار الامارہ)

عثمان نے خط کے مضمون سے اخنف ابن قیس کو باخبر کیا جو شیوخ بصرہ میں شمار کئے جاتے تھے اور عقل و دانائی میں مشہور، تیز طرار تھے، یہ خط دیکر ان سے کہا اے اخنف طلحہ و زبیر کا لشکر بصرہ کے قریب پہنچ چکا ہے انھیں لوگوں میں زوجہ رسول بھی ہیں لوگ ان کیلئے چاروں طرف سے سیلاب کی طرح ٹوٹے پڑ رہے ہیں، اس سلسلے میں تمھاری کیا رائے ہے؟

---

1_ ابو مخنف لوط کا بیٹا اور خاندان مخنف سے تھا جو ازدی گروہ سے تعلق رکھتا تھا خاندان مخنف حضرت علی کے دوستوں میں شمار کیا جاتا ہے ابو مخنف مرد فاضل محدث اور مورخ تھا اور اس سلسلے میں اس نے بہت زیادہ کتابیں لکھی ہیں اسکی ایک کتاب کا نام الجمل ہے ابن ابی الحدید نے شرح نہج البلاغہ میں جنگ جمل کی ساری داستانیں اسی کتاب سے نقل کیا ہے ابن ندیم کا بیان ہے کہ علماء کو اس بات کا اعتراف ہے کہ ابو مخنف کو عراق کے حالات تمام مورخین سے زیادہ معلوم تھے جس طرح مدائنی کو خراسان و ہند و فارس کے حالات کی خصوصی مہارت تھی واقدی کو بھی حجاز کے حالات سے واقفیت تھی، ابو مخنف نے 157ھ میں وفات پائی

اخنف نے کہا: اے عثمان یہ وہی لوگ ہیں جنھوں نے مسلمانوں کو قتل عثمان پہ ابھارا تھا اور ان کا خون بہایا اور اج بھی شرم وحیا سے بالائے طاق رکھ کر ہماری طرف ارہے ہیں تاکہ خون عثمان کا ہم سے انتقام لیں، اگر یہ مقصد لیکر ہمارے شہر میں اگئے تو اس شہر کے لوگوں میں اختلاف اور دشمنی پیدا ہوگی اور ہمیں تلوار کی باڑھ پر رکھ لیں گے، ہمارا خون بہادینگے_

اے عثمان تم اس شہر کے گورنر ہو لوگ تمھارے مطیع وفرمانبردار ہیں تمھیں اس حساس موقعہ پر اپنی حیثیت سے فائدہ اٹھانا چاہیئے، اعلان جنگ کردو، اور کچھ بصرے کے فوجیوں کو لیکر تیزی سے ان کی طرف جائو، کیونکہ اگر تم نے انھیں موقعہ دیدیا اور وہ بصرہ میں ائے تو لوگ تمھاری اطاعت سے منحرف ہوجائیں گے اور ان لوگوں کی اطاعت کرنے لگیں گے_

عثمان نے کہا اے اخنف میں بھی اس بات کو سمجھ رہا ہوں کہ ہماری بہتری جنگ کرنے میں ہے، لیکن میں کیا کروں؟ میں فتنہ وفساد سے ڈر رہا ہوں، اور یہ کہ یہ فتنہ مجھ ہی سے شروع ہو گا یہ سونچ کر سخت خوفزدہ ہوں، میں چاہتا ہوں کہ صلح وصفائی ہوجائے، اور جب تک حضرت علی(ع) کا حکم نہ ائے میں کوئی اقدام نہ کرسکوں_

اخنفکے بعد حکیم ابن جبلہ عثمان کے پاس ائے، عثمان نے لشکر عائشہ کے سرداروں کا خط ان کے سامنے رکھدیا، حکیم نے بھی اخنف کی رائے کی تائید کی اور عثمان کو عائشہ کے لشکر سے جنگ پر ابھارا، حکیم نے بھی عثمان کا وہی جواب سنا جو اخنف سن چکے تھے، حکیم نے جب اپنی پیشکش کا کوئی اثر نہیں دیکھا تو کہا:

اے عثمان اگر تم جنگ پر امادہ نہیں ہو تو مجھے اجازت دو کہ میں اپنے قبیلہ والوں کے ساتھ ان کے خلاف قیام کروں، اگر ان لوگوں کو امیر المومنین کا حکم منوا سکوں اور ان کی بیعت کے تابع لاسکوں تو کیا اچھا ہے، اور دیگر وہ نہ مانیں تو ہم تم سے مدد لئے بغیر ان لوگوں کے ساتھ جنگ کریں_

عثمان نے کہا: اے حکیم میں جنگ اور قتل سے ڈرتا نہیں کہ اپنے کو الگ کر کے تم کو تمھارے حال پر چھوڑ دوں، بلکہ میں بنیادی طور سے مسلمانوں کے ساتھ جنگ اور فتنہ وفساد کو اچھا نہیں سمجھتا اور اس سے بھاگتا ہوں، ورنہ میں خود اپنے دل وجان کے ساتھ جنگ پر اقدام کرتا اور اس راہ میں پیش قدمی دکھاتا_

حکیم نے کہا، ہاں، صلح وصفائی تو اچھی ہے لیکن خدا کی قسم تم بھی جانتے ہو کہ اگر وہ لوگ بصرہ میں داخل

ہو گئے تو لوگوں کا دل اپنی طرف موڑلیں گے اور تم کو عہدے سے معزول کر دینگے _

لیکن حکیم نے جنگ کیلئے جس قدر اصرار کیا عثمان نے ان کی پیشکش نہیں مانی _

## امیر المومنین کا خط اپنے گورنر بصرہ کے نام

امیر المومنین ربذہ میں تھے کہ اپ کو خبر ملی کہ عائشہ کا لشکر بصرہ کے قریب پہنچ گیا ہے اپ نے اپنے گورنر کو اس مضمون کا خط لکھا:

یہ خط بندئہ خدا امیر المومنین علی کی طرف سے اپنے گورنر عثمان ابن حنیف کے نام

اے عثمان باغی اور ظالم نے اللہ سے عہد کیا پھر اپنا عہد توڑ دیا، اور اب ان کا رخ تمھاری طرف ہے، شیطان نے ان لوگوں کو اتنا مغرور بنا دیا ہے کہ مرضيء خدا کے خلاف اقدام کر رہے ہیں، لیکن خدا کا عذاب اس سے زیادہ دردناک اور انتقام کا تازیانہ اس سے بہت سخت ہو گا _

اے عثمان وہ لوگ بصرہ میں داخل ہوں تو انھیں حکومت وقت کی اطاعت اور میری بیعت کی دعوت دو اگر وہ اثبات و تائید میں جواب دیں تو ان کا احترام واجب ہے اور اگر تمھاری دعوت قبول نہ کریں ( اپنی مخالفت میں مصر ہوں تو ان سے جنگ کرو تا کہ اللہ تمہارے اور ان لوگوں کے درمیان حاکم ہو خدائے دادگر کا فیصلہ عادلانہ ہو گا ) میں اس خط کو تمہارے پاس ربذہ سے لکھ رہا ہوں اور میں خود بھی تمہارے پاس بہت جلد پہنچوں گا _ کاتب خط عبید اللہ ابن ابی رافع بتاریخ 36ھ _ (1)

---

1_ عبید اللہ ابن ابی رافع مدینہ کے باشندے تھے ازاد کردہ رسول اللہ اور ان کے باپ کو بھی رسول نے ازاد کیا تھا حضرت علی نے انھیں اپنے خزانے کا انچارج اور منشی مقرر کیا تھا، تہذیب التہذیب ج 6 ص 15

ابو مخنف کا بیان ہے کہ: جب علی کا خط عثمان کے پاس پہنچا تو مشہور افراد ابوالاسود دئیلی(1) اور عمران ابن حصین کو بلایا اور انھیں مامور کیا کہ جا کر لشکر عائشہ کے سرداروں سے ملاقات کریں اور ان کے بغاوت کی وجہ اور مقصد کو پوچھیں_

ابوالاسود اور عمران حفر ابوموسی میں واقع لشکر عائشہ کی چھائونی میں پہنچے پہلے انھوں نے عائشہ سے ملاقات کرکے گفتگو کی اور موعظہ و نصیحت کی_

عائشہ نے کہا اچھا ہو تا تم لوگ طلحہ و زبیر سے ملاقات کرتے اور ان سے بھی گفتگو کرتے، ابوالاسود اور عمران زبیر کے پاس گئے ان سے بھی گفتگو کی_

زبیر نے کہا ہمارے اس قیام کا دو بنیادی مقصد ہے_

1_ انتقام خون عثمان، ہم ان لوگوں کو قتل کرنا چاہتے ہیں جنھوں نے عثمان کو قتل کیا ہے_

2_ علی کو چاہیئے کہ خلافت سے معزول ہو جائیں اور مسلمانون کی جماعت، کسی دوسرے کو شوری کے ذریعہ سے منتخب کرلے_

ان لوگوں نے زبیر کا جواب دیا:

جہاں تک انتقام خون عثمان کی بات ہے تو عثمان کو بصرہ والوں نے قتل نہیں کیا ہے کہ تم ان لوگوں سے انتقام لو_

اے زبیر تم خود اچھی طرح جانتے ہو کہ قاتلان عثمان کون لوگ ہیں؟ اور کہاں ہیں؟

تم اور تمھارے ساتھی طلحہ نے اور عائشہ نے جو اج انتقام خون عثمان کا پرچم لہرا رہے ہو کل تم عثمان کے سخت ترین دشمن تھے اور تمہیں تھے کہ لوگوں کو ان کے قتل پر ابھار رہے تھے_

---

1_ ابوالاسود کا نام ظالم تھا وہ عمرو ابن سفیان ابن جندل کے فرزند تھے دئیلی قبیلہ دئل کی طرف منسوب ہے اور دئل قبیلہ کنانہ کی شاخ تھا وہ بزرگ تابعی تھے اور حضرت علی کے دوستوں میں شمار کئے جاتے تھے، جنگ صفین میں علی کے ساتھ تھے امیر المومنین نے علم نحو اور قواعد زبان عربی پورے طور سے انھیں تعلیم کئے تھے، انھوں نے اس کی شرح کرکے اسے ایک علمی بنیاد دیدی، ابوالاسود نے 85 سال کی عمر میں عمر ابن عبدالعزیز کے زمانے میں بصرہ میں وفات پائی فہرست ابن ندیم ص60 ،62 ،وفیات الاعیان ج 2 ص 216_ 219

اب رہ گئي حضرت علی کے معزول ہونے کی بات توتم عہدہ ءخلافت سے کیسے معزول کرسکتے ہو؟اور ان کا مسلّم حق کیسے چھین سکتے ہو؟جبکہ تمھیں نے باہیں پھیلا کر خوشی خاطر کے ساتھ ان کی بیعت کی تھی تمھاری بیعت میں ذرا بھی زور زبر دستی نہیں تھی_

اے زبیر واقعی بہت تعجب کی بات ہے جس دن رسول(ص) خدا رحمت حق سے ملحق ہوئے اور لوگوں نے ابو بکر کی بیعت کی تو نے ان کی بیعت کرنے سے انکار کیا تھا،ہاتھ میں تلوار لیکر بھانج رہے تھے کہ خلافت کیلئے علی سے بہتر کوئي نہیں، لیکن اج انھیں سے ایسی سخت مخالفت پر امادہ ہو، کہاں وہ طرفداری؟اور کہاں یہ دشمنی و مخالفت؟

زبیر نے جب اپنے کو عثمان ابن حنیف کے نمائندوں کے سامنے زچ ہوتے دیکھا اور اپنے کو لاجواب پایا تو کہا:

تم لوگ طلحہ کے پاس جائو انھیں سے بات کرو دیکھو وہ کیا کہتے ہیں_

ابو الاسود اور عمران طلحہ کے پاس گئے لیکن انھیں سخت مزاج اور فتنہ انگیز پایا انھوں نے سمجھ لیا کہ ان کا مقصد صرف جنگ کی اگ بھڑکانا ہے اس کے سوا اور کوئي مقصد نہیں وہ لوگ وہاں سے مایوس ہو کر عثمان ابن حنیف کے پاس واپس اگئے اور سارا واقعہ انھیں سنادیا_

ابو الاسود نے اس سلسلے میں کچھ اشعار کہے ہیں:

یابن حنیف قد اتیت فانفر
وطاعن القوم وجالد واصبر
وابرز لھا مستلئما وشمر
اتینا الزبیر فدانی الکلام
وطلحہ کالنجم اوابعد
واحسن قولیھما فادح
یضیق بہ الخطب مستنکد(1)

" اے پسر حنیف اگاہ ہو جائو کہ دشمن کا لشکر جنگ کے سوا کوئي مقصد نہیں رکھتا تم بھی اٹھ کھڑے ہو اور ان کے مقابلہ میں جنگ کرنے کیلئے اپنے کو امادہ کرو، ان لوگوں کی سرزنش کیلئے کوشش کرو اور اس راہ میں استقامت دکھائو ہم نے زبیر سے

بات کی تو اس کی باتوں میں نرمی دیکھی لیکن طلحہ بہت تند تھا، وہ بے راہ روی کا شکار تھا، اسکا فاصلہ صلح سے اتنا ہی ہے جتنا زمین کا اسمان سے، ان کی سب سے اچھی بات بہت بری تھی بہت سخت تھی اور فتنہ انگیز تھی_

انھوں نے ہمیں بہت ڈرایا دھمکایا لیکن ان کی ساری باتیں ہماری نگاہ میں بے وقعت تھیں_

ابو الاسود نے جیسے ہی اپنے اشعار ختم کئے، عثمان ابن حنیف جوش مین بھر گئے اور کہا، ہاں، دونوں مقدس شہروں مکہ و مدینہ کی قسم تم نے جیسا کہ بیان کیا میں ان لوگوں سے ایسی ہی جنگ کروں گا_

پھر حکم دیا کہ فوجی تیاری کا عام اعلان کیا جائے اور سب لوگ جنگ کیلئے امادہ ہو جائیں، بصرے میں نعرے گونجنے لگے بصرے والے اسلحوں سے اراستہ ہو کر عثمان ابن حنیف کے پاس اگئے_

لشکر بصرہ وہاں کے ایک وسیع میدان کی سمت جس کا نام مربد تھا بڑھنے لگا، جہاں لشکر عائشہ کی چھاؤنی تھی اور دونوں لشکر اسی میدان میں امنے سامنے ہو گئے_

# شعلہ بار تقریریں

## مرد جشمی نے تقریر کی

لشکر بصرہ اور لشکر عائشہ میدان مربد میں امنے سامنے تھے اتنے میں لشکر بصرہ سے قبیلہ جشم کا ایک شخص کھڑا ہوا اور اپنے کو پہنچوانے کے بعد بصرے والوں سے اس طرح مخاطب ہوا_

اے لوگو یہ جمعیت جسے تم دیکھ رہے ہو شہر مکہ سے ایا ہے اور اس نے تمھاری طرف رخ کیا ہے، لیکن نہ انھیں بد امنی کا ڈر ہے نہ فرار اور ہرج مرج کا کیونکہ یہ لوگ اس شہر میں تھے کہ جو سب کے لئے امن و پناہ کی جگہ ہے اور تمام موجودات وہاں امن میں رہتے ہیں یہاں تک کہ پرندے حیوانات اور درندے بھی اس شہر میں لوگوں کے گزند سے اسودہ خاطر ہوتے ہیں، اس بناء پر یہ لوگ خوف کی وجہ سے یہاں نہیں ائے ہیں بلکہ خون عثمان کا انتقام لینے ........... کیلئے سیلاب کی طرح ہمارے شہر میں ٹوٹ پڑے ہیں حالانکہ ہم بصرے والوں نے نہ قتل عثمان میں شرکت کی نہ ہم میں کا کوئی شخص ان کے قتل میں شامل تھا_



اے لوگو میری بات پر توجہ دو اور اس لشکر کو جہاں سے ایا ہے وہیں واپس کر دو اور اگر تم نے غیرت و صلاح کو راہ نہیں دی تو تمھارے درمیان جنگ کی ایسی اگ بھڑکے گی جو کبھی خاموش نہ ہو گی اور اس کے شعلے تمہاری زندگی کو اپنا لقمہ بنالیں گے_

اس شخص کی بات ابھی یہیں تک پہنچی تھی کہ بصرے کہ کچھ لوگوں نے اس پر سنگ باری کر دی اور وہ خاموش ہو کر بیٹھ گیا_

## طلحہ کی تقریر

ابو مخنف کا بیان ہے کہ اس جشمی شخص کی تقریر کے بعد طلحہ کھڑے ہوئے اور بہت کوشش کے بعد چیختے چلاتے لوگوں کو خاموش کیا اور کہا:

اے بصرے والو تم سبھی جانتے ہو کہ عثمان ابن عفان ایک شریف شخص اور بافضیلت ادمی تھے، بہت اچھے سابق الاسلام تھے، وہ انھیں مہاجرین میں تھے کہ جن کے بارے میں اللہ نے اپنی رضا کا اعلان کیا اور قران نے ان لوگوں کے فضائل بیان کئے_

ہاں، عثمان گروہ مہاجرین کی فرد تھے اور صحابی رسول تھے، مسلمانوں کے امام تھے لیکن اپنی خلافت کے اخری زمانے میں روش بدل دی تھی اور کبھی کبھی وہ عدالت کی راہ سے منحرف ہو جاتے تھے، ہم نے اس معاملے میں ان کو چونکایا، (ان پر اعتراض کیا) تو انھوں نے ہماری باتوں کو قبول کیا اور اپنے کرتوتوں سے توبہ کی، پھر وہ عدالت کی راہ پر چل پڑے، لیکن کیا فائدہ؟

وہ شخص کہ جس نے اج مسلمانوں کے معاملات کی لگام بغیر مسلمانوں کی رضا اور اطلاع کے غاصبانہ طریقے سے اپنے ہاتھ میں تھام لی ہے، وہ ان پر ٹوٹ پڑا اور انھیں بے گناہ قتل کر ڈالا، کچھ فسادی اور لاپرواہ لوگوں نے بھی اس ظالمانہ عمل میں اس کی مدد کی_

ہاں، عثمان تمام مسلمانوں کے نزدیک قابل احترام تھے وہ بے گناہ اور مظلوم قتل کئے گئے_

اے بصرہ والو ہم اس پاک اور بے گناہ شخص کا انتقام لینے کیلئے یہاں ائے ہیں تاکہ ان کے قاتلوں کو قابو میں کر کے قتل کریں اور مسلمانوں میں استقلال پیدا کریں، اور وہ اختیارات جو ان کے ہاتھ سے نکل گئے ہیں واپس



لائیں، شوری کے ذریعہ کسی شخص کو خلافت و حکمرانی کیلئے انتخاب کر لیں، کیونکہ خلافت و حکمرانی صرف عوام کا حق ہے، اور جو شخص استبدادی طریقے سے اور لوگوں کو دھوکا دیکر اس عہدے پر قبضہ جمالے اس کی استبدادی حکومت کا پایہ ہلا دینا چاہیئے اور ختم کر دینا چاہیئے_

## زبیر کی تقریر

طلحہ کی تقریر کے بعد زبیر کھڑے ہو کر تقریر کرنے لگے وہ بھی طلحہ کیطرح عثمان کی بے گناہی اور یہ کہ علی ان کے قاتل ہیں بیان کرنے لگے، پھر انھوں نے طلحہ کے بیان کی تائید کی _

یہیں پر کچھ بصرہ والے کھڑے ہو گئے اور طلحہ اور زبیر پر اعتراض کرنے لگے، انھوں نے واضح طریقے سے کہا:

اے طلحہ اے زبیر کیا تم لوگوں نے حضرت علی کی بیعت نہیں کی تھی اور ان کی اطاعت کا عہد وپیمان نہیں کیا تھا، اخر کیا بات ہوئی کہ کل تم نے بیعت کی اور اج تم نے بیعت توڑ دی ؟

ان لوگوں نے جواب دیا، ہم نے اپنے اختیار اور رضاو رغبت سے علی کی بیعت نہیں کی، اور ہماری گردن پر کسی کی بیعت واطاعت کا حق نہیں ہے جو میرے اوپر اعتراض کرے اور ہمیں بیعت شکنی کا الزام دے _

بات یہاں تک پہنچی تھی کہ اہل بصرہ کے درمیان شدید اختلاف پیدا ہو گیا، ہلّڑ ہنگامہ ہونے لگا کیونکہ کچھ تو طلحہ وزبیر کی طرفداری کرنے لگے، ان کی باتوں کی تائید وتصدیق کرنے لگے اور صحیح ہے صحیح ہے کے نعرے لگانے لگے اور کچھ دوسرے لوگ ان کو جھٹلانے لگے، کہنے لگے کہ طلحہ وزبیر جھوٹ بول رہے ہیں، ان کی باتوں میں مکاری پائی جاتی ہے _

## عائشہ کی تقریر

ابو مخنف کا بیان ہے کہ: لوگوں کا اختلاف اور ہنگامہ کافی طول پکڑ گیا، یہاں تک کہ خود عائشہ نے انھیں خاموش



کرنے کیلئے مداخلت کی، اپنے اونٹ پر سوار ہوئیں لوگوں کے سامنے اکر بہت بلند اواز میں کہا:

اے لوگو بس کرو، اپنی بات کم کرو، خاموش ہو جاؤ، خاموش، خاموش، جب لوگوں نے عائشہ کی اواز سنی تو خاموش ہو گئے، ہلّڑ ہنگامہ خاموشی میں بدل گیا، جب مربد کے تمام گوشہ وکنار میں خاموشی پھیل گئی تو عائشہ نے بصرہ والوں سے اس طرح خطاب فرمایا:

اے لوگو امیر المومنین عثمان راہ حق وعدالت سے منحرف ہوئے اور اصحاب رسول کو تکلیف پہنچائی، فسادی اور ناتجربہ کار چھوکروں کو حکومت میں لگا دیا، ایسے منحرف اور فاسد لوگوں کی حمایت کی جنھیں رسول اللہ نے جلاوطن کیا تھا، اور ان پر غضبناک ہوئے تھے _

مسلمانوں نے ان پر اعتراض کیا ان کے کرتوتوں کے نتائج سے باخبر کیا انھوں نے بھی لوگوں کی نصیحتوں سے سبق حاصل کیا اور اپنے برے اعمال پر شرمندہ ہوئے، اپنے دامن الودہ کو اب توبہ سے دھو ڈالا، اپنے کو گناہوں اور لغزشوں سے پاک کر لیا _

لیکن کچھ لوگوں نے ان کی توبہ کو اہمیت دیئے بغیر انھیں قتل کرڈالا اس پاک اور بے گناہ شخص کا خون بہادیا، ان کے قتل سے ڈھیر سارے گناہوں کے مرتکب ہوئے، ان کی خلافت کا مقدس لباس اس مقدس ماہ ذی الحجہ (جس میں جنگ حرام ہے، اور اس شہر مدینہ میں جس کا احترام اسلام نے لازم قرار دیا ہے) ہاں ان حالات وشرائط کے باوجود انھیں یوں قتل کرڈالا جیسے قربانی کا اونٹ پئے کیا جاتا ہے_

اے لوگو جان لو کہ قریش عثمان کو قتل کرکے خود اپنے تیروں کا نشانہ بن گئے ہیں اور اپنے ہاتھ اور منھ کو خون سے الودہ کرلیا ہے، قتل عثمان ان لوگوں کو مقصد تک نہ پہنچائے انھیں کوئی فائدہ نہ بخشے، خدا کی قسم، انھیں کوئی بلا گھیر لے گی، جو انھیں ملیامیٹ کردے گی، ہاں، انگاروں سے بھری افت، ان کو جڑ سے اکھاڑ پھینکنے والی، ایسی افت کہ ان کے سوتوں کو جگادے اور بیٹھے ہوئے لوگوں کو اٹھادے_

اے لوگو_ اول تو یہ کہ عثمان کا گناہ ایسا نہیں تھا کہ ان کا قتل جائز ہوجائے دوسرے یہ کہ تم نے انھیں توبہ کی دعوت دی پھر ان کی توبہ پر اعتنا کئے بغیر چڑھ دوڑے اور بے گناہ خون بہادیا، پھر تم نے علی کی بیعت کرلی، اور ان کو غاصبانہ طریقے سے خلافت کی کرسی پر بیٹھادیا_



ذرا سوچو_ میں نے تمھارے فائدے کیلئے عثمان کی فاشیوں پر غم وغصہ کا مظاہرہ کیا تھا، لیکن اج عثمان کے فائدے کیلئے جو تم نے ان پر تلوار کھینچی غم وغصہ کا مظاہرہ نہ کروں؟ اور خاموش ہو جائوں؟

اے لوگو ہوش میں ائو، کیونکہ عثمان کو مظلوم اور بے گناہ قتل کیا گیا اور اب تم لوگوں پر لازم ہے کہ ان کے قاتلوں کو تلاش کرو اور جہاں بھی ان پر قابو پائو انھیں قتل کرڈالو_

اس کے بعد ان چھ افراد میں سے کہ جن کو عمر نے معین کیا تھا شوری کے ذریعے سے خلیفہ مقرر کرلو، لیکن ایسا ہرگز نہیں ہونا چاہیئے کہ جس نے قتل عثمان یں شرکت کی ہے وہ شوری میں یا خلیفہ معین کرنے میں کسی قسم کی مداخلت کرے_

ابو مخنف کا بیان ہے کہ: عائشہ کی بات ابھی یہیں تک پہنچی تھی کہ لوگ موج دریا کیطرح جوش میں بھر گئے اور پیچ وتاب کھانے لگے_

ایک نے کہا کہ حقیقت وہی ہے جو عائشہ نے کہا:

دوسرے نے کہا کہ: عائشہ نے غلط بات کہی ہے کیونکہ انھیں حق نہیں ہے کہ گھر سے باہر نکلیں_

ایک بولا، انھیں کیا حق پہنچتا ہے کہ معاشرتی معاملات میں دخل دیں

اخرکار، ہر شخص اپنی اپنی ہانکنے لگا، اوازیں بلند ہونے لگیں

لوگوں کی چیخ پکار بڑھنے لگی اور اختلاف پیدا ہونے لگا یہاں تک کہ جوتے لوگوں کے سروں پر چلنے لگے، گھوسے اور مکّے ایک دوسرے کی ضیافت کرنے لگے_

بس یہیں سے بصرہ کے باشندے دو حصوں میں بٹ گئے اور ایک دوسرے کے امنے سامنے محاذ ارائی اور صف بندی کرنے لگے_

ایک پارٹی گورنر بصرہ عثمان کی طرفداری ہو گئی اور دوسری پارٹی عائشہ کی طرفدار ہو گئی اسطرح عائشہ نے اپنی تھوڑی دیر کی تقریر میں کچھ لوگوں کو اپنا ہم خیال بنالیا اور اپنے لشکر کی تعداد میں اضافہ کر لیا_

## پہلی جنگ

ابو مخنف کا بیان ہے کہ: میدان مربد میں جو تقریریں اور باتیں ہوئیں اس کے بعد لوگ متفرق ہو گئے



لیکن طلحہ وزبیر نے عثمان ابن حنیف کو اسیر کرنے کیلئے کچھ لوگوں کے ساتھ دارالامارہ پر قبضہ جمانے شہر کے مرکزی حصے کی طرف چلے، لیکن انھیں لشکر عثمان کی شدید مقاومت کرنی پڑی کیونکہ بصرے والے شہر کے تمام حصوں سے واقف تھے اور لشکر عائشہ کے حملے سے قبل ہی تمام گلی کوچوں تک کو اپنے قبضے میں کر لیا تھا اور گھات لگائے بیٹھے تھے_

جب عائشہ کا لشکر شہر کے مرکزی حصے کیطرف نہیں بڑھ سکا تو اپنا راستہ میدان اور باغوں کی طرف بدل دیا، لشکر بصرہ نے وہاں بھی روکا اور دونوں میں گھمسان کی جنگ ہونے لگی اس مقاومت میں حکیم ابن جبلہ نے اپنے قبیلے والوں کے ساتھ دوسروں سے کہیں زیادہ جدوجہد کی اور لشکر عائشہ پر حملہ کیا، بصرہ کی عورتوں نے بھی کوٹھوں سے سنگباری کی اور اسطرح بصرے والوں نے لشکر عائشہ کو پسپا کر کے قبرستان بنی مازن تک ڈھکیل دیا_

عائشہ کے فوجی وہاں دفاعی حالت میں ٹھر گئے تاکہ چھائونی سے ان کی مدد اسکے اور شکست خوردہ لشکر اس کمک کے ذریعے بصرہ کے باہر زابوقہ کی طرف جاسکے، وہاں بھی ایک وسیع اور بنجر میدان دار الرزق کے نام سے تھا، وہیں چلے گئے اور اسی کو اپنی چھائونی بنالیا، اسطرح پہلی جنگ میں گورنر بصرہ کو فتح حاصل ہوئی اور عائشہ کا لشکر پیچھے ہٹ گیا_

اس کے بعد ابو مخنف کہتا ہے کہ: قبیلہ تیم کے ایک سردار عبداللہ ابن حکیم جن کو طلحہ وزبیر نے قتل عثمان کے بارے میں خط لکھ کر مدد طلب کی تھی، وہ طلحہ کے پاس ائے اور اس خط کو دکھا کر رائے طلب کرتے ہوئے پوچھا_

اے طلحہ کیا تم ہی نہیں ہو کہ جس نے ہمیں خط لکھا تھا اور ہمیں قتل عثمان پر ابھارا تھا_

طلحہ نے کہا ہاں، یہ خط ہماری ہی طرف سے ہے عبداللہ نے کہا اے طلحہ، تم پر حیرت ہے کہ اس خط کے مطابق تم کل ہمیں عثمان کو معزول کرنے اور انھیں قتل کرنے پر ابھار رہے تھے اخر کار تم نے انھیں قتل کر ڈالا اور اج انھیں کی

طرفداری اور ان کا انتقام لینے کیلئے ہمارے پاس ائے ہو_

اے طلحہ خدا کی قسم، تمھارا مقصد صرف یہ ہے کہ دنیا حاصل کر لو اور حکومت پر قبضہ جمالو، اور ایک غلط اور نامناسب محرک تمھیں اس جنگ پر ابھار رہا ہے ورنہ تم نے کل علی کی بیعت کیوں کی تھی اور راضی خوشی ان کے ہاتھ پر اپنا ہاتھ کیوں رکھا تھا، اور اج تم نے اپنی بیعت توڑ دی ہے، اور ان کی مخالفت میں کھڑے ہوگئے ہو؟ ان تمام باتوں سے بدتر یہ کہ یہاں تم شہر کو فتنہ وفساد میں الجھانے ائے ہو اور ہمیں اس فتنہ میں شریک کر رہے ہو_

74

طلحہ نے کہا کہ: اے عبد اللہ میں نے علی کی بیعت اپنی مرضی اور خوشی سے نہیں کی تھی، حضرت علی(ع) نے لوگوں کی بیعت قبول کرنے کے بعد مجھ کو بھی بیعت کی دعوت کی تو میں نے بھی مجبور ہو کر ان کی دعوت قبول کر لی اور اپنی بیعت کا ہاتھ بڑھا دیا، اگر میں نے ان کی بات نہ مانی ہوتی تو جس طرح میں خلافت سے محروم کر دیا گیا( اپنی جان سے بھی ہاتھ دھو بیٹھتا کیونکہ لوگ میرے اوپر ٹوٹ پڑتے اور میرا کام تمام کر دیتے )_

ابو مخنف کا بیان ہے کہ: اس طرح پہلا دن بیت گیا، اس کے دوسرے دن دونوں لشکر دوبارہ امنے سامنے ہوئے اور انھوں نے صف ارائی کی_

اس موقع پر عثمان ابن حنیف اپنے کچھ ساتھیوں کے ساتھ طلحہ وزبیر کے پاس گئے اور انھیں نرم وملائم انداز میں نصیحت کی، انھیں اختلاف وبیعت شکنی کے انجام سے ڈرایا_

لیکن طلحہ وزبیر نے بجائے اس کے کہ ان کی نصیحت کو مانیں صاف صاف کہنے لگے کہ اے فرزند حنیف ہم یہاں خون عثمان کا انتقام لینے کیلئے ائے ہیں ہم اس سے کبھی دستبردار نہیں ہونگے_

عثمان ابن حنیف نے کہا، تمھیں خون عثمان سے کیا سروکار؟ ان کے بیٹے اور چچیرے بھائی انتقام کیلئے تم پر مقدم اور قریب تر ہیں، وہ لوگ کہاں ہیں؟ خدا کی قسم خون عثمان کا انتقام ایک بہانا ہے اور بس، حقیقت یہ ہے کہ تم لوگ خلافت ہتھیانا چاہتے ہو اور اس سلسلے میں تم نے حد سے زیادہ کوشش کی لیکن مسلمانوں نے تمھاری طرف کوئی توجہ نہیں کی، وہ حضرت علی کی جانب مائل ہوگئے، یہی وجہ تھی کہ حضرت علی کی عداوت تمھارے دل میں پیدا ہوگئی اور حسد کی اگ بھڑکنے لگی، اسی گرہاں اور انگاروں نے تمھیں بیعت توڑنے اور مخالفت کرنے پر امادہ کیا، ان گرہاں اور انگاروں کو ڈھاکنے کیلئے تم نے خون عثمان کا بہانا بنایا ہے ورنہ تم وہی ہو کہ عثمان کے خلاف ہنگامہ برپا کرنے میں سب سے اگے تھے، تمھیں سب سے زیادہ ان پر تنقید کرتے تھے_

ابن حنیف کی بات یہیں تک پہنچی تھی کہ طلحہ وزبیر نے دشنام درازی شروع کر دی اور بہت گندی باتیں زبان سے نکالنے لگے یہاں تک کہ بہت شرمناک طریقے سے ان کی ماں کا نام بھی لے لیا_

عثمان نے ایک نگاہ زبیر پر ڈالی اور کہا:

اے زبیر میں کیا کروں؟ تمھاری ماں صفیہ رسول خدا کی رشتہ دار ہیں، اسی وجہ سے رسول خدا کے احترام

میں تمھاری ماں کا نام لینے سے معذور ہوں_

اس کے بعد ایک نظر طلحہ پر ڈالی اور کہا:

اے طلحہ اے صعبہ کے فرزند میرا اور تمھارا حساب کتاب اس سے بالاتر ہے جو باتوں سے ختم ہو اس کا جواب صرف تلوار ہے ہمارے اور تمھارے درمیان اسی کو فیصلہ کرنا ہے، میں واقعی ان گالیوں کا جواب تمھیں دوں گا_

عثمان نے ایک نظر اسمان پر ڈالی اور دعا کی خدایا تو گواہ رہنا کہ میں نے ان لوگوں پر حجت تمام کر دی اور ان کیلئے عذر کی کوئی گنجائشے نہیں چھوڑی_

یہ کہنا اور عائشہ کے لشکر پر ٹوٹ پڑے، اور عملی طور سے اعلان جنگ کر دیا، پھر دونوں لشکر کے درمیان گھمسان کی لڑائی شروع ہو گئی، جب جنگ نے بہت شدت اختیار کر لی تو یہ بات طئے پائی کہ دونوں کے درمیان عہد نامہ صلح لکھا جائے تا کہ جنگ ختم ہو سکے_

## صلح اور صلحنامہ

جیسا کہ گذشتہ فصل میں بیان کیا گیا کہ لشکر عائشہ اور لشکر بصرہ کے درمیان گھمسان کی جنگ ہوئی اور بہت سے لوگ لقمہء اجل بن گئے اس طرح یہ لڑائی گورنر بصرہ اور ان کے سپاہیوں کی کامیابی پر ختم ہوئی_

ابو مخنف کا بیان ہے کہ جنگ و خونریزی کے بعد (جس کا نام ہم نے پہلی جنگ رکھا ہے) دونوں لشکر کے سردار اس بات پر متفق ہوئے کہ چند شرائط کے مطابق باہم صلح کر لی جائے اور عہد نامہ لکھ لیا جائے، تا کہ جب تک حضرت علی بصرے میں تشریف نہیں لائیں جنگ رکی رہے، یہی بات دونوں لشکر کے درمیان صلحنامہ کی شکل میں لکھی گئی اور اس پر سرداران لشکر کے دستخط ہوئے_

## صلحنامہ کا متن ان پانچ دفعات پر مشتمل تھا

یہ وہ عہد وپیمان ہے کہ جو عثمان ابن حنیف اور ان کے ساتھیوں نے طلحہ وزبیر اور ان کے حمایتیوں کے ساتھ طئے پایا ہے ہر دو طرف کے لوگ اپنے کو اس عہد نامہ کا پابند سمجھتے ہیں کہ اس صلحنامہ کے مطابق عمل کرینگے اور ان کے دفعات کا احترام کر کے اسے نافذ کرینگے_

1_ طرفین کے کسی شخص کو بھی دوسرے سے چھیڑ چھاڑ کا حق نہ ہو گا اور اسائشے کے وسیلے سلب نہ کریگا نہ ایک دوسرے کو تکلیف دیگا_

2_ طرفین حق رکھتے ہیں کہ ازادانہ طریقے سے فطری اور معاشرتی خصوصیات سے بہرہ مند ہوں اور سبھی یکساں طریقے سے بغیر دوسرے کی مزاحمت کے نہروں وچراگاہوں اور شاہراوں اور بازاروں سے استفادہ کر سکیں گے اور ایک دوسرے کی ضرورت کو پورا کریں گے_

3_ شہری انتظامات اور حکومت اور قصر کی حکمرانی ( مسجد اور پیشنمازی کے حالات ) اور بیت المال کے اختیارات سابق کیطرح عثمان ابن حنیف کے قبضے میں رہیں گے_

4_ طلحہ وزبیر اور ان کے ساتھ بصرہ میں ازادی سے رہیں گے وہ بغیر رکاوٹ کے تمام جگہوں پر اپنی چھائونی بناسکتے ہیں اور شہر کے تمام حصوں پر ازادانہ رہ سکتے ہیں_

5_ یہ عہدنامہ اج کی تاریخ سے اس وقت تک نافذ رہے گا جبتک حضرت علی بصرہ میں اجائیں، اور حضرت علی کے تشریف لانے کے بعد طلحہ وزبیر ازاد ہیں کہ وہ سابق کی اپنی بیعت علی کے وفادار رہیں یا ہر ایک صلح وجنگ کا انتخاب کرے_

صلحنامہ کے اخر میں اس جملے کا بھی اضافہ کیا گیا کہ طرفین اس صلحنامہ کے دفعات پر اسی طرح عمل کرینگے جیسے خدا اور انبیاء کے عہد و میثاق میں برتا جاتا ہے، اور اس وسیلے سے ان لوگوں نے مضبوط پیمان باندھا( علی الفریقین بما کتبوا عہد اللہ و میثاقہ )

صلح نامہ پر طرفین کے دستخط ہو گئے اور صلح وصفائي ہو گئي، عثمان ابن حنیف اپنے لشکر کے ساتھ دار الرزق سے دار الامارہ کیطرف واپس چلے گئے اور اپنے ساتھیوں کو حکم دیا کہ جنگی ہتھیار اتار ڈالو اور اپنے گھروں کو واپس جائو ارام کے ساتھ زخمیوں کا اعلاج و معالجہ کرو_

# دوسری جنگ

## طلحہ وزبیرنے دوسری بارپیمان شکنی کي

لشکر بصرہ نے صلحنامہ کے دفعات پر بھرپور عمل کیااور اس کے مفاد کے مطابق صلح کیا، شہر بصرہ میں جنگ سے پہلے کاامن واپس اگیا، تمام حالات معمول پر اگئے، لیکن طلحہ وزبیر نے جس طرح علی(ع) کی بیعت توڑی تھی دیر نہیں گذری کہ اس صلح اور عہد کو توڑنے کی فکر میں لگ گئے، وہ سوچ رہے تھے کہ اگر کچھ دن بعد حضرت علی(ع) بصرہ میں اجائینگے تو ہم یہ تھوڑے سے فوجی اور معمولی سامان جنگ سے کس طرح مقابلہ کر سکیں گے، وہ بہترین فوجی ساز وسامان سے اراستہ ہونگے(1)

یہی بات تھی کہ طلحہ اور زبیر کی بے چینی بڑھ گئی اور ان کی انکھوں سے نیند اڑ گئی تھی، وہ اس سلسلے میں رات دن تبادلہ ءخیال کرتے رہتے تھے_

اخر کارانہوں نے یہ ارادہ کرلیا کہ اس عہد کو بھی بیعت علی(ع) کی طرح توڑدیں اور مخفی طور سے قبائل عرب کے رئیسوں اور بصرہ کے بزرگوں سے مدد طلب کریں اور انھیں اپنی حمایت کی دعوت دیں_

طلحہ وزبیرنے اس منصوبے کے ماتحت قبیلوں کے بزرگوں کو خط لکھے اور انھیں انتقام خون عثمان کی دعوت دی اور علی کی بیعت توڑنے اور بصرہ کے گورنر کی اطاعت سے باہر ہونے پر امادہ کیا_

قبیلہ اذد، ضبہ، اور قیس عیلان ان تین قبائل نے ان کی دعوت کا مثبت جواب دیکر ان لوگوں کی بیعت کرلی، انھون نے وعدہ کیا کہ ہر طرح کی کمک اور حمایت کیلئے وہ تیار ہیں، صرف یہی انگلیوں پر گنے جانے والے تین قبیلے تھے جنھوں نے چھپے چوری ان کی موافقت کاعہد کیا_

طلحہ وزبیرنے ایک دوسرا خط ہلال ابن وکیع کو لکھاجو قبیلہ بنی تیم کا سردار تھا، ان لوگوں نے خط میں اپنی حمایت کی دعوت دی لیکن ہلال نے ان کا کوئی جواب نہیں دیانہ توجہ کی، اور ان سے ملاقات بھی نہیں کی_

---

1_ ایسامعلوم ہوتاہے کہ وہ پہلے صلح کاارادہ نہیں رکھتے تھے لیکن جب انھوں نے دیکھا کہ گورنر بصرہ سے مقابلہ کرنے کی طاقت نہیں ہے تو ظاہری طور سے صلح کاہاتھ بڑھادیا تاکہ ان لوگوں کی غفلت سے فائدہ اٹھاکر اپنے بدترین مقاصد حاصل کرلیں

طلحہ وزبیر مجبور ہو کر خود ہی ہلال سے ملاقات کیلئے ان کے گھر گئے انھوں نے اپنے گھر میں بھی ان سے ملاقات نہیں کی اور اپنے کو چھپالیا، لیکن انکی ماں نے سرزنش کرتے ہوئے کہا:

اے ہلال، تمھاری جیسی شخصیت کیلئے شرم کی بات ہے کہ اپنے کو مہمانوں سے چھپاٶاور قریش کے دوبزرگوں کی ملاقات سے انکار کردو_

ہلال کی ماں نے اپنی بات اتنی بار کہی کہ فرزند کے دل پر اثر ہوااور ہلال نے طلحہ وزبیر کیلئے اپنادروازہ کھولا، ان سے ملاقات اور گفتگو کا نتیجہ یہ نکلا کہ وہ بھی طلحہ وزبیر سے متاثر ہوگئے اور ان دونوں کی بیعت کرلی، حمایت اور نصرت کا وعدہ بھی کیا_

قبیلہ تمیم کے دوبڑے خاندان، عمرواور ہنزلہ کا خاندان بھی ہلال کی پیروی کرتے ہوئے طلحہ وزبیر کی بیعت پر امادہ ہوگیا_

قبیلہ تمیم میں صرف ایک خاندان یربوع تھاجو حضرت علی(ع) سے وابستہ تھااپ کا خالص شیعہ اور وفادار تھااسی نے ان دونوں کی بیعت سے انحراف کیااسی طرح خاندان دارم بھی جو بنی تمیم ہی کی شاخ تھا، اسنے بھی ان دونوں کی بیعت سے انکار کیا_

اس طرح طلحہ اور زبیر نے بصرہ کے اکثر قبیلوں کو اپنی طرف مائل کرکے انھیں اپنی حمایت ونصرت پر امادہ کرلیا_

## دوسری جنگ شروع ہوئی

جب لشکر عائشہ کے سرداروں نے اپنے کو ہر طرح سے طاقتور دیکھ لیاتوایک اندھیری رات میں، جب سخت سردی تھی اور بادوباراں کازور تھا، اپنے کپڑوں میں اسلحے چھپاکر جامع مسجد کی طرف چلے، اور ٹھیک نماز صبح کے وقت مسجد میں پہنچ گئے_

یہ وقت تھاکہ عثمان ابن حنیف محراب میں تھے اور وہ لوگوں کو نماز پڑھانے کیلئے کھڑے ہوگئے تھے، طلحہ وزبیر کے ساتھیوں نے سامنے اکرانھیں محراب سے کھینچ لیااور زبیر کوان کی جگہ پر کھڑا کردیا، اس موقع پر بیت المال کے محافظوں نے مسجد کے حالات کی خبر پاکر عثمان ابن حنیف کی نصرت میں دوڑے اور زبیر کو محراب سے کھیچ کر عثمان



ابن حیف کو پھر وہیں کھڑاکیا، زبیر کے ساتھیوں نے بھی دوسری بار عثمان کو علحدہ کیااور زبیر کوان کی جگہ پر بیٹھایالیکن پھر محافظوں نے سخت جدوجہد کی اور زبیر کو پیچھے ہٹاکر عثمان کو محراب میں پہنچادیا_

یہ نزاع وکشمکش اور امام جماعت کی تبدیلی اتنی دیر تک جاری رہی کہ قریب تھا کہ سورج نکل ائے اور نماز صبح کا وقت ختم ہو جائے_

جو لوگ مسجد میں تھے وہ چلانے لگے کہ اے مسلمانوں خدا سے ڈرو کہ نماز کا وقت جا رہا ہے_

اخر کار اس اختلاف اور کشمکش کا نتیجہ یہ نکلا کہ زبیر نے اخری مرحلے میں عثمان ابن حنیف پر کامیابی حاصل کر لی اور محراب پر قبضہ کر کے لوگوں کو نماز صبح پڑھائی کیونکہ ان کے ساتھی زیادہ تیار اور منصوبہ میں پختہ تھے، نماز پڑھانے کے بعد فوراًزبیر نے حکم دیا کہ عثمان کو پکڑو اور گرفتار کر لو_

جیسے ہی یہ فرمان صادر ہوا زبیر کے ساتھیوں نے اپنے کپڑوں سے تلواریں نکال لیں اور عثمان کے ساتھیوں پر حملہ کر دیا، تھوڑی سی ردو کد مروان اور عثمان کے درمیان واقع ہوئی، عثمان ابن حنیف اور بیت المال کے محافظوں کی تعداد ستر تھی انھیں زبیر کے ساتھیوں نے گرفتار کر لیا اور عثمان کو سخت اذیتیں دی، اس قدر مار پیٹ کی کہ قریب تھا کہ وہیں ان کی موت ہو جائے_

انھوں نے اسی پر بس نہیں کیا ان کی بھوں اور سر اور چہرے کے بال کو قابل رحم حالت پر چھیل ڈالا_

اس طرح عائشہ کا لشکر صلح کے باوجود اس جنگ میں فتحمند ہوا اور شہر بصرہ پر قبضہ کر لیا_



## جنگی قیدیوں کی سرگذشت

ابو مخنف کا بیان ہے کہ: عائشہ کے فوجیوں نے معاہدہ صلح کے بر خلاف گورنر ہاؤس اور مسلمانوں کے بیت المال پر حملہ کر کے گورنر اور بیت المال کے محافظوں کو قیدی بنالیا_

پھر انھیں عائشہ کے سامنے پیش کیا گیا تا کہ ان لوگوں کے بارے میں کوئی فیصلہ کریں وہ جیسا بھی حکم چاہیں ان لوگوں کے بارے مین حکم صادر کر دیں_

عائشہ نے بھی ہر ایک کے بارے میں الگ الگ فیصلہ سنایا_

## محافظوں کی سرگذشت

عائشہ نے بیت المال کے محافظوں کے بارے میں اسطرح فیصلہ سنایا کہ زبیر کو اپنے سامنے بلا کر کہا:

اے زبیر! انھیں لوگوں نے تم پر شمشیر کھینچی تھی اور عثمان ابن حنیف اور بیت المال کا دفاع کیا تھا، ان لوگوں کا قتل، میں تمھارے ذمہ قرار دیتی ہوں کہ ان کا سر تن سے جدا کر کے تلوار کا پانی پلائو_

ابو مخنف کا بیان ہے کہ یہ حکم پاتے ہی زبیر نے اپنے فرزند عبداللہ کی مدد سے ان سب کے سر بھیڑ بکریوں کی طرح تن سے جدا کر دیا_

اس کا بیان ہے کہ: بیت المال کے محافظوں میں ان ستر افراد کے علاوہ بھی کچھ ایسے تھے جو بیت المال کی حفاظت کیلئے بیت المال میں موجود تھے اور طلحہ و زبیر کو قبضہ نہیں کرنے دے رہے تھے، زبیر نے راتوں رات ان پر چڑھائی کر کے پراکندہ کر دیا اور بیت المال پر اپنا قبضہ جما لیا، ان میں پچاس ادمیوں کو قید کر کے تمام لوگوں کے سامنے بے رحمی سے گردن مار دی اور سب کی لاشیں ان ستر کے پہلو میں ڈال دیں_

ابو مخنف لکھتا ہے کہ سقعب ابن زبیر کے بیان کے مطابق اس دن قتل ہونے والے محافظوں کی تعداد چار سو تھی_

وہ مزید کہتا ہے کہ: سب سے پہلا غدر اور حیلہ اسلام میں یہی تھا جو طلحہ و زبیر کے ذریعہ عثمان ابن حنیف کی بابت انجام پایا اور اسلام میں مسلمانوں کا یہ پہلا گروہ تھا جو نہتّا مظلومی کے عالم میں تمام لوگوں کے سامنے انتہائی دردناک حالت میں قتل کیا گیا، یہ وہی بیت المال کے محافظوں کا گروہ تھا_

یہ تھی بیت المال کے محافظوں کی سرگذشت

پھر ابو مخنف لکھتا ہے کہ: طلحہ و زبیر کا لشکر بیت المال کے محافظوں کو پراکندہ کرنے اور قید کرنے کے بعد بیت المال میں داخل ہوئے، جس وقت انکی نظر سونے چاندی اور بے شمار دولت پر پڑی تو مارے خوشی کے زبیر نے یہ ایت پڑھی جو کفار سے جنگ کے بعد مال غنیمت حاصل ہونے سے متعلق ہے_

"وعدکم اللہ مغانم کثیرۃ تاخذونھا" ( سورہ فتح ایت 20)

اللہ نے تم سے وعدہ کیا ہے کہ بے شمار مال غنیمت اور بہت بڑی دولت تمھارے حصہ میں قرار دیگا، خدا نے بہت جلد اپنا وعدہ پورا کیا اور یہ بے شمار دولت تمھارے قبضے میں دیدی اب ان سے فائدہ اٹھائو_

یہ ایت پڑھنے کے بعد زبیر نے کہا:

میں اس دولت وثروت کا بصرے والوں سے زیادہ حقدار ہوں_

اس کے بعد ان کے سپاہیوں نے لوٹ مار شروع کردی جو کچھ بیت المال میں تھاسب کو ہڑپ لیا، لیکن جس دن امیر المومنین نے ان لوگوں پر کامیابی حاصل کی تو اس تمام دولت کو واپس لیکر مسلمانوں کے درمیان تقسیم کردیا_

## گورنر بصرہ کی سرگذشت

ابو مخنف نے عثمان ابن حنیف کا حال اسطرح لکھا ہے کہ:

انھیں عائشہ کے سامنے پیش کیا گیا، عائشہ نے عثمان ابن عفان کے بیٹے ابان کو اپنے سامنے بلایا اور حکم دیا کہ اپنے باپ کے انتقام مین عثمان کو قتل کردو_

اور اپنے اس فرمان کی یہ توجیہ بیان کی کہ عثمان ابن حنیف اگرچہ قاتل عثمان نہیں ہیں لیکن قاتلوں کے مددگار ہیں، اور مددگار بھی قتل عثمان میں شریک ہیں اس وجہ سے ہر اس شخص کا قتل جائز ہے جو مددگار ہو اور اس سے عثمان ابن عفان کا قصاص لیا جاسکتا ہے_

عثمان ابن حنیف نے جب اپنے کو خطرے میں دیکھا تو عائشہ اور ان کے ساتھیوں سے خطاب فرمایا:

سمجھ لو کہ میرے بھائی سہل ابن حنیف مدینے کے گورنر ہیں، اگر تم نے مجھے قتل کیا تو خدا کی قسم وہ چین سے نہیں بیٹھیں گے، اور تمھارے خاندان کے تمام افراد کو میرے انتقام میں قتل کرڈالیں گے، کسی کو زندہ نہیں چھوڑیں گے، خدا سے ڈرو اور اپنے خاندان کی ذلت اور بدبختی کے بارے میں سوچو، میرے قتل کے خطرناک نتائج سے ڈرو_

عثمان ابن حنیف کی بات کا ان لوگوں پر برا اثر ہوا اور اس ڈر سے کہ کہیں مدینے میں سھل اپنے بھائی کے انتقام میں ہمارے رشتہ داروں کو نہ پکڑلیں، ان کے قتل سے باز ائے

ابو مخنف کا بیان ہے کہ: جب لشکر عائشہ کے سرداروں نے عثمان ابن حنیف کے قتل کا ارادہ بدل دیا تو انھیں قید خانے سے بھی ازاد کردیا اور انھیں پیشکش کی کہ تمھیں اختیار ہے کہ بصرہ میں رہو یا حضرت علی(ع) کے لشکر میں اپنے کو پہنچادو، عثمان دوسری بات اختیار کرکے بصرہ سے نکل گئے اور راستے میں امام کے لشکر سے مل گئے، جیسے ہی عثمان نے

امام کو دیکھا ان کی انکھوں سے انسوئوں کی جھڑی لگ گئی اور کہا:

اے امیر المومنین میں جس دن اپ کے پاس سے چلا تھا ایک بوڑھا اور صاحب ریش تھا، سفید چہرہ تھا، اور اج میری ہیئت ایسے جوان کی ہے کہ جس کے چہرے پر کوئی بال نہ ہو میں اسی حالت میں واپس ہوا ہوں_

امیر المومنین اس حادثہ و جرم سے جو عثمان کے ساتھ پیش ایا تھا اتنے غمگین اور متاثر ہوئے کہ بے اختیار فرمایا، اناللہ وانا الیہ راجعون، اپ نے مصیبت کے موقعہ پر دہرایا جانے والا یہ فقرہ تین بار دہرایا_

## تیسری جنگ

پہلے دن جب عائشہ کا لشکر بصرہ میں داخل ہوا تھا عثمان ابن حنیف سے گھمسان کی جنگ ہوئی تھی اور بہت سے مسلمان لقمہ اجل ہوئے تھے اور اس جنگ کے بعد ایک صلحنامہ پر معاملہ ختم ہوا تھا_

لیکن طلحہ و زبیر نے معاہدہ توڑ دیا اور مسجد و بیت المال پر حملہ کر کے دوسری جنگ چھیڑ دی تھی، یہ جنگ اس بات پر ختم ہوئی تھی کہ حضرت علی کے گورنر کو نکال دیا گیا اور نگہبانوں کو قتل کیا گیا، لیکن اسی کے بعد تیسری جنگ بھی شروع ہو گئی جس کی تفصیل یہ ہے_

عثمان ابن حنیف کے قید اور جلاوطنی اور نگہبانوں کے قتل ہونے کی خبر حکیم ابن جبلہ کو ہوئی تو اپنے قبیلے کے تین سو افراد کے ساتھ جنگ کیلئے تیار ہو کر عائشہ کے لشکر کی طرف بڑھے، ان لوگوں نے بھی عائشہ کو اونٹ پر سوار کیا اور حکیم کے لشکر کا مقابلہ کرنے پر تیار کر دیا دونوں لشکر کے درمیان ایسی گھمسان کی جنگ ہوئی کہ مورخین نے اس کو چھوٹی جنگ جمل کا نام دیا اور امیر المومنین کی جنگ کو بڑی جنگ جمل کہا ہے_

اخر کار اثنائے جنگ میں قبیلہ ازد کا ایک شخص حکیم ابن جبلہ پر حملہ اور ہوا اس نے پائوں پر تلوار چلا کر بدن سے جدا کر دیا_

حکیم ابن جبلہ نے اپنے کٹے پائوں کو اٹھا کر بڑی شدت سے اس شخص پر کھینچ کر مارا کہ وہ زمین پر ڈھیر ہو گیا پھر اپنے کو کشاں کشاں جا کر اس پر ڈال دیا، وہ مرد ازدی حکیم ابن جبلہ کے بھاری بوجھ سے ایسا بے بس ہوا کہ ٹھنڈا ہو گیا، حکیم ابن جبلہ بھی اس کے بے جان بدن پر اخر تک بیٹھے رہے، ایک راھگیر نے یہ منظر دیکھ کر ان سے پوچھا_



اے حکیم کس نے اپ کو یہ برا دن دکھایا_

حکیم نے کہا، یہی شخص جو میرے نیچے ہے_

اس راہ گیر نے غور سے دیکھا تو ایک ازدی شخص ان کے بدن کے نیچے تھا_

حکیم ابن جبلہ اپنی بہادری میں مشہور تھے وہ اس طرح حق اور حقیقت کی طرفداری میں قتل کئے گئے اور شہادت سے سرفراز ہو گئے_

ابو مخنف کا بیان ہے کہ اس جنگ میں وہ تمام تین سو افراد اور حکیم ابن جبلہ کے تین بھائی بھی قتل کر دیئے گئے_

اس طرح تیسری جنگ بھی لشکر عائشہ کے حق میں گئی اور پورا بصرہ شہر ان کے قبضے میں اگیا، اس تاریخ سے بصرہ کے تمام افراد یہاں تک کہ عائشہ کے مخالف فوجیوں نے بھی لشکر عائشہ کے سامنے ہتھیار ڈال دیئے اور ان سے مل گئے_

## داخلی اختلافات

جب عثمان ابن حنیف بصرہ سے نکال دیئے گئے اور حکیم ابن جبلہ اپنے ساتھیوں کے ساتھ قتل کر دیئے گئے اور پورا بصرہ شہر بغیر کسی رکاوٹ اور مزاحمت کے طلحہ اور زبیر کے قبضے میں اگیا تو اب کوئی اختلاف اور تصادم کی گنجائشے نہیں تھی لیکن اس بار داخلی کشمکش اور اختلاف شروع ہو گیا_

کیونکہ طلحہ اور زبیر دونوں ہی اس کوشش میں تھے کہ پیش نمازی انھیں حاصل ہو اور دونوں ایک دوسرے کے پیچھے نماز پڑھنے سے انکار کر رہے تھے کیونکہ ان کے خیال میں یہ اقتداء ان کی اولویت کو ماننے کے مترادف تھی_

ان دونوں کا اختلاف بڑھتا گیا اور خطرناک صورت اختیار کر گیا یہاں تک کہ خود عائشہ نے اس معاملے میں مداخلت کی انھوں نے اختلاف اس طرح ختم کیا کہ طلحہ وزبیر عارضی طور سے پیش نمازی کے اپنے دعوے سے دستبردار ہو جائیں اور ان دونوں کے بجائے ان کے بیٹے باری باری لوگوں کو نماز پڑھائیں، ایک دن محمد ابن طلحہ لوگوں کو نماز پرھائیں اور دوسرے دن عبد اللہ ابن زبیر_

لیکن ابن ابی الحدید کہتا ہے کہ عائشہ نے طلحہ وزبیر کا اختلاف ختم کرنے کیلئے حکم دیا کہ عبد اللہ ابن زبیر

عارضی طور سے نماز پڑھائے جبتک کہ عائشہ کو اخری فتح حاصل نہ ہو جائے، اس کے بعد وہ اپنا فیصلہ سنائیں گی کہ ان دونوں میں سے کون مستقل خلیفہ بنایا جائے_

## ایک دوسرا اختلاف

پھر ایک دوسرا اختلاف بھی طلحہ وزبیر کے درمیان پیدا ہو گیا وہ یہ کہ ان دونوں میں سے کس کو امیر کہہ کے خطاب کیا جائے اور امیر کہہ کے سلام کیا جائے_

اس بارے میں ابو مخنف کہتا ہے کہ طلحہ اور زبیر کو سلام کرنے کی نوعیت کے بارے میں مورخین کے درمیان اختلاف ہے، بعض تاریخوں میں ہے کہ جب عائشہ نے زبیر کو سردار لشکر معین کیا تھا تو صرف انھیں کو خطاب کرتے ہوئے السلام علیک ایھا الامیر کہا جاتا تھا_

لیکن دوسرے مورخین لکھتے ہیں کہ طلحہ اور زبیر دونوں ہی کو امیر کہہ کے خطاب کیا جاتا تھا، اور سلام کے موقعہ پر دونوں ہی کو اس لقب سے سرفراز کیا جاتا تھا(1)_

## خطوط و پیغامات

طبری کا بیان ہے کہ: حضرت علی(ع) ابن ابی طالب نے جب لشکر عائشہ کے حالات سنے تو اپنے لشکر کے ساتھ مدینے سے زاویہ اور وہاں سے بصرہ کی طرف نکل پڑے_

لشکر عائشہ کو بھی حضرت علی(ع) کے امد کی اطلاع ہو گئی اور بصرہ سے ان کے لشکر کی طرف بڑھا، یہ دونوں لشکر اس جگہ ایک دوسرے کے امنے سامنے ہوئے جسے بعد میں قصر عبید اللہ بن زیاد کے نام سے پکارا جانے لگا_

لیکن تین روز تک دونوں لشکر کی طرف سے کسی قسم کی جنگ یا جھڑپ نہیں ہوئی، ان تین دنوں میں کیلے

---

1_ ان تمام مطالب ابن ابی الحدید نے ابو مخنف کے حوالے سے نقل کیا ہے



حضرت علی(ع) بطور اتمام حجت لشکر عائشہ کے سرداروں کو بار بار خطوط لکھتے رہے یا کچھ لوگوں کو سفیر بنا کر انکی جانب بھیجتے رہے، کبھی کبھی خود بھی ان لوگوں سے براہ راست ملاقات فرماتے_ اپ کی کوشش تھی کہ کسی طرح بھی

ہو یہ جنگ اور خونریزی نہ ہو، اور اپ ان لوگوں کو فتنہ وفساد سے باز رکھ سکیں _

## طلحہ وزبیر کو خط

طبری نے اس موقع پر اتنے ہی پر اکتفا کی ہے، اور گفتگو یا اتمام حجت اور خطوط کا متن نہیں لکھا ہے، لیکن کچھ گفتگو اور خطوط کو ابن قتیبہ، ابن اعثم اور سید رضی نے نقل کیا ہے انھیں میں ایک خط حضرت علی نے طلحہ وزبیر کو لکھا تھا اسے اپ عمران بن حصین کے ذریعے انھیں بھیجا، خط کا متن یہ ہے _

بعد حمد خدا اور صلواۃ بر رسول (ص) ........ اے طلحہ اور اے زبیر تم لوگ اچھی طرح جانتے ہو حالانکہ چھپا رہے ہو، کہ میں نے لوگوں کو نہیں بلایا تھا اور نہ اپنی بیعت کی خواہش کی تھی، بلکہ لوگ خود ہی میری طرف بڑھے تھے اور میری بیعت کی خواہش کی تھی، میں نے بیعت کا ہاتھ انکی طرف نہیں بڑھایا تھا، یہاں تک کہ ان لوگوں نے خود اپنی بیعت کا ہاتھ میری طرف بڑھایا، اور تم دونوں نے بھی بغیر اسکے کہ میں تمھیں دعوت دوں میری طرف ائے تھے، اور تم نے خود ہی میری بیعت کی تھی اور عہد وپیمان باندھا تھا _

میرے پاس قدرت وتوانائی نہیں تھی کہ لوگ میری بیعت کرتے، میرے پاس مال ودولت بھی نہیں تھا کہ اسکی لالچ میں میری طرف اتے بلکہ انھوں نے اپنی خواہش اور اختیار سے میری بیعت کے لئے بڑھے اور مجھے اس عہدے کے لئے منتخب کیا _

تم نے بھی اگر اپنے اختیار سے میری بیعت کی اور عہد کیا، تو اب جتنی جلدی ہو سکے واپس ائو اور بیعت شکنی سے، جو بدترین عمل ہے، نادم وپشیمان ہو کر اپنے جرم سے توبہ کرو _

اور اگر تم نے بغیر میلان اور رغبت کے بیعت کی تھی اور دل میں نافرمانی اور گناہ کی نیت رکھتے تھے تو اپنے عمل سے خود ہی تم نے اعتراض کے دروازے کھولے، کیونکہ بغیر کسی زور زبردستی کے جس پر ایمان نہیں رکھتے تھے اسکا مظاہرہ کر کے نفاق کی ڈگر اپنائی، اور اب جو تقیہ کی بات کر رہے ہو تو خدا کی قسم یہ لچر بہانے کے سوا کچھ بھی نہیں، کیونکہ

جو لوگ تم سے کمزور اور طاقت وحیثیت کے اعتبار سے کمتر تھے، وہ خوف وتقیہ کے زیادہ سزاوار تھے، انھوں نے نہ تقیہ کی بات کی اور نہ اپنی بیعت کو خوف وتقیہ پر بناء کیا_

اگر تم دونوں نے پہلے دن میری بیعت نہ کی ہوتی، عہد وپیمان نہ باندھا ہوتا تو تمھارے لئے اس سے بہتر تھا کہ اج بیعت توڑدی تمھاری اس بیعت شکنی اور جنگ وخونریزی کا بہانہ یہ ہے کہ تم نے قتل عثمان کا الزام میرے اوپر تھوپا ہے اور اپنے کو اس جرم سے بری قرار دے رہے ہو_

اس حقیقت کو واضح کرنے کیلئے کیا ہی بہتر ہوتا کہ میرے اور تمھارے بارے میں سوال کیا جائے کہ کون اس سے علحدہ تھا اور ایک تیسرا شخص بغیر جانبداری کے اس بات کی تحقیق کرے اور جسے بھی قتل عثمان میں شریک پائے، یا جتنی مقدار میں خون عثمان اسکی گردن پر ہو وہ اپنے مقدار جرم کے مطابق سزا پائے_

پس اے طلحہ اور اے زبیر اے بوڑھو اس فاسد خیال اور خطرناک ارادے سے باز ائو، بات بنانے اور بہانے کرنے کا سلسلہ ختم کرو، جنگ وخونریزی سے پرہیز کرو_

اے طلحہ وزبیر، اج تم صرف عار وننگ سے ڈر رہے ہو لیکن اگر تم نے میری نصیحت پر عمل نہ کیا تو کل قیامت کے دن اتش جہنم میں جھونک دیئے جائوگے (1)

## زبیر کو پیغام

امیر المومنین نے طلحہ وزبیر کو یہ خط لکھا، اس خط کے علاوہ بھی خاص طور سے اپنے چچیرے بھائی ابن عباس کو زبیر کے پاس بھیجا اور انھیں یہ حکم دیا_

اے ابن عباس جس وقت تم میرا یہ پیغام زبیر کو پہونچائو تو وہاں پر طلحہ موجود نہ ہو، کیونکہ وہ شخص نہایت متکبر اور خود پسند ہے، اسکے اندر ذرا بھی لوچ نہیں، وہ انتہائی فتنہ انگیز اور ہنگامہ پرور ہے، وہ اپنا مطلب بر لانے کیلئے ہر ذلیل حرکت پر امادہ ہو سکتا ہے، اپنی جہالت ونادانی سے سخت اور خطرناک کاموں کو اسان وہموار بتاتا ہے_

---

1- ( شرح نہج البلاغہ، الامامة والسیاسة، ابن اعثم )

اے عبد اللہ، تم کیلے زبیر ہی سے ملا قات کرنا کیونکہ وہ بڑی حد تک نرم اور ملائم مزاج کا ادمی ہے_

اے عبد اللہ، زبیر سے ملا قات کر کے کہنا کہ تمھاری خالہ کا بیٹا علی کہتا ہے کہ اخر کیا بات ہوئي کہ تم نے حجاز میں مجھے پہچان لیا، میری بیعت کر لی لیکن اب عراق میں مجھے فراموش کر دیا ہے اور غیریت برت رہے ہو؟

اے زبیر تم نے کیسے اپنا مزاج بدل دیا، مجھ سے جو مہر و محبت کا برتاؤ عہد شکنی اور نفرت و عناد میں بدل دیا( فما عدا مما بدا)(1)

اس موقع پر ابن عسا کر نے کچھ اضافہ کیا ہے، وہ لکھتے ہیں کہ حضرت علی(ع) نے زبیر کو پیغام بھیجا کہ اے زبیر کیا تم نے اس دن اپنی خوشی خاطر سے میری بیعت نہیں کی تھی؟ اج کیا ہوا کہ میرا خون بہانے پر امادہ ہو، مجھ سے جنگ کرنے کو اپنی لازمی ذمہ داری سمجھ رہے ہو؟

ابن عباس کا بیان ہے کہ مجھے جو ذمہ داری سونپی گئي تھی اسے بجالایا، حضرت علی کی بات زبیر تک پہونچادی لیکن زبیر نے اس ایک بے سر و پیر کے جملے کے سوا کچھ نہ کہا کہ ہم خوف و ہراس کی حالت میں ہیں لیکن اسی حالت میں دل کے اندر خلافت کی ارزو بھی رکھتے ہیں_ (2)

ابن عباس مزید کہتے ہیں کہ ہماری گفتگو میں عبد اللہ بن زبیر بھی شریک تھا، اس سے پہلے کہ زبیر کچھ کہیں اس نے جھٹ مجھ سے کہا:

اے ابن عباس علی سے کہہ دو کہ ہمارے تمھارے درمیان کچھ اختلافات ہیں_

ہم خون عثمان کا مطالبہ کر رہے ہیں، ہم چاہتے ہیں کہ تم بھی خلیفہ دوم کی طرح خلافت کو شوری کے حوالے کر دو اور خود کنارہ کش ہو جائو

ہمارا نظریہ ہے کہ خلیفہ دوم نے شوری کے جن دو ارکان طلحہ وزبیر کو معین کیا تھا وہ متفق الرائے ہیں_ لیکن تم اکیلے ہو اور اقلیت میں ہو مسلمانوں کی رائے.......... کے علاوہ ام المومنین عائشہ کی رائے بھی ان دونوں کے

---

1_ یہ مثل عرب میں اس وقت بولی جاتی ہے کہ اخر کیا بات ہوئي کہ ایسا ہو گیا؟ شرح نہج البلاغہ ج 1 ص 72 ، عقد الفرید ج 2 ص 314 ، اغانی ج 16 ص 127 ، تاریخ دمشق ج 5 ص 363 _ 365

2_ شرح نہج البلاغہ ابن ابی الحدید ج 2 ص 165 ، اغانی ج 16 ص 126

موافق ہے، ان دلیلوں کی بنیاد پر خلافت میں تمھارا ذرہ برابر بھی حصہ نہیں ہے(1)

ابن عباس جیسے نکتہ سنج اور دانشمند کی رائے اس بارے میں یہ ہے کہ میں نے عبداللہ بن زبیر کے اس جواب سے سمجھ لیا کہ یہ لوگ مصالحت کی رائے نہیں رکھتے، ان کا مقصد سوائے جنگ وخونریزی کے کچھ نہیں، وہاں سے میں نے حضرت علی کی خدمت میں اکر تمام باتیں بیان کردیں

## عائشہ کو پیغام

حضرت علی(ع) نے دوبارہ ابن عباس کو بلایا اور انھیں حکم دیا کہ زید بن صوحان کے ساتھ عائشہ کے پاس جاکر کہو کہ اے عائشہ تمہارے لئے پروردگار کا حکم یہ ہے کہ مرتے دم تک اپنے گھر میں رہو، اپنے گھر سے باہر نہ نکلو لیکن میں کیا کروں؟ کچھ لوگوں نے تمھیں فریب دیکر خانہ بدر کردیا ہے، اور اپنا الّو سیدھا کرنے اور مقصد حاصل کرنے کیلئے تمھیں اپنا ہم خیال بنالیا ہے اور کچھ مسلمانوں نے تمہاری ہم اہنگی سے ان لوگوں کے بارے میں دھوکہ کھایا ہے، اور اپنے کو موت وہلاکت میں جھونک دیا ہے، اس طرح بدبختی کو اپنا مقدر بنالیا ہے_

اے عائشہ تمھیں اپنے گھر واپس چلا جانا چاہیئے، اور مسلمانوں میں جنگ وخونریزی برپا کرنے سے پرہیز کرنا چاہیئے_

اے عائشہ، ہوش میں اجا، اگر تو اپنے گھر میں واپس نہ ہوگی تو جس اختلاف کی اگ بھڑکائی ہے وہ واقع ہوکر رہے گی اور بہت سے لوگوں کو اپنا لقمہ بنالیگی_

اے عائشہ تیری ذمہ داری سنگین ہے خدا کے غضب سے ڈر، اس عظیم گناہ سے توبہ کر خدا تیری توبہ قبول کرنے والا، اور گناہوں سے صرف نظر کرنے والا ہے_

اے عائشہ تجھے طلحہ کی رشتہ داری اور عبداللہ بن زبیر کی محبت اتش جہنم کی طرف نہ کھینچ لے جائے اور

---

1_ اس جواب کو ابن عبد ربہ نے عقد الفرید ج 4 ص314 میں خود زبیر سے منسوب کیا ہے، لیکن ابن ابی الحدید اور ابن عسا کرنے ابن زبیر سے منسوب کیا ہے، جواب کا لہجہ بھی بتارہا ہے کہ یہ زبیر کے بجائے ابن زبیر ہی کا جواب ہو سکتا ہے_

عذاب جہنم میں نہ گرفتار کردے(1)

یہ حضرت علی(ع) کے خطوط اور پیغامات کے نمونے تھے جنھیں اپ نے جنگ روکنے کے سلسلہ میں اتمام حجت اور ہر قسم کے بہانوں کی راہ بند کرنے کیلئے لشکر عائشہ کے سرداروں کے پاس بھیجے

### طلحہ وعائشہ کا جواب

حضرت علی نے جن لوگوں کو مامور فرمایا تھا انھوں نے عائشہ کے پاس اپ کا پیغام پہونچا دیا

عائشہ نے جواب میں کہا کہ میں علی سے بات نہیں کرونگی نہ انکی بات کا جواب دونگی، کیونکہ مجھے علی کی طاقت لسانی اور حسن بیان کا مقابلہ کرنے کی تاب نہیں، حضرت علی کے پیغام بروں نے عائشہ کے پاس سے واپس جا کر انکی بات حضرت علی(ع) سے بیان کر دی(2)

بعض تاریخ نگاروں نے لکھا ہے کہ طلحہ نے اپنے ساتھیوں سے کہا:

اے لوگو علی کے لشکر پر چڑھ دوڑو اور ان کے ایلچیوں کی بات پر کان نہ دھرو، کیونکہ علی کی طاقت لسانی اور حسن بیان کے مقابلے میں اپنے نظریئے کی حفاظت نہ کر سکو گے انکی باتوں کی وجہ سے متاثر ہو جاوگے اور اپنے عقیدے سے ہاتھ دھو بیٹھو گے(3)

اس طرح طلحہ نے اپ کی منطقی باتوں کا جواب مغالطہ بازی سے دیا_

## ہیجان انگیز تقریریں

### عبداللہ بن زبیر کی تقریر

جیسا کہ پہلے اشارہ کیا گیا ان تین دنوں میں جبکہ حضرت علی(ع) اور عائشہ کا لشکر امنے سامنے تھا اور بالکل تیار کھڑا تھا حضرت علی(ع) نے وہ تمام ممکنہ وسیلہ اختیار کیا جس سے جنگ کی اگ ٹھنڈی ہو جائے اور فتنہ ختم ہو جائے_

---

1_ ترجمہ تاریخ ابن اعثم ص 175

لیکن لشکر عائشہ حضرت امیر المومنین کے بر خلاف جنگ کی اگ بھڑ کانے کیلئے برابر گرم اور ہیجان انگیز تقریریں کر تارہااور اپنی اتشیں باتوں سے لوگوں کو ابھار تارہاانہی ہیجان ................ تقریروں میں ایک عبداللہ ابن زبیر کی اتشیں تقریر ہے جو فوجیوں کو ابھارنے کیلئے کی گئی، وہ یہ تھی۔

اے لوگو ہوش میں اجائو، علي ابن ابی طالب نے خلیفہ بر حق عثمان کو قتل کیا، اج وہ ایک لشکر جرار لیکر تمھارے محاذ پر کھڑے ہیں وہ چاہتے ہیں کہ تم لوگوں پر مسلط ہو جائیں اور تمام اختیارات اور معاملات اپنے ہاتھ میں لے لیں، تمہارے شہر پر قبضہ کرلیں، تمھیں چاہیئے کہ اپنی تمام قوتوں اور توانائیوں کو اکٹھا کر کے مردانہ وار اٹھ کھڑے ہو، اپنی بود و باش اور اب وہوا کو علی کے ظالمانہ ہاتھوں سے محفوظ کرو، اپنے استقلال و شرافت اور اپنی عورتوں اور بچوں کا دفاع کرو۔

اے بصرہ والو تم کیسے اس ذلت وخواری پر راضی ہو جائوگے کہ کوفے والے تمھاری سرزمین پر چڑھ دوڑیں اور تمھیں اپنے شہر و دیار سے نکال باہر کر دیں۔

اے لوگو اٹھ کھڑے ہو، تم ان پر غضبناک ہو جائو، کیونکہ وہ تم سے غضبناک ہیں، تم ان سے جنگ کرو کیونکہ وہ تم سے جنگ پر امادہ ہیں۔

اے لوگو علی اپنے سوا کسی کو اس خلافت کا لائق و سزوار نہیں سمجھتے، خدا کی قسم اگر وہ تم پر کامیاب ہو گئے تو تمھاری دین و دنیا کو تباہ کر دینگے۔

عبداللہ ابن زبیر نے لوگوں کو ابھارنے کیلئے ایسے ہی لچر دار اور لوچ مطالب پر مشتمل بہت زیادہ باتیں کہہ ڈالیں۔

## امام حسن (ع) نے جواب دیا

عبداللہ بن زبیر کی باتیں جب امام کے کانوں میں پڑیں تو اپ نے بھی اپنے فرزند امام حسن سے فرمایا:

بیٹے تم بھی اٹھ کر عبداللہ ابن زبیر کا جواب دو، امام حسن کھڑے ہوئے اور حمد و ثنائے الہی کے بعد لوگوں سے کہا، اے لوگو جو باتیں عبداللہ بن زبیر نے میرے بابا حضرت علی کے بارے میں کہیں، ہم نے اسے سنا، اس نے میرے بابا پر

قتل عثمان کاالزام لگایاہے،اس کے علاوہ بھی مہمل اور بیکار باتیں زبان پر جاری کی ہیں، حالانکہ تمھاراہر شخص جانتاہے کہ اس کاباپ زبیر عثمان کے بارے میں کیاکیابد گوئیاں کر تاہے ؟اور کیسے کیسے برے القاب سے نواز تارہاکیاکیا تہمتیں اور جھوٹی باتیں عثمان کے خلاف گڑھتارہا؟سب کو یادہے کہ...................... عثمان کی حیات و خلافت کے زمانے میں طلحہ نے اتنی جرائت پیدا کرلی تھی کہ بیت المال کے کوٹھے پر ایک دن پرچم لہرا کر عملاً اپنی مخالفت کااعلان کر دیاتھا،ایسے بدترین ماضی کے ساتھ جوانھوں نے عثمان سے برتاج وہ میرے باباپر قتل کاالزام کیسے لگارہے ہیں،اور کس منھ سے برائی کررہے ہیں ؟اگر میں بھی چاہوں توان دونوں کے بارے میں اس سے زیادہ باتیں کہہ سکتاہوں اور اس سے بہت زیادہ حقائق روشن کر سکتاہوں _

لیکن اس نے جویہ بات کہی ہے کہ حضرت علی لوگوں کی مرضی کے خلاف غاصبانہ طریقے سے ان پر حکومت کررہے ہیں،اس نامناسب اور جھوٹے اعتراض کے مقابل، میں بھی اس کے باپ پر اعتراض کرتاہوں کہ زبیر نے بغیر کسی جواز کے میرے باپ کی بیعت توڑدی اور اس نامناسب عمل کی،یہ توجیہ کررہے ہیں کہ ان کی بیعت مرضی اور رغبت سے نہیں تھی _

یہ بات نہ تنہاان کے عمل کو جائز نہیں ٹھہراتی بلکہ ان کے عصیان اور مخالفت کو بھی اشکار کرتی ہے کیونکہ وہ اپنی اس بات سے اپنی بیعت کااعتراف توکررہے ہیں اور اپنے عہد کابرملااظہار بھی کررہے ہیں اس طرح وہ اپنی شخصیت کو بیعت شکن کی حیثیت سے متعارف کرارہے ہیں _

یہ جو عبداللہ نے بات کہی ہے کہ کوفیوں کالشکر بصرہ والوں پر مسلط ہو جائیگایہ انتہائی مضحکہ خیزہے کیونکہ باطل پر حق کاتسلط اور باطل کو خاک چٹاناتعجب خیزبات نہیں،یہ فطری بات ہے کہ جب حق میدان میں اتر تاہے توباطل اپنا بوریہ بستر باندھ کر جگہ خالی کردیتاہے _

اس نے عثمان کے مددگاروں کے بارے میں بھی بات کہی ہے کہ جوواقعی مغالطہ سے بھرپور ہے کیونکہ ہم عثمان کے ساتھیوں سے کوئی اختلاف نہیں رکھتے نہ ان سے جنگ کررہے ہیں،ہمارامقصد صرف یہ ہے کہ یہ شتر سوار عورت اور اس کے ساتھیوں سے جنگ کی جائے،یہ لوگ بھی واقعے میں عثمان اور اس کے ساتھیوں سے کوئی ارتباط نہیں رکھتے(1)

---

1_ ترجمہ تاریخ ابن اعثم ص174 ،تاریخ جمل تالیف شیخ مفید ص159 _ 158

# حضرت علی(ع) کی اخری تقریر

امیر المومنین نے ان تین دنوں میں صلح وصفائی کی بہت کوشش کی اور اس راہ میں اپنی تمام توانائیاں صرف کرڈالیں لیکن افسوس کی بات یہ ہے کہ کوئی نتیجہ برامدنہ ہوااور اپ کے ایلچی لشکر عائشہ سے ناامید واپس ائے اور امیر المومنین کو بتادیا کہ طلحہ وزبیر جنگ کا مصمم ارادہ کئے ہوئے ہیں_

اس وقت حضرت علی(ع) اپنے لشکر کے درمیان کھڑے ہوئے اور اخری بار اپ نے یہ تقریر فرمائی:

حمد وثنائے الہی اور پیغمبر پر صلوات کے بعد ارشاد فرمایا:

میرے ساتھیو میں نے ان لوگوں کو تین دن مہلت دی اور اس مدت میں انھیں بیعت شکنی سے باز رکھنے کی کوشش کی ان کے طغیان وسرکشی کو ثابت کیا تاکہ شاید اپنے جاہلانہ ارادے سے باز اجائیں، لیکن انھیں شرم نہیں ائی اور اپنے ارادے سے باز نہیں ائے اور اب انھوں نے میرے پاس پیغام بھیجاہے کہ امادئہ جنگ ہو جائوں اور ان کے نیزہ وشمشیر کو اپنے اوپر قبول کروں_

وہ لوگ کہتے ہیں کہ علی کو باطل ارزوئوں نے مغرور بنادیا ہے خواہشات نفسانی نے فریب دیا ہے، ان کی باتوں پر افسوس ہے، ان کی مائیں ان کے سوگ میں بیٹھیں، کیونکہ وہ باطل کی راہ پر چل پڑے ہیں، مجھے جنگ کی پرواہ نہیں کہ مجھے جنگ (تلوار اور نیزے) سے ڈرایا جائے، ہاں، جو مجھے نیزہ و تلوار کی دعوت دیتا ہے وہ انصاف سے دور نہیں جارہا ہے، کیونکہ میں اول روز سے نیزہ و تلوار سے اشنائی رکھتاہوں" ولقد انصف القارہ من راماھا"(1) ان لوگوں نے میرے جنگ اور عملوں کو دیکھا ہے اور میری ضرب کو اپنی انکھوں سے مشاہدہ کیا ہے، انھیں میری تلوار کا سامنا کرنے کیلئے تیار ہو جانا چاہیئے نہ کہ مجھے جس کو امادہ ہونے کی کوئی ضرورت نہیں ہے، کیونکہ میں وہی فرزند ابو طالب ہوں جس نے مشرکوں کی مضبوط صفیں توڑیں ہیں اور ان کی جمیعت کو پراکندہ

---

1_ قارہ قریش کے قبیلے تھے جو تیر اندازی میں مشہور تھے اسی وجہ سے ان لوگوں کو بطور ضرب المثل کہاجاتا تھا کہ جو شخص قبیلہ قارہ کو تیر اندازی کی دعوت دے اس نے انصاف کیا_

کیاہے، اج بھی میں وہی مضبوط بازواور دل کے ساتھ ان پر حملہ کروں گا اور ان کی صفیں درہم برہم کروں گا_

اے لوگو میں اپنے مقصد پر ایمان رکھتاہوں اور حق وعدالت پر گامزن ہوں اسی وجہ سے یقین رکھتاہوں کہ اللہ میری نصرت ومدد فرمائیگا اور مجھے کامیابی عطا کریگا_

اے لوگو سمجھ لو کہ موت انسان کی اخری سرنوشت ہے وہ سب کو اپنے گھیرے میں لے لے گی اور کسی کو اس کے چنگل سے نجات نہیں اگر کوئی شخص میدان جنگ میں بھی قتل نہ ہو تو اپنی طبعی موت سے مرے گا، پس کیا اچھاہے کہ یہ انسان خدا کی راہ میں اور اس کی رضاوخوشنودی کیلئے جان دے اور اللہ کی راہ میں اپنا خون قربان کردے_

علی کے خدا کی قسم اگر ہزار مرتبہ بھی میدان جنگ میں قتل کیا جائوں تو یہ میرے لئے اس سے کہیں زیادہ پسندیدہ ہے کہ میں نرم بستر پر اپنی موت مروں_

اس تقریر کے بعد امیر المومنین نے اپنا رخ اسمان کی طرف کرکے کہا خدایا طلحہ نے میری بیعت توڑی اور مجھ سے جو عہد کیا تھا روند ڈالا، اس نے لوگوں کو عثمان کے خلاف بھڑکایا یہاں تک کہ وہ قتل کئے گئے پھر میرے اوپر اس قتل کا الزام لگادیا_

پروردگارا تو اس بات پہ اسے مہلت نہ دے_

اے مہربان خدا زبیر نے میرے ساتھ قطع رحم کیا، میری بیعت توڑی، میرے دشمنوں کی مدد کی، خدایا، اپنی ہر راہ سے مجھے اس کے شر سے محفوظ رکھ

حضرت علی نے یہیں پر اپنی تقریر ختم کی اس کے بعد ابن اعثم کے بیان کے مطابق دونوں لشکر ایک دوسرے کی طرف بڑھنے لگے اور ایک دوسرے سے نزدیک ہوگئے

اس موقعہ پر حضرت علی کے لشکر کی تعداد بیس ہزار تک پہنچ گئی تھی، طلحہ وزبیر کے لشکر کی تعداد تیس ہزار تھی(1)_

## حضرت علی(ع) نے اپنے جنگی پروگرام کا اعلان فرمایا

طبری کا بیان ہے کہ حضرت علی اور عائشہ کے لشکر نے بروز پنجشنبہ 15 جمادی الثانیہ 36ھ امنے سامنے

---

1_ ترجمہ تاریخ ابن اعثم ص 175 ، ابن ابی الحدید ج 1 ص 101

صف ارائی کی (1) تین دن تک تیار حالات میں کھڑے رہے، حملہ یا کوئی جنگ ان کے درمیان واقع نہیں ہوئی، ان تین دنوں میں حضرت علی (ع) کی کوشش رہی کہ معاملہ صلح وصفائی پر انجام پا جائے، لیکن اپنی کوشش کا کوئی نتیجہ نہ دیکھا، اپ صلح سے قطعی مایوس ہوگئے، اپ نے جب ملاحظہ فرمایا کہ جنگ بہر حال ہو کر رہے گی تو اپنے لشکر کی تنظیم کیلئے عمومی پروگرام کا اعلان فرمایا، مورخین نے حضرت علی (ع) کے جنگی پروگرام کو تفصیل سے بیان کیا ہے_

حاکم نے مستدرک میں اور ملا علی متقی نے کنز العمال میں یحیی بن سعید کے چچا کا بیان نقل کیا ہے_

جنگ جمل کے دن حضرت علی (ع) نے اپنے لشکر والوں کے سامنے بلند اواز سے اعلان فرمایا:

اے لوگو تم دشمن کی طرف تیر اندازی نہ کرو، کسی پر تلوار یا نیزے سے حملہ نہ کرو، جنگ وخونریزی میں سبقت نہ کرو، ان سے نرمی اور ملائمت سے بات کرو_

اے لوگو اگر کوئی شخص اس خطرناک موقعہ پر ہدایت کی راہ پالے تو قیامت کے دن بھی ہدایت یافتہ رہیگا_

اس پروگرام کو نقل کرنے والے ایک شخص کا بیان ہے کہ ہم ظہر تک اسی حالت انتظار میں رہے اور حضرت علی کے فرمان کے مطابق جنگ میں پہل نہیں کی لیکن عائشہ کے لشکر سے اوازیں اور فریادیں بلند ہوتی رہیں، یالثارات عثمان، اے عثمان کا انتقام لینے والو اٹھو یہ اواز پورے صحرا میں گونجتی رہی_

محمد بن حنفیہ ہاتھ میں علم لیکر اپنے والد کے اگے ایک ٹیلے پر کھڑے تھے وہ دشمن کے لشکر کو اچھی طرح دیکھ سکتے تھے اور ان کی اوازیں پورے طور پر سن سکتے تھے امام نے انھیں پاس بلا کر پوچھا، اے محمد یہ لوگ کیا کہہ رہے ہیں؟ اور ان کی اوازیں کیوں بلند ہے؟

محمد نے کہا بابا جان، یہ جنگی شعار بلند کر رہے ہیں، یالثارات عثمان، اس طرح وہ اپنے ساتھیوں کو انتقام خون عثمان پر ابھار کر جنگ کیلئے امادہ کر رہے ہیں_

اس وقت حضرت علی (ع) نے ہاتھ بلند کر کے دعا کی............ اے خدا اج تو قاتلان عثمان کو ذلت کی خاک چٹادے اور انھیں ناکام کردے،(2) دوسرے مورخین نے لکھا ہے کہ اس دن دونوں لشکر امنے سامنے ہوئے تو حضرت علی نے اپنے ساتھیوں سے فرمایا:

---

1_ طبری ج 5 ص199 ،اغانی ج16 ص126

1_ مستدرک ج 3 ص 371، کنزل العمال ج6 ص85 حدیث 1311

جب تک دشمن جنگ شروع نہ کرے تم جنگ میں پہل نہ کرنا اور ان پر سبقت نہ کرنا، پھر فرمایا: خدا کا شکر ہے کہ حق ہمارے ساتھ ہے اور جنگ میں پہل نہ کرنا بھی ہماری حقانیت کی دلیل ہو گی اس کے بعد فرمایا:

جنگ شروع ہونے کے بعد جو نیزے سے زخمی ہو جائے اسے قتل نہ کرنا، کامیابی کے بعد بھاگنے والوں کا پیچھا نہ کرنا، مقتولوں کو عریاں نہ کرنا، اور ان کے جسم کا مثلہ نہ کرنا، اگر دشمن کے گھروں پر پہنچنا تو بے پردگی نہ کرنا، ان کی عورتوں پر زیادتی نہ کرنا، گھر کے اندرونی حصے میں داخل نہ ہونا اور نہ ان کا مال و دولت لوٹنا_(1)

اس موقعہ پر مسعودی نے اضافہ کیا ہے کہ حضرت علی(ع) نے اپنے ساتھیوں سے کہا کہ دشمن کی جو دولت میدان جنگ میں مل جائے اسے مال غنیمت کی طرح مت لوٹنا، ان کی عورتوں کو تکلیف نہ پہچانا چاہے وہ تمھیں گالیاں بھی دیں اور تمھارے بزرگوں کو برا بھلا بھی کہیں کیونکہ ان کی عقل ناقص ہے، رسول خدا(ص) نے ان کی اذیت سے منع کیا ہے چاہے وہ کافر ہی ہوں، بالاخر معمولی زیادتی بھی یہاں تک کہ عورتوں کو سرزنش بھی ممنوع ہے_

## حضرت علی(ع) نے قرآن کے ذریعہ اتمام حجت فرمایا

حضرت علی نے صلح و صفائی کی اپنی کوشش کا کوئی نتیجہ نہ دیکھا تو قران سے تمسک اختیار کیا کہ دشمن پر اس سے اتمام حجت کیا جائے_

اپ نے قران ہاتھ میں لیکر بلند اواز سے فرمایا:

تم میں کون ہے، کہ اس قران کو ہاتھ میں لیکر دشمن کو اس کی طرف دعوت دے یہاں تک کہ وہ اس راہ میں جان سے ہاتھ دھو بیٹھے گا اور شہادت سے سرفراز ہو گا_

اس وقت ایک جوان سفید لباس میں ملبوس پڑا ہوا، اس نے کہا اے علي میں اس موت کی راہ کو عاشقانہ طریقے پر اپنے لئے خرید تا ہوں_

حضرت علی(ع) نے دوسری بار لوگوں سے فرمایا:

---

1_ یعقوبی ج2 ص157 _ 160 ، مروج الذھب ج 5 ص188 ، ترجمہ تاریخ ابن اعثم، اغانی ج6 1 ص127 ، شرح نہج البلاغہ

کون ہے جو کیلیے اس لشکر کے سامنے کھڑا ہو اور انھیں قران کی دعوت دے، اس راہ میں حتمی موت سے نہ ڈرے_

وہ جوان دوسری بار بھی کہنے لگا............... یا امیر المومنین میری جان اپ پر فدا، میں اس ذمہ داری کیلئے نیزہ و شمشیر سے ہراساں نہیں ہوں اور نہ مجھے موت کی پرواہ ہے_

امیر المومنین نے قران اس جوان کے حوالے کیا، اور وہ دشمن کی طرف روانہ ہو گیا، اس نے عائشہ کے فوجیوں کو قران ہاتھ میں لیکر دعوت دی اس حال میں لوگ اس پر ٹوٹ پڑے اور اس کا ہاتھ جسم سے جدا کرکے زمین پر ڈال دیا_

اس جوان نے بھرپور حوصلے کے ساتھ قران بائیں ہاتھ میں لے لیا اور انھیں تبلیغ کرتا رہا، لوگوں نے پھر اس پر حملہ کرکے بائیاں ہاتھ کاٹ ڈالا، وہ اس حالت میں کہ قران اس کے سینے پر تھا اور خون اس کے دونوں ہاتھوں سے جاری تھا اپنی جان جاں افریں کے سپرد کر دی(1)

طبری نے یہ داستان اس طرح لکھی:

حضرت علی(ع) نے اپنے ساتھیوں سے فرمایا: کہ کون ہے جو اس قران کو ہاتھ میں لیکر دشمن کے سامنے جائے اور انھیں اطاعت فرمان کی دعوت دے اور ایسی استقامت و فداکاری کا مظاہرہ کرے کہ اگر ہاتھ بھی کٹ جائے تو قران دوسرے ہاتھ میں لیلے، اور اگر دوسرا ہاتھ بھی کٹ جائے تو قران دانتوں سے دبالے اور لوگوں کو اس کے حقائق کی تبلیغ کرے_

اس موقعہ پر ایک نوجوان کھڑا ہو کر بولا............ یا علی، میں

_ ہاں، اے امیر المومنین یہ ذمہ داری مجھے دیجئے

علی نے اپنی پیشکش دوبارہ سب کے سامنے رکھی لیکن اس غیرتمند جوان کے سوا کوئی بھی اس ذمہ داری کیلئے امادہ نہیں ہوا کہ جس میں لازمی طور سے موت تھی_

---

1_ کنزالعمال ج 6 ص 85 ، طبری ج 5 ص 205 ، ابن اثیر

حضرت علی(ع) نے اس وارفتہ جوان سے فرمایا کہ: دشمن کی طرف جائو اور ان کے سامنے یہ قران پیش کرو، ان سے کہو کہ یہ قران ہمارے اور تمھارے درمیان فیصلہ کرنے والا اور حاکم ہے، اسمیں جو بھی حکم ہو ہمیں اسی کے مطابق عمل کرتے ہوئے خونریزی اور برادرکشی سے پرہیز کرنا چاہیئے_

وہ جوان گیا اور اپنی ذمہ داری اچھی طرح نبھائی یہاں تک کہ دعوت قران کی راہ میں اس کے ہاتھ کٹ گئے اس نے قران کو دانتوں سے دبالیا اور تبلیغ کرتا رہا یہاں تک کہ اپنی جان دیدی_

اس واقعہ کے بعد امیر المومنین نے فرمایا، اب ان لوگوں پر ہر حیثیت سے حجت تمام ہو گئی اور ہمارے لئے ان سے جنگ واجب ہو گئی(1)

غمزدہ مادر نے اس پیارے جوان فرزند کے سوگ میں کچھ اشعار کہے جس کا مضمون یہ ہے_

لاھم ان مسلماً دعاھم

یتلو کتاب اللہ لایخشاھم

وامھم قائمۃ تراھم

یاتمرون الغی لاتنھاھم

قد خضبت من علق لحاھم

ترجمہ:- اے خدا تو گواہ رہنا کہ اس مسلمان جوان نے انھیں تیری طرف دعوت دی اور ان کی تلواروں کا خیال کئے بغیر قران پڑھتا رہا، اور انکی ماں(عائشہ) بھی ان کے درمیان موجود تھی، ان کے برے کرتوت دیکھ رہی تھی، ظلم و تعدی پر انکھیں پھرا رہی تھی، اس ماں نے اپنے بیٹوں کو اس راستے سے روکا نہیں جو بدبختی و ہلاکت کیطرف جا رہا تھا بلکہ وہ انھیں اس ظلم و ستم پر ابھار رہی تھی، انھیں مہندی کے بجائے خون سے خضاب کر رہی تھی_

ابو مخنف کا بیان ہے کہ: ان اشعار کو ام ذریح نے اس جوان کے سوگ میں کہے تھے_

ابن اعثم بھی کہتا ہے کہ: وہ جوان کوفے کا باشندہ خاندان مجاشع سے تھا_

جس شخص نے اس کے ہاتھ قطع کئے وہ عائشہ کا قریبی خدمتکار تھا اسی نے اسے قتل کیا_

---

1_ طبری ج 5 ص24 ، کامل ابن اثیر ج 2 ص104 ، شرح نہج البلاغہ ج2 ص 431 ، بحوالہ ابن اعثم وابو مخنف

## عمار یاسر نے عائشہ اور سرداران لشکر سے بات كي

ایک دن رسول خدا(ص) نے عمار یاسر سے فرمایا:

اے عمار تمھیں ظالم اور باغی گروہ قتل کرے گا یاعمار تقتلک الباغیۃ

جس دن سے رسول خدا(ص) نے یہ مختصر اور تاریخی جملہ عمار کے بارے میں فرمایا تھاوہ مسلمانوں کے درمیان معیار حق بن گئے تھے، عمار جس لشکر میں بھی ہوتے اس لشکر کی حقانیت کا ثبوت بن جاتے، اور انھیں کے ذریعہ سے مخالف لشکر کا باطل پر ہونا ظاہر ہو جاتا تھا_

یہی وجہ تھی کہ امیر المومنین(ع) نے عمار یاسر کو عائشہ اور سرداران لشکر کے پاس ملاقات کیلئے بھیجا تاکہ انھیں موعظہ و نصیحت فرمائیں شاید یہ لوگ ان کی باتیں سنکر اثر قبول کریں، ورنہ کم از کم ان پر حجت تو تمام ہی ہو جائے گی_

مسعودی نے یہ واقعہ یوں لکھا ہے:

جنگ جمل میں عائشہ کیلئے لکڑی کا ھودج بنایا گیا، اور مضبوط اور موٹا تختہ دیا گیا، اس کے اوپر گائے کی کھال اور کمبل بچھایا گیا اس کے بعد ہر قسم کے خطروں سے محفوظ رہنے کیلئے بہت سی زرہوں سے ڈھانپ کر ایک اھنی دیوار کھینچ دی گئی تھی، یہ ھودج ایسا مضبوط قلعہ بن گیا تھا، اسے مشہور اونٹ عسکر پر رکھا گیا جسے یعلی ابن امیہ نے خرید ا تھا عائشہ کا یہ اونٹ فوج کے اگے اگے چل رہا تھا، جب عمار یاسر نے یہ حالت دیکھی تو دونوں لشکر کے سامنے کھڑے ہو کر عائشہ کے فوجیوں سے فرمایا:

اے لوگو تم نے اپنے پیغمبر(ص) کے ساتھ انصاف نہیں کیا کہ اپنی عورتوں کو تو پردے میں بیٹھار کھا ہے اور ان کی زوجہ کو میدان جنگ میں شمشیروں کے سامنے کھینچ لائے ہو_

پھر عائشہ کے ھودج کے پاس پہنچ کر کہا:

اے عائشہ تو ہم سے کیا چاہتی ہے

عائشہ نے جواب دیا، عثمان کا انتقام

عمار نے کہا، اللہ ان ظالم اور باغیوں کو قتل کرے جو بغیر معمولی سا حق رکھتے ہوئے انتقام کا نعرہ لگائے اس کے بعد عمار نے لوگوں سے خطاب فرمایا، کہ تم لوگ انھیں خوب پہچان رہے ہو جو خون عثمان میں شریک رہے ہیں،



اچھی طرح جانتے ہو کہ ان دونوں لشکر میں وہ کون لوگ ہیں جنھوں نے عثمان کو قتل کیا، ہاں تم پوری طرح جانتے ہو کہ عثمان کے قاتل وہی لوگ ہیں جو اج انتقام کے بہانے سے یہ جنگ اور اختلاف پیدا کر رہے ہیں_

اتنے میں بارش کے قطروں کی طرح دشمن کی طرف سے عمار پر تیر برسنے لگے اس وقت اپ نے یہ اشعار پڑھے

ومنک البداء ومنک الغیر

ومنک الریاح ومنک المطر

وانت امرت بقتل الامام

وقلت لنا انہ قد کفر

اے عائشہ تم ہی نے جنگ شروع کی اور تم ہی سے خونریزی ہوئی

یہ تمام ہنگامہ اور حادثے تیری وجہ سے پیدا ہوئے

تونے ہی خلیفہ کے قتل کا فرمان صادر کیا

اور تونے ہی اس کے کافر ہونے کا فتوی دیا

عمار کیطرف مسلسل تیر اتے رہے، انھوں نے بھی اپنے گھوڑے کو تازیانہ لگا کر اپنے کو لشکر سے علحدہ کر لیا، حضرت علی کے پاس اکر اپ نے عرض کیا، اے امیر المومنین_

کب تک صبر کیا جائے اور کہاں تک انتظار کیا جائے ؟

میں نے تو یہی دیکھا کہ یہ گروہ اپ سے بالکل جنگ پر امادہ ہے_

## حضرت علی(ع) نے اخری بار اتمام حجت فرمایا

حضرت علی(ع) نے جہاں تک ممکن ہوا صلح وصفائي کی کوشش کی اور دشمنوں پر مختلف طریقوں سے اتمام حجت فرما کر کوئي عذر اور بہانا نہیں چھوڑا_

1_ حضرت علی(ع) نے دشمن کے سرداران لشکر کو خط لکھااورانھیں بیعت شکنی اور جنگ وخونریزی سے ڈرایا_

2_ حضرت علی(ع) نے عائشه اور ان کے سرداران لشکر کوپیغام بھیجوایااور صلح وصفائي کی دعوت دی_



3_ حضرت علی(ع) بذات خود لشکر مخالف کے بزرگوں سے ملاقات کرکے انھیں موعظہ ونصیحت فرمائي_

4_ حضرت علی(ع) نے دشمنوں کے سامنے قران پیش کرکے دعوت دی اور اس کے ذریعہ اتمام حجت فرمایا_

5_ حضرت علی(ع) نے اپنے ساتھیوں کو ایک جنگی پروگرام مرتب کرکے انھیں سمجھایاجس کے دفعات میں محبت، مہربانی، اور صلح وصفائي تھی، اس پروگرام میں جن باتوں کو پیش کیا گیاتھاان میں انسانی ہمدردی کا عنصر زیادہ تھا اور اپنے بدترین دشمنوں سے بھی نرمی کابرتائو کرنے کاحکم تھا_

6_ اخرکار عمار یاسر کو جو حدیث رسول(ص) کے مطابق میزان حق وعدالت تھے حضرت علي(ع) نے انھیں لشکر عائشه کی طرف بھیجا کہ وہ انھیں حق کی دعوت دیں اس طرح دوبارہ اپ نے ان پر حجت تمام کی_

ان تمام مطالب کو گذشتہ فصلوں میں معتبر تاریخی مدارک سے ثابت کیا گیاہے_

حضرت علی(ع) نے اخری بار اس طرح اتمام حجت فرمایا کہ جب لشکر عائشه نے حضرت علی کے ساتھیوں پر تیر بارانی کی تواپ نے اپنی فوج کو صبر کی وصیت فرمائي اورانھیں جنگ سے روکتے ہوئے فرمایا:

اللھم اشھد اعذروا الی القوم اے اللہ، اے انصاف کرنے والے خدا تو گواہ رہنا_

اے میرے ساتھیو صبر اور بردباری کا مظاہرہ کرو اور چھوڑدو کہ دشمن پر اس سے زیادہ حجت تمام ہوجائے اور ان کیلئے کوئي عذر اور بہانے کی گنجائشے نہ رہ جائے_

ہاں، حضرت علی(ع) نے اس حدتک صلح وصفائي کی کوشش کی اور دشمن پر حجت تمام کی لیکن جتنی اپ کی صلح وصفائي کی کوشش بڑھتی گئي اپ کے دشمن جنگ وخونریزی پر اتناہی اصرار کرتے رہے، اب حضرت علی کا اخری اتمام

حجت بھی ملاحظہ فرمایئے، اسے معتبر مورخین نے لکھا ہے_

حاکم نے اپنی کتاب مستدرک میں بیان کیا کہ:

زبیر نے عائشہ کے لشکر والوں سے جو تیر اندازی پر مامور تھے حکم دیا(ارموھم برشق) تم سب ایک ساتھ ان لوگوں پر تیر بارانی کرو حاکم اگے لکھتے ہیں کہ یہ جملہ در اصل اعلان جنگ تھا جو لشکر عائشہ کے سردار کی طرف سے صادر ہوا تھا_

ابن اعثم اور زیادہ تر مورخین نے لکھا ہے کہ:

جس طرح رسول خدا(ص) نے جنگ حنین میں ایک مٹھی خاک لیکر دشمنوں کی جانب پھینکتے ہوئے فرمایا تھاشاھت الوجوہ، ان کے چہرے سیاہ ہو جائیں_

عائشہ نے بھی اس عمل رسول(ص) سے سوء استفادہ کیااور اسے مسلمانوں کے خلاف جنگ جمل میں برتا، ایک مٹھی خاک اٹھائی اور چلا کر کہاشاھت الوجوہ، اور وہ خاک حضرت علی(ع) کے لشکر کی طرف پھینک دی_

اس موقعہ پر حضرت علی کے ایک فوجی نے عائشہ کی سرزنش کرتے ہوئے کہا،" ومارمیت اذرمیت ولکن الشیطان رمی"

اے عائشہ تم نے یہ مٹی حضرت علی(ع) کے لشکر کی جانب نہیں پھینکی بلکہ یہ شیطان کا ہاتھ تھا، جس سے یہ ناپسندیدہ حرکت ہوئی(1)

یہ تمام اقدامات اصل میں جنگ شروع کرنے کا فرمان تھااس کے فوراًبعد عائشہ کے فوجیوں کیطرف سے باقاعدہ جنگ شروع ہو گئی_

ابو مخنف اور دوسرے مورخین لکھتے ہیں کہ:

لشکر عائشہ کی طرف سے تیر اندازی شروع ہو گئی اور اتنی شدت سے علی کی طرف پے درپے تیر ارہے تھے کہ حضرت علی(ع) کے فوجی صدائے فریاد بلند کرنے لگے_

اے امیر المومنین، دشمن نے ہمارے امان کو پارہ پارہ کر دیاہمارے صبر کا دامن چاک کر دیا_

اپ بھی فرمان دفاع صادر فرمایئے

اس وقت ایک شخص کا جنازہ جو تیروں سے چھلنی تھاحضرت علی(ع) کے خیمے کے پاس لایا گیا، اور کہا گیا کہ اے امیر المومنین یہ فلاں شخص کا جنازہ ہے اپ کا وفادار ساتھی تھا، اسے دشمن نے قتل کیا ہے، امام نے اسمان کی طرف رخ کر کے دعا کی، اے انصاف ور خدا تو گواہ رہنا اس کے بعد اپنے ساتھیوں سے فرمایا، صبر کرو، تاکہ دشمن پر کچھ اور حجت تمام کی جائے_

---

1_ ترجمہ تاریخ ابن اعثم ص 171 ، شرح نہج البلاغہ ج 1 ص85

ایک دوسرا جنازہ بھی لا کر کہا:

اے امیر المومنین، یہ بھی فلاں شخص ہے جو دشمن کی تیروں سے اپنے خون میں نہا گیا ہے_

حضرت علی(ع) نے پھر اسمان کی طرف رخ کیا کہا اے خداوند قہار تو ناظر اور میرے حق کا گواہ ہے، اور اس بار بھی جنگ کی اجازت نہیں دی، اپنے ساتھیوں سے فرمایا:

تمھیں دشمن کی زیادتیوں کے مقابلے میں اور بھی زیادہ صبر کا مظاہرہ کرنا چاہیئے، جانے بھی دو تمھاری حقانیت اور حسن نیت جتنی زیادہ ثابت ہو گی ان لوگوں پر اتنی ہی حجت تمام ہو گی_

اسی درمیان رسول(ص) کے صحابی عبداللہ ابن بدیل خزاعی اپنے بھائی عبدالرحمن کی خون الودہ لاش لائے اور حضرت علی(ع) کے سامنے زمین پر رکھ کر کہا:

یا علی یہ میرا بھائی ہے جسے دشمنوں نے بزدلانہ طریقے سے قتل کیا_

حضرت علی(ع) نے مختلف طریقوں سے دشمن پر اتمام حجت فرمایا تھا، اب یہاں اپنے کو مجبور پا رہے تھے اپ کیلئے جنگ کے سوا کوئی چارہ نہیں رہ گیا تھا، اپ نے کلمہ، "اناللہ وانا الیہ راجعون" زبان پر جاری فرمایا اور رسول خد(ص) ا کی زرہ پہنی جس کا نام ذات الفضول تھا، سر پر عمامہ رکھا اور رسول خدا(ص) کے خچر پر سوار ہوئے جس کا نام دلدل تھا، پھر اپنی مشہور تلوار جس کا نام ذوالفقار تھا کمر میں حمائل کی اور عقاب نام کے پرچم کو اپنے فرزند محمد حنفیہ کے حوالے کیا، امام حسن و حسین سے فرمایا:

میرے بیٹو چونکہ تم لوگوں سے رسول خدا(ص) بہت زیادہ محبت فرماتے تھے اور تم انھیں سے منسوب ہو یہی وجہ ہے کہ میں نے علم تمہارے حوالے نہیں کیا، اور یہ علم تمہارے بھائی محمد کے حوالے کیا_

امام اس صورت سے امادہ جنگ ہوئے اور پھر اپ نے اپنے سپاہیوں کی سمت رخ کر کے یہ ایت تلاوت فرمائی

کیا تم لوگوں نے یہ سمجھ رکھا ہے کہ یوں ہی جنت کا داخلہ تمہیں مل جائیگا (حالانکہ ابھی تم پر وہ سب کچھ نہیں گذرا ہے جو تم سے پہلے ایمان لانے والوں پر گذر چکا ہے) ان پر سختیاں گذریں، مصیبتیں ائیں، ہلا مارے گئے، یہاں تک کہ اس وقت کا رسول اور اسکے ساتھی اہل ایمان چیخ اٹھے کہ اللہ کی مدد کب ائیگی، اس وقت انھیں تسلی دی گئي کہ ہاں اللہ کی مدد اور کامیابی بہت جلد واقع ہو گی. سورہ بقر ایت 214



امیر المومنین نے یہ ایت تلاوت فرما کر جنگ کا عزم کر لیا اپ جنگ کیلئے بڑھتے ہوئے یہ دعا کر رہے تھے

اے خدا ہم سب کو صبر و تحمل اور استقامت عطا کر، اپنی تائید اور کامرانی سے سرفراز فرما، اور اگر حساس موقعہ پیش ائیں یا خطرناک حالات سامنے ائیں تو ہماری مدد و نصرت فرما_

## حضرت علی(ع) کی زبیر سے ملاقات

دونوں طرف کی فوجیں امنے سامنے امادہ جنگ تھیں اسی وقت حضرت علی(ع) نے اپنے لشکر سے عائشہ کے لشکر کی طرف حرکت کی اور زبیر کو اپنے پاس بلا کر کہا:

_ اے زبیر تم نے کس مقصد سے اور کیا سوچکر اتنے بڑے لشکر کو اس سرزمین پر کھینچ بلایا ہے؟

_چونکہ میں نے تمھیں خلافت کے لائق نہیں سمجھا اس لئے اس فوج کے ساتھ ایا ہوں کہ تمھیں خلافت سے علحدہ کردو_

_اے زبیر جو کچھ تم کہہ رہے ہو یہ صرف بہانہ ہے کیونکہ میں عثمان سے کمتر نہیں ہوں، کہ خلافت کے لائق نہ رہوں_

اے زبیر تم تو خاندان عبدالمطلب کے اچھے لوگوں میں سے اور ہمارے خاندان کی فرد سمجھے جاتے تھے، لیکن جب سے تمھارا بیٹا عبد اللہ بر سر کار ہوا تو ہمارے اور تمہارے درمیان جدائي ڈال دی_

اے زبیر مجھے تعجب ہے کہ تم خود قاتل عثمان ہو لیکن اس کا بدلہ مجھ سے چاہتے ہو_

خداوند عالم ہم دونوں میں سے جس نے بھی عثمان سے زیادہ عداوت کا مظاہرہ کیا اسے دردناک عذاب میں ڈالے، اور سخت افت سے دوچار کرے_

یہاں تک کہا کہ اے زبیر تمھیں یاد ہو گا کہ ایک دن میں اور تم ایک ساتھ تھے رسول خدا(ص) بھی ہمارے ساتھ چل رہے تھے انھوں نے مجھ سے فرمایا، اے علی، ایک دن ایسا ہو گا کہ یہ تمھاری پھوپھی کا بیٹا ناحق تم سے جنگ کریگا
_

زبیر کو فوراً حدیث رسول یاد اگئي اور انھوں نے کہا:

اے علی، خدا کی قسم میں اج کے بعد تم سے ہرگز جنگ نہ کروں گا، یہ کہا اور اپنے بیٹے عبد اللہ کی طرف

واپس جا کر کہا:

اے عبد اللہ میں جس راہ جارہاہوں اس سے بہت زیادہ فکر مند ہوں، نتیجہ محل سے خوفزدہ ہوں، میں صاف صاف کہتاہوں کہ حضرت علی(ع) سے جنگ کرنا میرے نظریہ کے موافق نہیں ہے _

عبد اللہ نے کہا: اے بابا، اپ نے پہلے دن اس راہ میں مضبوط ایمان اور عقیدے کے ساتھ قدم بڑھایا تھا، اپ کے چہرے پر کسی قسم کا اضطراب نہیں محسوس کیا گیا، لیکن اج اپ نے اپنا ارادہ بدل دیا، اپ کو اپ کے دل میں تشویش بھر گئی، لازمی طور سے یہ کھلے ہوئے پرچم اور اٹھی ہوئی حضرت علی(ع) کی تلواروں نے رعب و وحشت میں مبتلا کر دیاہے اور دل میں اضطراب بھر دیاہے _

ہاں اے بابا، حقیقت یہ ہے کہ اپ موت کو اپنی انکھوں سے دیکھ کر علحدہ ہورہے ہیں، ورنہ ہمارے مقصد کی تقدیس میں کوئی شک نہیں _

عبد اللہ نے اسی طرح کی مہمل باتیں باپ سے کہیں یہاں تک کہ باپ نے غصہ میں چلا کر کہا: تیرا جیسا بیٹا ہونا میرے لئے افسوس ناک ہے جو باپ کو ہلاکت اور بدبختی میں جھونک رہاہے، اے بیٹا، تم مجھے حضرت علی(ع) سے جنگ پر ابھار رہے ہو، حالانکہ میں نے قسم کھائی ہے کہ میں ان سے ہر گز جنگ نہ کروں گا میں اس قسم کا کیا کروں؟

عبد اللہ نے کہا: بابا یہ بہت اسان ہے، اپ اپنی قسم توڑ دیجئے اور قسم توڑنے کے کفارے میں اپنے غلام سر جس کو خدا کی راہ میں ازاد کر دیجئے _

زبیر نے اپنے فرزند کی ہدایت کے مطابق غلام کو اپنا کفارہ قسم میں ازاد کر کے دوبارہ صف لشکر میں اکر امادہ جنگ ہوگئے _

ابن اعثم کوفی نے بھی حضرت علی(ع) اور زبیر کی ملاقات کا واقعہ اس طرح لکھاہے کہ:

حضرت علی(ع) نے ان سے کہا:

زبیر، تم نے میری مخالفت کا علم کس لئے بلند کیا ہے؟ خون عثمان کا انتقام لینے کیلئے

تم اور تمھارے دوست طلحہ نے عثمان کو قتل کیا، ان کا خون تم دونوں کی گردن پر ہے اگر واقعی سچ کہہ رہے ہو تو اپنے کو عثمان کے بیٹوں کے حوالے کر دو تاکہ وہ باپ کے انتقام میں تم لوگوں کو قتل کرے یا ان سے باپ کا خون بہالے _

## واقعہ کی تفصیل

طبری نے اس واقع کو دوسری جگہ زیادہ تفصیل سے لکھاہے،وہاں اضافہ کیاہے کہ حضرت علی(ع) دونوں لشکر کے درمیان اس طرح قریب ہوئے کہ گھوڑوں کی گردنیں ایک دوسرے کے امنے سامنے تھیں،اس وقت حضرت علی (ع) نے ان دونوں سے کہا:

اے طلحہ وزبیر تم لوگوں نے ایک بڑالشکر جمع کر کے زبردست طاقت فراہم کرلی ہے،ہر طرح کی جنگی تیاری اور اسلحہ فراہم کر لیاہے،حالانکہ خدائے عادل کے سامنے تم لوگوں کے پاس کوئی عذر اور حجت نہیں ہے،لازمی طور سے اسی کی بارگاہ میں لاجواب ہوخدا سے ڈرو،اس کے غضب کاخوف کرو،تم نے خدا کی راہ میں اسلام اور کلمہ توحید کی بلندی کیلئے مقدس جھاد کئے ہیں ان تمام بہترین خدمات کے مقابلے میں یہ فتنہ وفساد اور داخلی اختلاف تم لوگوں نےپیدا کر دیاہے،اب مسلمانوں کوموت کے منھ میں مت جھونکو،ان تمام اجر اور ثواب کو اس گناہ کے بدلے میں عذاب جہنم سے مت بدلو،اس بوڑھیاکے مانند نہ ہو جائو کہ جس نے بڑی محنت سے مضبوط رسی بٹی پھر انھیں اتنی ہی کوشش سے دوبارہ پارہ پارہ کر دیا(ولا تکونا کالتی نقضت غزلھا من بعد قوۃ انکاثا)_

اس کے بعد فرمایا: اے طلحہ وزبیر کیاہم تم بھائی بھائی نہیں تھے کہ ایک دوسرے پر ذرا بھی زیادتی کو جائز نہیں سمجھتے تھے،اج کیاہوا ہے کہ مجھ پر ایسی شورش پیدا کی ہے اور میر اخون مباح ہونے کا اعلان کر دیاہے_

طلحہ نے حضرت علی(ع) کی ان نصیحتوں کو سن کر کہا: اے علی، تمھارا جرم وگناہ یہ ہے کہ تم لوگوں کو عثمان کے خلاف بھڑکایااور ان کا ناحق خون بہایا_

حضرت علی(ع) نے ان کے جواب میں یہ ایت تلاوت فرمائی،یومئذ یوفیھم اللہ دینھم الحق، قیامت کے دن ہر شخص کو حق کے خلاف اقدامات کی سزادی جائیگی_

حضرت علی(ع) کا مقصد یہ تھاکہ جس شخص نے بھی عثمان کاخون بھایاہے اسے سزادی جائیگی وہ اپنے کئے کابدلہ پائیگا،اسے نہیں جس پر ناحق الزام لگایاجارہاہے_

اس کے بعد حضرت علی(ع) نے مزید فرمایا:

اے طلحہ میں بنیادی طور سے خون عثمان میں شریک نہیں تھاتم مجھ سے اس خون کامطالبہ کیسے کررہے ہو



؟خدالعنت کرے اس شخص پر کہ جس کی گردن پر خون عثمان ہے_

اس کے بعد زبیر سے فرمایا:

اے زبیر تمھیں یاد ہے کہ ایک دن رسول(ص) خدامیرے پاس سے گذرے انھوں نے جب دیکھا کہ تم مجھ سے انتہائي محبت کا برتائو کررہے ہو اور میں مسکرا رہاہوں تو تم نے کہا کہ یا رسول(ص) اللہ فرزند ابو طالب اپنی خود نمائي سے باز نہیں ائے_

رسول خدا تمھاری بات سے غضبناک ہوئے اور سرزنش کرتے ہوئے فرمایا:

اے زبیر، جس طرح اج تم حضرت علی(ع) پر ناحق اعتراض کررہے ہو، خدا کی قسم وہ دن بھی ائیگا کہ ناحق ان سے جنگ کروگے_

اس موقعہ پر حدیث رسول(ص) یاد ائي اور ندامت سے سرجھکا کر کہا کہ اگر یہ حدیث مجھے یاد ہوتی تو ہرگز تم سے جنگ کا اقدام نہ کرتا، اب جبکہ میں جنگ کے ارادے سے گھر سے باہر نکل چکا ہوں، میں اپنے اس ارادے سے باز اتا ہوں، خدا کی قسم اب میں تم سے جنگ نہیں کرونگا_

طبری کا بیان ہے کہ:

اس گفتگو کے بعد حضرت علی(ع) اپنے لشکر میں واپس اگئے، اپ نے اپنے سپاہیوں سے فرمایا، زبیر نے مصمم ارادہ کر لیا ہے کہ ہم سے جنگ نہ کریں گے_

زبیر بھی عائشہ کے پاس گئے اور کہا، اے عائشہ، میں نے جس دن سے ہوش سنبھالا ہے کبھی ایسا اقدام نہیں کیا کہ جس کے نتیجے کے بارے میں میں نے غور نہ کر لیا ہو، سوائے اس جنگ کے جس کا نتیجہ میرے اوپر مبہم تھا، میں اس کے انجام سے بہت خوفزدہ ہوں_

عائشہ نے کہا: اے زبیر اپنی پوری بات کہو اور جو کچھ ارادہ کیا ہے صاف صاف بیان کرو

_میں چاہتا ہوں کہ اس لشکر سے علحدہ ہو جائوں اور اپنے گھر واپس جائوں

زبیر کا بیٹا وہاں موجود تھا، اس نے اپنے باپ کی سخت ملامت کرتے ہوئے کہا:

بابا اب جبکہ دونوں لشکر کو ایک دوسرے کے امنے سامنے کھڑا کر دیا ہے، اور کسی وقت بھی جنگ شروع ہونے کا

احتمال ہے ایسے حساس اور خطرناک موقعہ پر انہیں اپنے حال پر چھوڑ رہے ہو فرار کو ثبات پر ترجیح دے رہے ہو؟

اے بابا حتمی طور سے علی کی تلوار اور فوج دشمن کے بہادر شہسواروں کے ہاتھ میں پرچم دیکھ کر ایسا خوف وہراس تمھارے دل میں پیدا ہو گیا ہے اور اب تم نے لشکر سے کنارہ کشی کا ارادہ کر لیا ہے_

زبیر نے جواب دیا، اے عبد اللہ، خدا کی قسم، کہ خوف اور وحشت کی بات نہیں ہے لیکن میں نے قسم کھالی ہے کہ علی سے جنگ نہیں کروں گا_

عبداللہ نے جواب میں پیشکش کي

اے بابا، اس کی تدبیر اسان ہے کہ اپ قسم توڑ دیجئے اور اس کا کفارہ ادا کر کے جنگ شروع کر دیجئے

زبیر نے بیٹے کی بات مان لی اور قسم توڑ کر کفارے میں اپنے غلام مکحول کو ازاد کر دیا اور دوبارہ صف لشکر میں شامل ہو گئے

عبد الرحمن ابن سلیمان تمیمی نے اس واقعے کو نظم کیا ہے

لم ار کالیوم اخاالاخوان

اعجب من مکفرالایمان

بالعتق فی معصیۃ الرحمن

یعتق مکحولا یصون دینہ

کفارۃ للہ عن یمینہ

والنکث قدلاح علی جبینہ

میں نے ساری عمر میں ایسادن کبھی نہیں دیکھا اس شخص نے مجھے حیرت میں ڈالا ہے، اس شخص نے اپنی قسم توڑی اور اپنا غلام کفارے کے طور پر ازاد کیا، تا کہ قسم توڑنے کا گناہ اس کے دامن سے پاک ہو جائے، لیکن اپنے اس عمل سے کہیں زیادہ بدتر گناہ کا مرتکب ہوا_

ایک دوسرے شاعر نے جو زبیر کا فوجی تھا اس سلسلے میں کچھ اشعار کہے ہیں

زبیر نے اپنے غلام مکحول کو کفارۂ قسم کے طور پر ازاد کیا تا کہ وہ دینی لحاظ سے عہد شکن نہ کہا جائے لیکن اس کا کیا فائدہ؟ کیونکہ اس کفارے کو ادا کرنے کے بعد اس پر عہد شکن کا داغ اور بھی زیادہ نمایاں ہو گیا_

# زبیر کی سرگذشت

مسعودی کا بیان ہے:

جس وقت دونوں لشکر امنے سامنے ہوئے، حضرت علی(ع) نے جنگی ہتھیار زمین پر رکھے، پھر رسول خدا(ص) کے مخصوص خچر استر پر سوار ہو کر عائشہ کے لشکر کی طرف چلے، وہاں اپ نے زبیر کو بلایا زبیر جنگی ہتھیار بدن پر سجائے حضرت علی(ع) کے سامنے ائے جب یہ خبر عائشہ کے کان میں پڑی تو اپنی بہن کے شوہر اور سپہ سالار لشکر زبیر کے بارے میں خوفزدہ ہو کر بے اختیار صدائے فریاد بلند کی (واحرباہ باسماء) ہائے میری بہن اسماء بیوہ ہو گئی_

لوگوں نے کہا: اے عائشہ غم نہ کرو، کیونکہ علی کے بدن پر ہتھیار نہیں، وہ زبیر سے جنگ کرنے یہاں نہیں ائے ہیں، عائشہ نے سنکر ذرا سکون کی سانس لی_

جس وقت زبیر حضرت علی(ع) کے سامنے پہونچے تو باہم بغلگیر ہو گئے، دونوں نے ایک دوسرے کے اغوش میں بھینچ لیا اور والہانہ بوسے لینے لگے_

پھر حضرت علی(ع) نے فرمایا: اے زبیر تم پر افسوس ہے، اخر کس غرض سے اس خطرناک لشکر کے ساتھ اس سرزمین پر ائے ہو؟ اور اخر کیا وجہ ہوئی کہ میرے خلاف علم بغاوت بلند کر دیا ہے؟

زبیر نے کہا: خون عثمان کا بدلہ لینے کیلئے میں نے اس جنگ اور لشکر کشی کی تیاری کی ہے

حضرت علی(ع) نے فرمایا: خدا اسکو قتل کرے جس کا حصہ قتل عثمان میں زیادہ ہے، اے زبیر کیا تمھیں یاد ہے ایک دن رسول خد(ص) انے تم سے کہا تھا اے زبیر ایک دن تم ناحق علی سے جنگ کروگے_

زبیر نے کہا: استغفر اللہ.......... اے خدا میں اپنے اس عمل پر شرمندہ ہوں، اب اپنے کئے پر توبہ کرتا ہوں، خدایا میری تقصیر معاف فرما، پھر حضرت علی کی طرف رخ کر کے کہا:

خداوند عالم میرے دلی راز سے اگاہ ہے، اور میری صداقت بیانی پر گواہ، کہ اگر یہ حدیث رسول(ص) یاد ہوتی تو کبھی اس منحوس بغاوت پر امادہ نہ ہوتا، نہ اپنے گھر سے جنگ کے لئے نکلتا_

حضرت علی(ع) نے فرمایا: اے زبیر دیر نہیں ہوئی ہے، اب بھی تم جنگ سے دستبردار ہو سکتے ہو اور ابھی سے اپنے گھر واپس جا سکتے ہو_

زبیر نے کہا: لیکن اب میں یہ کیسے کر سکتا ہوں کیسے اس بڑے ننگ و عار پر امادہ ہو جائوں، اب تو دونوں لشکر امنے سامنے جنگ پر تیار ہیں، اب تو فرار کا راستہ بھی بند دیکھ رہا ہوں_

حضرت علی(ع) فرمایا: اے زبیر اگر اج تم نے ننگ و عار کو قبول کر لیا تو اس سے کہیں بہتر ہے کہ کل بھی تمھیں ننگ و عار کا سامنا کرنا پڑے گا، کل قیامت میں عار بھی ہے اور اتش جہنم بھی_

اس موقع پر حضرت علی(ع) کی باتوں سے زبیر بہت زیادہ متاثر ہوئے، حضرت علی(ع) سے جنگ پر سخت نادم و پشیمان ہو کر ارادہ جنگ سے باز ائے، انھوں نے اس سلسلے میں کچھ اشعار بھی کہے

_میں اپنے لئے عار و ننگ کو قبول کر رہا ہوں تا کہ ذلیل کرنے والی اتش جہنم سے نجات پا سکوں

_میرا کمزور جسم اتش جہنم کی تاب کیسے لا سکے گا؟ علی نے ایسی بات یاد دلا دی جسے میں خود جانتا تھا لیکن بھول گیا تھا

_ہاں علی سے جنگ دین و دنیا دونوں کو تباہ کرنے والی ہے، اور ننگ و عار سمجھے جانے والی اسی وجہ سے میں نے علی سے کہا:

اے ابو الحسن اب اس سے زیادہ ملامت نہ کرو

اپ نے اتنا ہی جو کچھ بیان کیا ہے یہی میری اگاہی کیلئے کافی ہے_

اخترت عاراً علی نار موججة

ماان یقوم لھا خلق من الطین

نادی علی بامر لست اجھلہ

عار لعمرک فی الدنیا وفی الدین

فقلت حسبک من عذل اباحسن

بعض الذی قلت منذ الیوم یکفینی

ترجمہ: _ میں اپنے لئے عار و ننگ کو قبول کر رہا ہوں تا سہ ذلیل کرنے والی آتش جہنم سے نجات پا سکوں

میرا گزور جسم آتش جہنم کی تاب کیسے لا سکے گا؟ علي نے ایسی بات یاد دلا دی جسے میں خود جانتا تھا لیکن.بھول گیا تھا.

بال علی سے جنگ دین و دنیا دونون کو تباہ کرنے والی ہے، اور نگ و عار سمجھے جانے والی اسی وجہ سے میں نے علی سے کہا:

اے ابوالحسن ! اب اس سے زیادہ ملامت نہ کرو.

آپ نے اتنا ھی جو کچھ بیان کیا ھے یہی میری آگاہی کیلئے کافی ہے-

مسعودی نے اگے لکھاہے:

جب عبداللہ بن زبیر کو باپ کے ارادے کی اطلاع ہوئی تو اس نے کہا:

اے بابااس حساس موقع پر مجھے کیسے چھوڑ رہے ہیں،اور خود فرار کر رہے ہیں

زبیر نے کہا: اے بیٹا علی نے ایسی بات یاد دلادی جسے میں بھول چکا تھا،اس وجہ سے اب میں جنگ اگے نہیں بڑھا سکوں گا_

عبداللہ نے کہا: اے بابا، نہیں، جو کچھ اپ کہہ رہے ہیں یہ صرف بہانہ ہے، بلکہ اپ تیز تلواروں سے ڈر گئے ہیں_

فوج دشمن کے بلند نیزے، ان کے بہادر اور جنگجو جوان ان سب کو دیکھ کر اپ خوف اور وحشت میں مبتلا ہو گئے ہیں، اسی وجہ سے اپ جنگ سے منھ پھرا رہے ہیں

زبیر نے کہا، خدا تیرے جیسے بیٹے کو ذلیل وخوار کرے تو باپ کی بدبختی وہلاکت کا باعث بن رہا ہے، باپ کی ذلت کیلئے کوشاں ہے (1)

اس جواب کو ابن اعثم نے نقل کیا ہے، لیکن مسعودی کے بیان کے مطابق زبیر نے عبداللہ کو جواب دیا_ عبداللہ نہیں، ایسا نہیں جیسا تو سمجھ رہا ہے، ہر گز ایسا نہیں کہ جنگ کا خوف مجھے باز رکھے، بلکہ اج مجھے وہ بات یاد اگئی جسے عرصے سے بھولا ہوا تھا، اس واقعے نے مجھے حضرت علی(ع) سے جنگ نہ کرنے کی یاد دہانی کرادی، اسی لئے میں نے جنگ نہ کرنے کا عار جہنم کی اگ کے مقابلے میں قبول کیا، اور اپنے کو جنگ سے علحدہ کر لیا_

لیکن میرے بیٹے اب جبکہ تم مجھے بزدل اور ڈرپوک کہہ رہے ہو تو اس دھبے کو بھی دامن سے دھوڈالوں گا، یہ کہہ کر نیزہ ہاتھ میں سنبھالا اور حضرت علی(ع) کے میمنہ لشکر پر شدید حملہ کیا، جس وقت حضرت علی(ع) نے زبیر کو غضبناک حالت میں چوکڑی بھرتے دیکھا تو اپنے لشکر کو حکم دیا، انھیں مہلت دو، کوئی تکلیف نہ پہونچاؤ کیونکہ انھیں بھڑکا یا گیا ہے، وہ اپنا فطری توازن کھو چکے ہیں_ زبیر نے دوسری بار لشکر علی کے میسرہ پر حملہ کیا، اسکے بعد قلب لشکر پر سخت حملہ کرنے کیلئے بڑھے_ اسکے بعد زور سے چلّائے کیا جو ڈرپوک ہو گا وہ ایسی شجاعت کا مظاہرہ کر سکتا ہے اور اس طرح بے باکانہ طریقے سے سپاہ دشمن پر حملہ کر سکتا ہے؟ پھر وہ لشکر سے علحدہ ہو کر صحرا کی طرف چلے گئے جس صحرا کا نام وادی السباع تھا_ احنف بن قیس تمیمي، اس جنگ جمل سے جانبداری کا اعلان کرکے بصرہ کو چھوڑ کر اسی وادی میں اقامت گزیں رہا، ایک شخص نے اس سے کہا، اے احنف یہی زبیر ہے، احنف نے کہا، مجھے زبیر سے کیا

---

1_ تاریخ اعثم، مسعودی، شرح نہج البلاغہ ابن ابی الحدید ج 2 ص170

سروکار؟اس نے مسلمانوں کے دو گروہ میں جنگ وخونریزی کی حالت پیدا کر دی ہے، اور اب اپنے کو سلامتی کی غرض سے وہاں سے علحدہ کر کے گھر جا رہا ہے، اسے چھوڑ بھی دو کہ چلا جائے_

زبیر وہیں گھوڑے سے اترے اور نماز پڑھنے لگے، اسی وقت ایک شخص جس کا نام عمرو بن جرموز تھا(1)،

اس نے پیچھے سے تلوار چلائی اور انھیں قتل کر کے لشکر عائشہ کے سپہ سالار کی زندگی کا خاتمہ کر دیا، زبیر کے بعد لشکر عائشہ کی حکمرانی طلحہ کے ہاتھ میں اگئی(2)_

## طلحہ کی سرگذشت

ابن عساکر کا بیان ہے:

جنگ شروع ہونے سے قبل حضرت علی(ع) نے طلحہ کو اپنے پاس بلا کر پوچھا اے طلحہ تجھے خدا کی قسم ہے کیا تو نے رسول خدا(ص) کا یہ ارشاد نہیں سنا کہ من کنت مولاہ فھذا علی مولاہ، جس کا میں مولا ہوں اسکے یہ علی مولا ہیں، خدا یا جو اسے دوست رکھے تو بھی اسے دوست رکھ اور جو اسے دشمن رکھے تو بھی دشمن رکھ

طلحہ نے کہا: ہاں میں نے بھی سنا ہے اور مجھے اچھی طرح یاد ہے_

حضرت علی نے فرمایا: تعجب ہے، اسکے باوجود تو مجھ سے جنگ کر رہا ہے؟

اس بارے میں طبری یوں لکھتا ہے:

---

1_ مسعودی اور ابو مخنف لکھتے ہیں کہ جب عمرو بن جرموز نے زبیر کو قتل کیا تو انعام کی لالچ میں تلوار لئے حضرت علی کے پاس ایا، امام نے واقعہ سے مطلع ہو کر فرمایا، بخدا صفیہ کا بیٹا ڈرپوک نہیں تھا، لیکن اج اسکی ایک غفلت و لغزش نے اسے ہلاک کر دیا، پھر زبیر کی تلوار ہاتھ میں لیکر حرکت دی اور فرمایا، ہائے اس تلوار نے رسول کے دل سے کیسے کیسے غم دور کئے حریم رسالت کا کیا کیا دفاع کیا ابن جرموز نے کہا، میں نے اپ کے سخت دشمن کو قتل کیا ہے انعام دیجئے، اپ نے فرمایا، اے ابن جرموز میں نے رسول خدا سے سنا ہے کہ قاتل زبیر جہنمی ہے، مایوس ہو کر ابن جرموز یہ اشعار پڑھتا چلا گیا میں زبیر کا سر تن سے جدا کر کے علی کی خدمت میں ایا تا کہ انکی خوشنودی حاصل کروں لیکن توقع کے خلاف علی نے مجھے جہنمی بنا دیا، ہائے، کسقدر خطرناک انعام مجھے دیا، حالانکہ قتل زبیر میرے نزدیک بکری کے ریاح کی طرح تھا،

2_ زبیر کے حالات کیلئے طبری، اغانی، ابو مخنف بحوالہ شرح نہج البلاغہ، تاریخ اعثم، اصابہ، مروج الذھب، تاریخ بن کثیر، عقد الفرید، مستدرک، کنزل العمال، النبلاء ذھبی اور یعقوبی سے استفادہ کیا گیا ہے

جنگ شروع ہونے سے قبل حضرت علی(ع) نے طلحہ سے ملاقات کی اور اس سے کہا:

تو وہ شخص ہے جس نے اپنی زوجہ کو گھر میں بیٹھار کھا ہے اور زوجہ رسول(ص) کو میدان جنگ میں گھسیٹ لایا ہے، میری بیعت بھی توڑ دی ہے_

طلحہ نے حضرت علی(ع) کے ان تمام اعتراضات کے جواب میں صرف ایک بات پر اکتفا کی_

یا علی میں نے اپ کی بیعت اپنے اختیار سے نہیں کی تھی بلکہ طاقت اور تلوار نے مجھے بیعت پر مجبور کیا تھا_

ابن عساکر اور ذہبی لکھتے ہیں کہ:

ابو رجا کا بیان ہے: میں نے طلحہ کو دیکھا کہ گھوڑے پر سوار ہو کر سپاہیوں کے درمیان چلّا رہا تھا_

اے لوگو خاموش رہو اے لوگو میری بات سنو، طلحہ جتنا بھی چلّا رہا تھا، اتنا ہی ہائو ہو اور ھنگامہ بڑھتا جا رہا تھا، کوئی اسکی بات سننے پر امادہ نہ تھا، طلحہ نے لوگوں کی بے اعتنائی پر غصے میں کہا، تف ہے ان بھیڑیا صفت لوگوں پر جو اتش جہنم کے پروانے ہیں_

تاریخ بن اعثم میں ہے کہ:

طلحہ نے اپنے لشکر والوں سے چلا کر کہا، یا عباد اللہ اصبر و، اے بندگان خدا صبر کرو، صبر و استقامت کا مظاہرہ کرو کیونکہ صبر و ظفر دونوں قدیم زمانے سے ایک دوسرے کے دوست ہیں، استقامت اور کامرانی ہمیشہ ایک دوسرے کے ساتھی رہی، فتح اسی کو حاصل ہوتی ہے جس کے پاس صبر و استقامت ہو، جو لوگ سختیوں اور مصیبتوں میں صبر کرتے ہیں وہی بہترین اجر سے سرفراز ہوتے ہیں_

ابو مخنف لکھتا ہے کہ: جندب بن عبد اللہ کا بیان ہے کہ میں نے جنگ جمل میں طلحہ اور اسکے ساتھیوں کو حضرت علی(ع) سے جنگ کرتے ہوئے دیکھا، ان کے جسم پر بہت زیادہ زخم تھے، وہ لوگ بھاگنے پر امادہ تھے ایک ایک کر کے طلحہ کے سپاہی فرار کرنے لگے، پیچھے ہٹنے لگے، طلحہ کو سب سے زیادہ زخم ائے تھے، تلوار ہاتھ میں لئے چلّا رہا تھا_

اے بندگان خدا، استقامت دکھائو، صبر و شکیب کا مظاہرہ کرو کامیابی صبر سے وابستہ ہے، اجر و ثواب استقامت میں ہے_

## طلحہ کیسے قتل ہوئے؟

یعقوبی، ابن عساکر، ابن عبد ربہ، ابن عبد اللہ استیعاب میں اور ابن اثیر کامل میں اور ابن حجر عسقلانی اس طرح لکھتے ہیں کہ، جب حضرت علی اور طلحہ کا لشکر مشغول کارزار تھے لشکر عائشہ کا ایک سردار مروان بولا_

میں اگر اج موقع سے فائدہ اٹھا کر، قاتل عثمان سے انتقام نہ لوں تو کب یہ موقع حاصل کر سکوں گا؟

یہ کہہ کر اس نے ایک تیر اپنے سپہ سالار طلحہ کی طرف چلایا جو ٹھیک طلحہ کے زانو پر لگا اور پیر کی رگ میں پیوست ہو گیا، اور فوارے کی طرح خون بہنے لگا، اور اسطرح مروان کے ہاتھوں طلحہ کی ہنگاموں سے بھرپور زندگی کا خاتمہ ہو گیا_

طبقات بن سعد میں ہے:

طلحہ خود بھی یہ خاص بات (نکتہ) سمجھ گئے تھے کہ وہ کاری اور قاتل زخم خود انھیں کے ساتھیوں کی طرف سے ایا تھا، زندگی کے اخری لمحوں میں کہنے لگے

خدا کی قسم جو تیر میرے پائوں میں پیوست ہوا وہ لشکر علی کی طرف سے نہیں ایا تھا_

مسعودی قتل طلحہ کے سلسلے میں لکھتا ہے:

مروان نے اثنائے جنگ میں طلحہ کو اپنے سے غافل دیکھا تو اسے انتقام عثمان کا خیال ایا، وہ بولا کہ خدا کی قسم میرے لئے کوئی فرق نہیں کہ میں لشکر علی کی طرف تیر اندازی کروں یا طلحہ کے سپاہیوں کی طرف_

یہ کہہ کر اس نے اپنے ساتھی طلحہ کی طرف تیر چلایا جس سے طلحہ کے بازو کی رگ کٹ گئی، اس سے خون کا فوارہ بہنے لگا، اسی زخم کی وجہ سے طلحہ کی جان گئی_

ابن سعد نے بھی اس واقعہ کی یوں تشریح کی ہے_

مروان کی انکھ نے جنگجو سواروں کے درمیان دیکھا کہ طلحہ کی زرہ میں شگاف ہے، اس سے اسی کو نشانہ بنا کر تیر چلا دیا، اس تیر نے اپنا کام کیا اور وہ قتل ہو گئے_

بعض مورخین نے لکھا ہے:

مروان نے طلحہ کو درمیان لشکر انتہائی حساس حالت میں دیکھ کر کہا خدا کی قسم، یہ شخص عثمان کا بدترین دشمن اور قاتل تھا، میں تو عثمان کے خون کا بدلہ لے رہا ہوں، کیا اچھا ہو کہ اصلی قاتل کو قتل کردوں اور جن لوگوں



پر ناحق الزام لگایا جارہا ہے انھیں نظر انداز کردوں، یہ کہکر تیر کمان میں جوڑ کر طلحہ کی طرف چلایا اور اسے قتل کر دیا_

مستدرک حاکم، تاریخ بن عساکر اور اسد الغابہ میں ہے

جس وقت مروان نے طلحہ کو قتل کیا، اس نے عثمان کے فرزند ابان کی طرف رخ کر کے کہا:

اے ابان تمہارے باپ کے ایک قاتل کو کیفر دار تک پہونچا کر تمھارا دل ٹھنڈا کر دیا_

ابن اعثم نے قتل طلحہ کی داستان ذرا تفصیل سے بیان کی ہے، جنگ کے درمیان مروان نے اپنے غلام سے کہا، مجھے بڑی حیرت ہے کہ یہ طلحہ ایک دن بدترین دشمن عثمان تھا، لوگوں کو ان کے قتل پر ابھارتا تھا، ان کا خون بہانے میں کوشاں تھا، یہاں تک کہ انھیں قتل کرڈالا اور اج انکی طرفداری اور انتقام کیلئے کھڑا ہے، ان کے دوستوں اور فرزندوں کے ساتھ ہے_

پھر کہا: میں اس متلون اور منافق کو قتل کرنا چاہتا ہوں تاکہ مسلمان اس کی شرارت سے نجات پائیں، ان بیچارے لوگوں کے سر سے اس کا منحوس سایہ کم ہو_

اے غلام، تو میرے سامنے اکر مجھے اپنی اڑ میں لے لے اگر تونے اچھی طرح یہ کام نبھایا تو تیرا بہت شکر گذار ہوں گا، اور اس کے بدلے تجھے ازاد کردوں گا_

مروان کے غلام کو اپنی ازادی سب سے زیادہ پیاری تھی، اس نے اپنے کو مروان اور طلحہ کی اوٹ میں کر لیا، اسی وقت مروان نے ایک زہر میں بجھائے ہوئے تیر کو کمان میں جوڑ کر طلحہ کا نشانہ بنایا اور انکی ران زخمی کر دی_

مورخین کا بیان ہے کہ: جب طلحہ نے اس زخم سے اپنی کمزوری بڑھتی دیکھی تو اپنے غلام سے کہا، کم سے کم مجھے ایک درخت کے سائے میں لیکر چل تاکہ سورج کی تیز گرمی سے نجات ملے، غلام نے کہا، اے امیر، اس بیابان میں دور دور تک کہیں سایہ نہیں، میں اپ کو کہاں اٹھا کر لیجائوں، اس وقت طلحہ نے بجھی بجھی حالت میں حسرت سے کہا، سبحان اللہ، قبیلہ قریش میں مجھ سے زیادہ بیچارہ کوئی نہ ہوگا، ہائے میرا خون رائگاں گیا، اور میرا قاتل لا معلوم ہے، اے خدا، یہ منحوس اور سوزش سے بھرپور تیر کدھر سے ایا تھا؟ اس نے تو میری دنیا اندھیر اور زندگی تباہ کر دی، یہ تیر دشمن کی طرف سے نہیں ایا تھا، کیا کروں کہ میری تقدیر میں یہی لکھا تھا

مدائنی کا بیان ہے: جب مروان کا تیر طلحہ کے پیر میں لگا تو اس نے اپنے کو میدان سے علحدہ کر لیا، اور ایک مناسب اور محفوظ جگہ پر اپنے کو ڈال دیا کہ وہاں ارام کر سکے، وہاں وہ کسی علی کے سپاہی کو دیکھتا تو اس سے امان طلب کرتا، بڑی عاجزی سے کہتا، میں طلحہ ہوں، میں تمہاری امان میں ہوں، کیا تم میں کوئی جواں مرد ہے جو مجھے امان دے، مجھے قتل سے نجات بخشے_

حسن بصری کو جب طلحہ کے امان طلب کرنے کی بات یاد اتی تو کہتے انھیں امان کی ضرورت نہیں تھی کیونکہ وہ پہلے ہی دن سے ایک عمومی امان میں تھے حضرت علی نے اپنے سپاہیوں سے قبل جنگ ہی عام اعلان کر دیا تھا کہ زخمیوں کو قتل نہ کیا جائے_

مورخین کا بیان ہے:

کہ طلحہ اپنے ساتھی مروان کے ہاتھوں قتل ہوئے اور ان کا جسد میدان بصرہ کے مقام سبخہ میں دفن ہوا_

ابن عبدربہ، ابن عبدالبر اور ذھبی کا بیان ہے، لشکر عائشہ میں سب سے پہلے طلحہ قتل ہوئے، طلحہ ہی زبیر کی کنارہ گیری کے بعد لشکر کے سپہ سالار تھے_

جی ہاں، لشکر عائشہ کے دوسرے سپہ سالار اسطرح قتل ہوئے، لیکن اس سپہ سالار کے قتل کے بعد بھی فوج عائشہ میں ذرا ہراس نہ تھا کیونکہ اس فوج کا پرچم وہ اونٹ تھا جس پر عائشہ کا ہودج رکھا ہوا تھا، لشکر کے اگے اگے چل رہا تھا، قتل طلحہ کے بعد لشکر کی توجہ زیادہ مرکوز ہو گئی، اور جنگ میں شدت بھی اگئی(1)_

## اخری جنگ شروع ہوئی

جنگ جمل چند چھوٹی بڑی جھڑپوں سے تشکیل پائی ہے

1_ لشکر عائشہ بصرہ میں وارد ہوا تو اس کے اور گورنر بصرہ کے درمیان جنگ ہوئی، اس جنگ میں گورنر

---

1_ طبری ج 5 ص 204 ،یعقوبی ج 2 ص158 ، تاریخ بن اعثم، تھذیب، تاریخ بن عساکر، استیعاب، اصابہ ج 2 ص 222 ، عقد الفرید ج 4 ص 321، مدائنی بحوالہ شرح نہج البلاغہ ج 2 ص 421

بصرہ کو فتح نصیب ہوئی اخر کار صلح کے بعد ختم ہوئی_

2_ لشکر عائشہ نے معاہدہ صلح روند ڈالا، ایک انتہائی تاریک رات میں مسجد، بیت المال اور دار الامارہ پر حملہ کرکے ایک دوسری جنگ شروع کی اس موقع پر لشکر عائشہ کو فتح ملی، اس طرح حضرت علی (ع) کے گورنر کو بصرہ سے نکال بصرہ پر قبضہ کر لیا گیا_

3_ حکیم بن جبلہ نے جو بصرہ کے مشہور بزرگ تھے، جب لشکر عائشہ کی زیادتی اور معاہدہ شکنی سنی تو اپنے قبیلے والوں کے ساتھ ان سے جنگ پر تیار ہو گئے، اس طرح تیسری جنگ شروع ہوئی، اس میں بھی بظاہر لشکر عائشہ کو فتح ملی، حکیم بن جبلہ کے قتل ہونے پر اس جنگ کا خاتمہ ہوا_

4_ ایک دوسری جنگ اور ہوئی جسے اخری اور سب سے بڑی جنگ جمل کہنا چاہیئے، یہ جنگ اس وقت شروع ہوئی جب حضرت علی (ع) بصرہ میں وارد ہوئے، اس جنگ میں لشکر عائشہ کو بدترین شکست کا سامنا کرنا پڑا_

اس جنگ میں عام دستور کے مطابق پرچم نہیں تھا، ان کا پرچم وہی عائشہ کا اونٹ تھا(1) جو لشکر کے اگے اگے چل رہا تھا، اسکی حرکت سے عائشہ کی فوج میں روح اور توانائی دوڑ جاتی تھی، جب تک وہ اونٹ کھڑا رہا، فوج عائشہ میں ذرا بھی کمزوری اور ضعف نہیں دیکھا گیا، بغیر کسی خوف وہراس یا اضطراب کے لشکر علی سے جنگ کرتا رہا، عائشہ اس اونٹ پر سوار تھیں اور فوج کو احکامات صادر کر رہی تھیں، حملہ کرنے کا حکم دے رہی تھیں_

حضرت علی (ع) نے جب یہ صورتحال دیکھی تو اپ نے بھی عمامہ مشکی (2) کو سر پر رکھا اور اپنے لشکر کو تیار ہونے کا حکم دیا، پرچم کو اپنے فرزند محمد حنفیہ کے حوالے کیا_

محمد حنفیہ کا بیان ہے کہ: میرے بابا علی نے جنگ جمل میں علم میرے حوالے کیا، اپ نے مجھے حملہ کرنے کا حکم دیا، میں نے قدم اگے بڑھایا لیکن اپنے سامنے لوہے، نیزوں اور تلواروں کی دیوار دیکھی تو قدم رک گئے، میرے بابا نے دوبارہ مجھ سے فرمایا، تیری ماں تجھ پر روئے، اگے بڑھ، میں نے پلٹ کر خدمت میں

---

1_ تاریخ بن اعثم ص 176 ، شرح نہج البلاغہ ابن ابی الحدید، ج 2 ص 81 ، اس فرق کے ساتھ کہ ابن ابی الحدید عائشے ہ کے اونٹ کو پرچم بتاتے ہیں لیکن ابن اعثم خود عاشئہ کو پرچم اور ان کے اونٹ کو علمدار لشکر قرار دیتے ہیں

2_ یہ وہی عمامہ ہے جسے رسول خدا نے حضرت علی کو عطا فرمایا تھا، اسکا نام سحاب تھا، اس کے بارے میں زیادہ توضیح مولف کی کتاب عبد اللہ بن سبا میں دیکھی جا سکتی ہے

عرض کی، کیسے اگے بڑھوں، کیونکہ لوگوں نے میرے سامنے نیزوں اور تلواروں کی دیوار کھڑی کرر کھی ہے_

محمد حنفیہ کا بیان ہے کہ: ابھی بات یہیں تک پہونچی تھی کہ کسی نے اس تیزی سے جھپٹ کر میرے ہاتھ سے پرچم لے لیا کہ اسے پہچان بھی نہ سکا ادھر ادھر دیکھا تو یکبار گی متوجہ ہوا کہ پرچم میرے بابا علی کے ہاتھ میں ہے، فوج کے اگے اگے سپاہ دشمن پر حملہ کررہے ہیں اور یہ رجز پڑھ رہے ہیں_

اے عائشہ میری نیکیاں اور پچھلے سلوک نے تجھے مغرور بنادیا ہے، یہاں تک کہ تو مجھ سے بغاوت پر امادہ ہو گئی_

عائشہ مغرور مت ہو، یہ لوگ جو تیرے ارد گرد ہیں یہ تیرے دشمن ہیں جو دوستی کے لباس میں ہیں_

عائشہ تیرے لئے موت اور سر افگندگی اس سے بہتر ہے کہ تو مسلمانوں اور اپنے بیٹوں کے درمیان جنگ اور خونریزی بھڑ کا رہی ہے (1)

---

1_ انت الذی قد غرک منی الحسنا
یا عیش ان القوم قوم اعدا
والخفض خیر من قتال الابنا



## کہانی کعب بن سور کی.......... عائشہ کے اولین لجام بردار

(اونٹ کی لجام کعب کے ہاتھ میں)

جیسا کہ میں نے بیان کیا، عائشہ کی فوج کا پرچم ان کا اونٹ تھا جو بھی اس کی لجام تھام لیتا وہ لشکر کا علمدار سمجھا جاتا، وہ اپنے اس عہدے پر فخر وناز کرتا، اسے عظیم مرتبہ سمجھتا_

یہ منصب سب سے پہلے قاضی بصرہ کعب بن سور کو ملا(1)، جنگ شروع ہوئی اور بتدریج گرم تر ہوتی گئی، اس موقع پر کعب بن سور نے قران گردن میں حمائل کئے، ہاتھ میں عصا اور دوسرے ہاتھ میں اونٹ کی لجام تھامے ایک عجیب اور مضحکہ خیز حالت میں لشکر کے اگے اگے چلنے لگے، اتفاقا کسی نامعلوم شخص کا تیر انھیں لگا اسی تیر سے وہ لڑھک گئے، اسطرح عائشہ کے پہلے لجام بردار یایوں کہا جائے کہ اولین علم بردار اپنے خون میں نہا کر جان جان افریں کے سپرد کر بیٹھے_



## کعب بن سور کون ہے؟

کعب بن سور(1) خلیفہ دوم عمر کے زمانے میں قاضی بصرہ ہوئے، وہ اس منصب پر جنگ جمل کے دن تک باقی رہے، یہ ان لوگوں میں تھے جنھیں جنگ جمل سے کوئی دلچسپی نہیں تھی، نہ اسے صحیح سمجھتے تھے

جیسا کہ طبری کا بیان ہے کہ: خود کعب کہتے تھے، خدا کی قسم، میرا عقیدہ اس جنگ کے بارے میں وہی ہے جو اس بڑھیا کا تھا جو اپنے بیٹے سے نصیحت کر رہی تھی، بیٹے نہ لوگوں سے علحدہ رہو نہ اختلافات اور جنگوں میں ان کا ساتھ دو _ ابن سعد یوں نقل کرتے ہیں کہ جب طلحہ وزبیر وعائشہ بصرہ میں داخل ہوئے تو کعب بن سور نے جنگ اور فتنہ سے علحدگی اختیار کرنے کیلئے اپنے کو گھر کے اندر محصور کر لیا، یہاں تک کہ کھانا پانی بھی روشندان سے پہونچایا جاتا تھا، اس طرح کعب بن سور نے عام لوگوں سے ملنا جلنا قطعی ختم کر دیا، یہاں تک کہ لوگوں نے عائشہ سے کہا کہ کعب بن سور کو حیرتناک معاشرتی اہمیت حاصل ہے، اگر وہ اپ کے ہم رکاب ہو کر جنگ میں شرکت کریں تو کئی ہزار افراد پر مشتمل قبیلہ ازد کی مدد بھی حاصل ہو جائے گی، عائشہ انکی حمایت حاصل کرنے کیلئے ان کے گھر گئیں تاکہ اس بارے، میں بات کریں، لیکن کعب نے خاطر خواہ جواب نہیں دیا، عائشہ نے اصرار کیا اور حد سے زیادہ منت سماجت کی، یہاں تک کہ کہہ دیا کہ......... اے کعب کیا میں تمھاری ماں نہیں ہوں؟ کیا تمھاری گردن پر میرا حق مادری نہیں ہے؟ الست امک ولی علیک حق...... عائشہ کی جھنجھوڑنے والی باتوں سے کعب بہت زیادہ متاثر ہوئے اور عائشہ کی موافقت وحمایت پر امادہ ہو گئے_

---

1_ کعب بن سور قبیلہ ازد کی فرد تھے زمانہ رسول میں اسلام قبول کیا لیکن انحضرت کی صحبت نہیں پائی، استیعاب میں ہے، ایک دن کعب عمر کے پاس بیٹھے تھے کہ ایک عورت نے اکر کہا، اے عمر میرا شوہر دنیا کا سب سے بڑا عابد و زاہد ہے وہ رات بھر عبادت کرتا ہے، اور دن بھر روزے رکھتا ہے، عمر نے یہ سنکر اسکے شوہر کی تعریف کی اور اسکے لئے مغفرت طلب کی، عورت کو شرم ائی کہ اس سے واضح اپنی بات کہے اور اندرونی بات بیان کرے، کعب نے عمر سے کہا، اے خلیفہ وہ عورت اپ کے پاس اسلئے نہیں ائی تھی کہ اپ کی خوشنودی حاصل کرے اسکا مقصد تھا کہ وہ نماز روزے کرتا ہے، اور حق زوجیت ادا نہیں کرتا، عمر نے کعب کی بات سنی تو چونک پڑے حکم دیا عورت کو حاضر کیا جائے، تحقیق سے معلوم ہوا کہ اس عورت کا مقصد یہی تھا، انھوں نے کعب کی معاملہ فہمی دیکھ کر اس عورت کا فیصلہ انھیں کے حوالے کر دیا، کعب نے کہا یہ مرد اپنے اوقات چار حصوں میں بانٹ دے، ایک حصہ اپنے بیوی بچوں سے مخصوص کرے، بقیہ اوقات عبادت اور دوسرے کاموں میں صرف کرے، اس فیصلے سے عمر کو بڑی حیرت ہوئی اسی لئے شہر بصرہ کا انھیں جج بنا دیا، یہاں تک کہ وہ جنگ جمل کے دن قتل ہوئے

ابن سعد نے اس شخص کا نام نہیں بتایا ہے جس نے عائشہ کو کعب سے ملاقات پر ابھارا، لیکن عظیم شیعہ عالم شیخ مفید نے اس پیشکش کی نسبت طلحہ وزبیر کی طرف دی ہے_

ان کا بیان ہے کہ: منجملہ ان قبائل کے جنھوں نے طلحہ وزبیر کی بیعت نہیں کی، ایک قبیلہ ازد بھی تھا، کیونکہ کعب بن سور جو قاضی بصرہ اور قبیلہ ازد کا رئیس بھی تھا، اس نے طلحہ وزبیر کی بیعت نہیں کی قبیلہ ازد والوں نے کعب کی پیروی کرتے ہوئے انکی بیعت نہیں کی طلحہ وزبیر نے کسی کو کعب کے پاس بھیجکر حمایت کرنے کی درخواست کی لیکن کعب نے انکار کرتے ہوئے کہا:

اج ہمارا بر تائو یہ ہو گا کہ دونوں لشکر سے علحدہ رہونگا، نہ تمھاری حمایت میں اقدام کروں گا نہ مخالفت میں اقدام کرونگا، طلحہ وزبیر نے کعب کی بات نہیں مانی_ انہوں نے باہم رائے قائم کی کہ ہمیں کعب کو............ کو غیر جانبدار نہیں رہنے دینا چاہئے، انھیں اپنی حمایت پر امادہ کرنا چاہئے، تاکہ اسکی طاقت سے استفادہ کیا جاسکے، اگر وہ علحدہ رہا تو قبیلہ ازد کے تمام افراد علحدہ رہیں گے، اسی وجہ سے طلحہ وزبیر کعب کے گھر گئے اور ملاقات کی اجازت مانگی کعب نے انھیں اجازت نہیں دی، طلحہ وزبیر واپس ہو کر عائشہ کے پاس گئے اور ان سے اس خطرناک مسئلے کے بارے میں سمجھا کر رائے دی کہ خود وہی جاکر اسکی حمایت طلب کریں عائشہ نے پہلے کعب کے یہاں جانا مناسب نہیں سمجھا اور ایک شخص کو بھیج کر ملاقات کے لئے بلایا، کعب نے عائشہ کی دعوت ٹھکرادی اور ملاقات سے انکار کیا، جب طلحہ وزبیر نے یہ صورتحال دیکھی تو عائشہ کو اس بات پر امادہ کیا کہ وہ خود ہی کعب کے گھر پر چلیں_

انھوں نے کہا کہ: اے عائشہ اگر کعب نے ہماری حمایت نہیں کی تو یہ بات طئے ہے کہ بصرہ کا سب سے بڑا قبیلہ ازد ہماری حمایت نہیں کریگا، اسکے سوا کوئی چارہ نہیں کہ اپ خود مرکب پر سوار ہو کر ان کے گھر چلیں، شاید اپ کی حیثیت کے احترام سے متاثر ہو کر اپ کی پیشکش کو نہ ٹھکرائے_

طلحہ وزبیر نے باتیں اتنی زیادہ کرڈالیں اتنا اصرار کیا کہ عائشہ مجبور ہو کر خچر پر سوار ہوئیں اور بہت سے معززین بصرہ گرداگرد کعب کے گھر کی طرف چلیں، عائشہ نے وہاں پر کعب سے بہت زیادہ اصرار کے ساتھ اس طرح بات کی کہ گوشہ خانہ کا شخص میدان جنگ میں کھنچ کر اگیا، بلکہ اپنے لشکر کا پرچم بردار بنالیا_

مبرد نے کامل میں لکھا ہے کہ: جنگ جمل کے دن کعب نے قران گردن میں حمائل کرکے اپنے تین یا چار

بھائیوں کے ساتھ لشکر عائشہ میں شمولیت اختیار کی، دل وجان سے جنگ کرتے کرتے قتل ہوئے انکی ماں لاش پر اکر یہ اشعار پڑھنے لگیں

یاعین جودی بدمع سرب

علی فتیۃ من خیار العرب

ومالھم غیر حین النفو

س ای امیر قریش غلب (1)

اے انکھ، بہت زیادہ انسوئوں کی بارش کر ان جوانوں پر جو عرب کے بہت اچھے شہسوار تھے

ایسے جوان جنھیں یہ تمیز نہیں تھی کہ اس جنگ میں قریش کے دوامیروں میں سے کون فتحیاب ہو گا_

علی کامیاب ہوں گے، یا طلحہ اور اسکے ساتھی؟

ان جوانوں کی ماں نے اپنے اشعار میں یہ سمجھانا چاہاہے کہ کعب اور اسکے بھائی دل سے تو غیر جانبدار تھے لیکن عائشہ کے اصرار نے انھیں میدان جنگ میں گھسیٹا اور موت کے منھ میں ڈھکیل دیا

## اونٹ کی لجام قریش کے ہاتھ میں

جب کعب بن سور قتل ہوئے تو سب سے پہلے قریش نے بڑھکر لجام تھامی اور وہ اونٹ کے لجام بردار بن گئے، انھیں میں ابوجھل کا (نواسہ) عبدالرحمن بن عتاب بھی تھا، اس نے لجام تھام لی اور اونٹ کو کھینچتا پھر رہا تھا، اور جنگ کرتے ہوئے یہ رجز پڑھ رہا تھا_

میں ہوں عتاب کا فرزند، میری تلوار کا نام ولول ہے_

اس اونٹ کی راہ میں قتل ہونا میرے لئے باعث فخر اور مایہ شرافت ہے

---

1_ اس بات کی تمام باتوں کے حوالے، طبری ج 5 ص 219 ،استیعاب ص 221 ،اسد الغابہ ج 3 ص 242 _ اصابہ ج 3 ص 297 ، نہج البلاغہ ج 2 ص 81 ،طبقات بن سعد ج 7 ص 94 ، تاریخ جمل شیخ مفید ص 156

کامل ابن اثیر ج 3 ص 242

انا بن عتاب و سیفی ولول

والموت عند الجمل المجلل

عائشہ کے دوسرے لجام بردار عبد الرحمن نے اسطرح اپنے رجز سے لشکر والوں کو جانبازی پر ابھارا، خود بھی شدید جنگ کی، اس اونٹ اور اسکے سوار کی جان و دل سے مدافعت کی، اسی درمیان حضرت علی(ع) کے لشکر نے اس پر حملہ کر کے ہاتھ بدن سے جدا کر دیا، اور اس طرح وہ قتل ہو گیا_

عبد الرحمن کے بعد قریش کے ستّر ادمیوں نے اونٹ کی لجام ہاتھ میں تھامی اور سب نے جان دی، جو بھی لجام تھامتا فوراًہی تیر و تلوار سے موت کے گھاٹ اتر جاتا یا اسکے ہاتھ کٹ جاتے

## اونٹ کی لجام بنی ناجیہ کے ہاتھ میں

قریش کے بعد خاندان ناجیہ اگے بڑھا اور سبقت کر کے لجام تھام لی، عائشہ کا طریقہ یہ تھا کہ جو بھی لجام تھامتا اسے پہچاننے کے لئے سوالات کرتیں، یہ کون ہے ؟ کہاں کا رہنے والا ہے، کس قبیلے سے ہے _

جب خاندان ناجیہ نے لجام تھامی تو عائشہ نے پوچھا، یہ کون لوگ ہیں کس قبیلے سے ہیں جنھوں نے لجام تھام لی ہے، کہا گیا بنی ناجیہ ہیں عائشہ نے انھیں تشویق دلاتے ہوئے کہا: صبر و استقامت دکھائو جم کر لڑو کیونکہ میں تمہارے قبیلے میں غیرت و شجاعت دیکھ رہی ہوں، تم تو قریش سے ہو عائشہ نے یہ جملہ اس حساس موقع پر اسلئے کہا کہ بنی ناجیہ کا قریش کے قبیلے سے ہونے کے بارے میں اختلاف ہے، بعض ماہرین انساب انھیں قبیلہء قریش سے نہیں مانتے(1) دوسرے یہ کہ بنی ناجیہ کی قبیلہ قریش سے بیگانگی اس قبیلے کے لئے باعث ننگ تھی جس کی وجہ سے معاشرے میں وہ بدنام تھے، یہی وجہ تھی کہ

---

1_ بنی ناجیہ کے قرشی ہونے پر علماء انساب میں اختلاف ہے، کچھ لوگ کہتے ہیں کہ بنی ناجیہ کی ماں کا نام ناجیہ تھا، ماں کے نام سے یہ خاندان مشہور ہوا، ناجیہ بھی لوی بن غالب کے بھائی سامہ کی بیوی تھی، اخر کار ناجیہ کا باپ سامہ اختلاف کی وجہ سے مکہ سے چلا گیا، بحرین میں رہتا تھا وہیں سانپ نے کاٹ لیا اور وہ مر گیا، کچھ دوسرے ماھرین کہتے ہیں کہ بنی ناجیہ قریش سے نہیں ہیں کیونکہ ناجیہ اگرچہ سامہ بن لوی قرشی کی بیوی تھی لیکن سامہ اسکا لڑکا نہیں تھا، اس نے دوسرے مرد بحرینی سے شادی کی تھی جسکا نام حارث تھا، وہ بچپن میں یتیم ہو گیا، ناجیہ اسے لیکر مکہ اگئی اور کعب سے کہا یہ اپ کے بھائی کا بیٹا ہے، کعب نے قبول کر لیا اتفاقاً ایک بحرینی نے اکر سارا واقعہ بیان کیا تو حارث نے چچا کی مخالفت کی وجہ سے بحرین واپس گیا، اسی لئے وہ قریشی نہیں ہے اغاني--:203/10_205، شرح نہج البلاغہ:120/3_ 121

موقع شناس عائشہ نے اس حساس موقع پر انھیں قبیلہ قریش سے ہونے کا اقرار کر کے تشویق دلائی، اور جانبداری وفداکاری کیلئے ابھارا، اس قبیلے کے معززین نے لجام تھام کر اپنی جان دی_

## لجام قبیلہ ازد کے ہاتھوں

خاندان ضبہ کے افراد نے ایک ایک کر کے لجام تھامی اور قتل ہوتے گئے ان کے بعد قبیلہ ازد والے اگے بڑھے اور لجام شتر ہاتھ میں لی، عائشہ نے معمول کے مطابق پوچھا، تم لوگ کس قبیلے سے ہو، انھوں نے کہا ہم ازد سے ہیں، عائشہ نے کہا:

عائشہ نے کہان: _ ہاں ازدی ازاد مرد ہیں جو شدائد میں صبر کرتے ہیں، اس جملے کا بھی اضافہ کیا کہ جب تک بنی ضبہ تھے میں اپنے لشکر میں فتحمندی کے اثار محسوس کر رہی تھی لیکن اب ان کے بعد میں فتح سے ناامید ہو چکی ہوں _

عائشہ نے ان جملوں سے قبیلہ ازد کو بھڑکایا تاکہ وہ دل وجان سے جنگ کریں_

قبیلہ ازد میں سب سے پہلے لجام عمرو بن اشرف ازدی نے تھامی، وہ ایسا بہادر تھا کہ جو بھی اسکے قریب اتا ایک ہی ضرب میں قتل ہو جاتا، وہ لوگوں کو ہیجان میں لانے کیلئے رجز پڑھ رہا تھا_

اے اماں جان، اے بہترین مادر کیا اپ نہیں دیکھ رہی ہیں کہ اپ کے سامنے کیسے کیسے بہادر اپنی شجاعت کا مظاہرہ کر رہے ہیں کیسے کیسے مردان عظیم اپ کے احترام میں نیزہ و تلوار چلا رہے ہیں، اپ کی راہ جسموں کی تلاش ہو رہی ہے، ہاتھ جدا ہو رہے ہیں، مغز اور کھوپڑیاں اڑ رہی ہیں

(یا امنا یا خیر ام نعلم...... اماترین کم شجاعاً یکلم......... و تختلی ھامتہ والمعصم)

اتفاقاً اسی درمیان جبکہ ابن اشرف رجز خوانی میں مصروف تھا اسکے چچیرے بھائی حارث بن زھرہ ازدی نے حضرت علی (ع) کے لشکر سے نکل کر اس پر حملہ کیا، یہ دونوں بھائی اپس میں گتھ گئے دونوں میں اتنی تلواریں چلیں کہ زمین پر گر گئے، ان دونوں کی طاقت ازمائی کی اتنی گرد اڑی کہ مطلع غبار الودہ ہو گیا، یہاں تک کہ دونوں ہی مر گئے،

اسطرح عائشہ کی لجام پکڑے ہوئے_ عمرو بن اشرف کے ساتھ قبیلہ ازد کے تیرہ افراد نے ایک کے بعد ایک اپنی جان دیدی(1)

## ایک عجیب داستان

مشہور مورخ مدائنی اس طرح لکھتاہے:

راوی کا بیان ہے کہ: میں نے بصرہ میں ایسے شخص کو دیکھا جس کے کان کٹے ہوئے تھے، میں نے اس سے کان ضائع ہونے کی وجہ پوچھی، اس نے جواب میں کہا کہ میں جنگ جمل ختم ہونے کے بعد مقتولوں کے درمیان قریب سے تماشہ دیکھ رہاتھا_

اس ہنگام میری نظر ایک ایسے شخص پر پڑی جسکی سانس چل رہی تھی، وہ اپنے بدن کو حرکت دیتے ہوئے یہ اشعار پڑھ رہاتھا_

ہماری ماں عائشہ نے ہمیں موت کے منھ میں ڈھکیل دیا، جبکہ ہم انکے فرمان سے منھ نہیں پھرارہے تھے، اور جاں بازی کے ساتھ ان کے سامنے بڑھ بڑھ کے جنگ کررہے تھے.یہاں تک کہ ہم موت سے سیراب ہوئے_

ہم قبیلہ ضبہ والوں نے اپنی ماں کے سامنے اس طرح رزم ارائي کی کہ ان کے ساتھیوں کو اور ان کو دوسروں کے حمایت کی ضرورت نہیں رہی_

ہم پر افسوس ہے کہ بنی تیم کے مٹھی بھر افراد جو غلاموں اور کنیزوں کی طرح تھے ہم نے ایسے ذلیلوں کی اطاعت کی_

لقد راودتنا حوۃ الموت امنا

فلم ننصرف الاونحن رواء

لقد کان عن نصرابن ضبۃ امہ

وشیعتھا مندوحۃ وغناء

اطعنابنی تیم ابن مرۃ شقو_ۃ

وھل تیم الا اعبد واماء

وہ شخص نزع کے عالم میں اسی طرح اشعار پڑھتارہا، میں نے حیرت سے پوچھا، اے شخص کیایہ وقت شعر گنگنانے کاہے؟ زبان پر کلمہ توحید اور شھادتین جاری کرو لا الہ الا اللہ کہو_

اس نے مجھے جواب دیا، اے فاحشہ کے جنے تو کیا بک رہا ہے، تو چاہتا ہے کہ موت کے وقت میں اظہار بیچار گی کروں؟

میں اس سے علحدہ ہونا چاہتا تھا کہ اس نے کہا:

مجھے کلمہ شہادتین پڑھائو، میں اسے شہادتین پڑھانے کیلئے قریب ہوا تو جھپٹ کر اس نے میرا کان دانتوں سے دبالیا، اور جڑ سے اکھاڑ ڈالا_

میں درد سے چلانے لگا، برا بھلا کہنے لگا لعن طعن کرنے لگا تو بولا، اس لعن طعن سے فائدہ کیا ہے؟

اگر تم اپنی ماں کے پاس جانا اور وہ پوچھے کہ کس نے تمھاری یہ گت بنائي ہے تو جواب دینا کہ عمیر بن اہلب ضبی نے، اسی عمیر نے جو عائشہ جیسی عورت کے فریب کا شکار ہوا جو حکومت پر قبضہ کر کے امیر المومنین بننا چاہتی تھی(1)

طبری نے یہ داستان اس طرح لکھی ہے کہ: ایک دوستدار علی کا بیان ہے کہ میں نے میدان جنگ میں ایک زخمی شخص کو دیکھا جو اپنے خون میں نہایا ہوا تڑپ رہا تھا، وہ اپنی اخری سانسیں گن رہا تھا لیکن اسی حال میں اشعار بھی گنگنا رہا تھا، میرے اوپر اسکی نظر پڑی تو بولا، ائو ذرا مجھے کلمہ شہادتین پڑھادو میں اسکے پاس پہونچا، پوچھا کس شہر اور قوم سے تمھارا تعلق ہے؟ میں نے کہا، کوفے کا باشندہ ہوں_

بولا ذرا اپنا سر میرے قریب لائو تا کہ تمھاری بات اچھی طرح سنوں، میں نے قریب کیا تو جھپٹ کر دانت سے میرے کان پکڑ لئے اور اسے جڑ سے اکھاڑ ڈالا(2)

## رجز خوانیاں

ابن ابی الحدید معتزلی نے مدائنی اور واقدی کے حوالے سے لکھا ہے کہ: معرکہ ارائیوں کی تاریخ میں جنگ جمل سے زیادہ کوئي ایسی جنگ نہیں ہے جسمیں اس سے زیادہ رجز خوانیاں ہوئي ہوں، زیادہ تر رجز بنی ضبہ اور بنی ازد نے پڑھے، یہ دونوں قبیلے مہار شتر تھامے ہوئے حمایت میں رجز پڑھکر دوسروں کو جنگ پر ابھار رہے تھے، اس کے چند

---

1_ مروج الذھب درحاشیہ کامل ج 5 ص199 ، کامل بن اثیر ج 3 ص100

2_ طبری ج 5 ص213

نمونے ملاحظہ ہوں_

ابن ابی الحدید بحوالہ واقدی و مدائنی نقل کرتا ہے کہ لشکر بصرہ عائشہ کے اونٹ کے گرد حلقہ کئے ہوا تھا سبھی باہم ایک اواز اور ایک اھنگ کے ساتھ نعرے لگا رہے تھے_

اے عائشہ اے مادر مہربان اپنے دل میں ذرا بھی خوف وہراس پیدا نہ کیجئے، کیونکہ ہم اپنی تمام توانائیوں اور فداکاریوں کے ساتھ اپ کے اونٹ کا حلقہ کئے ہوئے ہیں، ہم اسے ہر قسم کے خطرے سے بچائیں گے_

اماں جان جب تک دنیا قائم ہے کوئی بھی ہمیں اس اونٹ کے اطراف سے نہیں ہٹا سکتا، نہ ہمیں منتشر کرکے اپ کو اکیلا کر سکتا ہے_

اماں جان کون سی طاقت تمہیں نقصان پہونچا سکتی ہے حالانکہ جنگجو اور بہادر اپ کا حلقہ کئے ہوئے ہیں_

قبیلہ ہمدان کے شجاع مرد بہترین تلوار چلانے والے اپ کی حمایت کر رہے ہیں اور قبیلہ ازد کے بہترین تلوار چلانے والے اپ کی حمایت کر رہے ہیں، جنھیں زمانے کی سختیوں اور مصائب نے کبھی ہراساں نہیں کیا ابن ابی الحدید نے اس رجز کو نقل کرنے کے بعد کہا ہے کہ لشکر بصرہ سے ایک بوڑھا، خوش وضع اور خوبصورت نکلا جسکے بدن پر جبہ بھی تھا اس نے بڑے جوشیلے انداز میں قبیلہ ازد سے خطاب کیا_

اے قبیلہ ازد کے لوگو اپنی مادر مہربان عائشہ کی مدد کرو کیونکہ یہی حمایت تمھاری نماز روزہ ہے، ان کی تمام حیثیت کا احترام تمھارے اوپر واجب ہے، ان کے حریم کا دفاع کرنے میں اپنی تمام توانائیاں صرف کر دینا چاہئے ایسا نہ ہو کہ دشمنوں کی ٹولی تمھارے اوپر فتح پالیں کیونکہ اگر دشمن نے تم پر فتح پالی تو تمھیں قیدی بنالے گا اور تمھارے اوپر ہر طرح کا ظلم و ستم ڈھائے گا، اسوقت تمھارے بوڑھے مرد و عورت پر بھی رحم نہ کرے گا، اے جواں مردوا ے شہ سوارو، اے قبیلہ ازد والو، چوکنّا ہو کہیں اس جنگ میں تم لوگوں کو شکست و

ہزیمت کا منھ نہ دیکھنا پڑے(1)

یا امنا یکفیک منا دنوہ
لن یوخذ الدھر الخطام عنوہ
وحولک الیوم رجال شنوہ
وحی ھمدان رجال الھبوہ
والمالکیون القلیلوا الکبوۃ
والازدحی لیس فیھم نبوہ
یا معشر الازد علیکم امکم
فانھا صلاتکم وصومکم
والحرمۃ العظمی التی تعمکم
فاحضروھا جدکم وحزمکم
لایغلبن سم العدو سمکم
ان العدو ان علاکم زکم(1)

مدائنی اور واقدی نے اس رجز کے ذیل میں اس نکتے کی بھی نشاندہی کی ہے کہ اس رجز کا مضمون طلحہ وزبیر کے اس تاریخی تقریر کی تائید کرتا ہے جسمیں انھوں نے کہا تھا_

اے بصرہ والو_ چوکنا رہو کہ اگر علی(ع) تمھارے اوپر فتحمند ہوئے تو تمہیں ملیامیٹ اور پامال کرڈالیں گے، تم میں سے کسی کو بھی زندہ نہیں چھوڑیں گے، اپنا تحفظ کرو، اگر علی(ع) تم پر کامیاب ہوگئے تو تمہارے مردوں کا احترام ختم کردیں گے اور تمہاری عورتوں کو اسیر کرلیں گے، تمھارے بچوں کو تلوار کی باڑھ پر رکھ لیں گے، تم پر لازم ہے کہ مردانہ وار قیام کرو، تاکہ اپنے ناموس کا تحفظ کرسکو، موت کو رسوائی پر ترجیح دو اور علی(ع) سے اسطرح جنگ کرو کہ انھیں اپنے وطن سے نکال باہر کرسکو، ابومخنف کا بیان ہے کہ جتنے بھی رجز خوان یا شاعر اس بارے میں نغمہ سرا ہوئے ہیں، ان میں کوئی بھی اس بوڑھے سے بازی نہیں لے جاسکا، جس کی بہترین شاعری نے لوگوں کو جھنجوڑ کر رکھ دیا، جس وقت بصرہ والوں نے اسکا رجز سنا تو تڑپ کر اپنی صفوں سے شدید تر حملہ کیا اور دوسروں سے زیادہ عائشہ کے اونٹ کے گرد اکر صبر واستقامت دکھایا_

طبری کا بیان:

جنگ جمل میں عمرو بن یثربی نے اپنے قبیلہ ازد والوں کو اسطرح ابھارا و کہ ان میں سے ایک کے بعد ایک لجام شتر تھامتے اور شدید تر جنگ کرکے اپنی مادر گرامی عائشہ کا جان ودل سے دفاع کرتے رہے، وہ اس

اس وقت یہ اشعار پڑھ رہے تھے_

ہم قبیلہ ضبہ والے ہیں، تلوار اور موت سے نہیں ڈرتے_

دشمنوں کے سروں کو درخت کی طرح کاٹ ڈالیں گے ان کا خون سیلاب کی طرح بہادیں گے، اے مادر گرامی عائشہ اپ ذرا بھی خوف نہ کیجئے کیونکہ اپ کے توانا اور شجاع بیٹے اپ کے گرد تلوار لئے کھڑے ہیں، اے ہماری ماں_ اے زوجہ رسول اپ ہی سرچشمہ رحمت و برکت ہیں، اپ ہی عالمین کے پاک رہبر کی زوجہ ہیں(1)

4_ بنی ضبہ کا ایک جیالا عوف بن قطن لشکر عائشہ سے نکلا اور چلانے لگا_

اے لوگو عثمان کا خون علی اور ان کے فرزندوں کی گردن پر ہے_

یہ کہہ کر اس نے اونٹ کی لجام تھام لی اور جنگ کرنے لگا جنگ کرتے ہوئے وہ یہ رجز پڑھ رہا تھا اے ماںَ اے ہماری ماں_ میں وطن سے دور ہوں نہ تو قبر کا طلبگار ہوں نہ کفن کا یہیں سے عوف بن قطن حشر کے میدان میں اٹھے گا ہماری زندگی یہیں ختم ہونا چاہیئے اور اسی بیابان سے صحرائے محشر میں اٹھوں گا_

اگر اج علی (ع) ہمارے خونین پنجے سے چھٹکارا پا جائیں تو ہم بڑے ہی گھاٹے میں رہیں گے اور اگر ان کے جگر گوشوں حسن و حسین کو زندگی کا خاتمہ نہ کر سکیں تو ہمارے لئے مناسب ہے کہ ہم مارے غم واندوہ کے جان دیدیں(2) عوف بن قطن نے یہ رجز پڑھتے ہوئے حضرت علی (ع) کے لشکر پر حملہ کیا، سخت جنگ کرتے ہوئے قتل ہوگیا_

---

1_
نحن بنو ضنبۃ لا نفر
حتی نری جما جما تخر
یخر منا العلق المحمر
کل بنیک بطل شجاع
یا امنا یا عیش لن تراعی
یا امنا یا زوجۃ النبی
یا زوجۃ المبارک المھدی

5_ ابومخنف کا بیان ہے: بصرہ کا مشہور و رئیس اور دولتمند شخص عبداللہ بن خلف خزاعی حکومت عمر و عثمان کے ایام میں بیت المال کا محاسب تھا، جنگ جمل کے موقع پر عائشه کے لشکر والوں کا میزبان تھا وہ صف سے نکلا اور حضرت علی(ع) کے سپاہیوں کے سامنے اکر رسم کے مطابق اپنا مبارز طلب کیا، اس نے ہانک لگائی کہ سوائے علی کے کوئی دوسرا میرے مقابلے میں نہ ائے، ہاں، علی ہی مجھ سے جنگ کیلئے ائیں تا کہ جنگ تمام کی جائے اور خونریزی ختم ہو پھر وہ حضرت علی(ع) کو للکارتے ہوئے بولا_

اے ابو تراب میں ایک بالشت بڑھکر تمہارے سامنے ایا ہوں تم بھی جرائت پیدا کرو اور میرا مقابلہ کرنے کیلئے ایک انگل اگے بڑھو، اے علی، تمہاری عداوت میرے سینے میں بوجھ بنی ہوئی ہے، تمھاری دشمنی سے میرا سینہ دہک رہا ہے، قدم اگے بڑھائو، ذرا سامنے ائو کہ تمھارا خون بہا کر اپنے دل کی اگ ٹھنڈی کروں(1) عبداللہ یہ رجز پڑھ کر حضرت علی(ع) کو مقابلے کیلئے پکارنے لگا امیر المومنین حضرت علي(ع) نے لشکر سے نکل کر میدان میں قدم رکھا اور ایک ہی تلوار کی ضرب سے اسکا بھیجہ نکال کر زمین پر بہا دیا اور قتل کر ڈالا(2)

## عبداللہ اور مالک اشتر کی جنگ

طبری نے خود عبداللہ بن زبیر کا بیان نقل کیا ہے کہ:

جنگ جمل میں مجھے تلوار اور نیزے کے سینتیس زخم لگے تھے_ اگرچہ اس دن میرے لشکر کی کثرت تعداد کے اعتبار سے یہ حالت تھی سیاہ پہاڑ نظر اتا تھا جو کسی بھی طاقت سے شکست کھانے والا نہیں تھا اس حالت میں ہمیں ایسی شکست ہوئی جسکی مثال نظر نہیں اتی ابن زبیر مزید کہتے ہیں کہ اس جنگ میں جو بھی اونٹ کی لجام ہاتھ میں لیتا تھا وہیں ڈھیر ہو جاتا تھا_ حالانکہ سینتیس زخم میرے بدن پر تھے میں نے اسی حالت میں اونٹ کی مہار تھام لی_ عائشه نے پوچھا اونٹ کی مہار کس نے تھام لی ہے؟

---

1_

ابا تراب ادن منی فترا

وان صدری علیک غمرا

فانی الیک شبرا

شرح نہج البلاغہ ج 1, ص, 261,262 تاریخ ابن اعثم

2_ شرح نہج البلاغہ ج 1, 261,وفتوح ابن اعثم

میں نے کہا_ میں عبد اللہ بن زبیر ہوں_

چونکہ عائشہ دیکھ رہی تھیں کہ جس نے بھی مہار شتر ہاتھ میں لی جان سے ہاتھ دھویا_ بے اختیار صدائے فریاد بلند کی_ واثکل اسماء.......... ہائے میری بہن اسماء اپنے فرزند کے سوگ میں بیٹھ گئی_

عبد اللہ کہتے ہیں کہ اسی درمیان میری نظر مالک اشتر پر پڑی میں اسے پہچان کر اس سے گتھ گیا_ یہاں تک کہ دونوں ہی زمین پر گر گئے_ میں چلّانے لگا_ لوگو_ مالک کو قتل کر دو اسے قتل کر دو چاہے مجھے بھی قتل ہونا پڑے دونوں طرف کے لشکر سے ڈھیر سارے افراد جمع ہو گئے_ ہر ایک اپنے اپنے سپاہی کی دفاع میں کوشش کر رہا تھا_ ہم دونوں ایک دوسرے کی دھینگا مشتی میں اس قدر تھک گئے تھے کہ ایک دوسرے سے علحدہ ہونے کے بعد میری اتنی طاقت نہیں رہ گئی کہ اونٹ کی مہار تھام سکوں واقدی نے بھی مالک اشتر اور ابن زبیر کی جنگ کا حال یوں نقل کیا ہے عبد اللہ جنگ کی غرض سے میدان میں ئے_ حضرت علي(ع) کے لشکر کے مقابل کھڑے ہو کر اپنا مقابل طلب کیا_ ان سے مقابلہ کے لیے مالک اشتر کھڑے ہوے_ جب یہ دونوں جیالے ایک دوسرے کے امنے سامنے ہوئے تو عائشہ نے پوچھا_ عبد اللہ سے مقابلہ کے لئے کون ایا ہے؟ لوگوں نے کہا_ اشتر

عائشہ نے اشتر کا نام سنکر بے اختیار نعرہ لگایا واثکل اسماء.......... بالاخر دونوں بہادروں میں جنگ ہونے لگی_ تلواریں ایک دوسرے سے ٹکرانے لگی_ ایک دوسرے کے بدن زخموں سے چور ہونے لگے یہاں تک کہ تلواریں بیکار ہو گئیں_ مالک اشتر بوڑھے تھے اسی کے ساتھ بھوکے بھی تھے_ کیونکہ وہ جنگ کے موقع پر تین دن برابر کھانا نہیں کھائے تھے_ اس حالت میں بھی عبد اللہ کو زمین پر گرادیا_ اور اس کے سینہ پر چڑھ بیٹھے اسی ھنگام دونوں طرف کے لشکر سے لوگ وہاں جمع ہو گئے_ عبد اللہ کے ساتھی اسکی نجات کے لئے کوشاں تھے_

مالک اشتر کے ساتھی بھی انکے چھٹکارے کی کوشش کر رہے تھے_

داللہ بن زبیر زور سے چلاّئے_ لوگوں_ مالک اشتر کو قتل کر دو چاہے اسمیں مجھے بھی قتل ہونا پڑے_

لیکن اس وقت دونوں طرف کے لشکر سے اتنے لوگ جمع ہو گئے تھے کہ میدان کی حالت اشفتہ تھي_ لوگ ان دونوں کی تشخیص کرنے سے قاصر تھے_ اس وجہ سے ان دونوں کی جنگ طول پکڑتی گئی_

اخر کسی نہ کسی طرح عبد اللہ بن زبیر نے اپنے کو مالک اشتر کے چنگل سے نکالا اور میدان سے فرار کر گئے_

صاحب عقد الفرید نے اس واقعہ کے بعد عبد اللہ بن زبیر کا بیان نقل کیا ہے کہ مالک اشتر نے مجھے دبوچکر گڑھے میں ڈال دیا اور کہا اے عبد اللہ اگر تیری رشتہ داری رسول خدا(ص) سے نہ ہوتی تو تیرے بدن کے جوڑ جوڑ علحدہ کر دیتا (1)

طبری نے علقمہ کا بیان نقل کیا ہے کہ میں نے ایک دن مالک اشتر سے پوچھا_ تم قتل عثمان کے مخالف تھے تم نے کیسے جنگ جمل میں شرکت کی جس مین ہزاروں افراد قتل کیے گئے مالک نے میرا جواب دیا_ جب لشکر عائشہ نے علی کی بیعت کی اور پھر اپنی ہی بیعت توڑ دی تو ایسی بیعت شکنی اور علی کی مخالفت نے مجھے اس جنگ میں شریک ہونے پر امادہ کیا_ لیکن ان میں سب سے زیادہ گنہگار اور خطاکار عبد اللہ بن زبیر تھا_ کیونکہ اسنے عائشہ کو علی سے جنگ پر ابھارا وہی تھا جس نے اپنے باپ کو علی سے جنگ کرنے کیلئے بھڑکایا عائشہ اور زبیر دونوں ہی جنگ سے دست بردار ہوگئے تھے ان دونوں کو اسی ابن زبیر نے دوبارہ میدان جنگ میں گھسیٹا_ میں خدا سے دعا کرتا تھا کہ اسے قیدی بنالوں اور اسکے کرتوتوں کی سزا دوں_ خدا نے بھی میری دعا سن لی اور موقع غنیمت دیکھ کر گھوڑے پر سوار ہوا_ اور بھرپور قوّت کے ساتھ اس پر تلوار کی ضرب لگا کر اسے گرا دیا اور ذلّت کی خاک چٹائی_

ایک دن علقمہ نے مالک سے پوچھا_ کیا عبد اللہ بن زبیر نے کہا تھا کہ اقتلونی ومالکا_ مالک کو قتل کردو چاہے مجھے بھی قتل ہونا پڑے_ مالک نے جواب دیا_ نہیں_ یہ جملہ اسنے نہیں کہا تھا_ کیونکہ میں عبد اللہ کو قتل نہ کرتا_ صرف ایک تلوار چلا کے ہاتھ روک لیا تھا_ میرے دل میں خیال ایا اور میرے جذبات اس کے بارے میں بھڑک اٹھے_ اس کے بعد میں نے اس کے قتل کا ارادہ بدل دیا_

اس کے بعد مالک نے کہا: اصل میں یہ جملہ مذکورہ عبد الرّحمان بن عتاب نے کہا تھا_ اس دن وہ چلاّ کر بولا_ مجھے اور مالک دونوں کو قتل کردو اس کا مقصد یہ تھا کہ مالک کو قتل کردو چاہے اس کے ساتھ مجھے بھی قتل ہونا پڑے_ لیکن میدان جنگ کی حالت اس قدر درہم برہم تھی کہ عبد اللہ کے ساتھیوں کو میری پہچان نہ ہوسکی_ ورنہ مجھے تو قتل ہی کر دیتے_

---

1_ عبد اللہ کے باپ زبیر کی ماں صفیہ جناب رسول خدا(ص) کی پھوپھی تھی اسی رشتہ داری کی وجہ سے مالک اشتر نے ابن زبیر کو قتل نہیں کیا

طبری کا بیان ہے کہ: جنگ جمل میں عبداللہ بن زبیر کو بہت زیادہ زخم لگے تھے_ اسنے اپنے کو مقتولوں کے درمیان ڈال دیا تھا جنگ ختم ہونے کے بعد اسکا علاج معالجہ کیا گیا اور زخم ٹھیک ہو گئے_

جنگ جمل میں عبداللہ اگرچہ قتل تو نہیں ہوا لیکن بے شمار زخموں کی وجہ سے دشمن سے مقابلہ اور جنگی طاقت ختم ہو گئی تھی اسطرح طلحہ و زبیر کے بعد لشکر عائشه کا تیسرا سپہ سالار بھی بیکار ہو گیا_

لیکن کسی کے بھی بیکار ہو جانے سے لشکر عائشه میں کسی قسم کی افراتفری نہیں پھیلی اور جنگ ختم نہیں ہوئی_ کیونکہ اس جنگ میں تمام لوگوں کی نظریں عائشه کے اونٹ پر تھیں_ اسکے اردگرد خون بہتے رہے_ اسکے قریب شہ سواروں کے سر گرتے رہے_ اسی اونٹ کے اگے اگے بصرہ کے جیالے اور سر فروش خزاں رسیدہ پتوں کی طرح گرتے رہے جب تک اونٹ کھڑا تھا_ چل پھر رہا تھا_ جنگ و خونریزی جاری تھی لیکن اکیلے اونٹ کے گرتے ہی' جی ہاں صرف اسی کے گرنے سے جنگ و خونریزی ختم ہو گئی_ (1)

## جنگ اپنے شباب پر پہنچ گئی

طبری کا بیان ہے: حضرت علی(ع) کے میمنہ لشکر نے عائشه کے میسرئہ لشکر پر حملہ کیا اور گھمسان کی جنگ ہونے لگی عائشه کی فوج کے زیادہ قبیلہ ازد اور ضبّہ کے افراد تھے وہ پیچھے ہٹکر عائشه کی پناہ پکڑنے لگے اس طرح وہ ہودج کے اردگرد جمع ہو گئے(2)

ابو مخنف کا بیان ہے:

حضرت علی نے مالک اشتر کو حکم دیا کہ فوج دشمن کے میسرئہ پر حملہ کریں_ مالک نے میسرئہ پر حملہ کیا تو صفیں درہم برہم ہو گئیں اور فوجوں نے بھاگ کر عائشه کے پاس دم لیا میسرئہ کی شکست سے قبیلہ ضبّہ، ازد، عدی، ناجیہ، باہلہ وغیرہ کے تمام افراد نے ایک بار اونٹ کی طرف اپنی توجہ مبذول کی اب وہ اونٹ کی حفاظت کی طرف اپنی

---

1_ طبری 5 _ 210 _ 211 _ ;4 ;2 شرح نہج البلاغہ 871 شرح خطبہ کنتم جنند المراتہ کے ذیل میں کامل بن اثیر 3_99 عقد الفرید 4_ 326 لجنتہ التالیف_ تاریخ بن اعثم_ مروج الذھب_

2_ طبری ج 5 ص207

ساری توجّہ مرکوز کرنے لگے فطری طور سے لشکر علی کے حملہ بھی اسی طرف مرکوز ہوگئے_ اور یہاں جنگ کا دائرہ تنگ ہوگیا اور گھمسان کی جنگ اور خونریزی ہونے لگی_ اس کا نتیجہ اخر یہ ہوا کہ عائشہ کے لشکر کو شکست ہو گئی(1)

مدائنی اور واقدی جیسے مشہور مورخوں نے بتایا ہے کہ

لشکر عائشہ کی صفیں لشکر علی کے پے در پے حملوں سے درہم برہم ہو گئیں بہادروں نے ہر طرف سے لشکر عائشہ کی طرف اپنی توجہ مرکوز کی اونٹ اور ہودج کو اپنے گھیرے میں لے لیا_ اونٹ کے گرد زیادہ تر بنی ضبّہ اور بنی ازد کے لوگ تھے_ وہی سب سے زیادہ جانفشانی کررہے تھے حضرت علی(ع) کے سپاہیوں نے بھی اپنے حملہ اسی طرف موڑ دئے_

ایک چھوٹے سے دائرہ میں جس کا محور عائشہ کا اونٹ تھا اسی کا محاصرہ کر لیا گیا_ حضرت علی(ع) کے سپاہیوں نے اپنے حملوں کا نشانہ عائشہ ہی کے اونٹ کو بنالیا_ عائشہ کے ساتھی بھی شدّت کے ساتھ اس کا دفاع کرنے لگے حضرت علی(ع) کے لشکر کے حملے اور لشکر عائشہ کے دفاع کی وجہ سے اگ اور خون سے بھر پور جنگ شروع ہو گئی_ سر گرنے لگے_ بدن سروں سے جدا ہونے لگے ہاتھ کٹ کٹ کر ہوا میں لہرانے لگے_ پیٹ پھٹنے لگے_ لیکن اس بھیانک صورتحال کے باوجود یہ دونوں قبیلہ چونٹیوں کی طرح اونٹ کے گرد پروانہ وار پھر رہے تھے_ اس قدر استقامت کا مظاہرہ کررہے تھے کہ گھمسان کی جنگ ان میں ذرا بھی خوف وہراس پیدا نہیں کرسکی_ استقامت میں ذرہ برابر بھی تزلزل پیدا نہ کرسکی_ وہ اہنی دیوار کی طرح اپنی تمام قوتوں اور توانائیون کے ساتھ اونٹ کا دفاع کررہے تھے کہ اچانک حضرت علی(ع) کی اواز بلند ہوئی_ اپ نے اپنے لشکر سے خطاب فرمایا ویلکم اعقروا الجمل فانہ شیطان_

تم پر افسوس ہے_ اونٹ کو پے کردو کیونکہ یہ شیطان ہے_

تم پر افسوس ہے_ ان کا پرچم گرادو اونٹ کو پے کردو کیونکہ یہ شیطان کی طرح بدبخت لوگوں کو اپنے گرد جمع کئے ہوا ہے_ جب تک یہ کھڑا ہوا ہے فتنہ وخونریزی جاری رہے گی_ ان میں کا ایک بھی شخص زندہ نہیں رہے گا_ اے لوگو اونٹ کو پے کردو اور اس تمام خونریزی کا خاتمہ کردو_

حضرت علی(ع) کے اس فرمان کے ساتھ ہی تلواریں بلند ہوئی اور مرکزی نقطہ پر شدید حملے شروع ہوگئے_ یہاں تک کہ وہ

---

1_ شرح نہج البلاغہ ابن ابی الحدید ج 2 ص 88

منحوس اونٹ ڈھیر ہو گیا_

تاریخ نگاروں کا بیان ہے کہ: جنگ کا دائرہ تنگ تر ہو گیا تھا_ جنگ کیلئے شتر عایشہ کے اطراف میں سمٹ کر رہ گئی تھی_ لوگ اس طرح اسکے گرد پروانہ وار پھر رہے تھے جیسے چکی کہ پائے گھومتے ہیں اونٹ کے اطراف عجیب ادھام کا منظر تھا_ جنگ پورے شباب پر ہونے لگی تھی لوگوں کا شور غوغا اور چیخ پکار اسکے ساتھ اونٹ کی بلبلاہٹ زیادہ ھنگامہ پیدا کر رہی تھی اسی میں حتات مجاشعی نعرہ لگا رہا تھا_ اے لوگو اپنی ماں کی حمایت کرو_ اے لوگو عائشہ کا دفاع کرو اپنی مادر کی نگہبانی کرتے رہو_ یہ دیکھو تمہاری ماں اب ہودج سے گرنے ہی والی ہیں_

اونٹ کے گرد اس قدر وحشت برس رہی تھی کہ لوگ اپس میں گتھ گئے تھے_ ایک دوسرے کو بغیر پہچانے قتل کر رہے تھے حضرت علی (ع) کے ساتھی دشمن کے لشکر پر حملہ کر رہے تھے جدھر حملہ کرتے دشمن کو پراکندہ کر دیتے لیکن پھر بھاگنے والے اونٹ کے گرد جمع ہو جاتے یہاں تک کہ حضرت علی نے نعرہ لگایا_

اے لوگو اونٹ پر تیر برسائو_ اس ملعون اونٹ کو مار کر گرا دو_ حکم ملتے ہی تیر اندازوں نے اونٹ پر تیر بارانی شروع کر دی لیکن اونٹ کو اس قدر اہنی زرہوں اور مضبوط تختوں سے چھپایا گیا تھا کہ تیر اونٹ کے بدن تک نہیں پہنچ رہا تھا اسکی سجاوٹ جیسے محکم قلعہ کی طرح تھی ذرہ برابر بھی اسے گزند نہیں پہنچ رہی تھی_ تیروں کی بارش تختوں پر جا کر جم جاتی تھی_ اونٹ پر اتنے تیر لگے تھے کہ ساہی کی طرح نظر ا رہا تھا_

## ردو لشکر کا شعار

جب عائشہ کے ساتھیوں نے خطرہ کا احساس کیا اور شکست نظر انے لگی اور لشکر علی کی فتح حتمی طریقہ سے نظر انے لگی تو شعر اور رجز کے بجائے شعار لشکر کا نعرہ لگانے لگے یالثارات عثمان (خون عثمان کا انتقام لینے والو اٹھ کھڑے ہو) سارے لشکر عائشہ کا علامتی نعرہ یہی تھا_ ان کے حلق سے یہی اواز نکل رہی تھی_ سبھی مل کر چلاّ رہے تھے_ یالثارات عثمان_ ان لوگوں کے مقابلہ میں حضرت علی (ع) کے ساتھیوں نے بھی یا محمد (ص) کا نعرہ لگانا شروع کیا_ ان کا شعار یہی تھا_

لیکن حضرت علی(ع) نے حکم دیا کہ تم لوگ حضرت رسول خدا(ص) کے شعار سے استفادہ کرنے کے بجائے یا منصور امت(1) کو اپنا جنگی نعرہ قرار دو(2)

## جنگ کا خاتمہ

لشکر عائشہ کے ایک سپاہی کا بیان ہے:

جنگ جمل میں ہماری پارٹی کو ایسی سخت شکست کا منھ دیکھنا پڑا جو اس سے پہلے دیکھی نہ گئی، اس موقع پر عائشہ ہودج میں سوار تھیں اور ان کا اونٹ متواتر تیروں کی بارش سے خار پشت (ساہی) کی طرح ہو گیا تھا(3)

اس بارے میں ابو مخنف کا بیان ہے:

صرف اونٹ پر ہی تیروں کی بارش نہیں کی گئی_ بلکہ عائشہ کا ہودج بھی تیروں کا نشانہ بنایا گیا_ تیروں کی بارش سے کجاوہ بھی کسی خار پشت (ساہی) کی طرح نظر ارہا تھا_

ابو مخنف کہتا ہے:

جب حضرت علی(ع) نے دیکھا کی عائشہ کا اونٹ ہی جنگ کا محور بنا ہوا ہے اور اسی کے ارد گرد خون اچھل رہے ہیں اور ہاتھ کٹ رہے ہیں تو اپ نے عمّار یاسر اور مالک اشر کو حکم دیا کہ جا کر اس منحوس اونٹ کو پے کر دو کیونکہ ان لوگوں نے اسی کو اپنے لئے قبلہ قرار دے لیا ہے_ اور خانہ کعبہ کی طرح اسکا طواف کر رہے ہیں_ جب تک یہ اونٹ کھڑا ہے جنگ ختم نہیں ہوگی_ جب تک یہ اونٹ زندہ ہے لوگ اس پر واری فدا ہو کر اپنا خون نثار کرتے رہیں گے (4)

طبری کا بیان ہے: حضرت علی(ع) نے درمیان لشکر بلند اواز سے فرمایا:

اے لوگو اپنا حملہ اونٹ پر مرکوز کر دو اسے پے کر دو حضرت کے فرمان کے مطابق اپ کے ایک جری سپاہی نے

---

1_ یہ شعار وہ ہے جب مسلمانوں نے حکم رسول کے مطابق بعض جنگوں میں استفادہ کیا تھا یہ دونوں فقرے دو لفظوں سے تشکیل پاتے ہیں ایک ہے یا منصور (یعنی اے لوگو جو خدا کی مدد و نصرت تلے ہو) جملہ دوم ہے اصمت یعنی قتل کر وان دونوں فقروں کا مجموعہ یہ معنی دیتا ہے کہ اے لوگوں جو خدا کی مدد و نصرت سے سرفراز ہو_ اے لوگوں جو حق پر ہو ان لوگو کو قتل کر دو جو ظالم ہیں اور حق سے دور ہیں

2_ شرح نہج البلاغہ ابی الحدید 1 _ 87

صفوں کو توڑ کر اپنے کو عائشہ کے اونٹ کے پاس پہنچا دیا_ اور اس پر تابڑ توڑ تلواریں مارنے لگا_ اونٹ نے اس طرح سے نعرہ لگایا کہ ایسی چیخ کبھی نہ سنی گئی تھی_

اس موقع کو ابو مخنف نے بھی بیان کیا ہے کہ: جب حضرت علی(ع) نے دیکھا کہ تمام قتل اور خونریزی اونٹ کے ہی ارد گرد ہو رہی ہے_ اور جب تک اونٹ زندہ ہے جنگ جاری رہے گی_ تو اپ نے اپنی فوج کو حکم دیا کہ اونٹ پر حملہ کردو_ خود اپ نے بھی تلوار ہاتھ میں لیکر اس اونٹ پر زبردست حملہ کیا_ اس وقت اونٹ کی مہار قبیلہ ضبّہ کے ہاتھ میں تھی_ ان کے اور لشکر علی کے درمیان گھمسان کی جنگ ہونے لگی_ جنگ کا بنی ضبّہ کی ہی طرف تھا_ اسی کے زیادہ تر لوگ مارے جانے لگے حضرت علی(ع) نے قبیلہ ہمدان اور قبیلہ نخع کے ساتھ سخت حملہ کیا_ دشمن کے افراد کو پراکندہ اور منتشر کردیا_ اسی موقع پر حضرت علی(ع) نے قبیلہ نخع کے ایک شخص جس کا نام بجیر تھا فرمایا_ اے بجیر

یہ اونٹ تمہاری زد پر ہے اس کا کام تمام کردو_ بجیر نے تیزی سے اس اونٹ کی ران پر تلوار چلادی_ اونٹ نے زبردست نعرہ مارا_ اور زمین پر ڈھیر ہوگیا_ جب اونٹ زمین پر گرا تو عائشہ کے تمام فوجی جو چونٹیوں کی طرح اس کا حصار کئے ہوئے تھے' تتر بتر ہوگئے_ سب نے فرار کا راستہ اختیار کیا_ حضرت علی(ع) نے بھی نعرہ لگایا_

اے لوگو ہودج کی طنابیں اور رسیاں کاٹ دو اور ہودج کو اونٹ سے الگ کردو_ اپ کے سپاہیوں نے ہودج ہٹادیا، لوگوں نے عائشہ کے ہودج کو اغوش میں لیکر حضرت کے حکم کے مطابق اونٹ کو قتل کیا اور پھر اسے اگ میں جلادیا اور خاک ہوا میں اڑادی_ چونکہ امام کا یہ حکم تعجب انگیز تھا_ اس لئے اپ نے اس کا حوالہ ایت قرانی سے دیتے ہوے فرمایا:

اے لوگو یہ اونٹ منحوس حیوان اور اگ برسانے والا تھا یہ بنی اسرائیل کے گوسالہ کے شباہت رکھتا تھا وہ بنی اسرائیل میں اور یہ مسلمانوں کے درمیان تھا_ جس نے دونوں کو بدبختی میں پھنسایا_ حضرت موسی نے حکم دیا کہ اس گوسالہ کو اگ میں جلادو اور اسکی خاک دریا میں ڈال دو_ پھر اپ نے اس ایت کی تلاوت کی جو موسی کی زبانی تھی_

و نظر الی الھک...... (1)

---

1_ سورئہ طہ ایت 90

ذرادیکھو اپنے اس معبود کو جس پر تم واری فدا کرتے تھے میں کیسے اگ میں جلارہاہوں اور خاکستر کو سمندر میں ڈال رہاہوں_

جی ہاں_ فساد کے مواد کو جڑ سے اکھاڑ پھینکنا چاہیے_ اور فتنہ واشوب کو اگ میں جلادینا چاہیے (1)

## عائشہ سے کچھ باتیں

عائشہ کی فوج کو شکست ہوئی اور پورے طور سے شکست کے بعد یہ خونریز جنگ جمل اختتام کو پہنچی اور اتش جنگ خاموش ہو گئی (ٹھنڈی پڑ گئی) اس وقت حضرت علی (ع) نے محمد بن ابی بکر کو مامور فرمایا کہ اپنی بہن عائشہ کے لئے جاکر ایک خیمہ نصب کرو اور ان کی دلجوئی کرو اور ان سے پوچھو کہ جنگ میں کوئی تیر یا زخم لگا ہے کہ نہیں ؟

محمد ابن ابی بکر حکم پاتے ہی اپنی بہن کے پاس ائے اور سر کو ہودج میں ڈالا

عائشہ نے پوچھا تم کون ہو_ ؟

میں ہوں محمد_ تمہارا قریبی رشتہ دار لیکن تمھارا خاندانی سخت ترین دشمن

عائشہ نے کہا_ تم خثعمیہ عورت کے فرزند ہو ؟

محمد نے کہا ہاں

عائشہ نے کہا_ میرے ماں باپ تم پر قربان ہو جائیں_ خدا کا شکر ہے کہ اس جنگ میں تمہاری جان سلامت رہی_

مسعودی کہتا ہے :

عائشہ نے پوچھا کہ تم کون ہو ؟ تو محمد نے جواب دیا کہ میں محمد ہوں_ وہ محمد جو تمھارا قریب ترین رشتہ دار ہے لیکن تمھارا بدترین دشمن اس کے بعد کہا اے عائشہ امیر المومنین حضرت علی تمہارا حال پوچھ رہے ہیں اور دلجوئی کے طور پر پوچھا ہے کہ اس جنگ میں تمھیں کوئی زخم تو نہیں لگا ہے ؟

عائشہ نے کہا کہ اس جنگ میں صرف ایک تیر مجھے لگا اور وہ بھی کاری اور موثر نہیں _

## حضرت علی نے عائشہ سے گفتگو کی

محمد ابن ابی بکر کے بعد حضرت علی عائشہ کے خیمہ کی طرف چلے اور ھودج کے سامنے پہنچ کر اس عصا سے جو اپ کے ہاتھ میں تھا ھودج کی طرف اشارہ کرکے فرمایا

اے حمیرا کیا رسول خدا (ص) نے اس فتنہ انگیزی اور مسلمانوں کا خون بہانے کا حکم دیا تھا؟

کیا ایسا نہیں ہے کہ تمہارے شوہر رسول خدا (ص) نے حکم نہیں دیا تھا کہ اپنے گھر سے باہر نہ نکلنا؟

اے عائشہ جو لوگ تمہیں یہاں تک لائے ہیں انھوں نے رسول خدا (ص) کے ساتھ بڑی ناانصافی کی ہے کہ اپنی عورتوں کو تو گھر میں بٹھار کھا ہے لیکن تیرے جیسی زوجہ رسول کو جو اسلام کی خاتون اول ہے میدان جنگ میں گھسیٹ لائے ہیں _

اس موقع پر طبری کا بیان ہے:

محمد ابن ابی بکر نے اپنی بہن عائشہ کو لشکر سے علحدہ ایک خیمہ لگایا _ حضرت علی (ع) اس خیمہ کی پشت پر ائے اور عائشہ سے کچھ باتیں کی _ مجملہ ان کے _ یہ بھی فرمایا اے عائشہ تم نے لوگوں کو میرے خلاف بھڑکایا کہ مجھ سے جنگ پر امادہ ہوگئے _ اور انھیں ہیجان میں لاکر میری دشمنی ان کے دلوں میں ڈال دی کہ وہ خونریزی اور ھنگامہ پر امادہ ہوگئے _

حضرت علی (ع) کی باتوں پر عائشہ بالکل خاموش رہیں اور کوئی جواب نہیں دیا صرف اتنا کہا کہ یا علی اب جبکہ تم نے میرے اوپر قابو پالیا ہے _ اب تو تم صاحب اختیار ہو معاف کردینا بہتر ہے _

## عمار نے عائشہ سے بات کی

طبری اور ابن اثیر کہتے ہیں کہ جنگ ختم ہونے کے بعد عمار نے عائشہ سے ملاقات کی _

عمار نے کہا اے عائشہ تم حکم خدا سے کتنی دور ہو گئی ہو رسول خدا (ص) سے تم نے عہد کیا تھا کہ گھر میں بیٹھو گی اور تم نے مخالفت میں میدان جنگ کا راستہ اختیار کیا کہاں گوشہ ءخانہ اور کہاں میدان جنگ ؟؟

عائشہ نے کہا_ کیاتم ابو یقظان ہو، تم تو مجھ سے بہت سختی اور صفائی سے باتیں کر رہے ہو

عمار نے کہاہاں



عائشہ نے کہا_ خدا کی قسم جب سے تم پہچانے گئے ہو تم نے کبھی حق کے سوا کوئی بات نہیں کی عمار نے کہا_ اس خدا کا شکر ہے کہ جس نے تمھاری زبان پر میرے بارے میں کلمہ حق جاری کیا_



# فتح کے بعد معافي

## عام معافي

حضرت علی(ع) کی فوج کامیاب ہو گئی اور دشمن کی فوج پر پورا قابو حاصل کر لیا_ دشمن کی فوج کی ہزیمت و فرار کاراستہ اختیار کیا_ اس موقع پر حضرت علی(ع) نے وہی حکم دیا جو جنگ سے پہلے اپنے سپاہیوں کو پہنچایا تھا_ دوسری بار بھی وہی متن پڑھ کر سنایا اپ کے نمائندہ نے میدان جنگ میں بلند اواز سے لوگوں کو اس اعلانیہ کا متن پڑھ کر سنایا_

اے لوگو دشمن کے کسی زخمی کو قتل نہ کرو بھاگنے والوں کا پیچھا نہ کرو، شرمندہ لوگوں کی سرزنش نہ کرو_ دشمن کا کوئی فرد اگر جنگی ہتھیار پھینک دے تو وہ امان میں ہے اسے ہرگز تکلیف نہ پہنچاؤ جو شخص اپنے گھر میں داخل ہو کر دروازہ بند کرلے اس کا خون اور جان محفوظ ہے اسے اذیت مت دو_

اس موقع پر حضرت علی(ع) نے حکم دیا جو اگر چہ جملہ بہت مختصر ہے لیکن بہت جامع اور جذباتی ہے، اپنے سب کو سناتے ہوئے اعلان فرمایا کہ تمام دشمن کے سپاہی چاہے وہ سیاہ ہوں یا سفید چھوٹے ہوں یا بڑے عورت ہوں یا مرد سبھی کو امان دی جاتی ہے_ کسی کو ان سے تعرض کا حق نہیں ( ثم امن الاحمر ولا سود )

حضرت علی(ع) نے اس مختصر جملہ میں سب کو ازاد فرمایا اور تمام دشمن کے افراد کو عام معافی دیدی اور اپ کی کرامت کا تقاضا بھی یہی تھا صاحب کنزالعمال کہتے ہیں کہ جنگ ختم ہونے کے بعد بھی وہی جنگ سے پہلے والا فرمان دوبارہ پڑھ کر سنایا گیا لیکن اس بار چند جملہ کا اضافہ کیا گیا_

اے لوگو دشمن کے ناموس واموال تم پر حلال نہیں ہیں تمہیں چاہیئے ہ صرف جنگی ہتھیار ہی لو اور میدان جنگ میں جو مال لے ائے ہیں انھیں کو حاصل کرو بقیہ سارا مال مقتولوں کے پسماندگان کے لئے چھوڑ دو جو شخص میدان جنگ سے بھاگ گیا ہے اسکو قیدی نہ بنائو انکی دولت کو مال غنیمت سمجھ کر مت لوٹو_ ان کے مال کو حکم قرانی کے مطابق وارثوں میں تقسیم ہونا چاہیے_ اس کے بعد حضرت علی(ع) نے اپنے سپاہیوں کے سامنے اعلان فرمایا کہا اس جنگ



میں جو عورتیں اپنے شوہر سے محروم ہوئی ہیں تم ان سے شادی نہ کرو جب تک وہ دوسرے مسلمانوں کی طرح چار ماہ دس دن کا عدہ وفات پورا نہ کرلیں اس کے بعد تم انھیں عقد میں لے سکتے ہو_

حضرت علی(ع) کا منشاء اس ارشاد سے یہ تھا اس جنگ کے بعد دشمنوں کے ساتھ دوسرے مسلمانوں کا سا برتاو کرنا چاہیے_ ہاں_ یہ لوگ حضرت علی(ع) کی نظر میں کافروں اور مشرکوں سے الگ تھے ان پر کفار کا حکم لاگو نہیں ہوا تھا_

## اعتراض اور علی(ع) کا جواب

حضرت علی(ع) نے دشمن کی فوج کے بارے میں جو روش اپنائی تھی اس پر خود اپ ہی کے لشکر میں اعتراض ہونے لگا_ وہ لوگ حضرت علی(ع) کی بارگاہ میں اکر اس طرح اعتراض کرنے لگے_

یا علی اپ نے کل ان لوگوں کا خون ہمارے لئے حلال قرار دیا تھا_ اور اپ ہی اج ان لوگوں کا مال ہمارے لئے حرام قرار دے رہے ہیں؟

حضرت علی(ع) نے جواب دیا:

اہل قبلہ اور جو لوگ زبان سے اسلام کا کلمہ پڑھتے ہیں اپنے اسلام کا اظہار کرتے ہیں ان کے بارے میں اسلام کا حکم وہی ہے جسے میں نے نافذ کیا ہے_

لیکن اکثر معترضین امام کے اس جواب سے مطمئن نہیں ہوئے انھوں نے اپنی مخالفت جاری رکھی، حضرت علی(ع) نے انھیں مطمئن کرنے کے لئے فرمایا_

اے لوگو اب جب کہ تم لوگ اصرار کے ساتھ کہہ رہے ہو کہ ان لوگوں کے ساتھ بھی کفار و مشرکین کا سا برتاو کرنا چاہیئے_ تو اب او سب سے پہلے ام المومنین عائشہ کے بارے میں قرعہ ڈالا جائے کیونکہ وہی اس لشکر کی قیادت کررہی تھیں_ جس کے نام بھی قرعہ پڑجائے وہ انہیں کفار کی عورتوں کی طرح اپنی کنیز بنالے_

یہ سن کر تمام معترضین کو حضرت علی(ع) کے اس برتاو کا راز سمجھ میں ایا اور وہ اپنے اعتراض پر نادم و شرمندہ ہوئے_ اس طرح حضرت علی(ع) نے ان لوگوں کو ایک وجدانی دلیل سے خاموش کیا لیکن اس مطلب کو پوری طرح واضح کرنے کے لئے اپ نے ایک دوسری دلیل بھی پیش کی اور فرمایا:

چونکہ عائشہ کے فوجی بظاہر خدا پرست ہیں_ وحدانیت خدا کی گواہی دیتے ہیں_ ان کے اسی عقیدہ کے مطابق کہ وہ زبان سے کلمہ پڑھتے ہیں میں ان پر احسان کر رہاہوں اور ایک توحید پرست مسلمان کی طرح برتاو کرکے ان کے فرزندوں کو ان کے مقتول باپ کا وارث بنارہاہوں_

صاحب کنزالعمال نے یہ داستان اس طرح لکھی ہے کہ:

جنگ ختم ہونے کے بعد حضرت علی(ع) نے اپنے لشکر میں خطبہ دیا اسی درمیان عمار یاسر نے کھڑے ہو کر کہا:

اے امیر المومنین لوگ دشمن کے مال و دولت کے بارے میں اپ پر اعتراض کر رہے ہیں وہ کہہ رہے ہیں کہ ہم نے جس سے بھی جنگ کی جس قوم وملت پر فتحمند ہوئے تو ہم نے ان کا مال غنیمت کی طرح حاصل کیا اور ان کے بیوی بچوں کو قیدی بنایا(1)

اس سے پہلے کہ حضرت علی(ع) عمار یاسر کا جواب دیں اپ کے لشکر سے ایک شخص عباد ابن قیس نام کا جو بکر ابن وائل کے خاندان سے تھا اور بہت تیز طرار اور خوش بیان تھا_ اپنی جگہ سے کھڑا ہو کر حضرت علی(ع) سے بولا_

اے امیر المومنین خدا کی قسم اپ نے بصرہ والوں کے مال غنیمت کی تقسیم میں اپ نے ہم لوگوں کے ساتھ انصاف و مساوات کی رعایت نہیں کي

حضرت علی(ع) نے فرمایا_ تجھ پر افسوس ہے_ میں نے تمہارے بارے میں مساوات وعدالت کی کیسے رعایت نہیں کی؟

اس شخص نے کہا: جب اپ نے بصرہ والوں کے کسی مال و دولت کو جسے وہ میدان جنگ میں لائے تھے اس کے علاوہ سارے مال کو ہم لوگوں پر حرام قرار دیا ان کی عورتوں کی اسیری کو بھی حرام کر دیا اور ان کے بیٹوں کو غلام بنانے سے بھی

---

1_ جاہلی عہد کا طریقہ یہی تھا_ ابو بکر نے بھی یہی روش اپنائی تھی جن لوگوں نے انکی بیعت سے سر تابی کی تھی انکے ساتھ بھی جاہلی عہد کا سا سلوک کیا تھا_ ملاحظہ ہو کتاب عبداللہ بن سبا_ اس طرح جن لوگوں نے ابو بکر کو زکوة دینے سے انکار کیا تھا ان سے جنگ کی اور ان سے کفار مشرکین کا سا برتاو کیا_ ان کا مال لشکر والوں میں تقسیم کیا_ اسی وجہ سے جنگ جمل میں لشکر والوں کو اشتباہ ہوا جس کی وجہ سے انھوں نے حضرت علی کے اسلامی وانسانی برتاو پر اعتراض کیا_

ہمیں منع کر دیا_

حضرت علی(ع) نے ان تمام اعتراض کرنے والوں کو مطمئن کرنے کے لئے اس مرد بکری سے خطاب فرماتے ہوئے کہا:

اے بنی بکر کے بھائی کیا تم اسلامی قانون نہیں جانتے ہو_ کیا یہ نہیں جانتے کہ باپ کے جرم کی وجہ سے ان کے بے گناہ چھوٹے بچوں سے مواخذہ کرنا اسلامی نقطہ نگاہ سے جائز نہیں ہے، صرف اس بہانے سے کہ ان کے باپ نے ہم سے جنگ کی ہے ہمیں ان کے بچوں کو قیدی بنانا اور عورتوں کو کنیز بنانا جائز نہیں ہے لیکن یہ جو دشمن کی عورتوں اور مال کا معاملہ ہے، یہ لوگ صرف وہی دولت جو جنگ کے موقع اپنے پاس رکھے ہوئے تھے_ اور مسلمان بھی ہیں ہم سے بر سر جنگ ہیں_

ان کی عورتوں کا نکاح اسلامی حکم کے لحاظ سے ہوا تھا ان کے بیٹے فطرت اسلام پر پیدا ہوئے تھے ان خصوصیات کے پیش نظر جن کی میں نے وضاحت کی ہے ان کی عورتوں بچوں اور دولت کے بارے میں اسلام کا حکم وہی ہے جسے میں نے بیان کیا ہے_

تمہیں صرف اتنی اجازت ہے کہ یہ لوگ جتنا مال میدان جنگ میں لائے تھے اور تم نے اپنی چھاونی سے انھیں لوٹا ہے انھیں کو غنیمت کے طور پر لے لو اور اسی پر اکتفاء کرو، اس مال کے علاوہ بقیہ جتنی دولت ہے وہ ان کے بیٹوں کی وراثت ہے اگر کوئی شخص ہم سے جنگ اور مخالفت کے لئے نکلے تو اکیلے اسی کو ہم سزا دینگے اور اس کا گناہ دوسرے کے ذمہ ہر گز نہیں لادیں گے، یہاں تک کہ ان کے بچوں کو بھی باپ کے کرتوت کی سزا نہیں دی جائے گی_

اے بنی بکر کے بھائی میں رسول خدا(ص) کی جگہ پر ہوں یہ بصرہ والے میرے خلاف بغاوت پر امادہ ہیں انہوں نے اپنے بھائیوں کا خون بہایا میں نے ان کے ساتھ وہی سلوک کیا ہے جو رسول خدا(ص) نے فتح مکہ کے موقع پر لوگوں کے ساتھ سلوک کیا تھا اپ نے مکہ والوں کا صرف وہی مال لیا جو ساتھ لیکر ائے تھے بقیہ انھیں کے حوالہ کر دیا_

حضرت علی(ع) نے مزید فرمایا: اے بکری بھائی کیا تو نہیں جانتا کہ دار الحرب یعنی کافروں کا شہر اور دار الہجرت یعنی مسلمانوں کا شہر ان دونوں کے درمیان اسلامی قانون میں فرق ہے کیونکہ دار الحرب کا ہر مال جو کفار سے حاصل ہو پورے طور سے مسلمانوں کا ہے لیکن جنگ کے موقع پر دار الہجرت کا مال صرف وہی مسلمانوں کا ہو گا کہ جو جنگ



کے موقع پر ساتھ لائے ہیں کیونکہ زبان سے وہ کلمہ توحید پڑھتے ہیں_

اللہ تم لوگوں پر رحم کرے_ خاموش رہو اور عائشےہ کے لشکر والوں کی اسیری پر اصرار نہ کرو ورنہ پھر میرے ایک سوال کا جواب دیدو کہ تم میں کون ایسا ہے کہ جنگی اسیروں کی تقسیم کے وقت عائشہ کو کنیزی کے طور پر اپنے حصہ

میں لے کیاتم میں کوئی ایسا ہے جو عائشہ کو کنیز بنا کر اپنے گھر لے جائے_

حضرت علی(ع) کی بات ابھی یہیں تک پہنچی تھی کہ اپ کے لشکر میں شور مچ گیا چاروں طرف سے اوازیں انے لگیں یا علی ہم میں سے کوئی بھی ایسی حرکت نہیں کر سکتا رسول خدا(ص) کی نسبت ایسی گستاخی ہم سے نہیں ہو سکتی کہ ان کی زوجہ کو اپنی کنیز بنائیں اس کے بعد انھوں نے کہا_ یا علی اپ اپنے عمل میں حق کے راستہ پر ہیں_ ہم نے اعتراض کر کے سخت غلطی کی ہم نے دھوکا کھایا_ یا علی اپ کا عمل علم و دانش کی روش میں تھا ہمارا اعتراض جہالت و نادانی تھی_ اب ہم اپنے گناہ سے توبہ کرتے ہیں اور اپنے اعتراض پر نادم و پشیمان ہیں_ خداوند عالم اپ کے وسیلہ سے ہمیں ہدایت و رہبری عطا کرے_

عمار یاسر دوسری بار کھڑے ہوئے اور لشکر سے خطاب فرمایا:

اے لوگو علی کی پیروی کرو_ ان کے احکام بجالائو خدا کی قسم وہ سیرت رسول(ص) پر عمل کرتے ہیں اور انکی سنت سے ہر گز انحراف نہیں کرتے علی وہی راہ اپناتے ہیں جس راہ پر رسول خدا(ص) نے مسلمانوں کو چلایا تھا انکی مثال ویسی ہی ہے جیسی موسی کے سامنے ہارون کی تھی_ ہارون حضرت موسی کے جانشین تھے، بس فرق یہ ہے کہ رسول(ص) کے بعد کوئی پیغمبر نہیں ہوگا اور یہ فضیلت و بزرگی حضرت علی(ع) سے مخصوص ہے_

عمار یاسر کی بات ابھی یہیں تک پہنچی تھی کہ حضرت علی(ع) نے دوبارہ لوگوں سے خطاب فرمایا:

جو کچھ میں تم سے کہتا ہوں اسے مانو اور میرے حکم کو نافذ کرو کیونکہ اگر تم میرے کہنے پر عمل کروگے تو انشاءاللہ راہ مستقیم اور سعادت ابدی پاجائوگے، اگر چہ اس راستہ میں سختیاں ہیں اور ناکامیاں و تلخیاں ہیں_

اب رہ گئیں عائشہ تو انکا عقیدہ اور باطنی نظریہ میرے بارے میں دشمنی سے بھرپور ہے اسلئے وہ مجھے تکلیف پہنچا رہی ہیں ایسی اذیت وہ کسی کے لئے بھی جائز نہیں سمجھیں گی لیکن اسکے باوجود وہ میری نظر میں سابق کی طرح محترم ہیں_ ان کے کرتوتوں کو میں اللہ کے حوالے کرتا ہوں_ خدا ہی ہر شخص کو اس کے گناہوں کی سزا دے گا



یا اسے معاف کر دیگا_

ابھی امام کی بات یہیں تک پہنچی تھی کہ لوگوں کی اوازیں انے لگیں ہاں صحیح ہے جو لوگ اعتراض کر رہے تھے وہ اب نادم و پشیمان ہیں_ ان لوگوں نے ایک سخت کشمکش کے بعد امام کے ارشادات کی تصدیق و تائید کی اور ان کے حکم پر سر جھکا دیا_ واضح طور پر اعلان کیا کہ ہم غلطی پر تھے یا واضح طور سے اپنی غلطی کا اعتراف کیا_ انھوں نے معذرت کرتے ہوئے حضرت علی(ع) کی خدمت میں عرض کیا_

اے امیر المومنین خدا کی قسم اپ نے فوج دشمن کا مال تقسیم کرنے کے سلسلے میں حکم خدا کے مطابق عمل کیا لیکن ہم نے جہالت و نادانی کی روش اپنائی اور اپ کی عدالت پر اعتراض کیا، ابن لساف حضرت علی(ع) کے فوج کا ایک بہت تیز طرار اور جیالا شخص تھا_ اس نے اس سارے واقعے کو نو شعروں میں نظم کیا ہے_

ان رایارایتموہ سفاھا

لحظاالایرادوالاصدار

لیس زوج النبی تقسیم فیئا

ذاکزیغ القلوب والابصار

فاقبلواالیوم مایقول علی

لاتناجوابالاثم فی الاسرار

لیس ماضمت البیوت بفي

انماالفي ماتضم الاوار

من کراع فی عسکر وسلاح

ومتاع یبیع ایدی التجار

لیس فی الحق قسم ذات نطاق

لاولااخذکم ذات خمار

ذاک فیئکم خذوہ وقولوا

قدرضینالاخیرفی الاکثار

انھاامکم وان عظم الخط

ب وجائت بزتۃ وعثار

فلھاحرمتہ النبی وحقا

علینامن سترھاووقار

اے لوگو تم نے جو بصرہ والوں کے بارے میں رائے ظاہر کی ہے وہ جہالت ونادانی کی بات تھی، وہ غلط نظریہ تھا، کیونکہ رسول کی زوجہ مال غنیمت کے طور پر حاصل نہیں کی جاسکتی نہ وہ کنیزی میں لی جاسکتی ہیں، کیونکہ یہ عمل وجدان کے اعتبار سے کوتاہ نظری اور فکری انحراف ہے اس لئے اج جو کچھ حضرت علی(ع) ارشاد فرمارہے ہیں اس کومان لواور اپنی بیجاباتیں اور لچر اعتراضات اور سرگوشیاں ختم کردو حضرت علی کے فرمان کے مطابق عمل کرو جو مال و دولت

مقتولوں کے گھر میں ہے اسے مت لوٹو اور اسیر تصرف مت کرو بس وہ جنگی ہتھیار، کپڑے، اور گھوڑے جو میدان جنگ میں لائے تھے انھیں کو مال غنیمت کے طور پر لے لو اور وہ تمھارے اوپر حلال ہے مختصر یہ کہ جو کچھ دشمنوں کی دولت تمھارے لئے حضرت علی جائز سمجھیں وہ تمھارا حق ہے تمھیں اس پر مطمئن ہو جانا چاہئے_

اے لوگو عائشہ تمھاری ماں ہیں اگرچہ ان کا جرم بہت بڑا اور لغزش زبردست ہے وہ رسول خدا(ص) کی خاطر سے محترم ہیں ہم پر ان کا احترام لازم ہے ہمیں ان کی ابرو اور حیثیت کو محفوظ رکھنا چاہئے(1)_

## حضرت علی(ع) نے طلحہ وزبیر سے کیوں جنگ کی؟

جیسے ہی ابن یساف نے اشعار پڑھے حضرت علی کے لشکر سے ایک دوسرا شخص بولا............. اے امیر المومنین، اپ نے طلحہ وزبیر سے کیوں جنگ کی؟ اس کی وجہ کیا تھی؟

حضرت علی(ع) نے جواب دیا کہ میں نے طلحہ وزبیر سے اس لئے جنگ کی کہ انھوں نے میری بیعت توڑدی تھی اور انھوں نے بے گناہ اور پاک نفس لوگوں کو قتل کیا، انھوں نے حکیم بن جبلہ کا ناحق خون بہایا، بیت المال کو لوٹا، یہ کیسے ہو سکتا ہے کہ بے گناہ لوگوں کا ظلم وتعدی سے خون بہایا جائے اور امام وپیشوا ان کا دفاع نہ کرے؟

جو سلوک میں نے طلحہ وزبیر کے ساتھ کیا ہے یہ مجھ ہی سے مخصوص نہیں ہے کیونکہ اگر انھوں نے ابو بکر وعمر کی بھی بیعت شکنی کی ہوتی اور لوگوں کا ناحق خون بہایا ہوتا تو وہ بھی دفاع کرتے اور ان سے جنگ کرتے_

اے لوگو یہ تمہارے درمیان اصحاب رسول خدا ہیں جو میری باتوں کی گواہی دیں گے کہ جو شخص بھی ابوبکر وعمر کی بیعت سے سرتابی کرتا وہ لوگ انھیں تلوار سے سرزنش کرتے اور اپنی بیعت میں واپس لاتے اور دوبارہ حکومت کی پیروی پر مجبور کرتے، جیسا کہ خلیفہ اول کی بیعت کے وقت انصار نے ان کی بیعت سے انکار کیا تو انھوں نے سختی کی اور انصار کو مجبور کیا کہ وہ ان کی بیعت کریں_ حالانکہ انصار کی بیعت راضی خوشی سے نہیں تھی لیکن اس کے باوجود بیعت کا احترام کیا گیا اور اس پر اخر تک باقی رہا گیا لیکن میں کیا کروں؟ کہ طلحہ وزبیر نے رضامندی اور پوری ازادی کے

1_ تاریخ یعقوبی، کنزالعمال، شرح نہج البلاغہ ابن ابی الحدید، میں ان تفصیلات کو دیکھا جاسکتا ہے_



ساتھ میری بیعت کی لیکن دیر نہیں گزری کہ انھوں نے اپنا عہد وپیمان توڑ دیا ان

کے دل میں بصرہ و یمن کی گورنری کی لالچ بھری ارزو تھی لیکن چونکہ میں نے ان کے اندر حرص ولالچ دیکھی اس لئے حکومت بصرہ و یمن نہیں دی_ دوسرے یہ کہ انھیں مال و دولت حاصل کرنے کی ہوس تھی_ انھوں نے مسلمانوں کے مال و دولت پر اپنی انکھیں جمادی تھیں وہ مسلمانوں کو اپنا غلام عورتوں کو کنیز بنانا چاہتے تھے ان کی دولت کو مال غنیمت سمجھ کے لوٹنا چاہتے تھے یہ تمام باتیں میرے مشاہدہ میں ائیں تو میں اس پر مجبور ہو گیا کہ ان سے جنگ کرکے ان کے ہاتھوں مسلمانوں کے جان و مال کی طرف بڑھنے نہ دوں، مسلمانوں کو ان کے شر وفساد سے مطمئن کروں_

اس کے بعد حضرت علی (ع) نے بصرہ والوں کی طرف رخ کیا اور ان کی کرتوتوں پر سرزنش فرماتے ہوئے کہا:

بصرہ والوں تم ایک بے منھ کے جانور کے سپاہی ہو_ اس نے شور مچایا تو سخت طریقہ سے حملہ اور ہوگئے، جس وقت وہ جانور قتل ہو گیا زمین پر لوٹنے لگا تو اسے چھوڑ کر فرار ہو گئے بصرہ والو تم بڑے بد اخلاق اور عہد شکن ہو_ تمہارا برتاو نفاق سے بھرپور ہے یہ تمہاری سیرت میں داخل ہے اور اس پر ہمیشہ باقی رہوگے_ تم ایسے لوگ ہو کہ جو شخص بھی تمہارے درمیان زندگی بسر کرے وہ گناہوں اور غلطیوں میں مبتلا ہو جائے_ جو تمہارا ماحول چھوڑ کر الگ ہو جائے اس پر رحمت خدا کی بارش ہو_

## عائشہ، مدینہ واپس ہوئیں

جنگ ختم ہو گئی عام معافی کا اعلان کر دیا گیا_ اور جنگ کے درمیان جو دشمن کا مال غنیمت ہاتھ ایا تھا حضرت علی (ع) کے لشکر میں تقسیم کر دیا گیا_ گومگو کی کیفیت ختم ہو گئی_ پانی کا سیلان بھر گیا، بھانت بھانت کی اوازیں خاموش ہو گئیں_ حالات معمول پر اگئے، اس وقت حضرت علی (ع) نے اپنے چچیرے بھائی عبد اللہ بن عباس کو اپنے پاس بلوا کر فرمایا_ اے عبد اللہ_ تم عائشہ کے پاس جا کر انھیں اپنے شہر واپس جانے کے لئے راضی کرو_

ابن عباس کا بیان ہے کہ: میں عائشہ کے پاس گیا اور ملاقات کی اجازت طلب کی تا کہ حضرت علی (ع) کا پیغام پہنچاوں_

انھوں نے مجھے اجازت نہیں دی، میں بغیر اجازت ہی خیمہ کے اندر داخل ہوگیاپاس میں رکھے گاوتکیہ کو اٹھا کر دبایااور انھیں کے سامنے بیٹھ گیاعائشہ نے کہااے ابن عباس خدا کی قسم میں نے تم سے زیادہ حکم رسول کو نظر انداز کرنے والا نہیں دیکھا_ تم میری اجازت کے بغیر میرے گھر میں چلے ائے اور میری اجازت کے بغیر میرے فرش پر بیٹھ گئے ؟

ایک دوسری روایت ہے کہ عائشہ نے ابن عباس سے کہا_ تم نے دوغلطیاں کر کے حکم رسول کی مخالفت کی_ کیونکہ سب سے پہلے تم میری اجازت کے بغیر میرے گھر میں داخل ہوئے دوسرے میری اجازت کے بغیر میرے فرش پر بیٹھے_

ابن عباس نے کہا: تم نے احکام ہم ہی سے سیکھے اور اب ہم ہی کو یاد دلا رہی ہو، یہ دیکھو حضرت علی (ع) تمھیں حکم دے رہے ہیں کہ اپنے شہر واپس جاو_

عائشہ نے کہا_ خدا عمر پر رحمت نازل کرے کہ وہ امیر المومنین تھے

ابن عباس نے کہا: ہاں_ اب حضرت علی امیر المومنین ہیں

عائشہ نے کہا: نہیں، نہیں، میں انھیں ہرگز امیر المومنین نہیں جان سکتی ان کے حکم سے واپس جانے پر تیار نہیں ہوں_

ابن عباس نے کہا_ اے عائشہ وہ زمانہ بیت گیا_ تمھاری تقرری اور برخاستگی کا تیاپانچہ ہوگیا_ اج تمھاری رائے اور بات کا کوئی اثر نہیں ہے_ تمھاری موافقت و مخالفت برابر ہے_

ابن عباس کا بیان ہے کہ: میری بات یہیں تک پہنچی تھی کہ عائشہ پر گریہ طاری ہوگیا، اس قدر شدید گریہ کہ دہاڑ مار کر رونے لگیں، ان کی ہچکیاں سن رہا تھا(1)

پھر انھوں نے کہا: اے عبد اللہ ٹھیک ہے، میں اپنے شہر واپس جاونگی، میں نہیں چاہتی کہ اس شہر میں رہوں جہاں تم دونوں ہو_ (ان ابغض البلد ان الی بلد انتم فیہ)

---

1_ عقد الفرید ج 4 ص328 ، شرح نہج البلاغہ ج 2 ص82 ، تاریخ اعثم کوفی ص181 ، تاریخ یعقوبی ج 2 ص212 ، مروج الذھب ج 5 ص197

ابن عباس نے کہا: اے عائشہ خدا کی قسم ہم بنی ہاشم کی نیکی کا بدلہ یہ نہیں تھا کہ ہمارے خلاف بغاوت کرو_ ہماری مخالفت کا راستہ اپناو_ ہم ہی تھے کہ تمہیں ام المومنین بنایا، ہم نے تمھارے باپ کو صدیق امت بنایا_

عائشہ نے کہا: عبد اللہ تم رسول خد(ص) اکو ہم سے اپنی طرف گھسیٹ رہے ہو ان کے نام سے میرے اوپر فخر جتا رہے ہو_

ابن عباس نے کہا: ہاں ہم ایسے خاندان کی فرد ہیں کہ اگر تم بھی اس خاندان سے ہوتی تو میری طرح فخر ومباہات کرتی_

ابن عباس کا بیان ہے کہ: عائشہ سے گفتگو کے بعد واپس حضرت علی(ع) کی خدمت میں حاضر ہوا، ساری باتیں دہرائیں_ اپ نے میری پیشانی پر بوسہ دیکر فرمایا:

ان خانوادے پر صلوات جو گویائي اور حاضر جوابي میں ہماری طرح ہیں (بابي ذریۃ بعضھا من بعض)

اعثم کوفی نے فتوح البلدان میں نقل کیا ہے کہ:

جنگ ختم ہونے کے بعد حضرت علی(ع) رسول خدا(ص) کے مخصوص خچر دلدل پر سوار ہو کر بصرہ میں اس گھر کی طرف چلے جہاں عائشہ عارضی طور سے ٹھہری ہوئی تھیں، اجازت لینے کے بعد گھر میں داخل ہوئے امیر المومنین نے دیکھا کہ عائشہ کچھ بصرہ کی عورتوں کے ساتھ گریہ وزاری کر رہی ہیں، اس وقت حارث ثقفی کی بیٹی صفیہ اور دوسری عورتوں نے حضرت علی(ع) کو دیکھ کر کہا:

یا علی اپ نے ہمارے رشتہ داروں اور دوستوں کو قتل کیا ہماری جمیعت کو درہم برہم کیا، خدا تمہارے بھی بچوں کو یتیم کرے جیسے تم نے عبد اللہ خلف کو یتیم کرکے باپ کی موت پر اس کی انکھیں اشکبار کی ہیں_

حضرت علی(ع) نے صفیہ کو پہچان کر فرمایا:

اے صفیہ میں تمہیں اس دشمنی اور عناد پر تجھے ملامت نہیں کرونگا کیونکہ میں نے ہی جنگ بدر میں تیرے دادا کو اور جنگ احد میں تیرے چچا کو قتل کیا ہے_ اور اب تیرے شوہر کو موت کے گھاٹ اتارا ہے اور اگر میں رشتہ داروں اور عزیزوں کا قاتل ہوتا تو اس وقت اس گھر جو لوگ چھپے ہوئے ہیں انھیں بھی قتل کر ڈالتا

اسکے بعد امیر المومنین نے عائشہ سے فرمایا:



اے عائشہ اپنی کتیوں کو یہاں سے بھگاتی کیوں نہیں ہو؟

عائشہ سن لو کہ اگر میں لوگوں کی سلامتی نہیں چاہتا تو ابھی اس گھر میں چھپے ہوئے لوگوں کو گھر سے نکالتا اور ایک ایک کی گردن مار دیتا_

اعثم کوفی کا بیان ہے کہ:

یہ سنتے ہی عائشہ اور تمام عورتوں نے چپ سادھ لی ان سب کی بولتی بند ہو گئی_

اس کے بعد امیر امومنین نے عائشہ کو مخاطب کر کے سرزنش کی_

اے عائشہ_ خدا نے تمہیں حکم دیا تھا کہ اپنے گھر میں نچلی بیٹھی رہو غیروں سے پردہ کرو، لیکن تم نے حکم خدا کی مخالفت کی_ اپنا ہاتھ مسلمانوں کے خون سے رنگ لیا، لوگوں کو میرے خلاف بھڑکایا اور ظالمانہ طریقہ سے عظیم جنگ کھڑی کر دی_ حالانکہ تم اور تمھارے خاندان نے ہمارے ذریعہ سے عزت و شرف حاصل کیا ہمارے ہی خاندان کے وسیلہ سے تم ام المومنین بن گئی ہو_

عائشہ اب تمہیں چلنے کے لئے تیار ہو جانا چاہئے_ تم اسی گھر میں جا کر رہو جہاں تمہیں رسول خدا (ص) نے بٹھایا تھا_ وہاں تم زندگی کی اخری سانسوں تک رہو_

حضرت علی (ع) اتنا فرما کر وہاں سے چلے ائے_

اعثم کوفی کا بیان ہے کہ: اسی کے دوسرے دن حضرت علی (ع) نے اپنے فرزند حسن مجتبی کو عائشہ کے پاس بھیجا، امام حسن نے عائشہ سے کہا میرے بابا امیر المومنین فرماتے ہیں کہ:

اس خدا کی قسم جس نے دانے کو شگافتہ کیا، اس خدا کی قسم جس نے انسانوں کو پیدا کیا کہ اگر تم نے اسی وقت مدینہ کے لئے کوچ نہیں کیا تو اس بارے میں جسے تم خود جانتی ہو انجام دے دوں گا جیسے ہی یہ پیغام عائشہ نے سنا فوراً اٹھ کھڑی ہوئیں اور کوچ کی تیاری کرنے لگیں_

ایک عورت نے جب اس عجلت کو دیکھا تو سوال کیا کہ اے ام المومنین عبد اللہ ابن عباس اپ کے پاس ائے اور اپ سے مدینہ جانے کو کہا لیکن اپ نے انکی بات نہ مانی، بلکہ تم نے تو ان کا کلّہ بہ کلّہ جواب دیا_

ابن عباس تمہارے پاس سے خفا ہو کر چلے گئے ان کے بعد حضرت علی (ع) ائے اور تمہارے اندر ذرا بھی بے چینی نہیں

دیکھی گئی لیکن جیسے ہی یہ جوان تمھارے سامنے ایااور باپ کاپیغام پہنچایاتمہارے انداز میں عجیب اضطراب اور بے چینی پیدا ہو گئی اور اسکی بات کو تم نے فوراً قبول کر لیا؟

عائشہ نے جواب دیا_ ہاں_ میرا اضطراب اسلئے تھا کہ یہ جوان رسول خدا(ص) کی یاد گار اور ان کا فرزند ہے رسول کے اوصاف کا نمونہ ہے، اسے دیکھتے ہی مجھے رسول خدا(ص) کا سراپا یاد اگیا، جسے بھی رسول خدا کا سراپا دیکھنا ہو وہ اس جوان کو دیکھ لے_ دوسری طرف یہ بھی کہ یہ جوان اپنے باپ کا وہ پیغام لایا تھا جسے سن کر میں خوف زدہ ہو گئی اور کوچ کرنے پر مجبور ہو گئی_

اس عورت نے اخری بات سنکر کریدنے کے لئے پوچھا

اے عائشہ_ میں اپ کو قسم دیتی ہوں خدائے تعالی کی کہ بتایئے وہ حضرت علی(ع) کا پیغام کیا تھا جو اپ میں اتنا اثر دیکھا گیا اور اپ اتنا بے چین ہو گئیں؟

عائشہ نے جواب دیا_ تیرا ناس ہو جائے_ ارے ایک جنگ میں رسول خدا(ص) کو بہت زیادہ مال غنیمت حاصل ہوا تھا_ اپ نے سب کو اپنے اصحاب میں تقسیم کر دیا_ ہم ازواج نے چاہا کہ ہم لوگوں کو بھی اسمیں سے حصہ دیا جائے_ ہم نے اپنے مطالبہ میں بہت اصرار کیا اور بڑی اودھم مچائی، حضرت علی(ع) ہماری حرکتوں کو دیکھ کر غصہ میں بھر گئے_ ہمیں سرزنش کرنے لگے، انھوں نے کہا کہ اب بس بھی کرو_ تم نے رسول خدا(ص) کو بہت زیادہ رنجیدہ خاطر کیا یہ سن کر ہم لوگ علی سے بھی لڑائی بھڑائی پر تن گئے، انھیں بھی سخت جواب دیا، حضرت علی(ع) نے جواب میں یہ ایت پڑھی" عسی ان طلقکن............. (1) "

اگر تمھیں طلاق دیا جائے تو خداوند عالم تمھاری جگہ تم سے بہتر اور نیک کردار عورتیں انھیں عطا کرے گا

ہم نے یہ ایت سن کر سخت غضبناک انداز میں اور بھی سخت جواب دیئے_ اس وقت رسول خدا کے چہرے پر اثار غضب ظاہر ہوئے اپ نے حضرت علی(ع) کی طرف رخ کر کے فرمایا:

اے علی میں اپنی تمام ازواج کے طلاق کا اختیار تمھیں دیتا ہوں_

---

1- سورہ تحریم آیہ 66

جسے بھی تم طلاق دے دوگے اس سے میری زوجیت کا رشتہ ختم ہو جائے گا_

رسول خدا(ص) نے اس وکالت کو کسی خاص وقت میں معین نہیں کیا تھا،یہ اختیار ہمیشہ کے لئے علی کے پاس محفوظ ہے جب بھی وہ چاہیں رسول(ص) کی طرف سے ان کے ازواج کو طلاق دیدیں اور انکی رسول سے جدائی کردیں، حضرت علی(ع) نے جوپیغام بھجوایا تھا اس کا مطلب یہی تھا،کیونکہ اگر میں جلدی سے کوچ پر امادہ نہ ہو جاتی تو وہ مجھے طلاق دے دیتے_ میری ام المومنین کی حیثیت ختم ہو جاتی(1)

کتاب عقد الفرید کے مولف نے لکھاہے کہ:

اس گفتگو کے بعد جب عائشہ نے مدینہ جانے کا اعلان کردیا_ حضرت علی(ع) نے تمام وسائل سفر عائشہ کے اختیار میں دیدیئے_ اور انھیں چالیس یا ستّر عورتوں کے ساتھ مدینہ روانہ کردیا_

طبری کا بیان ہے کہ حضرت علی(ع) نے عائشہ کے لئے بہترین وسائل سفر مھیا کئے،اور انھیں بارہ ہزار درہم بھی عطا کئے اور انھیں بہت سے عورتوں مردوں کے ہمراہ مدینہ روانہ کیا جب یہ بارہ ہزار کی رقم عبداللہ بن جعفر(2) کو کم معلوم ہوئی تو دوبارہ ایک معتدبہ رقم عائشہ کو عطا فرمائی_

انھوں نے فرمایا کہ اگر امیر المومنین نے اجازت نہیں دی تو یہ تمام رقم میں اپنے ذمہ لے لوں گا_

مسعودی نے بھی عائشہ کی واپسی کے بارے میں لکھاہے کہ حضرت علی(ع) نے عبد الرحمن بن ابی بکر کو مامور فرمایا کہ اپنی بہن عائشہ کو بنی عبد قیس اور ہمدان کی شریف عورتوں کے ہمراہ مدینہ پہنچادیں_

اس واقعہ کو یعقوبی اور ابن اعثم نے بھی اپنی تاریخوں میں لکھاہے فرق صرف یہ ہے کہ انھوں نے عبدالرحمن کا نام نہیں لکھاہے(3)

ان کی ماں اسماء بنت عمیس خثعمی تھیں،ان کے ماں باپ دونوں ہی اوائل میں حبشہ ہجرت کی تھی،وہیں حبشہ میں عبداللہ پیدا ہوئے،وہ پہلے مسلمان مولود ہیں جو حبشہ میں پیدا ہوئے اور اپنے باپ جعفر کے ساتھ مدینہ واپس ہوئے

---

1_ ترجمہ فتوح بن اعثم ج 2 ص339_ 340

2_ عبداللہ بن جعفر حضرت علی(ع) کے بھائی جعفر کے صاحبزادے تھے_ قرشی وہاشمی تھے

3_ عقد الفرید ج 4 ص328 ،شرح نہج البلاغہ ج 2 ص82 ،تاریخ یعقوبی ج 2 ص213 ،مروج الذھب ج 5 ص197

جب ان کے والد کا انتقال ہوا تو انکی ماں اسماء نے ابو بکر سے عقد کر لیا_ اس طرح عبد اللہ اور محمد بن ابی بکر مادری بھائی ہیں_ جس طرح محمد اور عائشہ پدری بھائی نہیں تھے عبد اللہ دس سال کے تھے کہ رسول خدا(ص) نے انتقال فرمایا_ عبد اللہ بڑے کریم حلیم اور عرب کے سخی ترین لوگوں میں تھے مشہور ہے کہ 80 ھ یا84ھ یا85ھ میں نوے سال کی عمر میں انتقال کیا، ابان بن عثمان جو مدینہ میں گورنر تھے، انھوں نے اپکی نماز جنازہ پڑھائی_(1)

## جنگ جمل کے بدترین نتائج

جنگ جمل کے بدترین اثار و نتائج جو کچھ مترتب ہوئے اور بتدریج اس کے عواقب سامنے ائے وہ واقعی حیرت ناک ہیں_

مورخین نے اس بارے میں لکھاہے کہ:

جنگ جمل میں دونوں طرف سے اس قدر تیر اندازی ہوئی کہ دونوں کے ترکش خالی ہوگئے، دونوں فریق میں اس قدر نیزوں کی ردوبدل ہوئی کہ سپاہیوں کے سینے چھلنی ہوگئے_ دونوں لشکر سے اس قدر افراد زمین پر ڈھیر ہوئے کہ اگر سب لاشوں کو میدان میں جمع کر کے گھوڑے دوڑائے جاتے تو کسی گھوڑے کا پاوں زمین پر نہ پڑتا خود ایک شخص جو اس جنگ میں شریک تھا بیان کرتا ہے کہ جنگ جمل کے بعد میں جب بھی بصرہ دارالولید دھوبیوں کے گھاٹ سے گزرتا تھا اور دھوبیوں کے کپڑا پیٹنے کی اواز سنائی دیتی تھی تو مجھے جنگ جمل یاد اجاتی تھی، جس جنگ میں نیزوں کی باڑھ یوں گونجتی تھی جیسے دھوبی کپڑا پیٹ رہا ہو(2)

ہم نے گزشتہ صفحات میں اس جنگ کے متعلق مورخین کے بیانات نقل کئے ہیں کہ اس دن کس طرح بدنوں سے سر جدا ہو رہے تھے، ہاتھ کٹ رہے تھے، پیٹ پھٹ رہے تھے_

مصیبت کے ماروں کی تعداد اور اس جنگ میں کٹے ہاتھوں اور پھوٹی انکھوں کی تعداد تصور سے بھی کہیں زیادہ ہے_ مقتولوں کی تعداد طبری نے چھ ہزار لکھی ہے، لیکن ابن اعثم نے اپنی تاریخ میں عائشہ کے لشکر کے مقتولوں

---

1_ اسد الغابۃ ج30 ص133 ، استیعاب ص422

2_ طبری ج 5 ص218 ، عقد الفرید ج 4 ص32

کی تعداد نو ہزار لکھی ہے، اور حضرت علي(ع) کے لشکر سے سات ہزار قتل ہوئے_

ابن عبدربہ عقد الفرید میں لکھتے ہیں کہ جنگ جمل میں لشکر عائشہ کے بیس ہزار افراد قتل ہوئے اور حضرت علی کے لشکر کے پانچسو افراد قتل ہوئے_

تاریخ یعقوبی میں ہے کہ دونوں طرف کے مقتولوں کی تعداد تیس ہزار سے زیادہ ہے(1)

جی ہاں_ جنگ جمل میں حد سے زیادہ اقتصادی نقصان پہنچا_ جانی اور جسمانی نقصان بھی بہت زیادہ ہوا_ کتنی ہی مائوں نے اپنے جوانوں کے داغ جھیلے_ کتنی ہی عورتیں بیوہ ہوگئیں اور ڈھیر سارے بچّے یتیم ہوئے_

یہ تمام طمانچے، نقصانات اور خرابیاں صرف ایک دن میں وارد ہوئیں، ہاں اسی دن جب شورش اور جنگ اسلامی معاشرے پر تھوپا گیا_ ایک محدود اور معین نقطے پر، لیکن ان نقصانات اور بدترین نتائج کے علاوہ بعد کے ایام میں سالوں بعد اسلامی معاشرے پر اس جنگ کی وجہ سے وارد ہونے والے نقصانات اس سے کہیں زیادہ ہیں جو اسلامی ممالک نے جھیلے، ان کا تو اندازہ ہی نہیں کیا جاسکتا_ ہم یہاں کچھ تاریخوں کے تجزیے قارئین کرام کے سامنے پیش کر رہے ہیں_

## بعد کے نتائج

ایک جنگ جمل کا تلخ ثمرہ یہ ہوا کہ جنگ صفین کی اگ بھڑک اٹھی_ کیونکہ واقعی بات یہ ہے کہ جنگ صفین اصل میں جنگ جمل کا اختتامیہ اور اسی کا بدترین اثر ہے_ یہ دونوں جنگوں کا باہم مضبوط رشتہ ہے_ جسکی ابتدا میدان بصرہ میں اور انتہا میدان صفین میں ہوئي، اس رشتہ کا سرا عائشہ کے ہاتھ میں نظر اتا ہے، انھوں نے اپنے مضبوط ہاتھوں میں تھام کر اخر اخر تک اسے حرکت دیتی رہیں_

کیونکہ عائشہ قبیلہ تیم سے تھیں ان کا عثمان کے خاندان سے کوئي رشتہ نہ تھا_ ان کی بغاوت نے معاویہ کی بغاوت کا راستہ ہموار اور اسان کیا، انھیں کی وجہ سے معاویہ کو بہانہ ہاتھ ایا، کیونکہ جب عثمان کے غیر خاندان کی عورت

---

1_ طبری ج 5 ص 25 ، عقد الفرید ج 4 ص 224 ، تاریخ اعثم کوفی جمل



خون عثمان کا مطالبہ کرسکتی ہے تو معاویہ بدرجہ اولی اس انتقام کا حق رکھتے ہیں، چنانچہ انھوں نے خون عثمان کو بہانہ بنا کر جنگ صفین کھڑی کردی_

2_ انتقام عثمان کا مطالبہ عائشہ اس بات کا سبب بنا کہ معاویہ خلافت کو اپنے خاندان بنی امیہ میں موروثی حیثیت سے قرار دیں کیونکہ خلیفہ مقتول انھیں کے خاندان سے تھے_ انھوں نے خلافت کو اس طرح موروثی قرار دیا کہ کسی دوسرے خاندان میں منتقل ہونا ممکن نہ ہو_

3_ جنگ جمل برپا ہونے اور ختم ہونے کا سلسلہ جاری رہا بلکہ یہ دونوں جنگیں جمل و صفین ایک دوسرے سے اس قدر پیوست تھیں کہ ایک تیسری جنگ پیدا ہوئی جسے جنگ نہروان کہا جاتا ہے، اس جنگ نے بھی بہت سے مسلمانوں کو خون میں نہلایا_

کیونکہ ان دونوں جنگوں نے بدباطن لوگوں میں تنگ نظری اور برے نظریات پیدا کر دیئے ور ایسی کوتاہ فکری پیدا کر دی کہ لوگ تشویش و اضطراب کی زد میں اگئے_ الزام و جوابی الزام کی فضابن گئي_ عناد کی نظریں ایک دوسرے کو دیکھنے لگیں اکثر مسلمانوں نے تکفیر کے فتوے ایک دوسرے کو دئے اور ایک دوسرے کا خون مباح سمجھ لیا مسلمانوں میں امن و اسائشے نام کو نہیں رہ گئي، جنگ و خونریزی کے دروازے کھل گئے جس کا سلسلہ بنی عباس کے عہد تک جاری رہا اس درمیان بے شمار مسلمانوں نے اپنی جان سے ہاتھ دھویا اس تجزئے سے معلوم ہوتا ہے کہ جنگ جمل صرف بصرہ تک ہی محدود نہیں رہی_ جو میدان بصرہ میں محدود وقت تک برپا رہی بلکہ اس جنگ نے کشش پیدا کی اور اسلامی سرزمین کے زیادہ حصہ میں پھیلتی چلی گئي، بہت سے مسلمانوں کو متاثر کیا اور ایک طویل مدت تک مسلمانوں میں اپنی گونج پیدا کرتی رہی جنگ جمل کے نام سے تو نہیں بلکہ اسکے نام مختلف تھے اور اسکے عنوان الگ تھے_

## نظریاتی اختلافات کی پیدائشے

کسی بھی قوم اور معاشرے میں جنگ و خونریزی ہونے سے ہر طرح کے اختلافات اور نظریاتی ٹکراؤ کے راستے رد عمل کے طور پر کھل جاتے ہیں نظریاتی تضاد رہن سہن میں اختلافات اور عقیدے میں ٹکراؤ کی فضابن جاتی ہے ، فکری اختلاف عملی اختلاف کا باعث بنتا ہے اسکے برعکس عملی اختلاف نظریاتی اختلاف کو جنم دیتا ہے_

جنگ جمل وصفین ونہروان بھی اس قانون طبیعی سے مستثنی نہیں رہے ہر ایک جنگ نے اپنے مخصوص دائرے میں مسلمانوں کے افکار میں اور روح میں بھی اپنے اثرات چھوڑے_ اس جنگ کے بعد لوگ کئی گروہ وعقیدہ اور طرز تفکر میں بٹ گئے_

کچھ تو طرف دار حضرت علی(ع) ہوئے انھیں علوی گروہ کہا جانے لگا(1) کچھ لوگ عثمان کے طرفدار ہوگئے انھیں عثمانی پارٹی کہا جانے لگا کچھ ایسے تھے جنھوں نے ان دونوں کو کافر کہہ دیا، کچھ نے بنیادی طور پر ان دونوں سے اپنے کو الگ رکھا_ وہ لوگ اخر تک غیر جانبدار رہے، اسی طرح ہر گروہ نے ایک نئی پارٹی بنالی اور اپنی پارٹی کا نیا نام رکھ لیا اور اسی نام سے مشہور ہوگیا_

یہی وجہ تھی کہ داخلی جنگوں کے بعد مسلمانوں کے درمیان نئے نئے مذاہب، فرقے اور عقیدے پیدا ہوتے گئے_ اس فکری اختلاف نے جو جنگ کے نتیجے میں پیدا ہوئے تھے بعد میں بھی نئی جنگوں کے راستے ہموار کئے جو بڑی شدید اور خونریز ہوئیں اور اگر خونریز جنگ نہیں ہوتی تو سرد جنگ اور گومگو کی کیفیت کی وجہ سے کلامی بحثیں پیدا ہوگئیں، یہ تمام خرابیاں اسی جنگ جمل کے نتیجے میں پیدا ہوئیں(2)

جی ہاں_ جنگ جمل سے ان نقصان دہ نتائج کے علاوہ جن کا گزشتہ صفحات میں تذکرہ کیا گیا بہت بڑے بڑے اختلافات اور شدید کشمکشوں نے بھی مسلمانوں کے گروہ میں جنم لیا_

خوارج کا عقیدہ تھا کہ طلحہ، زبیر اور عائشہ نے حضرت علی سے جنگ کی، انھوں نے اپنے امام کی مخالفت کی، اس وجہ سے یہ سب کے سب مخالفت علی کی وجہ سے کافر ہوگئے ان کا اسلام سے کوئی تعلق نہ رہا کیونکہ اس دن حق علی کی طرف تھا_ لیکن انھوں نے بھی جنگ صفین میں تحکیم کو منظور کر لیا ابو موسی اشعری اور عمرو عاص کو کا حاکم مان لیا اس لئے وہ بھی اسلام سے خارج ہوگئے_

خوارج کے کچھ فرقہ جنگ جمل میں علی کو حق پر سمجھتے ہیں، لیکن چونکہ انھوں نے تمام بصرہ کی دولت مال

---

1_ یہ علوی کہے جانے والے لوگ شیعوں کے علاوہ ہیں، کیونکہ شیعت کی ابتداء زمانہ رسالت میں ہوئی ہے جن کا نمونہ عمار یاسر، مالک اشتر جیسے لوگ ہوئے_

2_ کتاب عثمانیہ جاحظ ج 55 ص250 ، ابن ابی الحدید ج 2 ص159

غنیمت کے طور پر لوٹنے کی اجازت نہیں دی، ان کے بچوں اور عورتوں کو اسیر نہیں کیا اس لئے انھوں نے غلطی کی_ اس غلطی کی وجہ سے وہ حضرت علی(ع) کو گالی دیتے ہیں اور لعنت کرتے ہیں(1)

معتزلہ کے بعض فرقے ان دونوں گروہوں کو کافر کہتے ہیں عائشہ اور حضرت علی(ع) ہر دو لشکر کے افراد کو دائرۂ اسلام سے خارج قرار دیتے ہیں ان کا خیال ہے کہ یہ دونوں ہمیشہ ہمیشہ جہنم میں رہیں گے(2)

معتزلہ کے کچھ دوسرے گروہ ان دونوں مخالف دھڑوں کو بغیر معین کئے فاسق اور جہنمی کہتے ہیں کیونکہ یہ دونوں گروہ فاسق اور گنہگار تھے لیکن ان میں سے ایک فاسق اور جہنمی ہوگا جسکا فیصلہ خدا کرے گا، اس گروہ کے عقیدہ کے مطابق ان دونوں میں سے کسی کی بھی شہادت قابل قبول نہیں_ وہ یہ کہتے ہیں کہ علی وعائشہ کے تمام لشکر والے اگر ایک ہرے پتے کی گواہی دیں تو قبول نہیں کی جائے گی نہ اس گواہی پر اعتبار کیا جائے_ (3)

معتزلہ کے تیسرے گروہ کا عقیدہ لشکر عائشہ کے بارے میں یہ ہے کہ ان میں سبھی یہاں تک کہ طلحہ وزبیر بھی گنہگار اور جہنمی ہیں لیکن ان میں وہ لوگ جہنمی نہیں رہیں گے جنھیں اپنے کئے پر احساس پشیمانی ہوا اور انھوں نے توبہ کرلی_ اس گروہ کا خیال یہ ہے کہ عائشہ ان لوگوں میں تھیں جنھوں نے پشیمانی ظاہر کرکے توبہ کی کیونکہ عائشہ جنگ کے بعد امیر المومنین کے پاس ائیں اور اپنے گناہ کا اعتراف کیا ان سے معافی مانگی حضرت علی(ع) نے بھی انہیں بخش دیا_ اور انکی لغزش اور گناہوں سے صرف نظر فرمایا(4)

جاحظ کہتے ہیں کہ عائشہ اور حضرت علی(ع) کے لشکر کے بارے میں بعض لوگوں کا عقیدہ یہ ہے کہ دونوں لشکر کے فوجی افسران تو نجات پاجائیں گے لیکن ان کے فوجی جہنم میں داخل کئے جائیں گے(5)

زیادہ تر اشاعرہ کے لوگوں کا لشکر عائشہ کے بارے میں یہ عقیدہ تھا کہ انھوں نے حضرت علی(ع) کے خلاف خروج کرکے غلطی کی، مرتکب گناہ ہوئے لیکن ان کا یہ گناہ ایسا نہیں کہ انھیں کافر کہا جاسکے نہ ان کا گناہ فسق کا باعث ہے، ان کی اس غلطی کی وجہ سے عداوت یا دشمنی رکھنا مناسب نہیں، بلکہ یہ غلطی اشتباہ کی وجہ سے ہوئی اور یہ معمولی غلطی ہے جو

---

1_ الملل ج 1 ص176 ، التبصیر ص27 ، الفرق بین الفرق ص58

2_ التبصیر ص42

3_ التبصیر ص41

4_ شرح نہج البلاغہ ابن ابی الحدید ج 3 ص296_ ج 2 ص448

5_ کتاب عثمانیہ جاحظ ص246 ، طبع مصر سال1374

قابل معافی ہے، کیونکہ یہ لوگ مجتہد تھے اور مجتہد اپنے اجتہاد میں غلطی سے دوچار ہوہی جاتا ہے_ (1)

اس طرح حضرت علی اور عائشہ کے لشکر والوں کے بارے بھانت بھانت کے عقائد و نظریات پیدا ہوگئے جو ایک دوسرے سے قطعی مختلف ہیں_

ان نظریات میں بعض تو سرحد کفر تک پہنچادیتے ہیں اور بعض انھیں نجات یافتہ قرار دیتے ہیں بہشتی کہتے ہیں اور بعض اس غلطی کو ایسا گناہ قرار دیتے ہیں جو ہرگز بخشے جانے کے قابل نہیں لیکن اس بارے میں ہمارا عقیدہ بہت موزوں اور متوازن ہے اور یہ حضرت علی کے اس ارشاد سے ماخوذ ہے_

اپ نے فرمایا:

عائشہ نے اگرچہ ہر طرح اختلاف وخونریزی پیدا کی لیکن پھر بھی وہ ہماری ماں ہیں اور تمام مسلمانوں کی ماں ہیں اور ان کے اعمال کا حساب خدا کے ذمے ہے(2)

(ولما بعد حرمتھا الاولی والحساب علی اللہ)

## عائشہ کی واقعی شخصیت کا تعارف

ہم نے جنگ جمل کی تاریخ بیان کرنے میں قارئین کرام کے سامنے صرف وہی باتیں بیان کی ہیں جو براہ راست یا بالواسطہ طور سے احادیث عائشہ کی حیثیت سمجھنے میں معاون ہوں_ اور یہی ہمارا مقصد بھی ہے_ مطلب یہ ہے کہ ہم نے ایسے حوادث بیان کئے ہیں جن سے عائشہ کے روحانی واخلاقی امتیازات اور ان کے عقائد وافکار کا پتہ لگایا جاسکے_ ہم نے تاریخی کتابوں کے معتبر ماخذ سے شواہد تلاش کرکے قارئین کے سامنے پیش کئے ہیں تاکہ اس کے ذریعے عائشہ کی واقعی شخصیت اور سیاسی و معاشرتی رسوخ کا پتہ چل سکے_ اسی کے ساتھ یہ کہ ان کی روحانی و نظریاتی واخلاقی خصوصیات معلوم ہوسکیں کیونکہ یہی باتیں عائشہ کی احادیث وروایات سمجھنے میں معاون ہوسکتی ہیں اور یقین حقیقت کو اسان وہموار بنا سکتی ہیں

اور اب عائشہ کے بارے میں جو تاریخی مدارک حاصل ہوئے ہیں انھیں چند فصلوں میں بطور خلاصہ پیش

---

1_ الملل والنحل ج 1 ص 44 ، المفصل ج 4 ص 153

2_ شرح نہج البلاغہ ج 1 ص 63 ، کنز العمال ج 8 ص 215 ، منتخب کنز ج 5 ص 315 _ 331

157

کئے جارہے ہیں، لیکن ہم اس فصل میں صرف عائشہ کی دلی قوت ہی کو بیان کریں گے جس کی وجہ سے وہ اپنی ہم جنسوں میں ممتاز ہوئیں_

## عائشہ کی دلی قوت

عائشہ اپنی جگر داری اور قوت کے اعتبار سے تمام دنیا کی عورتیں میں بے نظیر تھیں، یہاں تک کہ تاریخ میں اج تک ان سے زیادہ جگر دار عورت کی نشاندہی نہیں ہو گی، ہر وہ کامیابی کے ساتھ اپنے نسوانی جذبات واحسات پر اسقدر مسلط تھیں کہ کسی عورت کے لئے ایسے تسلط کا مظاہرہ بہت بعید ہے_

انہوں نے پہلے ہلّے میں بصرہ پر قبضہ کر کے وہاں کے بیت المال کے محافظوں کو اسیر کر کے نہایت بے رحمی کے ساتھ حکم دیا کہ ان سب کو قتل کر دیا جائے_ اور اس عورت کے حکم سے دسیوں مسلمانوں کو ان کی انکھ کے سامنے بھیڑ بکریوں کی طرح قتل کر ڈالا گیا_

پھر اس کے بعد جنگ شروع ہوئی تو اس اتشیں اور وحشت انگیز میں خود شریک رہیں_ اور ذرا بھی خوف وہراس کو راہ دئے پورے دلی اطمینان کے ساتھ ایک سپہ سالار کی طرح حکم چلارہی تھیں_ حالانکہ خزاں کے پتوں کی طرح سر اڑرہے تھے، یہ سارا تماشہ وہ اپنی انکھوں دیکھ رہی تھیں_ ذرا ماتھے پر شکن نہ تھی، پہاڑ کی طرح جمی تھیں ہودج میں بیٹھ کر لگاتار فوجی احکامات صادر کر رہی تھیں_ ان کے دل میں ذرا بھی گھبراہٹ، کمزوری اور پریشانی کا اثر نہ تھا_ جی ہاں_ یہ امتیاز وخصوصیت عائشہ کے علاوہ دنیا کی کسی عورت میں نظر نہیں اسکتی، نہ تاریخ کسی ایسی عورت کی نشاندہی کر سکتی ہے ہم نے اسے ام المومنین کی قوت قلب کیا ہے_ قارئین اسے قساوت وبے رحمی کا نام دے سکتے ہیں یا جگر داری کہہ سکتے ہیں_

ہم نے قارئین کے سامنے تاریک بیان کی ہے فیصلہ انھیں کو کرنا ہے_

158

## عائشہ، دنیا کی عظیم ترین سیاست داں

گذشتہ فصلوں میں جو باتیں پیش کی گئیں ان سے استفادہ ہوتا ہے کہ عائشہ ایک مجیر العقول شخصیت کی حامل تھیں، وہ ذاتی حیثیت سے سحر انگیز اور چمتکاری توانائی رکھتی تھیں، اس عظیم توانائی کی وجہ سے ان کے لئے یہ بات بہت سہل واسان تھی کہ حق کو باطل کی صورت میں اور باطل کو حق کی صورت میں پیش کر دیں_ یا جن باتوں کی واقعی کوئی اصلیت نہیں ہے اسے اپنی لچھے دار باتوں سے زنگ ھستی عطا کر دیں_

انہوں نے میدان تیار کرنے اور سیاسی مہارت کی بحر العقول صلاحیت پیدا کی تھی_ اور انہیں اس کا خاص شوق بھی تھا اپنی اسی توانائی کی وجہ سے انہوں نے بیعت علی کے بعد پیمان شکنی کے لئے ایک بڑی جمعیت کو تیار کر لیا_ پھر انہیں اس طرح بھڑکا یا کہ وہ انتقام خون عثمان پر امادہ ہو گئے جبکہ عثمان کو انھیں کے حکم سے قتل کیا گیا تھا_ حضرت علی سے جنگ کے لئے بہت بڑی فوج محاذ پر کھڑی کر دی_

حیر تناک بات تو یہ ہے کہ عائشہ نے اپنی اسی تحیر خیز سیاست وصلاحیت کو بروئے کار لاتے ہوئے متضاد و نظریات کو یاک جگہ جمع کر دیا_ اور ایک دوسرے سے قطعی جدا گانہ ہدف رکھنے والے گروہوں کو ایک نقطے پر سمیٹ لیا_ پھر سب کو ایک ہی صف میں کھڑا بھی کر دیا_ اس طرح اختلافات سے بھر پور لشکر تیار کر لیا_

اس سے بھی زیادہ حیرتناک بات یہ ہے کہ طلحہ وزبیر کو جو عثمان کے سخت ترین مخالف تھے، اور وہی واقعی عثمان کے قاتل بھی تھے، اپنی لچھے دار اور کشادہ بیانی سے عثمان کا طرفدار اور خون کا بدلہ لینے والا بنا دیا_ انہیں علی سے بیعت کے باوجو دبیعت شکنی پر امادہ کیا اور انہیں ایسے لشکر کا امیر بنا دیا جو حضرت علی کے خلاف بغاوت پر کمر بستہ تھا_

عائشہ نے صرف اتنا ہی نہیں کہ قاتلان عثمان سے اظہار بیزاری کیا بلکہ حضرت علی پر قتل عثمان کا الزام تھوپ دیا انہیں قاتل عثمان کی حیثیت سے مشہور کیا، حالانکہ واضح اور زندہ گواہی تاریخ کی ہے کہ حضرت علی نے قتل عثمان میں ذرا بھی شریک نہیں ہوئے، یہاں چند تاریخی شواہد نقل کئے جاتے ہیں_

1_ طلحہ وزبیر کی بیعت، بیعت شکنی اور یہ کہ حضرت علی نے قتل عثمان میں شرکت نہیں کی، بلکہ خود طلحہ وزبیر کے ہاتھ خون عثمان میں رنگین ہیں، ان حقائق کو حضرت علی نے بار بار بیان کیا_ اپنی واضح بیانی اور زندہ شواہد کے ذریعے



اس راز سے پردہ اٹھایا_

کبھی اپ فرماتے طلحہ وزبیر نے میری بیعت کی پھر ذرا ہی دیر بعد مجھ سے زیارت خانہ کعبہ کی اجازت طلب کی لیکن وہاں سے بصرہ اکر بغاوت کی اگ بھڑکانے لگے، مسلمانوں کو قتل کیا، میری بیعت توڑ دی، میرے دشمنوں کو میرے خلاف ابھارا اور جو کچھ کرنا تھا کیا_

اور کبھی خود طلحہ وزبیر سے خطاب کر کے فرماتے:

تم نے مجھ سے بیعت کی_ پھر میری بیعت توڑ دی ہم سے جو عہد وپیمان کیا تھا اسے پس پشت ڈالکر میرے اوپر قتل عثمان کا الزام تھوپ دیا، تم کہہ رہے ہو کہ قاتل عثمان ولی ہے اور میں کہتا ہوں کہ اس کا فیصلہ غیر جانبدار صحابہ کے حوالے کر دیا جائے ایسے لوگوں کے حوالے کیا جائے کہ وہ نہ میرے ہو نہ تمہارے_

ہاں_ وہی ہمارے تمہارے درمیان فیصلہ کردیں، ہم ہی سے جو بھی قاتل عثمان ہے اسے وہی بتادیں_ جرم کے مطابق سزادیں_

حضرت علی مسلمانوں کے اجتماع میں ایسی باتیں بہت زیادہ کہتے اور اس طرح قتل عثمان سے اظہار بیزاری فرماتے_

ان سب کو جانے دیجئے، جس دن لوگوں نے حضرت علی کی بیعت کی اسی دن قتل عثمان میں حضرت علی کا شریک نہ ہونا اور طلحہ وزبیر کا شریک ہونا ثابت ہوگیا_

لیکن ان تمام پچھلے واضح شواہد کے ساتھ کہ حضرت علی(ع) خون عثمان سے پاک تھے اورانہوں نے اس سے اظہار بیزاری بھی کیا پھر بھی لوگوں نے اپ کی باتوں پر توجہ نہیں دی اور ان کی اظہار بیزاری کو نہ مانا_ لیکن عائشےہ نے جو اپ پر الزام لگایا تھا اپنے تما جھوٹ کے باوجود ان کی لوگوں نے تائید کی یہ صرف اس وجہ سے ہوا کہ عائشہ کو سیاست میں حیرتناک اور خاص مہارت حاصل تھی کہ وہ حقائق کو بالکل الٹ دیں اور چونکہ معاشرے میں ان کی حیثیت پسندیدہ تھی اور شیخین کے زمانے ہی سے انہیں خاص مقام حاصل تھا اس لئے وہ اپنی اس مہارت کا مظاہرہ کرسکیں_

2_ ابن سیرین نے حضرت امیر المومنین نے خون عثمان سے اظہار بیزاری کے سلسلے میں کہنا ہے کہ جب



تک لوگوں نے علی کی بیعت نہیں کی تھی ان پر قتل عثمان کا الزام نہیں لگایا تھا لیکن جس دن ان کی بیعت کی گئی ان پر الزام لگایا جانے لگا اور انہیں قاتلان عثمان کی فہرست میں شامل کرلیا گیا_

3_ ابوالاسود دئیلی نے جنگ جمل میں طلحہ وزبیر سے کہا تھا:-

تم دونوں اور عائشہ عثمان کے سخت ترین دشمن تھے لوگوں کو سب سے زیادہ قتل عثمان پر ابھارتے تھے تم لوگوں نے انہیں موت کے گھاٹ تک پہچایا اور اب ان کے انتقام قتل پر اس لئے امادہ ہو کہ تمہیں واقعی قاتل عثمان ہو_

اور تم جو کہتے ہو کہ خلافت شوری کے ذریعہ متعین ہونی چاہیئے تو یہ گستاخی تم کیسے اپنی زبان پر لاتے ہو؟ کیا تمہیں نے راضی خوشی اور بغیر کوئی دبائو کے حضرت علی کی بیعت نہیں کی تھی_

4_ عمار یاسر نے بھی جنگ جمل شروع ہونے سے پہلے عائشہ سے ملاقات کی اور ان سے کہا( فمنک الریاح ومنک المطر) یعنی اے عائشہ یہ تمام فتنے تمہیں نے شروع کئے اور ہر حادثہ اور ہر واقعے میں تمہاری انگلیوں کے نشانات نمایاں ہیں_ یہاںتک کہ قتل عثمان بھی تمہارے اشارے سے اور تمہارے حکم سے انجام پایا_

5_ جنگ جمل کی ابتداء میں صحابی رسول عبداللہ ابن حکیم نے طلحہ کو ایک خط لکھ کر کہا:

اے طلحہ_ کیا یہ خط تم نے نہیں لکھا تھا؟

طلحہ نے پوچھا_ کیوں_ یہ خط ہم نے ہی لکھا تھا:

عبداللہ نے پوچھا_ ہم کو سخت تعجب ہے کہ کل اپنی خطوط کے مطابق ہمیں تم نے دعوت دی تھی کہ ہم عثمان کے خلاف بغاوت کریں اور انہیں ختم کردیں_ یا خلافت سے علحدہ کردیں لیکن ہم نے تمہاری یہ دعوت قبول نہیں کی_ تمہارے موافق جواب نہیں دیا_ یہاں تک کہ اس میں تم نے خود ہاتھ ڈالا انہیں قتل کرڈالا اور اج پھر تم ان کے خون کا انتقام لینے کے لئے ہمارے پاس ائے ہو اور ہم بت خبر اور بے گناہ لوگوں سے ان کے خون کا انتقام لے رہے ہو

_

6_ جب مکہ میں عائشہ کے لشکر نے خروج کیا اور سعید ابن عاص اموی نے مروان سے کہا:

اے مروان_ کہاں جا رہے ہو؟ اور خون عثمان کا کس سے مطالبہ کر رہے ہو خون عثمان تو یہ تمہاری فوج میں اونٹ کی پشت پر ہے اگر واقعی تمہارا مقصد خون خواہی ہے تو اپنے اس ساتھی کو قتل کر کے اپنے گھر واپس جائو_

سعید کا مطلب یہ تھا کہ طلحہ زبیر اور عائشہ عثمان کے قاتل ہیں جو لشکر کے دونوں طرف اونٹ پر بیٹھ کر بصرہ کی



طرف جا رہے ہیں اور طلحہ و زبیر ہی کی وجہ سے جنگ جمل ہوئی جب دونوں طرف کے لشکر امنے سامنے ہوائے اور مروان کو موقع ہاتھ ایا تو اس نے تیر چلا کر طلحہ کو قتل کر ڈالا_

یہ مستحکم اور واضح دلائل و شواہد ہیں کہ حضرت علی (ع) بالکل سے خون عثمان سے اور عائشہ، طلحہ و زبیر اس خون میں شامل تھے، یہ بات جب ظاہر تھی_ لیکن ان کے باوجود عائشہ نے اپنی خاص مہارت کا مظاہرہ کرتے ہوئے اپنے ان ساتھیوں کو خون عثمان سے بری کر دیا اور حضرت علی (ع) کے بے گناہ ساتھیوں پر ان کے قتل کا الزام تھوپ دیا جبکہ ان کا اس سے کوئی تعلق نہیں تھا پھر خون عثمان کا انتقام لینے کے لئے ان لوگوں کے خلاف لشکر تیار کیا اور ایک زبردست تاریخی جنگ پیدا کر دی_

یہ انتہائی حیرت انگیز حرکت تھی جو کسی دوسرے شخص سے نہیں ہو سکتی تھی، اسی وجہ سے کہا جاسکتا ہے کہ:

عائشہ دنیا کی ایک بہترین سیاست داں خاتون تھیں_

## عائشہ کی تقریری صلاحیت

عائشہ کو تقریر میں بھی حیر تناک مہارت تھی وہ خطابت کے امور سے پوری طرح اشنا تھیں اس حیثیت سے انہیں دنیا کی نامہ ور خطیب بھی کہا جاسکتا ہے_ کتب تاریخ میں جو ان کی اتشیں تقریر منقول ہیں_ واقعی حیر تناک ہیں.یہاں اس کے چند نمونے ثبوت کے طور پر پیش کئے جاتے ہیں_

1_ عائشہ کی خطابت کا ایک نمونہ حضرت ام سلمی کے جواب دینے میں بھی پیش کیا جاسکتا ہے جس وقت وہ حضرت علی(ع) سے جنگ کا ارادہ کر چکیں تھیں ام سلمی نے ان کی سر زنش اور ملامت کرتے ہوئے فرمایا:

اے عائشہ تم نے جو راستہ اختیار کیا ہے وہ انحراف اور گناہ کا راستہ ہے، خدا سے ڈرو جو تمہارے تمام اعمال کا نگراں ہے_

عائشہ نے ام سلمی کا جواب دیا_

اے ام سلمی مجھے بہت مبارک سفر در پیش ہے اس لئے کہ میں مسلمانوں کے دو گروہوں کے اندر شدید اختلافات کی حکمرانی ہے میں اس کی اصلاح کروں گی_ ان کی دشمنی اور نفاق کو خلوص وبرادری سے بدل دوں گی

162

اور اس طرح مجھے خداوند عالم کی خوشنودی حاصل ہوگی_ (نفصم المطاع اصلحت بین الفئیتین متاخرتین)

یہاں عائشہ نے اپنی پناہ خطیبانہ صلاحیت سے جنگ کی بات کو مغالطے میں ڈال کر اپنے گناہ اور فساد کو اصلاح اور خوشنودي خدا کا رنگ دیدیا دشمنی اور اختلاف کو اختلاف ختم کرنے اور اتحاد وبرادری پیدا کرنے کا رنگ دیدیا_

لیکن یہاں ایک سوال باقی رہ جاتا ہے کہ اگر عائشہ اپنے گھر میں بیٹھی رہتی اور حضرت علی(ع) سے جنگ کے لئے مکہ سے نہ نکلتیں تو مسلمانوں کے دو گرہوں میں نفاق اور دشمنی کہاں سے پیدا ہوتی_

دو مخالف گروہ جو ایک دوسرے سے لڑرہے تھے اور جس کا اظہار خود عائشہ نے کیا تھا کہ ان دونوں میں صلح کراوں گی وہ کہاں تھا، عائشہ کی بغاوت اور ان کے بصرہ انے سے پہلے اختلاف کا کہیں پتہ اور نشان نہیں تھا_ کاش انہوں نے مسلمانوں کے درمیان اصلاح کے خیال سے مکہ سے بصرہ نہ گئیں ہوتیں اور یہ تمام جنگ وخونریزی وبرادرکشی مسلمانوں میں پیدا نہ ہوتی_

2_ ایک دوسری عائشہ کی تقریر ان کی مشہور خطابت ہے جو مربد میں ہوئي تھی_

جس وقت طلحہ وزبیر نے بصرہ والوں کے سامنے تقریریں کیں اور لوگوں نے ان کی باتوں پر توجہ نہیں دی بلکہ ان دونوں پر اعتراض کرنے لگے لوگوں میں ایسا شور اور ہنگامہ پیدا ہوا کہ طلحہ وزبیر اس کو خاموش کرنے سے عاجز رہ گئے

اس موقع پر عائشہ نے اپنی تند اور آتشیں تقریر شروع کی_ کہ لوگ خاموش ہو گئے اور ساری چیخ پکار ختم ہو گئی_

عائشہ نے اپنی تقریر میں کہا:

بصرہ والو_ یہ صحیح ہے کہ عثمان گناہگار تھے_ ان سے غلطیاں بھی ہوئیں_ لیکن جب ہم نے انہیں ٹوکا تو انہوں نے ہماری بات مان لی اور اپنے گناہوں سے توبہ کی_ اپنی غلط حرکتوں سے بعض ائے لیکن تم لوگوں نے ان کی توبہ کو نظر انداز کیا اور ان پر چڑھائی کر کے بے گناہ اور مظلومی کے ساتھ قتل کر دیا_ بے رحمی سے ان کا خون زمین پر بہا دیا اس کے بعد علی کو مسلمانوں کی رضا و صلاح کے بغیر خلافت پر بیٹھا دیا اسی لئے میں مظلوم و بے گناہ عثمان کی طرفداری اور خونخواہی کے لئے کھڑی ہو گئی ہوں_ میں نے اس لئے قیام کیا ہے کہ علی کو خلافت سے معزول کر دوں گا

کہ وہ مسلمانوں پر حکومت نہ کریں_

یہ عائشہ کی خطابت کا ایک چھوٹا سا ٹکڑا تھا جو میدان مربد میں پیش کیا گیا اسے سنتے ہیں شور مچانے والے لوگ خاموش ہوگئے اور اس کا لوگوں کے دل پر مخصوص اثر ہوا حالانکہ وہ لوگ جانتے تھے کہ عائشہ اپنی باتوں سے لوگوں کو مغالطے میں ڈال رہی ہیں_ لیکن سبھی پوری توجہ سے سنا رہے تھے اور دل وجان سے ان کی باتوں کو مان رہے تھے اور یہ ان کی قوت وخطابت ہی کا اثر تھا کیونکہ وہ بہت موقعہ شناس تھیں اور تقریر کے رموز سے پوری طرح اشنائی رکھتی تھیں_ لیکن نہیں_ ان کی باتوں میں جھوٹ اور مغالطے کے اثار نمایاں تھے کیونکہ اگر انہوں نے قتل عثمان کا فتوی نہیں دیا ہوتا تو کسی کو قتل کرنے کی جرات نہ ہوتی_ انہوں نے اور ان کے خاندان نے عثمان کو قتل کیا پھر ان کی مظلومیت پر گھڑیال کے انسو بہانے لگیں_

عائشہ نے اس تقریر کے بعد_ تقریر کا دوسرا حصہ شروع کیا اس میں سبھی حضرت علی (ع) کے بارے میں باتیں تھیں_ اور اپ سے اپنے پچھلے عناد کو اشکار کیا اور اپنے دلی راز سے پردہ اٹھاتے ہوئے یہ کہا کہ:

اے لوگو_ تم نے ابوطالب کے بیٹے کی بیعت مسلمانوں کو خبر دیئے غیر کرڈالی اور لوگوں کی خوشنودی کے بغیر غاصبانہ طریقے سے انہیں کرسي خلافت پر بیٹھادیا_ (1)

عائشہ نے اپنی تقریر جاری رکھی_ اگے کہا کہ:

اے لوگو_ سمجھ لو عثمان مظلوم اور بے گناہ قتل کئے گئے تم لوگوں پر واجب ہے کہ ان کے قاتلوں کو تلاش کرو اور جہاں بھی پاو انہیں قتل کرڈالو_ اس کے بعد معاملہ خلافت کو اسی طرح شوری کے حوالہ کردو جیسے عمر نے کیا تھا وہی ارکان شوری خلافت کے لئے کسی کو منتخب کرلیں لیکن یہ خیال رہے کہ جو لوگ قتل عثمان میں شریک ہوئے ہیں انہیں مجلس شوری میں شامل نہیں کیا جائے اور خلیفہ معین کرنے میں ان کی رائے نہ مانی جائے چاہے وہ عمر کے ارکان شوری ہی میں موجود ہوں_ (2)

---

1_ یہاں بھی عائشےہ نے مغالطہ سے کام لیا ہے کیونکہ طلحہ وزبیر نے بصرہ والوں سے پہلے حضرت علی (ع) سے بیعت کی تھي

2_ اس سے عائشےہ کی مراد صرف حضرت علی (ع) ہیں، کیونکہ ان کے خیال میں قتل عثمان میں حضرت علی (ع) کے سوا ارکان شوری کی کوئی فرد شریک نہیں تھی_



عائشہ نے اپنی تقریر کے پہلے حصہ میں بیعت وخلافت علی کو فسخ کیا پھر خلافت کو ارکان شوری کے حوالے کیا اور اس میں بھی علی کی شرکت کو روکتے ہوئے کہا کہ جو لوگ خون عثمان میں شریک ہوئے ہیں انہیں مسئلہ خلافت میں

دخل نہیں دینا چاہئے چاہے وہ عمر کے چھ ارکان شوری ہی کی فرد ہوں_

اگر ہم عائشہ کی تقریر کا تحلیل و تجزیہ کریں تو پہلی ہی نظر میں یہ بات ہمیں سمجھ میں اجاتی ہے کہ طلحہ وزبیر کے علاوہ دوسرا کوئی شخص بھی خلافت کا حق نہیں رکھتا اور صرف انہیں دونوں میں سے کسی ایک وک خلیفہ منتخب ہونا چاہئے_ کیونکہ ہم جانتے ہیں کہ عمر کے ارکان شوری میں سے عثمان اور عبد الرحمن زندہ نہیں ہیں، حضرت علی(ع) بھی عائشہ کی نظر میں قتل عثمان سے متہم ہیں اس لے معاملہ شوری میں انہیں کسی قسم کی مداخلت کا حق نہیں ہے نہ رائے دینے کا حق ہے_ چوتھی فرد سعد کی ہے عائشہ کے لئے بہت اسان تھا کہ ان پر بھی قتل عثمان کا الزام لگاکر حریم شوری سے نکال باہر کردیتیں_ اب صرف دوہی شخص طلحہ وزبیر رہ جاتے ہیں جو عائشہ کی نظر میں قتل عثمان سے بری تھے اور ان کے قتل میں ان دونوں نے کسی قسم کی شرکت نہیں کی تھی اس لئے وہ ہر طرح خلافت اور شوری کے شرائط رکھتے تھے_

اس تحلیل و تجزیہ سے یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ عائشہ بہت چالا کی اور لچھہ دار گفتگو سے یہ بات ثابت کرنا چاہتی ہیں کہ مسئلہ خلافت کے لئے طلحہ وزبیر میں سے کسی ایک کو منتخب کرلیا جائے اصل میں قتل عثمان اور بغاوت علی کا پرچم بلند کرنے سے ان کا مقصد یہی تھا_

3_ لوگوں کے دل میں عائشہ کے بھرپور اثر ہونے کا ایک ثبوت اور لوگوں کے جذبات سے بخوبی اگاہ ہونے کا ایک ثبوت ان کی وہ تقریر بھی ہے جسے انہوں نے قبیلہ بنی ناجیہ والوں کے سامنے ظاہر کیا_ وہ لوگ اونٹ کی مار اپنے ہاتھ میں تھامے ہوئے تھے_ انہوں نے انتہائی ہیجان انگیز انداز میں کہا کہ:

اے ناجیہ کے شریف خاندان والو استقامت دکھاو اور صبر کا مظاہرہ کروکیونکہ میں تم لوگوں کے چہرے پر قریش کی غیرت واستقامت کا مشاہدہ کررہی ہوں_

صبر اًیابنی ناجیہ فانی اعرف فیکم شمائل قریش

عائشہ نے اپنی اس تقریر میں قبیلہ ناجیہ کو قریش کے باوقار خاندان سے جوڑ دیا جو شجاعت وشہامت سے مشہور تھا اس طرح ناجیہ والوں میں فداکاری کا جذبہ بڑھ گیا کہ وہ اپنی اخری سانسوں تک حضرت علی(ع) کی فوج کے

سامنے ڈٹے رہے اور ایک کے بعد ایک قتل ہوتے رہے_

اپنے اس موثر فقرے سے عائشه نے اپنا مطلب حاصل کیا کیونکہ قبیلہ ناجیہ کے قبیلہ قریش کی شاخ ہونے میں متہم تھا لوگ اسے قریش کی شاخ نہیں سمجھتے تھے_ رسول خدا(ص) نے سامہ کے بارے میں جو اپنے کو قریش کی فرد سمجھتا فرمایا تھا کہ: میرے چچا سامہ سے کوئی فرزند پیدا نہیں ہوا تھا یعنی بنی ناجیہ سامہ سے نہیں تھے اور ان کا قریش سے انتصاب صحیح نہیں ہے_ ابو بکر و عمر بھی بنی ناجیہ کو قبیلہ قریش کی فرد نہیں سمجھتے تھے_ (1)

عائشه کی موقعہ شناسی کا ایک نمونہ وہ جملے ہیں جو قبیلہ ازد والوں سے کہے جس وقت ازدیوں نے اونٹ کی مہار تھامی اور پوری طاقت سے جنگ کرنے لگے تو ان کی طرف رخ کر کے کہا:

اے قبیلہ ازد والو_ صبر و استقامت کا مظاہرہ کرو کیونکہ صبر و استقامت ازاد مردوں کی پہچان ہے_ جب تک بنی ضبہ میرے لشکر کے درمیان رہے میں اپنے لشکر میں اثار کامرانی کا مشاہدہ کرتی رہی اور اپنی فتح کی امیدوار رہی_
صبر أفنما یصبر الاحرار

عائشه کے اس فقرے سے قبیلہ ازد میں ایسا جوش پیدا ہوا کہ انہوں نے پوری طاقت سے جنگ کی اور ایک کے بعد ایک اونٹ کے سامنے خاک و خون میں لوٹنے لگے تا کہ خاندان ضبہ کی جو تعریف عائشه نے کی ہے اسے یہ بھی حاصل کر سکیں_

5_ عائشه کی موقعہ شناسی کا نمونہ وہ بھی ہے جسے انہوں نے حضرت علی(ع) کے سامنے کہا تھا_ جنگ جمل کے بعد حضرت علی(ع) نے جب عائشه پر قابو پا کر ان کی ملامت کرتے ہوئے فرمایا:

اے عائشه_ تم نے لوگوں کو میرے خلاف جنگ پر ابھارا_ بغاوت کی تحریک چلائی یہاں تک کہ خون سے زمین لالہ زار ہو گئی بھائی نے بھائی کو قتل کیا رسول خدا(ص) نے یہی حکم دیا تھا کیا انحضرت(ص) نے تمہیں یہ حکم نہیں دیا تھا کہ اپنے گھر سے باھر نہ نکلنا اور اپنے حجرے میں بیٹھی رہنا_

---

1_ شرح نہج البلاغہ ابن ابی الحدید ج 3 ص126



عائشه جو موقعہ شناسی اور نقطہ سنجی میں ماہر تھیں طویل اور حساس خطابت کا تجربہ تھا_ ایسے موقعہ پر علی(ع) سے صرف ایک_ جی ہاں_ صرف چھوٹے سے ایک جملے پر قناعت کی لیکن وہ جملہ بہت حساس تھا جس نے حضرت علی (ع) جیسے مہربان اور جذباتی شخص کو رام کر دیا اور علی(ع) کو اپنی تمام کینہ وعناد کے باوجود عفو و بخشش پر مجبور کر دیا اس حساس موقع پر کہا:

اے علی(ع) اب جب کہ تم نے ہمارے اوپر قابو پالیاہے توعفو و بخشش سے کام لوملکت فاسجح_ تم نے قابو پالیاہے اب عفو کوراہ دو_ یہ چھوٹا سافقرہ کتنا بلیغ ہے اس میں ایک طرح کافرمان بھی ہے لیکن باطن میں انسانی جذبات کو اپنی طرف محبت کے لئے کھینچتاہے_ یہ ایسافقرہ تھا کہ کوئی بھی کریم شخص عفو و بخشش سے کام لیتا_



## اپنی حیثیت سے استفادہ

تمام مسلمان_ رسول اکرم(ص) کی ازواج کوام المومنین یعنی مومنو کی ماں کہتے ہیں_ مسلمانوں میں یہ لقب مشہور تھا_ لیکن عائشےہ نے اس عنوان کا تمام ازواج رسول سے زیادہ استفادہ کیااس کے ذریعہ انہوں نے لوگوں کی توجہ اپنی سمت کھینچی اور اس سے استفادہ کرنے لے لئے ناقابل فراموش اور حیرتناک موقعہ استعمال کئے_ وہ اپنے اس عنوان سے لوگوں میں کپکپی پیدا کردیتی تھیں لوگ ان کے سامنے جھک جاتے تھے اور انتہائی احترام کے ساتھ ان کی پیروی کرنے لگتے تھے_

یہ بات واضح ہے کہ یہ اختیار اور مسلمانوں کے معاشرے میں ان کا یہ اثر شیخین ( عمروابو بکر) کے زمانہ ہی میں حاصل ہوچکا تھاحضرت علی(ع) کے زمانہ میں یہ اثرباقی تھااس لئے انہوں نے تمام مرحلوں میں ام المومنین کے عنوان سے بھرپور استفادہ کیااور اس طرح لوگوں کو اپنی طرف متوجہ کیا_ چنانچہ انہوں نے جنگ جمل سے پہلے زید ابن صوحان کو خط لکھتے ہوئے سرنامہ میں اسی لقب کو استعمال کیاپھرانہیں اپنی مدد و نصرت کی دعوت دی_

خط کا متن یہ ہے_

یہ خط ام المومنین عائشےہ بنت ابوبکر زوجہ رسول(ص) کا اپنے نیک فرزند زید ابن صوحان کو_ خدا کی حمد و ثنا کے بعد

اے زید یہ خط پاتے ہی میرے پاس اجاواور اس جنگ میں میری مدد کرواگر ہمارا حکم نہیں مانتے اور میری مدد نہیں کرتے توکم

سے کم علی(ع) سے الگ رہو اور ان کی کسی طرح بھی مدد و نصرت نہ کرو_ (1)

پھر عائشہ نے اپنے اسی عنوان کو کعب ابن سور کی طرف کھینچا اور اس کے خیالات کو بالکل پلٹ دیا_ جس وقت کعب نے اپنی غیر جانبداری کا اعلان کیا اور لوگوں سے علحدگی اختیار کرکے خانہ نشین ہو کر گھر کا دروازہ بند کر لیا عائشہ اپنے خچر پر سوار ہو کر سور کے پاس ائیں اور بات کرنے لگیں_ کعب کسی طرح بھی مثبت جواب نہیں دے رہے تھے اخر عائشہ نے مایوس ہو کر کعب سے کہا:

اے کعب کیا میں تمہاری ماں نہیں ہوں_ کیا تمہاری گردن پر میری ممتا کا حق نہیں ہے_ یا کعب الست امک ولی علیک حق_

اس فقرے نے کعب میں طوفاں کا جوش کر دیا وہ بہت زیادہ متاثر ہوئے اور ان کی ساری صلابت ہوا ہو گئی پھر وہ عائشہ سے مثبت گفتگو کرنے لگے اور میدان جنگ میں پہنچ گئے_ اگر یہ ہیجان انگیز بات نہ ہوتی اور کعب کو حضرت علی (ع) سے بغاوت پر نہ ابھارتی تو بصرہ کے سب سے اہم قبائل ازد کی حمایت سے محروم ہو جاتیں_

جی ہاں_ خانہ نشینی سے میدان جنگ کا بہت فاصلہ ہے عائشہ کی موقعہ شناسی اور ان کے ام المومنین کے عنوان نے اس فاصلہ کو ختم کر دیا اور خانہ نشینی کو جنگ و جدل سے بدل دیا_ ام المومنین کے عنوان سے استفادہ کا تیسرا ثبوت وہ موقعہ ہے کہ جب جنگ جمل میں لوگ عاشئہ کے اونٹ کے گرد پروانہ وار پھر رہے تھے اور اپنی جان نچھاور کر رہے تھے اور اپنے جعلی اشعار اور رجز میں ان کے ام المومنین ہونے کا اعلان کرتے ہئے دفاع حریم ام المومنین پر لوگوں کو ابھارتے ہوئے کہہ رہے تھے_

اے قبیلہ ازد والو_ اپنی ماں کا دفاع کرو کیونکہ ان کا دفاع نماز روزے کی طرح واجب ہے، اور ان بزرگ ماں کے احترام کا تحفظ تم میں سے ہر ایک پر واجب ہے_

ایک دوسرا چلّا رہا تھا_ اے لوگو_ یہ ہیں تمہاری ماں ان کی حمایت کرو ان کا دفاع تمہاری دینی ذمہ داری ہے ان کی نصرت وحمایت کو پامال کرنا مادری حق کو ضایع کرنے کے مترادف ہے اور عاق ہو جانا اور حق مادری کو پامال

---

1_ طبری ج 5 ص184_ 183



کرنا بہت بڑا گناہ ہے_

قبیلہ ازد عائشہ کے اونٹ کا دفاع کر رہا تھا اور اس کی مینگنی کو اٹھا کر سونگتا تھا اور کہتا تھا_

یہ اماں جان کی اونٹ کی مینگنی عطر سے زیادہ خوشگوار ہے کیا شاندار ہے یہ مینگنی_

یہ اقدامات حضرت عائشہ کے مخصوص امتیازات میں شامل ہیں یہاں تک کہ رسول اللہ کے بارے میں تھی اسی شخص نے ان احساسات کو رقم نہیں کیا ہے_

## عائشہ دنیا کی عظیم ترین سیاست داں

عائشہ صرف فصیح و بلیغ خطابت ہی کے اعتبار سے سب سے بڑی اور مشہور ترین عالمی خاتون قرار نہیں پاتی ہیں بلکہ اقتدار اور سیاسی و فکری اعتبار س بھی تحیر خیز صلاحیتوں کی مالک بھی تھیں_ اپنی اسی سیاسی و فکری توانائی کی وجہ سے انہوں نے اپنے لشکر میں پیدا اختلاف و تضاد کو بر طرف کیا اور اسی صلاحیت کے بل بوتے پر اپ کا اختلاف و عناد جو قتل و غارت گری پر ختم ہونے والا تھا سے دوستی اور باہمی تعاون میں بدل دیا_

جی ہاں جس دن لشکر عائشہ نے مکے سے کوچ کیا سی دن سے لشکر کے درمیان اختلاف نمایاں ہو گیا_ مروان کی حیثیت لشکر میں اہم تھی اور وہ لشکر عائشہ کی مشہور شخصیت تھا_ اس نے پھوٹ ڈالنے کی ہم ممکن کوشش کی_ کیونکہ جس طرح وہ حضرت علی(ع) سے دشمنی رکھتا تھا اسی طرح قتل عثمان میں شریک ہونے کی وجہ سے طلحہ و زبیر سے شدید عداوت رکھتا تھا_

لشکر عائشہ مکہ سے عراق کی طرف جارہا تھا کہ نماز کا وقت آگیا مروان نے موقع غنیمت دیکھ کر ایسی حرکتیں شروع کر دیں کہ لشکر والوں کے درمیان پھوٹ پڑ جائے_ اسی مقصد سے اس نے طلحہ و زبیر سے کہا_ یہ دیکھو نماز کا وقت آگیا _ صف قائم ہو گئی ہے لوگ اقامت کا انتظار کر رہے ہیں_ تم دونوں میں کون امامت کرے گا تم دونوں میں اس کی صلاحیت ہے میں کس کی امامت کا اعلان کروں؟

خود طلحہ و زبیر اس اچانک سوال کا جواب نہیں دے پا رہے تھے، نہ وہ اپنے دل کا راز ظاہر کرنا چاہتے تھے کہ علانیہ اپنے کو اس عہدے کے لئے پیش کریں_ دونوں نے سکوت اختیار کیا اور مروان کا کوئی جواب نہیں دیا_



لیکن عبد اللہ بن زبیر نے کہا:

میرے والد زبیر موجود ہیں_ وہ اس عہدے کی صلاحیت رکھتے ہیں کیونکہ سپہ سالار لشکر ہیں

طلحہ کے فرزند محمد نے بھی کہا............. نہیں_ یہ عہدہ میرے والد سے مخصوص ہے_ یہ ان سے زیادہ صلاحیت رکھتے ہیں_

اس طرح مروان نے لشکر میں اختلاف کا بیج بو دیا_ ان لوگوں میں اتش اختلاف اتنی بھڑکی، اس قدر پھیل گئی کہ قریب تھا اس کے اثرات سارے لشکر میں پھیل جائیں_ اور سارا نقشہ نقش بر اب ہو جائے_

واقعہ کی خبر عائشہ کو ہوئی تو انہوں نے مضبوط ارادے کے ساتھ اپنی مخصوص زیر کی ومہارے کو بروئے کار لاتے ہوئے اس ہنگامے کو یکسر ختم کرنے کا ارادہ کر لیا_

انہوں نے اس مضمون کا پیغام مروان کو بھیجا

اے مروان یہ کیا کر رہے ہو؟ کیا ہمارے ھدف سے روکنا چاہتے ہو؟ ہمارے لشکر میں اختلاف کیوں پیدا کر رہے ہو_

اگر واقعی تمہارا مقصد نماز پڑھنا ہے تو لو یہ میرا بھانجہ عبد اللہ موجود ہے اس کی اقتدا کر کے نماز پڑھو اور نفاق سے ڈرو_

عائشہ نے اس فقرے سے ایک طرف تو اختلاف ختم کر کے سارے لشکر کو اپنے بھانجے کی اقتدا میں نماز پڑھوا دی_ خود طلحہ و زبیر کو صف اول میں رکھا اور دوسری طرف مروان کو انتباہ دیا کہ میں تمہاری سازشوں سے بے خبر نہیں ہوں_ تمہاری ایک ایک حرکت پر نظر رکھ رہی ہوں_ مروان بھی ہر قسم کے اختلاف سے بچنے پر مجبور ہو گیا_ اور ایک فدا کار سپاہی کی طرح سپہ سالار کے سامنے سر تعظیم جھکا دیا_

عائشہ نے یہ طریقہ بصرہ میں اپنایا_ جس وقت طلحہ و زبیر بصرہ پر کامیابی سے قابض ہو گئے_ تو کامیابی کے بعد کے جشن میں جٹ گئے_ وہاں بھی مسئلہ امامت نماز میں باہم اختلاف پیدا ہو گیا_ یہ کشمکش طول پکڑتی گئی_ یہاں تک خود عائشہ نے مداخلت کی اور اسانی کے ساتھ فوراً رفع دفع کیا_ ان خطرناک نتائج کا قلع قمع کرنے کے لئے دوسری بار بھی اپنے بھانجے عبد اللہ بن زبیر ہی کو پیشنمازی کے لئے معین کیا_ اور ایک سیاسی نکتے کا بھی اضافی کیا کہ



مکمل کامیابی حاصل کرنے کے بعد تمام امور انہیں کے اختیار میں ہیں مسلمانوں کی سرپرستی اور خلافت وہی معین کرینگی_

اس نکتے سے یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ عائشہ صرف یہی نہیں کہ خود کو تنہا امیر لشکر سمجھتی تھیں بلکہ تمام مملکت اسلامیہ کی حکومت بھی اپنی ذات سے مخصوص قرار دیتی تھیں_ جسے چاہیں حکومت سے سرفراز کر دیں اور جسے چاہیں معزول کر دیں_

## عائشہ کے معاشرتی اثرات

عائشہ کی ایک امتیازی خصوصیت یہ بھی تھی کہ انہیں معاشرے میں بے پناہ رسوخ واختیار حاصل تھا_ اجتماع کے دل میں ان کا نفوذ تھا اور مسلمانوں کے قلب پر ان کی حکومت تھی لوگ ان کے فرمان پر پوری توجہ دیتے تھے_ دوسروں سے کہیں زیادہ ان کی پیروی کی جاتی تھی_

معاشرے میں ان کے بھرپور رسوخ کی حالت یہ تھی کہ حکومت وقت بھی ڈرتی تھیں_ اس کے خلاف فتنہ وھنگامہ کھڑا کر سکتی تھیں_

ان کی اسی بے پناہ صلاحیت نے انہیں ہر بغاوت اور ہر جنگ میں مدد کی بغاوت وجنگ کو اگے بڑھانے اور کامیابی سے جو کفار کرنے میں گہرے اثرات ڈالے_ تاریخ میں اس کے واضح شواہد موجود ہیں_

1_ امیر المومنین حضرت علی(ع) اپنے کو خون عثمان سے بری قرار دیتے تھے واضح دلائل کے ساتھ قتل عثمان میں اپنے کو غیر جانبدار ثابت فرماتے تھے_ اپ کے اس سلسلے میں دقیع بیانات ہیں_

لوگ بھی اس کی پوری اطلاع رکھتے تھے، لیکن اس کے باوجود اپ کی باتوں کو نہیں مانتے تھے_ لیکن عائشہ اپنی باتوں سے حضرت علی(ع) کو قتل عثمان میں شریک ہونے کا اعلان کرتی تھیں_ ان کی اس بات کو لوگ جان ودل سے مانتے تھے_ کہتے تھے جی ہاں صحیح ہے_ حالانکہ عائشہ لوگوں کو مغالطہ دیتی تھیں_ یہ بہت بڑا ثبوت ہے اس بات کا کہ وہ حقائق کو بالکل پلٹ دینے کی صلاحیت رکھتی تھیں_

2_ عائشہ کے فوجی جنگ جمل میں ان کے اونٹ کے گرد پروانہ وار گھیر اڈالے ہوئے تھے_ اسی اونٹ کو اپنا



محور جنگ اور اپنی فتح کا قطب قرار دے رہے تھے_ پروانہ وار اس کے گرد چکر لگا کر گہار مچارہے تھے_

اے مسلمانو اپنی ماں عائشہ کی جان ودل سے مدد ونصرت کرو ان کی حفاظت کرو_ یہ اقدام روزہ نماز کی طرح تم پر فرض ہے_ یہ تمہاری دینی وجذباتی ذمہ داری ہے_ اس معاملے میں سستی اور ٹال مٹول جرم وگناہ ہے_

عائشہ کے لئے یہ جذبات انگیز ماحول اور لوگوں کا جوش احساس اس کا ثبوت ہے کہ وہ اپنے بے پناہ معاشرتی اثرات کو کام میں لاتی تھیں ورنہ ہر شخص کے لئے ایسی مقبولیت ممکن نہیں ہے_

3_ معاشرہ اور قومی محاذ پر عائشہ کا یہی رسوخ تھا کہ وہ کعب بن سور جیسے اہم قاض کو جس کا بصرہ پر بڑا اثر تھا گھر سے میدان جنگ میں کھینچ لائیں_ اس کے ہاتھ میں اونٹ کی لجام تھمادی اسے اپنی جنگ کا پہلا تبرک بنادیا_

4_ جنگ جمل میں قبیلہ ازد کے لوگ اونٹ کی مینگنی کو عطر کی طرح سونگھتے تھے_ اس کی بدبو کو تمام قسم کی خوشبوؤں سے بہتر سمجھتے تھے_ وہ چلّا رہے تھے_

ہماری اماں عائشہ کے اونٹ کی مینگنی سے کتنی اچھی عطر کی خوشبو پھیک رہی ہے ( بوجمل امنا ریحہ ریح مسک ) حالانکہ اس قسم کا والہانہ پن رسول خدا(ص) کے مرکب کے ساتھ بھی نہیں دیکھا گیا_

5_ تمام جنگوں میں ایک پرچم ہوتا ہے_ لیکن معمول کے خلاف جنگ جمل میں کوئی پرچم نہیں تھا_ اس جنگ میں پرچم وہی اونٹ تھا جس پر عائشہ بیٹھی ہوئی تھیں_ وہ لشکر کے اگے اگے چل رہا تھا_ جب تک یہ جاندار پرچم حرکت میں تھا یعنی اپنے اعتدال کا تحفظ کرتے ہوئے کھڑا تھا_ عائشہ کے تمام فوجی اپنی شکستوں کو خاطر میں نہیں لارہے تھے پہاڑ کی طرح حضرت علی(ع) کے لشکر کے سامنے کھڑے تھے_ زبیر نے جنگ سے کنارہ کشی اختیار کی اس کا بھی فوج عائشہ پر کوئی اثر نہیں ہوا_ طلحہ قتل ہوئے عبد اللہ بن زبیر زخمی ہو کر گر پڑے ان باتوں کا لشکر عائشہ پر کوئی اثر نہیں ہوا_ لیکن جیسے ہی عائشہ کا اونٹ پئے کیا گیا اور وہ زمین پر گرا لشکر پر زبردست شکست کے اثار مرتب

ہو گئے _ تمام لشکر والے ادھر ادھر بھاگ نکلے _

محترم قارئین _

یہ تھی عائشہ کی سیاسی و معاشرتی حیثیت ، نبوغ فکری اور حیرتناک استعداد _ میدان مارنے اور لوگوں کو مغالطہ دینے کی صلاحیت یہ تھی کہ عائشہ کی واقعی شخصیت اور روحانی شخصیت کا رخ _ ان کا اخلاق جسے گذشتہ صفحات

میں پیش کیا گیا_ لیکن واضح رہے کہ عائشہ اپنی اس محیر العقول اور عجیب شخصیت کے باوجود جس نے کبھی ہار نہیں مانی لیکن بڑی اسانی سے عبد اللہ بن زبیر کے جھانسے میں اگئیں_ ابن زبیر سے انہوں نے کیا دھوکہ کھایا اسے ائندہ صفحات میں ملاحظہ فرمایئے

## قصہ عبداللہ بن زبیر کا

عائشہ کی نظر میں سب سے پیارا

عائشہ جس طرح اپنے روحانی اوصاف و خصوصیات میں اپنے زمانے کی مشہور ترین تھیں ;اپنے گھرانے اور قوام قبیلے سے جس قدر شدید وابستگی رکھتی تھیں وہ بھی تاریخ میں لاجواب ہے_ اپنے قوم قبیلے اور گھرانے میں سب سے زیادہ عبد اللہ بن زبیر سے اظہار محبت کرتی تھیں جو ان کی بہن اسماء کے بیٹے تھے_ ایک خالہ کے بجائے ایک مہربان ماں کی طرح جو اپنے فرزند سے بہت زیادہ جذباتی لگاو رکھتی ہو_ وہ عبد اللہ کو ٹوٹ کے پیار کرتی تھیں_ اسی حد سے زیادہ محبت کی وجہ سے اپنی کنیت ام عبد اللہ رکھ لی تھی_ لوگوں میں اسی کنیت سے مشہور بھی تھیں_ (1)

ہشام بن عروہ کا بیان ہے کہ: میں نے نہیں دیکھا کہ جنگ کے موقع پر عبد اللہ سے زیادہ کسی کی سلامتی اور کامیابی کے لئے خدا سے دعا کرتی ہوں_ جنگ ختم ہونے کے بعد جب عبد اللہ کے زندہ بچ جانے کی خبر سنائی گئی تو حد سے زیادہ خوش ہوئی اور سجدہ شکر بجالائیں_ جس شخص نے سلامتی کی خوشخبری دی تھی اسے دس ہزار درھم انعام دیئے

عائشہ بیمار ہوئیں_ سبھی بھانجے ان کے ارد گرد عیادت کے لئے موجود تھے_ انہیں میں عبد اللہ بھی تھے_ عبد اللہ نے خالہ کو بستر بیماری پر نقاہت کی حالت میں دیکھا تو بے اختیار ان کے رخسار پر انسو بہانے لگے_ عائشہ نے سر اٹھایا کہ بھانجہ رو رہا ہے تو وہ بھی پھوٹ پھوٹ کر رونے لگیں_ روتے ہوئے کہا کہ:

اے عبد اللہ میرے لئے یہ بڑا سخت و سنگین مرحلہ ہے کہ میں تم کو دکھی اور روتا ہوا دیکھ رہی ہوں_ میرے

---

1_ اغانی ج9 ص142

لعل_ تم میرے پیارے اور خاندان میں سب سے پیارے ہو_ میرے پیارے_ میں واضح طور سے کہہ رہی ہوں کہ رسول خدا(ص) ،ماں اور باپ کے بعد میں کسی ایسے کو نہیں جانتی جو مجھے تم سے زیادہ محبوب ہو_ تم سے زیادہ میرے دل میں کسی نے محبت کی گنجائشے پیدا نہیں کی ہے_

اس کے بعد عائشہ نے وصیت کی کہ میری موت کے بعد مخصوص گھر اور حجرہ عبداللہ کو دیا جائے گا_ (1)

## عبداللہ بن زبیر کی بنی ہاشم سے دشمني

عبداللہ بن زبیر پر عائشہ کی اتنی شدید مہر و محبت کی بارش تھی جب کہ وہ خاندان رسول کا انتہائی بدترین دشمن سمجھا جاتا تھا_ وہ اہلبیت(ع) سے کینہ و عداوت کے ماحول میں پلا بڑھا اس طرح اس کی رگ رگ میں اہلبیت سے عناد بھر گیا تھا_

عبداللہ جوان ہوا اور اس نے ہاتھ پاوں پھیلائے تو حضرت علی(ع) سے جو کچھ اسے شدید دشمنی تھی، اپنے باپ زبیر کو علی دشمنی سے بھر دیا_ زبیر اپنے فرزند ہی کی وجہ سے اپنے بھائی علی کے دشمن ہو گئے جب کہ وہ ان کے خالہ زاد بھائی تھے_ دشمنی اس قدر بڑھ گئی کہ وہ علی کے دشمنوں کی صف میں ہو گئے اور جنگ وجدال پر امادہ ہو گئے_

خود حضرت علی نے بھی اس واقعیت سے پردہ اٹھاتے ہوئے فرمایا ہے:

زبیر ہمارے دوست اور طرفدار تھے یہاں تک کہ وہ ہمارے خاندان کی فرد سمجھے جاتے تھے یہاں تک کہ ان کا منحوس اور نالائق بیٹا عبداللہ جوان ہوا پھر تو زبیر ہمارے سخت ترین دشمنوں اور مخالفوں میں سمجھے جانے لگے_(2)

عبداللہ کی اہلبیت سے دشمنی اتنی تھی کہ چالیس ہفتہ تک متواتر نماز جمعہ کے خطبے میں رسول خدا(ص) کا تذکرہ اور صلوات سے باز رہے_ جب ان سے صلوات روکنے پر اعتراض کیا گیا تو جواب دیا کہ:

مجھے رسول خدا(ص) کے ذکر اور صلوات سے انکار نہیں ہے لیکن چونکہ وہ لوگ جو اپنے کو خاندان رسول سے سمجھتے ہیں

---

1_ تہذیب بن عساکر ج 7 ص400 ،شرح نہج البلاغہ ج 4 ص482

2_ شرح نہج البلاغہ ج 44 ص360 ،تہذیب ج 7 ص 363 ،استیعاب، نہج البلاغہ

وہ ذکر رسول سے فخر ومباحات کرتے ہیں_ ان کی ناک رگڑنا چاہتاہوں اور ان کا فخر ومباحات کرتے ہیں_ ان کی ناک رگڑنا چاہتاہوں اور ان کا فخر ومباحات ختم کرنا چاہتاہوں_ میں مسلسل صلوات سے پرہیز کروں گا اور خطبے میں رسول خدا(ص) کا نام نہیں لوں گا_ اس واقعے کو عمر بن شبہ، ابن کلبی، اوقدی اور دوسرے تمام مورخوں نے لکھاہے_

محمد بن حبیب، ابوعبیدہ اور معمر بن مثنی عبداللہ کا جواب یوں نقل کرتے ہیں کہ انہوں نے لوگوں کے اعتراض پر کہاتم لوگوں کے درمیان رسول خدا(ص) کے کچھ خاندان والے ہیں_ جو نااہل ہیں میں ذکر رسول سے اس لئے پرہیز کررہاہوں کہ وہ فخر ومباحات کرتے ہیں میں ان کی ناک رگڑنے کے لئے صلوات نہیں پڑھتاخود ابن زبیر نے عبداللہ بن عباس سے کہاکہ:

چالیس سال سے تمہارے خاندان کی عداوت میرے دل میں جاگزیں ہے میں اس دشمنی کو اپنے سینے میں چھپائے رہا_ (1)

یوں تو ابن زبیر کے دل میں عام طور سے بنی ہاشم کی عداوت موجزن تھی لیکن حضرت علی سے عداوت سب سے زیادہ تھی_ کبھی کبھی اپنی عداوت کو شام وحشی گوئی کے ذریعے ظاہر کرتارہا_ (2)

بنی ہاشم اور اہلبیت سے اس کی دشمنی کا نمونہ یہ واقعہ بھی ہے کہ محمد بن حنفیہ عبداللہ بن عباس_ حسن مثنی بن امام حسن کے علاوہ سترہ افراد بنی ہاشم کو مکہ سے ایک تنگ وتاریک درّے میں جسے درّہ بنی ہاشم کہاجاتاتھا_ اس میں قید کردیا_ پھر حکم دیا کہ ڈھیر ساری لکڑیاں درّے کے دہانے پر جمع کرو_ جس دن تک ان لوگوں کو مہلت دی گئی تھی اسی سب کو جلادیاجاتا_ مختار کو اس واقع کی اطلاع ہوئی تو انہوں نے چار ہزار جنگجوؤں کو تیار کرکے حکم دیا جس قدر سرعت ممکن ہو پہونچکر بنی ہاشم کو ابن زبیر کے الاؤ سے نجات دیں_

اس واقعے کو تمام مورخین نے اسی طرح نقل کیاہے لیکن ابوالفرج نے ابن زبیر کی بنی ہاشم کے افراد سے شدید عداوت کی اس طرح تشریح کی ہے_

عبداللہ زبیر کو بنی ہاشم سے شدید اور گہرائی دشمنی لمبے زمانے سے تھی ان کسی قسم کی تہمت اور برائی سے باز

---

1_ مروج الذھب ج 1 ص 63، شرح نہج البلاغہ ج 1 ص 354

2_ مروج الذھب، شرح نہج البلاغہ

نہیں اتا تھا_ لوگوں کو ان سے عداوت پر ابھار تا رہتا تھا_ وہ ہمیشہ ان لوگوں کے درمیان فتنہ وفساد برپا کرنے پر امادہ رہتا تھا_ بر سر منبر کبھی اشارے میں اور کبھی صاف لفظوں میں ان کی مذمت کرتا تھا_ بعض موقعوں پر ابن عباس اور دوسرے معززین بنی ہاشم نے اس کا جواب دیکر اس کی ناک بھی رگڑی_

ابوالفرج اگے لکھتاہے کہ:

ابن زبیر نے ایک مرتبہ موقعہ پاکر محمد ھنفیہ اور دیگر سر کردہ بنی ہاشم کو اسیر کر کے زندان عازم میں قید کر دیا_ اسی درمیان اسے بتایا گیا کہ ابوعبداللہ جدلی اور دوسرے عقید تمندوں نے محمد حنفیہ کی گلو خلاصی ومدد کے لئے مکہ کی طرف چل پڑے ہیں_ ابن زبیر نے یہ خبر سنتے ہی حکم دیا کہ قید خانے کے پھاٹک پر لکڑیاں جمع کی جائیں اور اگ لگادی جائے،اس کا ارادہ تھا کہ کہ محمد حنفیہ کے ساتھ سب کو اگ سے جلادیا جائے_

ابوعبداللہ کو بھی اس واقعے کی خبر ہو گئي_ وہ بہت زیادہ تیزی سے چلتے ہوئے ٹھیک اسی وقت پہونچے جب دروازے پر اگ کے شعلے بھڑک رہے تھے،انہوں نے اپنے ساتھیوں کی مدد سے اگ بجھائي اور محمد حنفیہ کو ازاد کرایا_ (1)

## جنگ جمل میں ابن زبیر کی شعلہ افروزي

یہ ابن زبیر جو دشمنی میں بنی ہاشم کو اگ سے جلا کر مارنا چاہتا تھا،یہی عبداللہ جس نے اپنے باپ کو ان کے ماموں بھائي علی سے بدظن کر کے ان کا نظریہ بدلوایا_ خلوص ومحبت کو عداوت ودشمنی میں بدل دیا اسی ابن زبیر عائشہ کو اپنے قبضے میں کرلیا تھا_ انہیں پہلے ہی سے حضرت علی سے کینہ وعناد تھا_ بھڑکا کر جنگ وخونریزی ہر امادہ کر دیا_ اس طرح مسلمانوں میں جنگ جمل ہو گئي_ یہ دعوی بلا دلیل نہیں ہے_ بلکہ بے شمار تاریخی شواہد موجود ہیں_

ابن عبدالبر نقل کرتا ہے کہ: ایک دن عائشہ نے کہا: جب بھی عبداللہ بن عمر کو دیکھنا مجھے خبر کرنا اور اسے میرے پاس بلانا_ میں اس سے ایک بات کہنا چاہتی ہوں_

ایک دن انہیں عائشہ کے پاس لایا گیا_ عائشہ نے کہا:

---

1_ اغانی ج9 ص6

اے ابو عبد الرحمن_ جس نے میں نے بصرہ کا ارادہ کیا تھا_ تم نے مجھے اس سفر سے منع کیوں نہیں کیا_

انہوں نے عائشہ کا جواب دیا_ اے عائشہ_ اس دن اپ عبد اللہ بن زبیر جیسے لوگوں کے قبضے میں تھیں_ اپ کے خیال پر ان کا خیال اس طرح مسلط تھا کہ اپ کو ان کے خلاف سوچنے کی اور مخالفت کرنے کی طاقت نہیں تھی_ ان کے مقابلے میں میری بات کا اپ پر کوئی اثر نہ ہو گا اپ میرے منع کرنے سے ہر گز نہ مانتی_

عائشہ نے کہا: جو ہونا تھا ہو گیا_ لیکن سمجھ لو کہ اگر تم منع کرتے تو میں ہر گز اقدام نہ کرتی_ اپنے گھر اور اپنے شہر سے باہر نہ نکلتی_ (1)

امیر المومنین نے بھی شروع جنگ جمل میں عائشہ کو یہ خط لکھا تھا اے عائشہ کہیں تمہیں بن زبیر اور خاندان کی فرد طلحہ سے شدید محبت ایسی راہ پر نہ ڈال دے جس کا نتیجہ عذاب جہنم ہو_

مورخین کا بیان ہے کہ: عائشہ جب مقام حواب پر پہونچیں اور کتوں کے بھونکنے کی اواز انے لگی تو انہیں رسول خدا(ص) کی بات یاد ائی کہ ایک دن اپ نے اس واقع کو بیان کیا تھا اور ایبان میں تعریض عائشہ کی طرف تھی_ جس پر انہوں نے پکا ارادہ کر لیا کہ لشکر کو نہیں چھوڑ کر اپنے گھر واپس چلی جائیں_

جب ابن زبیر کو اس کی اطلاع ہوئی تو فوراً خود کو عائشہ کے پاس پہونچکر ان سے کہا اے عائشہ جن لوگوں نے اس کو حواب کا مقام بتایا ہے انہوں نے غلطی کی ہے کیونکہ ہم حواب کو تو پیچھے چھوڑ ائے ہیں_ عائشہ کو چونکہ ان سے والہانہ لگاو تھا اس لئے اس سے متاثر ہو کر ابن زبیر کی بات مان لی_

جی ہاں_ عائشہ اپنی تمام سیاست، فکری قدرت اور معاملہ فہمی کے اس جگہ کمزوری دکھائی، عبد اللہ کے سامنے بالکل بے بس ہو گئیں_

لیکن ابن زبیر نے اسی پر قناعت نہیں کی_ بلکہ اس ڈر سے کہ کہیں کوئی عائشہ پر حقیقت حال منکشف کر کے واپس نہ کر دے ان سے علحدہ نہیں ہوئے سائے کی طرح ساتھ چلتے رہے یہاں تک کہ بصرہ پہونچکر جنگ برپا کرا دی_

---

1_ استیعاب شرح حال ابن زبیر، شرح نہج البلاغہ ج 4 ص 281



لیکن اگر بن زبیر نے عائشہ کو دھوکہ نہ دیا ہوتا اور اپنی دیرینہ عداوت ظاہر نہ کی ہوتی تو ہر گز جنگ جمل نہ ہوتی_ اور نہ مسلمانوں کا اس طرح خون بہتا اسی لئے کہا گیا کہ جنگ جمل کی سلسلہ جنبیاتی ابن زبیر نے کی_

جی ہاں............ قارئین کرام پر واضح ہو گیا کہ تاریخی واقعات سے معولم ہو تا ہے کہ جنگ جمل کے اصلی محرک بن زبیر ہی تھے_ نہ کہ عبد اللہ بن سبا جس کا ہزار سال سے مورخین نام لے رہے ہیں اور اس افسانہ ابن سبا کو واقعی تاریخی شخصیت سے سمجھے بیٹھے ہیں_ ہم بن سبا کا افسا اگے بیان کرتے ہیں_

## افسانہ عبداللہ بن سبا

یہاں ہم نے جو جنگ جمل کے حالات لکھے ہیں ان کا مدرک اور اعتماد وہ احادیث وروایات تھیں جن پر تمام مورخوں کو اعتماد سے ہم نے اس تجزیہ وتحلیل میں جن کتابوں سے مطالب لئے ہیں ان کے تمام راویوں کو، علماء رجال نے توثیق کی ہے اور ان کی باتوں کی تائید و تصدیق کی ہے_

لیکن ان معتبر تاریخی روایات اور اصیل سرچشموں کے مقابل ایسی روایات بھی پائی جاتی ہیں جن کا تمام سرا ایک جھوٹے اور جعلی شخص کے ہاتھ میں ہے_ جی ہاں_ ان جھوٹی رولیتوں کے لئے حدیث سازی کے کارخانے سے ایک شخص باہر نکلتا ہے جسے تمام علماء رجال اور تذکرہ نگاروں نے جھوٹا_ زندیق اور بے دین کہا ہے_ لیکن اس کے باوجود قلم کاروں اور مورخوں نے ان جھوٹی روایات کو بعد میں انے والوں کے لئے اپنی کتابوں میں درج کیا ہے_

واضح لفظوں میں کہا جائے کہ ان تمام جعلی روایات کا سلسلہ اور ان جعلی رولیتوں کو گڑھنے والے کا نام سیف بن عمر تمیمی کو فی ہے جسے بیان کیا جاتا ہے کہ اس نے لگ بھگ ایک سو ستّر 170ھ میں وفات پائی_

اس نے اپنے دوران زندگی میں جھوتی رولیتیں اور اپنی طرف سے گرھی ہوئی ڈھیر ساری داستانیں کتب تاریخ کے حوالے کر دی ہیں_ انہیں میں ایک یہ کہ سیف بن عمر نام کا جھوٹا اور حدیث ساز راوی اپنے خیالی کارخانے سے پیدا کیا پھر اسے لباس ھستی پنھا کر واقعیت کا جامہ چڑھا دیا_ اس کا نام اس نے عبد اللہ بن سبا رکھا ہے_

جی ہاں_ عبد اللہ بن سبا کی حیثیت ایک خیالی شخص سے زیادہ نہیں ہے_ خداوند عالم نے ایسے شخص کو ابھی تک پیدا ہی نہیں کیا_



ان خصوصیات وصفات کا مرد ابھی دنیا میں ایا ہی نہیں_

اس کی تخلیق سیف بن عمر نے کی ہے جس کی فکر بناوٹ اور خیال سازی میں بڑی مہارت رکھتی تھی_ اس نے یہ حرکت اس لئے کی تا کہ ہر قسم کا جھوٹ اور افسانہ اس کے نام سے شائع کر دیا جائے کہ جھوٹ اپنے ہاتھ پاوں پھیلاتا رہے_ دروغ سازی کا دروازہ کھلا رہے_

سیف بن عمر نے اپنی جعلی ساز فکر کے سہارے عبد اللہ بن سبا کو پیدا کیا_ پھر جہاں گنجائشے دیکھی اپنی طرف سے داستان عجیب گڑھ کے اس کے سر تھوپ دیا_ ساری باتیں خیالی عبد اللہ بن سبا کے نام سے مسلمانوں کے درمیان مشہور

کر دیں_

ایسا ہی اس کا ایک افسانہ بطور خلاصہ یہ ہے کہ............ سیف بن عمر کا بیان ہے کہ: یمن کے صنعاء سے عبد اللہ بمن سبا نام کا ایک شخص عثمان کے زمانے میں نمودار ہوا جسے ابن سودا بھی کہا جاتا تھا اس نے اپنے اسلام کا اظہار کیا لیکن حقیقت میں وہ یہودی تھا یعنی دو اتشہ تھا_ خود وہ شخص انتہائی مکار و حیلہ گر تھا_ اس نے اسلامی معاشرے میں فتنہ و فساد برپا کرنے کا ارادہ کیا تا کہ دو پارٹی بنا کر اسلامی طاقت کو توڑا جائے_ اتحاد پارہ پارہ کیا جائے اسی مقصد سے اس نے اسلام قبول کیا_ اور مسلمانوں کو دھوکہ دیا_ اس کے بعد اس نے اپنے اس خطرناک منصوبے پر کام کرنا شروع کیا_

اس نے اہم اسلامی شہروں کا سفر کیا_ مدینہ، مصر، شام، کوفہ، بصرہ دندناتا پھرا_ وہ ان شہروں میں ایک بشارت دہندہ کی حیثیت سے لوگوں کے سامنے اپنے کو نمایاں کرتا رہا_ اس نے مسلمانوں کو خوشخبری سنائی کہ رسول خدا(ص) رجعت فرمائیں گے_ وہ بہت جلد زندہ ہو کر لوگوں کے درمیان تشریف لائیں گے_ اسی ضمن میں اس نے لوگوں کو یہ بھی تلقین و تبلیغ کی کہ رسول کے بلا فصل جانشین اور وصی حضرت علی(ع) ہیں، عثمان نے ان کا حق غصب کر لیا ہے_ مکاری کر کے ان کا حق خلافت ہڑپ لیا ہے_ عبد اللہ بن سبا نے بظاہر اپنا میلان حضرت علی کی طرف دکھا کر ان کی طرفداری کی_ اکثر اصحاب رسول اور مسلمان اس کے فریب میں اگئے_ اور اس کی باتیں مان لیں_ عمار یاسر، ابوذر، ابو حذیفہ، محمد بن ابی بکر، مالک اشتر اور حجر بن عدی جیسے بزرگ ترین اور مشہور اصحاب و تابعین ان دھوکہ کھانے والوں میں سر فہرست ہیں_ یہ لوگ اس کی پیروی کرنے کے لئے اس کے گرد جمع ہوگئے_ وہ گمنام یہودی اپنی ان باتوں سے بہت



سے اصحاب اور مسلمانوں کو اپنی طرف متوجہ کرنے میں کامیاب ہوگیا_ اور اسلام میں ایک مضبوط پارٹی حزب سبائی کے نام سے قائم کرلی_ اسی پارٹی کے لوگوں نے مسلمانوں کے خلیفہ عثمان کے گھر کا محاصرہ کر کے انہیں قتل کر دیا_

جی ہاں_ سیف بن عمر کے خیال کے مطابق عبد اللہ بن سبا یہودی نے مکاری دکھا کر مسلمانوں کی صیف میں شامل ہوگیا اور بظاہر اپنے کو حضرت علی کا طرفدار مشہور کر کے مشہور اصحاب رسول پر مشتمل ایک سبائی پارٹی بنا کر مسلمانوں کے خلیفہ کو قتل کر دیا_

سیف بن عمر نے اپنے اس تخلیقی افسانے میں تاریخی حوادث کو اگے بڑھاتے ہوئے جنگ جمل کی بات چھیڑی_ وہاں اس نے اپنے خلاّق دماغ سے ایک دوسرے عبد اللہ بن سبا کو پیدا کیا جس کا نام قعقاع بن عمرو رکھا ہے_ اور اسے صحابی رسول بھی بتایا ہے_ اس شخص کے ذمے اس نے سفارتی کام لگاتے ہوئے اس کا نام کبوتر صلح رکھا ہے_ یہاں سے پھر اپنا شروع کرتے ہوئے بات اگے بڑھاتا ہے_

جنگ جمل میں قعقاع بن عمرو صلح و صفائی کی بہت کوشش کی کبھی حضرت علی سے ملا اور کبھی عائشہ سے ملاقات کی اور کبھی طلحہ و زبیر سے ملاقات کر کے انہیں صلح کی دعوت دی_ انہیں جنگ و خونریزی نے ڈرایا_ اخر کار وہ کبوتر صلح قعقاع اپنے مقصد میں کامیاب ہوگیا_ اس کی کوشش نے دونوں لشکر کو صلح پر امادہ کر لیا_ اور دونوں طرف کی چھاونی میں سکون پیدا ہوگیا_ عبد اللہ ابن سبا اور اس کے ماننے والے سبائی اس صلح کے نتیجے سے سخت تشویش میں مبتلا ہوگئے انہیں اپنے مجوزہ تخریب کاری کا نقشہ خراب ہوتے دیکھ کر بڑی تکلیف ہوئی_ انہوں نے رات کی تاریکی میں ایک جگہ جمع ہو کر مشورہ کیا اور اس صلح کو پارہ پارہ کرنے کے لئے ایک منصوبہ تیار کیا_ خود عبد اللہ ابن سبا جو اس

داستان کا ہیرو ہے اس نے نقشہ یوں مرتب کیا کہ اس کی پیروی کرنے والے دو حصوں میں تقسیم ہو جائیں_ ایک گروہ حضرت علی(ع) کے لشکر میں چلا جائے اور اپنے کو اس کا سپاہی بتائے اور دوسرا گروہ عائشہ کے لشکر سے چپک جائے اور عائشہ کا طرفدار بتائے اور ایک معین وقت میں اندھیری رات کو ایک دوسرے پر حملہ اور ہو جائیں_ یہ شور مچاتے ہوئے کہ ادھر سے حملہ ہو گیا اس طرح ناگہانی طور سے جنگ کی اگ بھڑک اٹھے گی اور جو صلح قعقاع کے ذریعہ سے طے پا گئی ہے جنگ میں بدل جائیگی_

اس تخریب کار گروہ نے عبداللہ بن سبا کی تجویز کو پسند کیا اور خوشی خوشی اسے مان لیا اور اندھیری رات میں



اس کو بڑے اچھے ڈھنگ سے نافذ کر دیا اس طرح دونوں لشکر کے افسران کے میلان کے خلاف بغیر اطلاع کے مسلمان ایک دوسرے کے خلاف بھڑک اٹھے اور اتش جنگ خاموش ہونے کے بعد دوبارہ شعلہ ور ہو گئی اس طرح تخریب کار عبداللہ بن سبا کی پارٹی نے مسلمانوں کے درمیان جنگ جمل کرا دی_

یہ تھی جنگ جمل واقع ہونے کی داستان جسے سیف ابن عمر نے گڑھی ہے اور جس کی صحت اور واقعیت کی کوئی بنیاد نہیں ہے_ کیونکہ اس داستان کے دونوں ہیرو یعنی عبداللہ بن سبا اور قعقاع ابن عمرو کا اصلاً اج تک کوئی وجود ہی نہیں ہے_ اج تا کل_ یہ کبھی پیدا ہی نہیں ہوئے_ اس صورت حال میں اس داستان کو افسانہ سے زیادہ کچھ نہیں کہا جاسکتا_ سن 170ھ سے پہلے سیف ابن عمرو نے یہ افسانہ گڑھا اور تاریخ لکھنے والوں نے بھی اس افسانہ کو اسی سے حاصل کرکے اپنی کتابوں میں لکھ مارا اس طرح بتدریج جیسے جیسے زمانہ گذرتا گیا اس کو واقعی تاریخ کی حیثیت سے شہرت حاصل ہو گئی_ بعد میں اسے معتبر کتابوں میں بھی جگہ ملتی گئی_ اس طرح قارئین نے اس حادثہ کے مقابل گڑھے ہوئے واقعے کو یہ سوچ کر مان لیا کہ مشہور کتابوں میں لکھا ہوا ہے اور اب تو انہیں ذرا سا بھی شک نہیں ہوتا اور اس کی واقعیت میں وہ شک بھی نہیں کرتے چنانچہ زیادہ تر اسلامی مورخین اور مستشرقین نے بھی اس حقیقت سے واقف نہیں ہیں کہ یہ داستان افسانہ سے زیادہ نہیں اور اس افسانے کا تخلیق کار جھوٹے سیف ابن عمر کے علاوہ کوئی نہیں_

## "واقعہ کا سرا اکیلے سیف کے ہاتھ میں ہے"

مذکورہ داستان کا ناقل اور راوی سیف کے علاوہ کوئی نہیں جس شخص نے بھی اپنی کتاب میں یہ واقعہ لکھا ہے اسی سیف سے روایت کی ہے_ اخری سرا سیف ہی تک پہنچتا ہے اس کے علاوہ دوسرے کسی کا نام درمیان میں نہیں ہے کیونکہ طبری ( م310ھ ) اس داستان کو اسی ایک راوی سے حاصل کرکے اپنی کتاب میں لکھا ہے اور ابن عساکر نے ( م571ھ ) اپنی تاریخ مدینہ و دمشق اور ابن ابی بکر ( 741ھ ) نے بھی اپنی کتاب التمھید والبیان میں اور ذھبي ( م747ھ ) اپنی تاریخ کی کتاب میں اس افسانہ کو اسی سیف ابن عمر سے حاصل کرکے اپنی کتاب میں لکھا ہے_

بعد کے تمام تاریخ نگاروں میں اج تک جس نے بھی یہ داستان لکھی ہے وہ طبری کے حوالے سے لکھی ہے

اور طبری نے بھی اسی ایک جھوٹے اور افسانہ ساز راوی سے نقل کیا ہے

اور ہم نے اپنی کتاب عبد اللہ ابن سبا میں اس حقیقت سے پردہ اٹھایا ہے اور ساری باتوں کو بیان کر کے یہ نشاندہی کی ہے کہ کس طرح بعد کے تاریخ نویسوں نے یہ افسانہ نقل کرنے میں کیلے طبری سے سندنی ہے اور اپنی تحقیق میں صرف اسی پر بھروسہ کیا ہے،یہاں نمونے کے طور پر ماضی کے دو مورخوں کی طرف اشارہ کیا جارہا ہے _

1_ گذشتہ تاریخ نگاروں میں ابن خلدون کا پایہ بہت بلند ہے وہ اپنی کتاب المبتداء والخبر میں قتل عثمان کے بعد جنگ جمل کا واقعہ لکھتے ہوئے اس کی چند باتوں کو نقل کرتا ہے اور دوسری جلد میں صفحہ 425 میں وہ کہتا ہے کہ یہ تھی جنگ جمل کی داستان جسے ہم نے تاریخ طبری سے نقل کیا ہے اور چونکہ ہمیں اس کتاب پر وثوق واطمینان ہے اس لئے جنگ جمل کی تاریخ لکھنے میں ہم نے اسی ایک کتاب پر اکتفا کی_ وہ اسی کتاب کے صفحہ 247 پر کہتا ہے کہ میں نے ان تمام تاریخی حوادث کو محمد ابن جریر طبری کی تاریخ کبیر سے لکھا ہے اور بطور خلاصہ اپنی کتاب میں صرف اسی سے نقل کیا ہے کیونکہ کتب تاریخ کے درمیان ہم نے اسے دوسری کتابوں کے مقابل محکم تر پایا ہے اس لئے صرف اسی پر اعتماد واطمینان کیا ہے،کیونکہ اس کتاب میں بزرگ اصحاب رسول پر تنقید وطعن کم پایا جاتا ہے_

2_ اور ابن ہم مورخوں میں اج سعید افغانی کا نام لے رہے ہیں انہوں نے اپنی کتاب عائشہ وسیاست کی مختلف مصلوں میں

اجتماع عثمان وتتابع الحوادث ص32_ 35

ابن سبا البطل الخفی المخیف ص48_ 52

الاشراف علی الصلح ص145_ 147

الموامرة والدسیسه ص155_ 158 میں اس جھوٹی داستان عبد اللہ ابن سبا اور اس کے پیروکاروں کی لکھ ماری ہے پھر اپنی اس کتاب کے مدرک کو صگحہ 5 پر اس طرح واضح کیا ہے_

ان تاریخی حوادث کے نقل میں میں نے تاریخ طبری پر اعتماد کیا ہے اور تاریخی مطالب کو صرف اسی سے حاصل کیا ہے کیونکہ تاریخ طبری دوسری تمام کتابوں کے مقابل حوادث تاریخی کے عہد سے نزدیک ہے اور تاریخی تالیف کی حیثیت سے بھی تمام کتب تاریخ پر مقدم ہے ان باتوں کے علاوہ اس کتاب کے مولف نے دوسرے

مورخین سے زیادہ حفظ وامانت تاریخی میں عرق ریزی کی ہے بعد کے مورخین نے بھی نقل تاریخ میں اسی پر زیادہ اعتماد کیا ہے_ مجھے بھی اس کتاب سے بہت عقیدت ہے اسی لئے میں نے اس کی عبارتوں کے عین الفاظ بھی نقل کئے ہیں_

پھر سعید افغانی اپنے صفحہ 47 پر لکھتے ہیں کہ ہم نے زیادہ تر واقعات تاریخ طبری پر اعتماد کرتے ہوئے نقل کئے ہیں_

قرئین کرام جیسا کہ اپ ملاحظہ کر رہے ہیں کہ طبری نے اس افسانہ کو اکیلے سیف ابن عمر سے اپنی کتاب پر نقل کیا بعد کے تمام مورخین نے طبری کی عظمت و جلالت پر بھروسہ کرتے ہوئے اس افسانہ کو بغیر غور وفکر کئے اسی سے نقل کر ڈالا اور اپنی کتابوں میں جگہ دیدی اس طرح ایک جعلی اور جھوٹی داستان ایک واقعی تاریخی حیثیت سے لوگوں کے درمیان شائع ہو گئی اور ایک جھوٹا افسانہ ایک نا قابل انکار حقیقت کا روپ لیکر ظاہر ہو گیا_

اب میں قارئین کی توجہ اس جدول کی طرف موڑنا چاہتا ہوں یہ جدول عبد اللہ ابن سبا کے افسانہ کو نقل کرنے کا سلسلہ اول سے اخر تک کل سے اج تک پورے طور سے واضح کر دیتا ہے_ یہ جدول واضح کرتا ہے کہ اس افسانہ کا ناقل صرف جھوٹے سیف ابن عمر کے علاوہ کوئی نہیں ہے اج اور کل کے تمام مورخین کی طعن صرف اسی پر ٹوٹتی ہے اور سیف ابن عمر کی دروغ بیانی حدیث سازی تمام علم رجال کے علماء کے درمیان روشن اور مسلم ہے_

## پردہ اٹھتا ہے

جنگ جمل کے بعد جو حضرت علی(ع) کی فتح کی صورت میں ختم ہوئی تھی عائشہ شکستہ بال وپر اور سخت غم وغصہ کے ساتھ اپنے گھر واپس اگئیں وہ اس صورت میں گھر واپس ارہی تھیں کہ شکست بھی کھائی تھی اور اپنے چچیرے بھائی طلحہ سے ہاتھ دھو بیٹھی تھیں یہ وہی طلحہ تھے جن کے لئے عائشہ نے بہت زیادہ امیدیں باندھ رکھی تھیں کہ انہیں کرسي خلافت پر بیٹھادیں اور مسلمانوں کی حکومت ان کے حوالے کردیں اسی جنگ میں نہ صرف یہ کہ ان کے چچیرے بھائی طلحہ قتل ہوئے بلکہ ان کے بیٹے محمد ابن طلحہ بھی قتل کئے گئے جو خاندان میں سب سے قریب تھے اس جنگ میں اپنی بہن اسماء(1) کے شوہر کو بھی ہاتھ سے دیدیا تھا جو جنگ کے سپہ سالار تھے_

یہ وجہ تھی کہ جنگ ختم ہونے کے بعد ڈھیر سارا دکھ درد لئے حیرت وندامت کے ساتھ کہ ہم نے نصیحتوں پر توجہ کیوں نہ کی خیر خواہوں کی باتیں کیوں نہ مانیں وہ اپنی گھر واپس اگئیں_ وہ اس حالت میں مدینہ واپس ہوئیں کہ ان کا سینہ حضرت علی(ع) کے خلاف کینہ وعناد سے بھرا ہوا تھا_ جیسے دیگچی میں پانی جوش مارتا ہے_ لیکن اس کے سوا کوئی چارہ نہیں تھا کہ جب تک حضرت علی(ع) زندہ ہیں اور مسلمانوں کی قیادت کررہے ہیں اتنی تمام دشمنی کو اپنے سینے میں چھپائے رہیں اور ایک وقت کت کے لئے اپنے سینے کو خاکستر بنائے رہیں_

اسی وجہ سے جس وقت حضرت علی(ع) کے موت کی خبر ان کے کان میں پڑی تو سجدہ شکر بجالائیں اور بہت زیادہ خوش اور مسرت کا مظاہرہ کرتے ہوئے یہ دو شعر پڑھے

فالقت عصاها واستقر بها النوى

كما قرعيناً بالاياب المسافر

---

1_ اسماء بنت ابی بکر عائشےہ کی بڑی بہن تھیں ان کی ماں کا نام قیلہ یاقتیلہ تھا اسماء کو ذات نطاقین بھی کہتے ہیں یعنی دازار بند والی کیونکہ انہوں نے رسول اللہ(ص) کی ہجرت کے دن اپنی کمر کا پٹکہ ادھا پھاڑ کر رسول اللہ(ص) کے سفر کا کھانا باندھا تھا وہ زبیر کی زوجہ تھیں جن سے تین بیٹے ہوئے_ عبداللہ_ عروہ_ منذر_ اس کے بعد زبیر نے انہیں طلاق دے دی_ ان کے فرزند عبداللہ 73 ہجری میں قتل کئے گئے حالانکہ اسماء زندہ تھیں_ اسی کے چندروز بعد 100 سال کی عمر میں اسماء وفات پاگئیں_ اسد الغابہ ج 5 ص268

فان یک نائیاًفلقد نعاه
غلام لیس فی فیہ التراب

علی گزر گئے اور ابن ان کی واپس نہیں ہو گی مجھے ان کی موت سے اپنے دل کو اتنی خوشی ہو رہی ہے جیسے خاندان کا کوئی مسافر اپنا عزیز تر رشتہ دار گھر واپس انے سے خوشی ہوتی ہے_ ہاں_ علی کی موت سے میری انکھیں ٹھنڈی ہو گئیں_

عائشہ نے یہ اشعار پڑھے اور پوچھا کہ علی(ع) کا قاتل کون ہے_ ان سے کہا گیا کہ قبیلہ مراد کا ایک شخص_

یہ سن کر عائشہ نے یہ اشعار پڑھے_ وہ( علی) اگر چہ موت کے وقت ہم سے دور تھے لیکن اس جوان کو زندہ باد جس نے ہمیں موت کی خوشخبری سنا کر ہمیں خوش کر دیا جس ان شعروں کی خبر ام سلمی کی بیٹی زینب(1) کو ہوئی تو انہوں نے عائشہ پر اعتراض کیا اور کہا کہ اے عائشہ کیا تم حضرت علی(ع) جیسے عظیم انسان کے لئے یہ بے ہودہ باتیں بک رہی ہو کیا تم ان کے قتل کی خبر کو مسرت کی خبر سمجھتی ہو_ عائشہ نے معذرت کرتے ہوئے کہا میں ذرا سٹھیا گئي تھی جب بھی ایسی حالت ہو تو ہمیں چونکا دیا کرو_(2)

ابو الفرج اصفہانی کے مطابق عائشہ نے زینب کا یہ جواب دیکر یہ شعر پڑھے

مازال اھداء القائد بیننا
باسم الصدیق و کثرۃ الالقاب
حتی ترکت وکان قولک فیھم
فی کل مجتمع طنین ذباب

ہمارے درمیان یہ رسم تھی کہ ہم دوستوں کو القاب اور بہت تعریف کے ساتھ یاد کرتے تھے ان کی مدح میں قصیدے اور اشعار پڑھتے تھے لیکن وہ زمانہ بیت گیا_ وہ وقت گذر گیا_ اب تو تعریف و توصیف ان لوگوں کی مکس کی اوازیں کررہ گئي ہے_ جن کا تھوڑا سا بھی اثر باقی نہیں ہے_

عائشہ کا مطلب یہ تھا کہ یہ دشمنی عداوت اور کینے جو عائشہ سے مختلف اوقات میں علی کے بارے میں ظاہر

---

1_ زینب زوجہ رسول حضرت ام سلمی کی بیٹی تھیں ان کے باپ کا نام عبد الاسد قریشی تھا چونکہ وہ قبیلہ مخزوم سے تھیں اس لئے مخزومی کہی جاتی ہیں_

ہوئے ان سے بہت سے راز نہانی ظاہر ہوتے ہیں_

## فرزندان علی(ع) سے عائشہ کی عداوت

عائشہ کی عداوت صرف حضرت علی(ع) سے ہی مخصوص نہیں تھی بلکہ اس کی جڑیں بہت عمیق اور بہت وسیع تر تھی اس کا دائرہ حضرت علی(ع) کے پورے خاندان میں پھیلا ہوا تھا_

مورخین لکھتے ہیں کہ عائشہ حضرت علی(ع) کے فرزند حسن(ع) و حسین(ع) سے پردہ کرتی تھیں اور ان سے نامحرموں کا سابرتاو کرتی تھیں حالانکہ ابن عباس ان پر اعتراض کرتے ہوئے کہتے تھے کہ حسن(ع) و حسین(ع) کو عائشہ سے محرم ہونے کی حیثیت حاصل ہے ابن سعد نے عائشہ کے اس سلوک کو نقل کرنے کے بعد کہا ہے کہ ابوحنیفہ اور مالک سے نقل کیا گیا ہے کہ ہر شخص کی زوجہ اپنے فرزندوں کی نسبت سے خاندان کے دوسرے افراد کے مقابل اور اسی طرح اس کی بیٹی کے بیٹوں کی بن بست محرم رہیں گے اور ان میں سے کسی کو اس عورت سے شادی کی اجازت نہیں اب یہ مسئلہ تمام مسلمانوں کا متفقہ مسئلہ ہے_

اور ہم یہ کہتے ہیں کہ یہ مسئلہ جو تمام مسلمانوں میں متفقہ ہے_

اور ابن عباس ابوحنفیہ اور مالک بھی اسی کے قابل ہیں یہ ایسی بات نہیں تھی کہ عائشہ سے چھپی ہوئی ہو اور اس حکم کو نہ جانتی ہوں_ عائشہ کا مقصد تو اس برتاو سے دوسرا ہی تھا وہ چاہتی تھیں کہ اپنے اس سلوک سے حسنین(ع) کے فرزند رسول ہونے کا انکار کریں اور انہیں فرزند رسول(ص) نہ سمجھا جائے_

## عائشہ دوسری جنگ کی تیاری کرتی ہیں

جس دن سے عائشہ نے لوگوں کو بھڑکا کر ایک عظیم انقلاب برپا کیا اسی دن سے بنی امیہ میں اور ان میں سخت نفرت اختلاف تھا کیونکہ بنی امیہ عثمان کا خاندان اور ان کا طرفدار تھا_

لیکن جس دن سے یہ دونوں حضرت علی(ع) خلیفہ ہوئے اور عائشہ نے ان کے خلاف قیام کیا اسی دن سے یہ

دونوں قطب مخالف یعنی عائشہ اور بنی امیہ تین باہم صلح وصفائي ہو گئي اور دونوں ایک دوسرے کے قریب ہو گئے_

حالانکہ عائشہ اور بنی امیہ ایک دوسرے کی ضد تھے اور دشمن بھی تھے لیکن اس معاملے میں_ جی ہاں_ صرف اسی معاملے میں دونوں کا مقصد ایک تھا کیونکہ دونوں ہی حضرت علی(ع) کے سخت مخالف تھے یہ مشترک ہدف اس بات کا سبب بنا کر یہ دونوں مخالف قطب ایک دوسرے کے ساتھ اتحاد کا ہاتھ بڑھا کر ایک ہو جائیں_

بنی امیہ عائشہ کے پرچم کے نیچے اگئے اور انہوں نے عداوت کو دوستی اور اتحاد میں بدل دیا اپنی توانائیاں ایک جگہ مرکوز کر دیں تا کہ علی(ع) کو خلافت سے معذول کیا جا سکے_ اسی وجہ سے جنگ جمل واقع ہوئي لیکن اس کے اس امید کے بر خلاف علی(ع) نے اس جنگ میں فتح پائي اور عائہش کو ان کے گھر واپس کر دیا_

عائشہ نے اگرچہ جنگ میں اپنی طاقت وتوانائي ختم کر دی تھی لیکن وہ اپنی فعالیت کو ختم کر کے چین سے نہیں بیٹھ سکتی تھیں وہ اپنی پوشیدہ دشمنی کو اور دکھ رنج کو برداشت کر کے ارام سے خاموش نہیں بیٹھ سکتی تھیں یہی وجہ تھی کہ اس وقت کے سردار معاویہ سے اور تمام بنی امیہ سے ارتباط وتحاد زیادہ سے زیادہ محکم تر کرنے لگیں اور ایک ہماھنگی کا معاہدہ سا ہو گیا کہ دونوں ہی حضرت علی(ع) کی مخالفت میں کمربستہ تھے_

وہ ایک دوسری جنگ کے کا ماحول تیار کرنے میں جٹ گئیں_ اور نتیجہ میں حضرت علی(ع) کے ایک دوسری جنگ واقع ہوئي جو جنگ جمل سے سخت تر تھی اور اس کے نتائج واثار اس سے بھی زیادہ خطرناک اور نقصان دہ تھے_

جی ہاں.......... عائشہ مخالفت علی(ع) ختم کرنے پر امادہ نہیں تھیں انہوں نے جنگ جمل کے بعد ایک سرد جنگ چھیڑ دی یہ زبان کی جنگ تھی_ جو جنگ حضرت علی(ع) کے قتل ہونے کے بعد بھی ختم نہیں ہوئي اور اس کا دائرہ عائشہ کی اخری سانسوں تک پھیلتا رہا_

ہاں_ جب تک عائشہ زندہ تھیں حضرت علی(ع) کے خلاف حدیث سازی کی جنگ تھی اور بڑے افسوس کے ساتھ کہنا پڑتا ہے کہ اس جنگ کے نقصانات اج تک تاریخ اسلام میں جاری ہیں اور صدیوں بعد بھی اس جنگ کے اثار دامن اسلام سے ختم نہیں ہوئے ہیں_

معاویہ جو ہمیشہ حضرت علی(ع) سے بر سرپیکار رہے اور انہوں نے اس راہ میں اپنی تمام طاقت وقوت کو رف کر



ڈالا حیلہ وفریب کے تمام راستے اختیار کئے اخر کار جو کچھ ان کے اختیار میں دولت وتوانائي تھی مخالفت علی(ع) میں صرف کر ڈالی_ عائشہ اس راہ میں اپ سے اور بلا معاوجہ معاویہ کی طاقتور معاون بن گئیں جسے اپ اسی کتاب کی تیسری جلد میں ملاحظہ فرمائیں گے_

خدایا۔ اس کتاب کو مسلمانوں کے لئے فائدہ بخش قرار دے اور ہمارے لئے ذخیرہ اخرت۔

والحمد للہ رب العالمین وصلی اللہ علی سیدنا محمد والہ الطیبین الطاھرین۔

# گفتار مترجم

اسلامی متن کو جاننے کے لئے تاریخ اسلام کی شناخت اور مشہور و موثر شخصیتوں کی شناخت بہت ضروری ہے۔یہاں تک کہ جرات کے ساتھ یہ دعوی کیا جاسکتا ہے کہ تاریخ اسلام کی گہرائی اور دقّت سے واقفیت حاصل کئے بغیر اس کے ائین، حقائق اور واقعات کو سمجھا نہیں جاسکتا، کیوں کہ ایک طرف تو بزرگ شخصیتوں کی پہچان اور ان کے مثبت اسلامی افکار و اعمال خود دینی متن کا ایک حصّہ ہیں جسے سنّت کے نام سے جانا جاتا ہے، ظاہر ہے کہ یہ اس کے زبان و مکان، اداب و رسوم اور اخلاق کو سمجھے بغیر اس کی واقفیت ممکن نہیں ہے اور دوسری طرف منفی شخصیتوں کو پہچاننا بھی صحیح اسلام کو سمجھنے کیلئے ضروری ہے کیوں کہ اس طرح اسلامی جنگ و جہاد کی نوعیت اور انکے رہبروں کے اقدامات کو سیاہ کار افراد ہی کے اقدامات سمجھنے سے سمجھا جاسکتا ہے_

اس بنیاد پر توجہ کرتے ہوئے ایک قیمتی تاریخ صحیح کی ہمیں تلاش کرنی چاہیئے، تاکہ یہ واضح ہو سکے کہ حقائق تاریخی حاصل کرنے کے لئے اپنے دین کی واقفیت کے حصول میں کس قدر مددگار ہے، اور کس حد تک ہم طلوع اسلام کے بعد صدیاں بیتنے کے باوجود ہم صحیح اسلام کو حاصل کرسکتے ہیں اور اس چشمہ صافی سے نزدیک ہو سکتے ہیں_

ہم ائندہ صفحات میں دیکھیں گے کہ اسلام میں تاریخ و حدیث کو کس طرح خواہش پرستی کا نشانہ بنایا گیا اور جھوٹ و تحریف کس حد تک اسمیں جگہ پا گئی ہے، احادیث و تواریخ کی کتابوں پر ان عیاروں نے حکومت اموی کے اشاروں سے، خاص طور سے معاویہ کے اشارے پر کس حد تک تقویت دی گئی اسلام کی زندگی پر ہر دن ایک تازہ جھوٹ اور بناوٹ کا پلندہ بڑھا دیا جاتا تھا دین خدا کا درخشاں سورج اہستہ اہستہ ان تمام جھوٹ اور جعل کے دھند میں دفن ہو گیا، یہیں ہمیں ائمہ اہلبیت کی جانبازی و ثبات کو افرین کہنا پڑتا ہے کہ ان بزرگواروں اور پاکباز شیعوں نے سچے اسلام کی حمایت کے لئے اقدام کیا اور اپنے خون سے جھاد کی ایک ایسی فضا تیار کی کہ ان جھوٹے اور جعل سازوں کی ہمت پست ہو گئی_

دوسری طرف جاہلیت کے محافظوں، اموی و عباسی خلفاء کی یہ کوشش جاری رہی ہے کہ معاویہ کے زمانے میں جو جھوٹ گڑھ دئے گئے ہیں ان کی حفاظت کی جائے اور جہاں تک ہو وسیع بنیادوں پر انکی اشاعت کی جائے



کیونکہ انکے خلافت کی بنیاد اسی جھوٹ پر استوار تھی، حق باطل کی یہ محاذارائی گروہ خدا اور گروہ شیاطین کے درمیان ہمیشہ جاری رہے گی اس سے کوئی زمانہ خالی نہیں رہا ہے_

ہمارے عہد میں ایک دوررس محقق اپنی شاندار ذہانت سے اس سچ اور جھوٹ کو ایک دوسرے سے الگ کرنے کیلئے عظیم اقدام کیا ہے اور سیکڑوں جھوٹ اور تحریف کو میدان تاریخ اسلام سے الگ کیا ہے علامہ مرتضی عسکری نے تاریخ و حدیث کے متون کو چالیس سال تک اپنی سخت کاوش سے حقائق کی رونمائی کی ہے جو دراسات فی الحدیث والتاریخ کے نام سے سلسلہ وار شایع ہو چکی ہے رات و دن کی محنتوں_ دقت نظر اور فکر صحیح کے ذریعہ تاریخ اسلام کے

بے شمار مسائل اور واقعات کو جعلیات کے اندھیروں سے نکال کر حقائق کے متلاشی حضرات کے حوالہ کیا_

سچی بات تو یہ ہے کہ صحیح تاریخ اسلام اور اسکی عظیم رکاوٹوں کا سب سے پہلا متن مشہور تاریخ طبری ہے یہ تاریخ نگاروں کا پیشوا ہے بغیر اس کا مطالعہ کئے اور اس پر تحقیقی نظر ڈالے اسے مستند نہیں قرار دیا جاسکتا اسی طرح صحیح بخاری صحیح مسلم اور ابن اثیر وغیرہ پر بھی ہوش مندی کے ساتھ تحقیقی نگاہ ڈالنا ضروری ہے چنانچہ ازاد اور مشہور مصری دانشور، محمود ابوریہ فرماتے ہیں کہ:

جس شخص کو بھی ارزو ہے کہ تاریخ اسلام کے حقائق کو اوائل سے بیعت یزید کے زمانہ تک اچھی طرح سمجھے اس پر لازم ہے کہ وہ دو قیمتی تحقیقی کتابوں کا مطالعہ کرے ایک تو عبد اللہ بن سبا اور دوسرے احادیث ام المومنین عائشہ_

* * *

مولف کتاب علامہ سید مرتضی عسکری ایرانی نادانشور ہیں انکے اباءواجداد صدیوں تک ساوہ اور سبزوار میں علمی اور تبلیغی مرجعیت سے سرفراز تھے اپ کی ولادت سامرہ شہر میں ہوئی اور علمی گھرانے میں پرورش پائی ان کے بڑے ابا ایۃ اللہ مرزا محمد سامرائی نے انکی تربیت میں بہت ہاتھ بٹایا اپ اس شہر کے بزرگ اور پرہیزگار عالم تھے علامہ عسکری نے ابتدائی دینی تعلیم ( اور ثانوی حد تک ) سامرہ میں حاصل کی اس کے بعد اپ نے قم کا سفر کیا اور یہاں پانچ سال تک حوزہ علمیہ میں تکمیل علم کے مراحل طے کئے اس کے بعد اپ عراق اپنے بزرگ و مقدس اجداد کی پابوسی کے لئے چلے ائے اپ کے تحصیلات علمی کا اخری دورہ عراق کے مذہبی شہروں میں ہوا اس کے بعد اپ تھوڑی دیر بھی ارام و سکون سے نہ بیٹھے اور ان ایام میں بھی اپنی زندگی کو علمی تحقیقات اور تبلیغی و معاشرتی فعالیت

4

میں صرف کیا پندرہ شیعی ادارے قائم کئے ان میں ثانوی مدارس کالج اسپتال اور امور خیر کے صندوق شہر بغداد میں قائم کئے_

علامہ عسکری کے علمی کارناموں کی چند خصوصیتیں ہیں ان صفحات میں ان کے علمی نگارش کا کچھ تذکرہ کیا جاتا ہے تاکہ اس کتاب کے سمجھنے میں معاون ہو_

اپ کی تمام کتابوں کی پہلی خصوصیت یہ ہے کہ تعصب اور جانبداری سے قطعی پاک ہوتی ہے، چنانچہ ہم اسی کتاب میں اس حقیقت کا مشاہدہ کریں گے اپ نے صرف حق و حقائق کی پاسداری کے لئے شخصیت کے کمزور پہلووں سے بحث کی ہے اور ام المومنین کے امتیازات کی تشریح کے لئے بے شمار صفحات لکھ ڈالے ہیں_

دوسری خصوصیت و امتیاز یہ ہے کہ اپ نے متقدمین کے مصادر و متون کی طرف رجوع کیا ہے، یہاں تک کہ اپ نے اپنے ابتدائی مباحث میں پانچویں صدی بعد کی کسی کتاب پر بھروسہ نہیں کیا ہے اور ضمنی حیثیت سے اپ نے کوشش کی ہے کہ انھیں متقدمین کے متون کی طرف متوجہ کیا جائے تاکہ تمام امت کے افراد پوری طرح مان لیں جیسا کہ عصر حاضر کے بعض دانشور حضرات نے کچھ تاریخی کتابوں میں تشکیک پیدا کی ہے علامہ نے اپنی کتاب عبد اللہ بن سبا میں صرف انھیں کو اپنا ماخذ نہیں بنایا ہے، ڈاکٹر حفنی داود استاد دانشکدہ ادبیات مصر نے عراقی رسالہ میں کتاب عبد اللہ بن سبا کے بارے میں اپنی رائے لکھی ہے کہ اس محقق اور ماہر تاریخ نے اپنے علمی تحقیقات و مباحث میں بے شمار کتابوں کے حوالے دئے ہیں اور ہر ایک میدان تاریخ میں قدم ڈال کر فراموش شدہ حقیقت کو حاصل کیا ہے یہ استاد محقق ہمیشہ اس کوشش میں رہے کہ اپنی تمام کتابوں کے دلائل مخالفین شیعہ سے حاصل کئے

جائیں اور انھیں سے اپنا مطلب ثابت کیا جائے اس طرح وہ قریب ترین راستہ اختیار کرتے ہیں تا کہ دشمنان شیعہ کو اپنے مدلل باتوں سے مغلوب کر سکیں_

تیسری امتیازی صفت جو استاد عسکری کی تمام کتابوں میں پائی جاتی ہے کہ وہ حوالے بہت زیادہ دیتے ہیں چنانچہ اسی کتاب کے فصل اول میں بہت زیادہ مصادر وماخذ موجود ہیں حالانکہ فارسی میں چالیس صفحہ اور عربی متن میں بیس صفحہ سے زیادہ نہیں ہیں، یہ خصوصیت کتاب عبداللہ بن سبا کے متن عربی میں اور اس موجودہ کتاب میں ہر جگہ دیکھی جاتی ہے یہاں تک کہ کبھی ادھے صفحہ میں حواشی حوالہ جات بھرے ہوئے ہیں_ اور کہیں تو ان سے بھی زیادہ



حوالوں کو لکھ ڈالا ہے_

اخری اہم ترین خصوصیت ایسی ہے کہ جو مشرق و مغرب کے تمام دانشوروں میں کم ہی دیکھی جاتی ہے وہ یہ کہ انھوں نے قدیم ماخذ و مصادر پر پورے طور سے اعتماد نہیں کیا ہے چاہے وہ طبری ہوں یا ابن ھشام یا ابن اثیر انھوں نے کسی پر بھی پورا بھروسہ نہیں کیا ہے چاہے وہ کتنے ہی مشہور ہوں خواہ دوسروں نے اس پر اعماد بھی کیا ہو لیکن علامہ عسکری کی تحقیق میں لائق قبول نہیں ہیں وہ پہلے مرحلے میں تاریخی روایات کے اسناد پر بحث کر کے اسکی قدر وقیمت تعین کرتے ہیں اس صورت حال میں وہ راویوں کی حیثیت کا تحقیقی تجزیہ کرتے ہیں اسکے بعد وہ مورد بحث کے متن کا اسطرح تجزیہ کرتے ہیں کہ تمام روایات کی اس طرح تطبیق ہو جائے کہ صحیح وسقم جدا ہو سکیں؟

اس بات کا تذکرہ ضروری ہے کہ مغربی محققین عام طور سے یا زیادہ تر اپنی توجہ متن پر مرکوز رکھتے ہیں اور انکی کوشش ہوتی ہے کہ حوادث کے متن کا صحت وسقم متعین کیا جائے وہ راویوں پر کم توجہ دیتے ہیں جدید مستشرقین جنھوں نے مغرب اور یورپ سے علم حاصل کیا ہے وہ زیادہ تر انھیں اساتذہ کی ہاں میں ہاں ملاتے ہیں انکی زیادہ تر تحقیق یورپی انداز فکر سے الگ نہیں ہے اور وہ زیادہ مولف کتاب پر بھروسہ کرتے ہیں اسلئے زیادہ تر خرافاتی مطلب کو مان لیتے ہیں کہ اسے مشہور دانشور نے نقل کیا ہے اور اسی کو لکھ مارتے ہیں_

لیکن اسلامی محدثین نے ان دونوں روش میں دقیق ترین راہ کا انتخاب کیا ہے وہ پورے طور سے راویان اخبار کو دیکھتے ہیں اور انکی روایت کا تجزیہ کرتے ہیں اور اس حوالے سے وہ تمام ماخذ پر غور کرتے ہیں ان تمام تحقیقات کے انداز کی روشنی میں وہ اپنا نقطہ نظر پیش کرتے ہیں علامہ عسکری کی عمدہ ترین تحقیقات کا انداز یہی ہے، وہ تاریخ اسلام کے حوادث ومسائل کے سلسلہ میں جدید نظریات وآراء کو اسی بنیاد پر پیش کرتے ہیں جن لوگوں نے کتاب عبداللہ بن سبا اور دوسری کتاب ( خمسون ومائۃ صحابی مختلق ) (ڈیڑھ سو مصنوعی صحابی) کو ملاحظہ کیا ہے وہ ہمارے اس نقطہ نظر کی تصدیق کرینگے_

کلاسگو یونیورسٹی کے پروفیسر جیمس ربسن نے علامہ کو خط لکھتے ہوئے اسی حقیقت کی طرف اشارہ کیا ہے کہ اپ نے (سیف) راوی کی روایتوں کا جو تجزیہ کیا ہے وہ بہت دلکش ہے وہ اس طرح، پہلے کہ اپ نے سیف کی روایتوں کا تجزیہ کیا پھر انکا دوسری روایتوں سے تقابل کیا اور اس دقیق تقابل نے سیف کی روایت کا پول کھول دیا یہ بھی کہ ان روایتوں کی سند سے پتہ چلتا ہے کہ سیف نے غالباً مجہول راویوں سے روایت نقل کی ہیں پھر یہ بھی سوال

اٹھتاہے کہ اخر دوسرے مولفین نے ان روایتوں کو اپنی کتابوں میں جگہ کیوں نہ دی لہذا قاری اس نتیجہ پر پہنچتاہے کہ سیف نے خود ان راویوں کو گڑھ لیاہے یہ الزام سیف پر ایک منطقی نتیجہ کے طور پر سیف اور دوسرے راویوں کے تقابل سے حاصل ہوتاہے، میں بہت زیادہ متشکر اور خوش بھی ہوں کہ اس بحث کے مطالعے میں اپناوقت صرف کروں اور مطمئن ہوں کہ جو لوگ بھی اس کتاب کو سمجھکر پڑھیں گے وہ اس شاندار بحث کی ستائشے کرینگے_

اب یہ بھی ضروری ہے کہ علامہ عسکری کی علمی اور تحقیقاتی کتابوں کا بھی تذکرہ کر دیاجائے_

1_ " عبداللہ بن سباو اساطیر اخری" یہ کتاب نجف، قاھرہ، بیروت، اور تھران، میں طبع ہوئی اور فارسی، ترکی، اور انگریزی میں ترجمہ کیاگیا_

2_ "خمسون ومائة صحابی مختلق" یہ کتاب بیروت، بغداد، اور پھر کئی بار بیروت میں طبع ہوئی اس میں ایک سو پچاس اصحاب رسول کابیان ہے جو جھوٹے بھی ہیں اور خیالی ہیں جو اج تک پیدا نہیں ہوئے_

3_ "احادیث ام المومنین عائشہ ادوار من حیاتھا" یہ کتاب فارسی میں تھران میں 3 جلدوں میں چھپی اور پاکستان میں اسکا اردو ترجمہ شایع ہوا_

4_ "رواۃ مختلقون" اسمیں جھوٹے راویوں کا پول کھولاگیاہے جنہوں نے روایتیں گڑھ کے تاریخ میں بھر دی ہیں یہ کتاب منطقی لحاظ سے خمسون ومائۃ صحابی مختلق کا نتیجہ ہے_

5_ "من تاریخ الحدیث" یہ بہت ہی اچھی تحقیقی کتاب ہے_

6_ " السقیفہ" تاریخ اسلام کے اس عظیم حادثے کا 300/ صفحات میں تجزیہ کیاگیاہے_

7_ "مصطحات اسلامیہ" اسمیں اسلامی اصطلاحات کی تعریف ہے_

8_ " مع الدکتور الوردی فی کتابہ وعاظ السلاطین" بادشاہوں کے واعظوں پر علمی تنقید ڈاکٹر علی الوردی نے کی ہے اس پر علامہ نے علمی تنقید لکھی ہے_

9_ "کیف تعلم الدین" دو جلدوں میں بچوں کو دینی مسائل سمجھائے گئے ہیں_

10_ " مقدمہ ای بر مراۃ العقول" علامہ مجلسی نے اصول کافی کی شرح مراۃ العقول کے نام سے لکھی ہے، علامہ نے اس پر ایک طولانی مقدمہ لکھاہے_



11_ "مقدمہ بر کتاب علی والسنۃ" گیارہویں صدی کے عظیم دانشور سید ہاشم بحرانی کی تالیف علی والسنۃ پر مقدمہ لکھاہے_

12_ "مقدمہ و تحقیق در کتاب طب الرضا"

13_ "مقدمہ بر کتاب الاجازات العلمیہ عندا لمسلمین" ڈاکٹر عبد اللہ فیاض کی کتاب پر مقدمہ ہے_

14_ " مقدمہ بر کتاب اصل الشیعہ و اصولھا"علامہ کاشف الغطاء کی کتاب پر تبصرہ کیا ہے_

15_ " محمد صادق نجمی کی مطالعہ صحیحین پر مقدمہ لکھا ہے" ان کے علاوہ بھی علامہ عسکری نے عربی کے علمی رسالوں جیسے رسالۃ الاسلام المجتمع الاسلامی اورالاضواءاور الایمان اور العرفان میں بہت سے مقالے لکھے ہیں_

* * *

موجودہ کتاب احادیث ام المومنین عائشہ ادوار من حیاتہا کی اخری جلد ہے جو معاویہ کے زمانے سے متعلق ہے اس سے پہلے دو جلدیں نقش عائشہ در اسلام اور عائشہ در دوران علی شایع ہو چکی ہیں،کیونکہ عربی متن عربی زبان کے محققین کے لئے لکھا گیا تھااس لئے مباحث میں ایجاز واختصار تھافارسی ترجمہ کے وقت اس بحث کو پھیلانا ہمارے لئے ناگزیر تھا،لیکن چونکہ پوراترجمہ علامہ کی نظر سے گزرا ہے اسلئے مترجم کی یہ کوشش موصوف کی نئی کتاب سمجھی جانی چاہیئے مزید یہ کہ کچھ خاص جگہوں پر علامہ نے چند صفحات کا خود ہی اضافہ کیا ہے اس بنا پر یہ کتاب ترجمہ بھی ہے اور تالیف بھی ہے_

اخرمیں ہم یہ تذکرہ کرناضروری سمجھتےہیں کہ جن علماء نے اس کتاب کا مطالعہ کر کے اپنی مفید رائے دی ہے یا اسکے شکوک بر طرف کئے ہیں ہم ان کا شکریہ ادا کرتے ہیں، نیز اقائے نورالدین عسکری کا بھی شکریہ ادا کرتے ہیں جنہوں نے ماخذ کی فہرست مرتب کی ان کے علاوہ بھی ان تمام دوستوں کا بھی شکریہ ادا کرتے ہیں جنھوں نے بڑی توجہ سے اغلاط نامہ میں میری مدد کی_

میں قارئین کرام سے امیدوار ہوں کہ اگر وہ کوئی اشتباہ یا لغزش ملاحظہ فرمائیں یا اصلاح کی نظر ڈالیں تو حقیر کو اس سے مطلع فرمادیں، میں ان کا بہت ممنون ہوں گا_

م0 ع0 جاوداں



# پیش گفتار

معاویہ کا زمانہ زمانہ، اسلام میں خاص امتیاز کا حامل کیونکہ اسمیں ہر جانب سے اسلامی احکام واثار کی تحریف کی گئی ہے اموی دور خلافت میں حدیث سازی پر تمام توانائیاں صرف کی گئیں اوراور حدیث سازی کا بہت زیادہ کارخانہ صحابہ وتابعین جیسے نمک خواروں کے سہارے قائم کیا_

اس دوران جتنی زیادہ حدیثیں گڑھی گئیں کہ انھوں نے اسلامی اثار کو پوری طرح اپنی گرفت میں لے لیا اور تمام علوم کی کتابوں میں انھیں بھر دیا اس کا عمیق اور دیرپا اثر اسلام کے فکری اعتقادی اور عملی مکتب پر ہمہ جانبہ پڑا، یہاں تک کہ جیسے جیسے زمانہ گزرتا گیا ان مکاتب کی بنیاد اسی مصنوعی احادیث پر استوار ہوتی ہو گی_

اس سبب سے ہمارے لئے ناگزیر ہے کہ اموی دور خلافت کے ارباب حکومت اور مشاہیر کا تحلیل و تجزیہ کریں تا کہ ان جعلی احادیث کے سلسلہ میں ام المومنین عائشہ نے جو تعاون کیا ہے انھیں ہم اچھی طرح سمجھ سکیں_

اغاز بحث میں معاویہ کا حسب و نسب اور ان کے خاندان کے حالات بیان کرینگے ان کے بعد انکی حکومت و خلافت کے مسائل کا تذکرہ کرینگے جو ان سے متعلق ہیں پھر ہم عائشہ کا معاویہ سے تعلق اور اس عہد کے تمام ارکان حکومت کو متعارف کرائیں گے اخر میں ہم ام المومنین عائشہ کی زندگی کا تجزیہ پیش کرینگے جو اسی عہد معاویہ میں اختتام کو پہنچی_

یہ تذکرہ ضروری ہے کہ اس زمانہ کے شرمناک حالات کا بیان بھی ناگزیر ہے جو معاویہ کے خانوادہ سے وقوع پذیر ہوا اور جنھیں ماہرین انساب نے بیان کیا ہے ہم انھیں بھی بیان کرینگے کیونکہ معاویہ کی ان روحانی گرہوں کو پہچاننے میں بہت معاون ہوں گی، جو خاصان خدا اور پاک نفس افراد کی دشمنی پر ابھارتی تھیں_

جی ہاں_ معاویہ کی بد نفسی کو اس زمانہ کی حدیث سازی میں بڑا دخل ہے ان پر سے پردہ اٹھا کر ہی اسلام کے درخشاں چہرے کو پہچانا جاسکتا ہے، اس وجہ سے ہم اس ضرورت کو کراہیت کے ساتھ اختیار کرنے پر مجبور ہوئے



ہیں کہ معاویہ کا خاندان جیسا کہ ہے ان کی نشاندہی کی جائے، ہم اس علم و تحقیق کی اشاعت پر خاص اللہ کے لئے اور اسی کی توفیق سے اس بحث کو ختم کرینگے_

سید مرتضی عسکری



## (فصل اول)

## معاویہ کی زندگی پر ایک نظر

معاویہ ابوسفیان اور ھند کا بیٹا تھا_اسکی کنیت ابو عبد الرحمن تھي مشہور ترین تاریخی روایات کے مطابق وہ فتح مکہ کے بعد بظاہر اسلام لایا اور 12 ھمیں جبکہ ابو بکر نے ابوسفیان کے دوسرے بیٹے یزید کی سر کردگی میں رومیوں سے جنگ کرنے کے لئے لشکر بھیجا تو یہ یزید کا بھائي اور اس کا علمدار تھا_

ابوسفیان کا فرزند یزید 18 ہجری میں فلسطین کے ایک شہر عمواس میں مرض طاعون میں مرگیا اور فوج کی قیادت اپنے بھائي معاویہ کو سونپ دی، خلیفہ عمر نے بھی اس کی تقرری کو منظور کر لیا خلافت عثمان کے زمانہ میں جو خود بنی امیہ کی فرد اور معاویہ کے چچازاد بھائي تھے اپنی سلطنت کو کافی وسعت دی کیونکہ عثمان نے پورا شام ان کے حوالے کر دیا تھا جس میں لبنان، شام، فلسطین اور اردن کا علاقہ بھی اتا تھا_

اس طرح معاویہ نے 19 سال تک اطمینان کے ساتھ شام پر حکومت کی لیکن جب حضرت علی بن ابی طالب تخت خلافت پر بیٹھے تو معاویہ نے بغاوت کر دی اور انکا حکم ماننے سے انکار کر دیا، معاویہ نے انتقام خون عثمان کے بہانے حضرت علی(ع) سے ایک بڑی فوج کے ساتھ صفین میں جنگ کی حضرت علی(ع) اسکی سرکوبی کے لئے مہاجرین وانصار کے ساتھ سرزمین صفین پر پہنچ گئے_

دونوں لشکر والے ذی الحجہ 36 ہجری میں امنے سامنے ہوئے ایک سو دس دن تک دونوں میں جنگ ہوتی رہی، اخر میں جبکہ امام کو حتمی کامیابی ملنے والی تھی عمرو عاص کی عیاری سے قران نیزوں پر بلند کئے گئے اور لشکر شام نے امام کے فوجیوں کو حکمت قران کی دعوت دی اس عیاری سے سادہ لوح مسلمان دھوکہ کھاگئے اور انھوں نے امام کو مجبور کیا کہ جنگ سے ہاتھ روک لیں_

اس طرح جنگ ختم ہوگئي اسکے بعد امام کی رائے کے خلاف کوفیوں نے اپنی جانب سے ابو موسی کو حکم منتخب کیا معاویہ نے بھی اپنی جانب سے عمرو عاص کو نامزد کیا، یہ دونوں حکم ماہ رمضان 38 ہجری میں دومتہ الجندل کے مقام پر اپنا فیصلہ سنانے کے لئے جمع ہوئے، عمرو عاص نے ابو موسی کو فریب دیتے ہوئے یہ پیش کش کی کہ ہم دونوں ادمی علی اور معاویہ کو

خلافت سے معزول کر دیں تا کہ تمام مسلمان جسے بھی چاہیں شوری کے ذریعہ خلیفہ منتخب کر لیں_

ابو موسی نے یہ بات مان لی، عمرو عاص نے پہلے انھیں کو ممبر پر بھیجا انھوں نے ممبر پر جا کر امیر المومنین حضرت علی(ع) اور معاویہ کو خلافت سے معزول کر دیا، ان کے بعد عمرو عاص ممبر پر پہنچا اور معاہدے کے خلاف حضرت علی (ع) کو خلافت سے معزول کر کے اس نے معاویہ کے خلیفہ ہونے کا اعلان کر دیا، ابو موسی کو عمرو عاص کے اس فعل پر بہت غصہ ایا وہ وہیں عمرو عاص کو گالیاں دینے لگا عیّار عمرو عاص نے ترکی بہ ترکی اس کو جواب دیا اس طرح پہلی بار خلیفہ کی حیثیت سے معاویہ کا نام لیا گیا_

40ہجری ماہ رمضان میں عبدالرحمان ابن ملجم کی تلوار امام کے فرق مبارک پر پڑی، امام تین روز کے بعد شہید ہو گئے شامیوں کے علاوہ تمام مہاجرین وانصار اور مسلمانون نے امام حسن کی بیعت کرلی، لیکن اخر کار معاویہ کے سامنے لوگوں نے امام حسن کا ساتھ نہیں دیا، ایسی سستی دکھائی کہ معاویہ کی تمام منحوس ارزوئیں پوری ہو گئیں_

معاویہ نے اس سال کا نام عام الجماعت رکھا اور وہ تخت خلافت پر براجمان ہو گیا اس طرح وہ انیس سال تین مہینے اور کچھ دن تمام مسلمانوں پر حکمرانی کرتا رہا وہ ماہ رجب 60 ہجری میں مر گیا اور دمشق میں دفن کیا گیا_

## ابو سفیان اور ھند

معاویہ کا باپ ابو سفیان صخر ابن حرب ابن امیہ ابن عبد شمس تھا، اسکی ماں کا نام ھند تھا جو عتبہ ابن ربیعہ ابن عبد شمس کی بیٹی تھی، معاویہ کی ماں ھند نے پہلے توفاکہ ابن مغیرہ سے شادی کی جو قبیلہ بنی مخزوم سے تھا یہ شخص سرزمین غمیصاء(1) میں مارا گیا_

فاکہ کے مرنے کے بعد ھند نے مغیرہ کے دوسرے فرزند حفص سے شادی کی کچھ دن کے بعد وہ بھی مر گیا، ھند نے اخری بار ابو سفیان سے شادی کی (2)، بعض تاریخوں میں اس شادی کو بہت تفصیل سے بیان کیا گیا ہے، وہ یہ کہ

---

1_ غمیصا مکہ کے پاس ایک جگہ ہے اس زمانے میں بنی جذیمہ کا قبیلہ وہاں ساکن تھا یہ قبیلہ اور فاکہ کے علاوہ کچھ دوسرے قریش کے لوگ جاہلیت کے زمانہ میں قتل کئے گئے، اسلام کے زمانے میں خالد بن ولید کو وہاں فتح مکہ کے بعد بھیجا گیا کہ وہاں قبائل عرب کو اسلام کی دعوت دیں اس قبیلے نے اپنے خون کا معاوضہ طلب کیا رسول اکرم (ص) نے ان کے اس مطالبے پر سخت برھمی کا مظاہرہ کیا اور مقتولوں کا خونبہا بیت المال سے ادا کر دیا

2_ المحبر ص437 ، طبقات ابن سعد ج8 ص 235

ھند کا پہلا شوہر فاکہ اپنی زوجہ پر زنا کا الزام لگاتا تھا اس لئے اسکو علاحدہ کر دیا کیونکہ وہ اس بدنامی کو اپنے سر نہیں ڈھونا چاہتا تھا(1)_

دوسرے مورخین کا خیال ہے کہ بنیادی طور سے ھند زناکاری کے سلسلے میں مکہ میں ہر جگہ شہرت رکھتی تھی، ھند کی ابوسفیان سے شادی کے واقعات اس طرح بیان کئے گئے ہیں کہ مسافر بن عمرو، یہ ھند پر بری طرح فریفتہ تھا یہ شخص بنی امیہ کی فرد تھا اس کے ھند سے روابط عام طور سے لوگوں کے زباں زد تھے، ھند اس سے حاملہ ہوئي جس وقت اس کا حمل ظاہر ہونے کے قریب تھا، مسافر بن عمرو مکہ سے بھاگ کر حیرہ کے بادشاہ نعمان ابن منذر کے پاس چلا گیا تاکہ اس سے مدد مل سکے اس کی غیبت میں ابوسفیان سے ھند نے شادی کرلی(2)

ہشام ابن محمد کلبی مشہور ماہر انساب اپنی کتاب مثالب میں اور مشہور ادیب اصمعی یہ دونوں کہتے ہیں کہ معاویہ جاہلیت کے زمانہ میں چار افراد کی طرف منسوب تھا جن کے نام اس طرح ہیں

1_ بنی مخزوم کا عمارہ ابن ولید

2_ بنی امیہ کا مسافر ابن عمرو

3_ بنی امیہ کا ابوسفیان

4_ بنی ہاشم کے عباس ابن عبدالمطلب(3)

ان چاروں میں بہت دوستی تھی اور ان چاروں کا ھند سے ناجائز تعلق ہونا مشہور تھا_

1_ عمارہ بن ولید قریش کا بہت خوبصورت جوان تھا یہ وہی شخص ہے جو عمرو عاص کے ساتھ مسلمانوں کو حبشہ سے واپس لانے کے لئے نجاشی بادشاہ کے پاس گیا تھا اسنے عمرو عاص کی زوجہ سے تعلقات پیدا کرلئے تھے اس لئے عمرو عاص کو انتقام لینے کی فکر ہوئي عمرو عاص نے کچھ ثبوت فراہم کرکے نجاشی بادشاہ سے اسکی چغلی کی بادشاہ حبشہ بہت برہم ہوا اور اس نے جادوگروں کو حکم دیا کہ اس کو پاگل بنادیں اور یہ صحرا میں مارا مارا پھرے اور اس طرح وہ وہاں درندوں کا شکار ہوجائے(4)

---

1_ العقد الفرید ج 6ص 87 ،الاغانی ج9ص 53

2_ الاغانی ج9 ص53_ 50

3_ تذکرۃ الخواص سبط ابن جوزی ص 116

2_ مسافر ابن عمرو مشہور ماہر انساب کلبی اس کے بارے میں لکھتا ہے کہ جاہلیت کے زمانے میں سبھی کا یہ خیال تھا کہ معاویہ اسی کا فرزند ہے کیونکہ ان چاروں اشناوں میں سب سے زیادہ اسی کو تعلق تھا، جب ھند حاملہ ہوئی تو مسافر بدنامی کے خوف سے حیرہ کے بادشاہ کے پاس بھاگ گیا اور وہیں رہنے لگا کچھ دن کے بعد ابو سفیان حیرہ گیا تو وہاں اسکے دیرینہ دوست مسافر سے ملاقات ہوئی اس زمانہ میں مسافر اپنی معشوقہ کے ہجر میں سخت بیمار تھا ابو سفیان نے گفتگو کے درمیان مکہ والوں کے حالات بیان کئے اور اخر میں کہا کہ میں نے تمہارے وہاں سے فرار کرنے کے بعد ھند سے شادی کرلی ہے_

ابو سفیان کی اس گفتگو نے مسافر کے سینے پر ایک تیر سا لگا یا اس کے بعد وہ بہت زیادہ بیمار ہو گیا ہر روز ضعف و نقاہت بڑھتا گیا یہاں تک کہ لاعلاج ہو گیا اور اسکی زندگی کا خاتمہ ہو گیا(1) بعض مورخین کا خیال ہے کہ مسافر جاہلیت کے زمانے میں اسکا عاشق زار سمجھا جاتا تھا_(2)

مشہور دانشور اور مفسّر زمخشری اپنی کتاب ربیع الابرار میں ان چاروں افراد کے بارے میں جن سے معاویہ منسوب تھا یوں لکھتے ہیں کہ مسافر ابن عمرو عمارہ ابن ولید عباس ابن عبد المطلب اور اخر میں عمارہ کا ازاد کردہ غلام صباح کی طرف منسوب ہے_(3)

زمخشری کا بیان ہے کہ: ابو سفیان پستہ قد اور بد شکل تھا صباح ابو سفیان کا ملازم تھا جو شاداب جوانی رکھتا تھا، ھند نے اس جوان کو خریداری کی نیت سے دیکھا نتیجہ میں وہ اپنے کو سنبھال نہ سکی اور اپنی طرف دعوت دی اس طرح دونوں میں پوشیدہ طریقہ سے تعلقات قائم ہوگئے، اور یہ ناجائز تعلق اتنی شہرت پاگئے کہ بعض مورخین کا خیال ہے کہ معاویہ کے علاوہ ابو سفیان کا دوسرا بیٹا عتبہ بھی اسی صباح سے ہے، بعض مورخین یہ بھی کہتے ہیں کہ ھند اپنے گھر میں اس بچّے کی پیدائشے سے خوش نہیں تھی، اسلئے صحرا میں بھاگ گئی اور اسنے عتبہ کو وہیں اکیلے جنم دیا_

عظیم شاعر اسلام حسان ابن ثابت نے فتح مکہ سے پہلے مسلمانوں اور مشرکوں کے درمیان جب شعری نوک جھوک ہو رہی تھی تو اس حادثہ کو اپنے دو شعروں میں ھند کی اس فحش حرکت کا ذکر کیا ہے_

---

1_ تذکرۃ الخواص ص116

2_ الاغانی ج 9 ص53

3_ شرح نہج البلاغہ ج 1 ص336

